غیر مقلدیت پر لاجواب رسائل کا قیمتی مجموعہ

# رسائلِ اعظمی

تالیفات

محدثِ جلیل امیر الہند

حضرت مولانا ابو المآثر حبیب الرحمٰن الاعظمی

رحمۃ اللہ علیہ

١ نصرۃ الحدیث
٢ تحقیقِ اہلِ حدیث
٣ رکعاتِ تراویح
٤ انساب و کفاءت کی شرعی حیثیت
٥ الاعلام المرفوعۃ فی حکم الطلاقات المجموعۃ

زمزم پبلشرز

غیر مقلدیت پر لاجواب رسائل کا قیمتی مجموعہ

# رسائلِ اعظمی

اُمتِ مسلمہ جن مسائل پر متفق تھی اُن میں غیر مقلدین کے رخنہ ڈالنے
اور انتشار پیدا کرنے کے جواب میں بہتر علمی تحریرات کا مجموعہ

① نصرۃ الحدیث
② تحقیق اہلِ حدیث
③ رکعاتِ تراویح
④ انساب و کفاءت کی شرعی حیثیت
⑤ الأعلام المرفوعۃ فی حکم الطلاقات المجموعۃ

تالیفات
امیر الہند حضرت مولانا حبیب الرحمٰن المحدث الاعظمی
نوّر اللہ مرقدہٗ

ناشر
زمزم پبلشرز
نزد مقدس مسجد اردو بازار کراچی

مؤلف کے صاحبزادگان کی اجازت سے شائع کی گئی

کتاب کا نام ـــــ رسائل اعظمی

تاریخ اشاعت ـــــ مئی ۲۰۰۹ء

مطبع ـــــ احباب زمزم پبلشرز

ناشر ـــــ زمزم پبلشرز کراچی

شاہ زیب سینٹر نزد مقدس مسجد، اُردو بازار کراچی

فون: 021-2760374 - 021-2725673

فیکس: 021-2725673

ای میل: zamzam01@cyber.net.pk

ویب سائٹ: http://www.zamzampub.com

## ملنے کے دیگر پتے

- دارالھدیٰ اردو بازار کراچی ۔ فون: 2726509
- دارالاشاعت، اُردو بازار کراچی
- قدیمی کتب خانہ بالمقابل آرام باغ کراچی
- مکتبہ رحمانیہ، اُردو بازار لاہور
- مکتبہ رشیدیہ، کوئٹہ سرکی روڈ
- مکتبہ علمیہ، علوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

- **Madrassah Arabia Islamia**
  1 Azaad Avenue P.O Box 9786-1750
  Azaadville South Africa
  Tel : 00(27)114132786
- **AL FAROOQ INTERNATIONAL**
  68, Asfordby Street Leicester LE5-3QG
  Tel : 0044-116-2537640
- **ISLAMIC BOOK CENTRE**
  119-121 Halliwell Road, Bolton Bl1 3NE
  U.S.A
  Tel/Fax : 01204-389080

# فہرستِ مضامین

## تحقیق اہلحدیث ۲۲۱

## رکعاتِ تراویح ۲۷۱

## الاعلام المرفوعہ فی حکم الطلاقات المجموعۃ ۴۹۹

# پیشِ لفظ

امیر الہند حضرت مولانا حبیب الرحمٰن المحدث الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ ماضی قریب کے ان اہلِ علم میں سے تھے جن سے اللہ تعالیٰ نے علم کو جلا نصیب فرمائی اور حدیث اور اصول حدیث کے امام مانے گئے۔ کتنی ہی علمی کتابیں آپ کے قلم سے مکمل ہو کر عوام وخواص کے لیے مفید ثابت ہوئیں اور ہدایت کا ذریعہ بنیں۔

حضرت امیر الہند الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی علیہ الرحمہ سے بیعت وارادت کا تعلق رکھتے تھے، لیکن جمعیت علمائے ہند کے شروع سے ممبر رہے اور آخر تک اس سے وابستہ رہے۔ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی کتاب ''نصرۃ الحدیث'' دیکھی تو فرمایا:

''تحقیق کا حق ادا کر دیا، شاید میں بھی اتنی تحقیق سے یہ کتاب نہیں لکھ سکتا تھا۔''

شیخ الاسلام حضرت مولانا السیّد حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے جمعیت علمائے ہند کو پیش آنے والے مسائل کے حل کے لیے کہہ رکھا تھا کہ جمعیت کے ارکان فقہی مسائل میں مولانا الاعظمی کے مشورے کے بغیر کوئی قدم نہیں اٹھائیں گے۔

علمائے دیوبند کے یہ سرخیل اکابر جنہوں نے حضرت الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ پر بھرپور اعتماد کیا یہ ساری جماعت دیوبند کا حضرت الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ پر اعتماد کا مصداق ہے۔

انگریز کا کاشت کیا ہوا فتنہ ''غیر مقلدیت'' کی رد میں حضرت الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ نے خوب سے خوب علمی کام سرانجام دیا۔ ان میں سے آپ کے چند شاہکار یہ ہیں:

1. نصرۃ الحدیث۔
2. تحقیق اہل حدیث۔

۳ رکعات تراویح۔

۴ انساب وکفاءت کی شرعی حیثیت۔

۵ الاعلام المرفوعہ فی حکم الطلاقات المجموعۃ۔

ان رسائل کو رفیق العلماء مولانا محمد رفیق زمزمی زاد اللہ مجدہ اپنے ذوق نفاست کے اہتمام سے ''زم زم پبلشرز'' سے شائع کرر ہے ہیں۔

اللہ تعالیٰ موصوف کی اس علمی خدمت کو قبولیت سے نواز کر نجات اور حضور اقدس ﷺ کی خوش نودی کا ذریعہ بنائے۔ اور علمائے کرام اور باذوق عوام کو اس سے استفادے کے مواقع نصیب فرمائے۔ آمین

مکتب تعلیم القرآن شریفیہ،
قاری شریف احمد اسٹریٹ،
قرآن منزل، پاکستان چوک کراچی،

تنویر احمد عفی عنہ
۱۶ / صفر المظفر ۱۴۲۸ھ
۶ / مارچ ۲۰۰۷ء



# امیر الہند حضرت مولانا حبیب الرحمٰن الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ کا مختصر تعارف

محدث وفقیہ ابوالمآثر مولانا حبیب الرحمٰن الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ کا شمار اس دور کے عظیم المرتبت اہلِ علم میں تھا، یوں تو آپ کو جملہ اسلامی علوم وفنون میں مہارت حاصل تھی، لیکن خاص طور سے علم حدیث کے اندر اس دور میں آپ کا کوئی ثانی نہیں تھا، حقیقت یہ ہے کہ مولانا الاعظمی جیسے باکمال اہلِ علم اور آپ جیسے نابغہ اور عبقری صدیوں میں کہیں پیدا ہوتے ہیں۔

حضرت مولانا الاعظمی ہندوستان کے مشہور صوبہ اتر پردیش کے ضلع اعظم گڑھ کے ایک قصبہ مؤناتھ بھنجن میں ۱۳۱۹ھ میں پیدا ہوئے، تعلیم اپنے قصبہ کے علاوہ گورکھپور بنارس اور دارالعلوم دیوبند میں حاصل کی، آپ کے اساتذہ میں مولانا عبدالغفار عراقی مئوی (تلمیذ رشید حضرت مولانا گنگوہی)، علامہ انور کشمیری، علامہ شبیر احمد عثمانی اور مولانا کریم بخش سنبھلی جیسے اہلِ علم وفضل تھے۔ مولانا نے فراغت کے بعد درس وتدریس کا سلسلہ شروع کیا اور بے پناہ تصنیفی، تالیفی اور تحقیقی مشغولیات کے باوجود تاحیات اس مشغلہ کو جاری رکھا۔ آپ کو اپنے وطن اور علاقہ کے عوام و خاص میں بڑی مقبولیت حاصل تھی، چنانچہ اتر پردیش کے مشرقی خطہ میں آپ "بڑے مولانا" کے نام سے جانے اور پہچانے جاتے تھے، آپ کی مقبولیت کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ ۱۰ر رمضان المبارک ۱۴۱۲ھ مطابق ۱۶ر مارچ ۱۹۹۲ء کو جب آپ کی وفات ہوئی ہے تو شدید گرمی اور دھوپ کے باوجود تقریباً دولاکھ افراد آپ کی نماز جنازہ میں شریک ہوئے۔

مولانا الاعظمی جمعیۃ علماء ہند کی مجلس عاملہ، دارالعلوم دیوبند کی مجلس شوریٰ اور دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ کی مجلس انتظامیہ کے تاحیات رکن رکین رہے، آپ آل

انڈیا مسلم پرسنلا لا بورڈ کے رکن تاسیسی بھی تھے، ۱۹۵۲ء میں آزاد ہندوستان کا جب پہلا جنرل الیکشن ہوا تو آپ اپنے حلقہ سے اتر پردیش کی مجلس قانون ساز کے رکن منتخب ہوئے، ۱۹۸۴ء میں آپ کی علمی و تحقیقی خدمات کے اعتراف کے طور پر آپ کو صدر جمہوریہ ایوارڈ پیش کیا گیا، ۱۹۸۶ء میں جب پہلی بار ہندوستان میں امارت شرعیہ ہند قائم ہوئی تو آپ اس کے سب سے پہلے امیر الہند منتخب ہوئے۔

مولانا کے علم و فضل کا چرا عرب و عجم ہر جگہ پھیلا اور اکثر اہلِ علم نے آپ کے علمی تفوق کا اعتراف کیا اور آپ کی علمی و تحقیقی خدمات کو سراہا۔ آپ کے علم و فضل کا اعتراف کرنے والوں میں آپ کے شیخ طریقت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی، علامہ انور شاہ کشمیری، علامہ شبیر احمد عثمانی، مولانا عبدالغفار عراقی مؤی، حضرت مولانا سیّد حسین احمد مدنی، امام اہلسنّت مولانا عبدالشکور فاروقی، علامہ سیّد سلیمان ندوی، مولانا سیّد مناظر احسن گیلانی، مولانا عبدالماجد دریابادی، مولانا ابوالوفا افغانی، مولانا محمد یوسف بنوری، مولانا سعید احمد اکبر آبادی، مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہم اور ڈاکٹر حمید اللہ حیدر آبادی جیسے اساطین علم و فن ہیں۔ اور عرب علماء میں جن لوگوں نے آپ کی تعریف و توصیف کی ان میں علامہ زاہر کوثری، علامہ احمد محمد شاکر، علامہ شیخ عبدالفتاح ابوغدہ، ڈاکٹر عبدالحلیم محمود سابق شیخ الازہر، شیخ حسن خالد سابق مفتی لبنان، شیخ عبدالرحمٰن یحییٰ معلّمی یمانی، شیخ علوی عباس مالکی، اور مولانا عبداللہ رمزی جیسے حضرات ہیں۔

حضرت مولانا الاعظمی نے تقریباً ۹۳ ر برس کی عمر پائی اور تقریباً پون صدی تک علم و دین کی نہایت عظیم الشان خدمات انجام دیں۔ آپ اپنے وقت کے عظیم ترین محدث، فقیہ، اصولی، ادیب اور مصنف و محقق تھے۔

آپ نے کئی کئی جلدوں پر مشتمل تقریباً ۲۵ کتابوں کی تحقیق و تعلیق لکھی، تقریباً ایک سو تیس مقالات اور لگ بھگ ۵۰ کتب و رسائل تصنیف فرمائے۔

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتّٰى يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ
سورۃ النساء آیت نمبر ۶۵

# نصرۃ الحدیث

”جس جس جگہ سے رسالہ نظر پڑا بس اتنا کہہ سکتا ہوں
کہ میں ایسا جامع اور محقق نہیں لکھ سکتا“
حکیم الامت حضرت تھانویؒ


تالیفات
محدثِ جلیل، امیر الہند
حضرت مولانا ابو المآثر حبیب الرحمٰن الاعظمی
رحمہ اللہ تعالیٰ



ناشر
زمزم پبلشرز
نزد مقدس مسجد اردو بازار کراچی



الحمدللّٰہ رب العلمین الصلوۃ والسلام علی سید
المرسلین وعلی آلہٖ وصحبہٖ اجمعین.

انگریزی دورحکومت میں اسلام اور تعلیمات اسلام کے خلاف بہت سارے فتنے سامنے آئے اوران کی شدت کا یہ حال تھا کہ مسلمانوں میں بھونچال کی صورت پیدا کردی ان فتنوں میں ایک بڑا فتنہ منکرین حدیث کا تھا، جو بڑی قوت سے یہ پروپیگنڈہ کررہے تھے کہ ہماری رہنمائی کے لئے قرآن کافی ہے، حدیث نبوی کی ضرورت نہیں کیونکہ یہ حدیث کا عظیم الشان ذخیرہ قابل اعتماد نہیں ہے پھر اس موضوع پر بہت ساری کتابیں لکھی گئیں اور مسلمانوں میں پھیلائی گئیں اور کوئی شبہہ نہیں کہ مسلمانوں کا ایک طبقہ جو جدید علم سے گو آراستہ تھا مگر کتاب وسنت کی تعلیم سے قطعاً بے بہرہ تھا اس گمراہ فرقہ کے دھوکہ میں آنے لگا تھا۔

اس وقت ضرورت محسوس ہوئی کہ منکرین حدیث کے غلط پروپیگنڈے کی تردید کی جائے اور حجیت حدیث پر قلم اٹھایا جائے اور عام مسلمان خصوصاً اہل علم طبقہ کو اس گمراہی سے بچایا جائے اس نازک موقع پر والد محترم امیر الہند محدث کبیر حضرت مولانا ابوالمآثر حبیب الرحمٰن صاحب الاعظمی شیخ الحدیث مدرسہ مرقاۃ العلوم مئو نے ''نصرۃ الحدیث'' کے نام سے ایک محققانہ کتاب تصنیف فرمائی جو طبقہ علماء میں کافی مقبول ہوئی، اس وقت کے سب سے بڑے عالم دین حکیم الامت حضرت تھانوی قدس سرہ نے پڑھ کر تحریر فرمایا تھا کہ آپ نے عظیم خدمت انجام دی ہے، اور شاید ایسی تحقیقی کتاب کوئی دوسرا عالم نہیں لکھ سکتا تھا، خدمت حدیث کا آپ نے پورا حق ادا کردیا ہے اللہ تعالیٰ جزائے خیر عطا کرے۔

چنانچہ پہلی دفعہ یہ کتاب (نصرۃ الحدیث) ۱۹۳۴ء میں شائع ہوئی تو ہاتھوں ہاتھ لی گئی اور منکرین حدیث کے پھیلے ہوئے فتنہ پر آہنی دیوار ثابت ہوئی اور اس کا زور ٹوٹنے لگا اس وقت اس کے مسلسل دو ایڈیشن شائع ہوئے، حدیث کی حجیت اور اہمیت وفضیلت پر بہت مؤثر ثابت ہوئی اس کتاب کے مطالعہ سے بہت سارے مسلمانوں نے انکار حدیث نبوی سے توبہ کیا اور منکرین حدیث کی کتابوں سے جو تذبذب اور شکوک وشبہات ان کے دلوں میں پیدا ہو چکے تھے اس دلدل سے صحت وسلامتی کے ساتھ نکل آئے اور حدیث نبوی کی صحت اور اس کی ضرورت پر ایمان و یقین پختہ ہو گیا۔

ادھر عرصۂ دراز سے اس کا ایڈیشن ختم تھا بعض اہم علم کا تقاضا تھا کہ اسے پھر سے چھپوایا جائے تاکہ مسلمانوں کا نوجوان طبقہ اس کتاب کو پڑھے اور وہ کسی گمراہ کرنے والے کے دھوکہ وفریب میں نہ آنے پائے اس کتاب کی اہمیت وضرورت کے پیش نظر اللہ تعالیٰ کا نام لے کر اس کی کتابت شروع کر دی اب وہ طبع ہو کر آپ کے ہاتھوں میں پہنچ رہی ہے، خدا کرے جدید تعلیم یافتہ حضرات اور دوسرے عوام و خواص مسلمان اس کا مطالعہ کریں تاکہ آئندہ زندگی میں وہ کسی غلط فہمی کا شکار نہ ہو سکیں۔ دعا ہے کہ رب العالمین ہماری اس علمی دینی اور اصلاحی خدمت کو قبول فرمائے، اور مسلمانوں کو زیادہ سے زیادہ استفادہ کا موقع عنایت فرمائے۔

رشید احمد الاعظمی



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ طبع ثانی

حَامِدًا وَّ مُصَلِّیًا

آج سے چھ برس پہلے میں نے مولانا بہاء الحق قاسمی (امرت سری) کی فرمائش پر منکرین حدیث کے رد میں نصرۃ الحدیث لکھی تھی، اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر واحسان ہے کہ اس نے اس حقیر رسالہ کو بڑی مقبولیت بخشی، چنانچہ اس کا پہلا ایڈیشن جو مولانا بہاء الحق موصوف کے زیر اہتمام شائع ہوا تھا، چند ہی دنوں میں ہاتھوں ہاتھ نکل گیا۔

اس وقت سے علم دوست حضرات کا اس کے دوسرے ایڈیشن کے لئے سخت تقاضا تھا۔ مولانا محمد ایوب صاحب ناظم مدرسہ مفتاح العلوم کو یہ تقاضے زیادہ سننے پڑتے تھے، اس لئے ان کو اس کی اشاعت کی زیادہ فکر تھی لیکن ان کا خیال تھا کہ اس پر ایک مقدمہ کا اضافہ ہو جائے جس میں محدثین کے حافظہ وغیرہ پر مبسوط تبصرہ ہو تو رسالہ کی افادی حیثیت کو چار چاند لگ جائیں۔ اس لئے وہ کئی سال سے مقدمہ لکھنے کا بہت اصرار سے تقاضا کر رہے تھے، اور اسی انتظار میں رسالہ کو پریس کے حوالہ نہیں کرتے تھے مجھ کو ان کی اس رائے سے بدیں لحاظ اتفاق تھا کہ اگر مقدمہ لکھنے کی نوبت آئی تو اس میں بہت سی وہ باتیں بھی پیش کر سکوں گا، جن کو اصل رسالہ میں لکھنے کی ضرورت تھی، مگر تطویل کے اندیشے سے وہاں قصداً نظر انداز کرنی پڑیں۔

بایں ہمہ دوسرے کاموں سے میں اتنی فرصت نہیں پاتا تھا کہ مقدمہ لکھ سکوں اب چونکہ فرصت کا انتظار کرتے کرتے کئی سال گزر گئے، اور رسالہ کی دوبارہ اشاعت میں بہت زیادہ تاخیر ہو گئی، اس لئے مجبوراً سر دست دوسرے کاموں کو پیچھے ڈال کر مقدمہ لکھنا شروع کر رہا تھا۔ ''واللہ ولی التوفیق.''

# فتنہ انکار حدیث

ہندوستان میں انکار حدیث کی بدعت بظاہر تو عبداللہ چکڑالوی نے (پنجاب میں) ایجاد کی لیکن حقیقت یہ ہے کہ عبداللہ چکڑالوی سے بہت پہلے اس فتنہ کا بیج نیچری فرقہ نے بویا تھا، عبداللہ چکڑالوی نے آکر اس شجرۂ ملعونہ کی آبیاری کی اور اسی کے ہاتھوں وہ بڑھا، اور پھولا پھلا اس لئے عام طور پر یہ سمجھا جاتا ہے کہ اس فتنہ کا بانی وہی ہے۔

نیز نیچری فرقہ اپنے اس عقیدہ کا صاف لفظوں اور زیادہ گھناونے انداز میں اظہار نہیں کرتا تھا، چکڑاولی نے بے حجاب ہوکر اپنے کفریات کی اشاعت اور حد سے زیادہ ایمان سوز واسلام کش پیرایۂ بیان اختیار کیا، اس لئے انکار حدیث کی لعنت اسی کی طرف منسوب کی گئی۔

## انکار حدیث کا محرک وسبب

بہرحال اس فتنہ کا بانی جو بھی ہو، اس کا اصلی محرک تو جیسا کہ میں نصرۃ الحدیث میں بتا چکا ہوں لادینی و آزادہ روی ہے، مگر اپنی لادینی پر پردہ ڈالنے اور انکار حدیث کے عقیدہ میں زبردستی معقولیت پیدا کرنے کے لئے منکرین حدیث کہا اور لکھا کرتے ہیں کہ۔

"حدیثیں آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد دو سو برس بعد معرض تحریر میں آئی ہیں۔"[1]

چغتائی کا منشاء یہ ہے کہ "جب دو سو برس تک حدیثیں لکھی نہیں گئیں، صرف یاد داشت اور زبانی روایت پر دارومدار رہا، تو اس طویل مدت میں یادداشت کی کمزوری اور نقل درنقل کی وجہ سے حدیثوں کے الفاظ اور ان کے مضامین ومعانی کیا سے کیا ہو

---

[1] دیکھو عظیم بیگ چغتائی کا رسالہ تفویض

گئے ہوں گے، اس حالت میں حدیثوں پر کیسے اعتبار کیا جا سکتا ہے۔"

چغتائی صاحب کا یہ تخیل اپنی جگہ پر چاہے کتنا ہی غلط اور بے بنیاد ہوتا ہم غنیمت ہے کہ وہ سرے سے حدیثوں کا انکار نہیں کرتے، لیکن حق گو جو نصرۃ الحدیث میں ہمارے اصلی مخاطب ہیں، ان کی اپج تو یہ ہے کہ:

"یقینی بات ہے کہ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانے سے قبل تک لوگ حدیثوں کو نہ جانتے تھے، یعنی "حق گو" کے خیال فاسد میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی قول و فعل صحابہ نے کسی سے بیان ہی نہیں کیا، اور حدیثوں کا سرے سے کہیں وجود ہی نہ تھا، وہ تو عمر بن عبدالعزیز کے زمانے میں اور ان کے بعد لوگوں نے اپنی طرف سے حدیثیں بنالیں۔"

"حق گو" کے اس تخیل فاسد کا رد تو میں نصرۃ الحدیث (صفحہ ۷۱ تا ۷۹) اور (۲۰۱ تا صفحہ ۲۰۸) میں نہایت وضاحت سے اتنے زور دار طریقہ پر کر چکا ہوں کہ کسی منصف مزاج کے لئے مجال گفتگو باقی نہیں رکھی ہے۔

رہا چغتائی صاحب کا تخیل تو گو اس کا غلط اور بے سروپا ہونا بھی واضح ہے، اور نصرۃ الحدیث میں جگہ جگہ اس کا غلط ہونا بھی ثابت کیا جا چکا ہے، نیز جریدۂ ضیاء الاسلام (امرت سر) جلد اول نمبر ۱۴ میں اس مقالے کے سلسلے میں جو میرے ایک شاگرد کے نام سے شائع ہوا ہے، اس پر کافی بحث ہو چکی ہے، باایں ہمہ اس پر کچھ شرح و بسط سے کلام کرنے کی اس لئے ضرورت محسوس ہوتی ہے، کہ عربی سے ناواقف اور بالخصوص تاریخ حدیث سے نابلد طبقہ عموماً اس غلط فہمی میں مبتلا ہے۔

چغتائی صاحب نے مذکورہ بالا تخیل میں گویا دو دعویٰ کئے ہیں۔

1. آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کے بعد دو سو برس تک حدیثوں کا قید کتابت میں نہ آنا۔
2. صرف یادداشت پر دارومدار رہنے کی وجہ سے حدیثوں کا کچھ سے کچھ ہو جانا

............ اب آیئے ہم ان کے دونوں دعووں کو پرکھیں اور دیکھیں کہ ان میں کتنی

صداقت ہے۔

## کتابت حدیث کی تاریخ

چغتائی صاحب کا پہلا دعویٰ یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کی رحلت کے بعد دوسو برس تک حدیثیں صرف زبانی رہیں، لیکن جب ہم تاریخ وسیر کا مطالعہ کرتے ہیں بلکہ تاریخ سے بھی زیادہ مستند بیانات پڑھتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ حدیثوں کی کتابت آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں شروع ہو چکی تھی۔

## عہد نبوی میں حدیث کی کتابت

چنانچہ صحیح بخاری (جلد ا صفحہ ۲۲) میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ صحابہ میں عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے سوا کسی اور کے پاس مجھ سے زیادہ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں نہیں ہیں، حضرت عبداللہ کے پاس اتنی زیادہ حدیثیں اس وجہ سے ہیں کہ وہ لکھا کرتے تھے، اور میں لکھتا نہ تھا، مسند احمد، اور طحاوی (جلد ۲ صفحہ ۳۸۴)، اور مجمع الزوائد (جلد ا صفحہ ۱۵۱) میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ اپنے ہاتھ سے لکھتے تھے اور دل سے یاد بھی کرتے تھے اور میں صرف دل سے یاد کرتا تھا، لکھتا نہ تھا۔ انہوں نے آنحضرت ﷺ سے لکھنے کی اجازت لی تھی، اور آنحضرت ﷺ نے ان کو اجازت دے دی تھی، مجمع الزوائد (جلد ا صفحہ ۱۵۱) میں حضرت عبداللہ بن عمرو کی روایت سے مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ علم کو مقید کرو۔ حضرت عبداللہ نے پوچھا کہ علم کا مقید کرنا کیا ہے۔ تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ لکھنا، سنن ابوداؤد (جلد ۲ صفحہ ۷۷) اور دارمی (صفحہ ۶۸) میں خود حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں جتنی باتیں[1] آنحضرت ﷺ کی زبان سے

---

[1] فقرہ کنت اکتب کل شی الخ ”یعنی میں ہر بات جو آنحضرت ﷺ سے سنتا تھا لکھ لیا کرتا تھا“ خاص طور پر قابل توجہ ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ تمام حدیثیں لکھتے تھے، ۱۲ منہ

سنتا تھا یادر کھنے کے لئے ان کو قلم بند کر لیتا تھا، قریش نے مجھ کو اس سے منع کیا کہ آنحضرت ﷺ بشر ہیں، اور بہت سی باتیں غصہ کی حالت میں بھی فرما جاتے ہوں گے اس لئے حدیثیں نہ لکھو، میں ان کے کہنے سے رک گیا، اور آنحضرت ﷺ سے اس کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا کہ تم لکھو اور اپنے دہان مبارک کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے فرمایا کہ اس سے کسی حالت میں ناحق اور غلط بات نہیں نکلتی۔ ان بیانات کا حاصل یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں آپ کی تمام حدیثیں آپ کے حکم و اجازت سے لکھتے جاتے تھے۔

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کتابت حدیث کا جو سلسلہ شروع کیا تھا، اس کو انہوں نے برابر جاری رکھا، تا آنکہ ان کے پاس احادیث کا ایک دفتر تیار ہو گیا تھا اور اس کا نام انہوں نے صادقہ رکھا تھا۔ اس دفتر احادیث سے ان کو ایسا عشق تھا کہ کسی حالت میں بھی اس کی مفارقت ان کو گوارا نہ تھی، فرماتے تھے ”ما یرغبنی فی الحیوٰۃ الا الصادقۃ“ یعنی مجھ کو زندگی کا خواہش مند یہی کتاب (صادقہ) بنا رہی ہے، یہ نہ ہو تو مجھے جینے کی خواہش نہیں ہے، پھر خود ہی صادقہ کا تعارف ان الفاظ میں کراتے تھے، ”اما الصادقۃ فصحیفۃ کتبتھا من رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم“ یعنی صادقہ ایک صحیفہ (دفتر) ہے جس کو میں نے آنحضرت ﷺ سے سن سن کر لکھا ہے۔[1]

”یہ دفتر کتنا ضخیم ہوگا اور اس میں کتنی زیادہ حدیثیں ہوں گی، اس کا اندازہ لگانے کے لئے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا یہ بیان کافی ہے کہ میں نے آنحضرت ﷺ کی زبان مبارک سے ایک ہزار (صرف) امثال یاد کئے ہیں۔“[2]

تہذیب التہذیب (صفحہ ۵۴) میں ابن معین کا بیان ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی چند کتابیں ان کے پوتے شعیب کو ملی تھیں، شعیب ان میں کی حدیثوں

---

[1] دارمی: ص ۶۸ [2] عینی: ۱/۱۸

کی روایت کیا کرتے تھے میں کہتا ہوں کہ حدیث کی کتابوں میں عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کے سلسلہ سے جتنی حدیثیں مذکور ہیں وہ سب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے اسی صحیفے کی حدیثیں ہیں، جیسا کہ تہذیب التہذیب (ترجمہ عمرو) میں متعدد محدثین نے اس کی تصریح کی ہے، حضرت عبداللہ بن عمرو کا یہ صحیفہ شعیب کے بعد ان کے بیٹے عمرو کے ہاتھ لگا تھا، اور وہ اس کو اپنے باپ کے واسطہ سے روایت کرتے ہیں۔

## عہد نبوی میں متعدد صحابہ کا حدیث لکھنا

یہ خیال بھی نہ کرنا چاہئے کہ عہد نبوی میں تنہا حضرت عبداللہ بن عمرو حدیثیں لکھتے تھے، اس لئے کہ سنن دارمی (صفحہ ۶۸) میں خود انہی کا بیان ہے کہ ایک دن ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے گرد بیٹھے ہوئے حدیثیں لکھ رہے تھے، اسی اثناء میں کسی نے پوچھا کہ قسطنطنیہ پہلے فتح ہوگا یا رومہ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں ہرقل کا شہر پہلے فتح ہوگا، اس روایت میں "بینما نحن حول رسول اللّٰه (صلی اللّٰه علیه وسلم نکتب)" کا لفظ صاف بتا رہا ہے کہ ان کے ساتھ ایک جماعت لکھ رہی تھی، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ ہی کے ایک دوسرے بیان سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جب انہوں نے حدیث لکھنا شروع نہیں کیا تھا اس وقت بھی کئی صحابی لکھا کرتے تھے، ان کا وہ بیان مجمع الزوائد (جلد۲ صفحہ ۵۲) میں یوں منقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چند صحابی بیٹھے ہوئے تھے میں بھی ان کے ساتھ حاضر تھا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وقت ارشاد فرمایا کہ جو آدمی مجھ پر قصداً جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنا لے۔ جب ہم وہاں سے اٹھے تو میں نے ان صحابیوں سے کہا کہ یہ وعید سننے کے بعد آپ لوگوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرنے کی ہمت کیسے ہوئی؟ تو ان صحابہ نے فرمایا کہ بھتیجے؟ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جو کچھ سنا ہے وہ سب ہمارے پاس لکھا ہوا ہے۔

اسی طرح دوسرے مستند بیانات سے بھی متعدد صحابہ کا حدیثیں لکھتے رہنا ثابت ہے۔ چنانچہ مجمع الزوائد (جلد ا صفحہ ۱۵۱) میں بحوالہ طبرانی حضرت رافع بن خدیج (صحابی) کا بیان مذکور ہے کہ ہم نے خدمت نبوی میں یہ گزارش کی کہ "یا رسول اللہ انا نسمع منك اشیاء فنكتبها قال اكتبوا ولا حرج" یعنی یارسول اللہ ہم آپ کی زبان سے بہت سی چیزیں سنتے ہیں اور اس کو لکھ لیتے ہیں تو اس کی نسبت کیا حکم ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لکھتے رہو اس میں کوئی حرج نہیں ہے حضرت رافع کے اس بیان سے بھی معلوم ہوا کہ متعدد اشخاص کا دستور تھا کہ حدیثیں سن کر لکھ لیتے تھے۔ ترمذی (جلد ۲ صفحہ ۹۱) اور مجمع الزائد (جلد ا صفحہ ۲۵۱) میں حضرت ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ ایک انصاری صحابی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی کہ مجھ کو حدیثیں یاد نہیں رہتیں تو آپ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے مدد لو یعنی لکھ لیا کرو۔

مجمع الزوائد (جلد ا صفحہ ۲۵۱) میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حدیثوں کے یاد نہ رہنے کی شکایت کی، تو آپ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے مدد لو، کنز العمال (جلد ۵ صفحہ ۲۲۶) میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ و حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے بھی منقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ سے کام لینے (یعنی لکھنے) کا حکم دیا۔

## عہد نبوی کی کتاب الصدقہ

ابوداؤد (جلد ا صفحہ ۱۵۶) اور ترمذی (جلد ا صفحہ ۷۹) میں حضرت عبداللہ بن عمر کا بیان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی کے آخری ایام میں اپنے عاملوں کے پاس بھیجنے کے لئے ایک کتاب الصدقہ لکھوائی تھی جس میں جانوروں کی زکوۃ سے متعلق حدیثیں تھیں، لیکن ابھی اس کو عاملوں کے پاس بھیجنے کی نوبت نہیں آئی تھی، کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا سانحہ پیش آگیا، جب حضرت ابوبکر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے

جانشین ہوئے تو انہوں نے اس پر عمل کیا۔

## عہد نبوی کا ایک اور نوشتہ

ترمذی (جلد۱صفحہ۳۰۶)، اورنسائی (جلد۲صفحہ۱۹۱) میں عبداللہ بن حکیم کا بیان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں آپ کا ایک نوشتۂ مبارک ہمارے (قبیلہ جہینہ کے) پاس پہنچا، جس میں یہ حدیث بھی تھی کہ مردار جانور کی (بے پکائی ہوئی) کھال اور پٹھے کو کام میں نہ لاؤ۔

## فتح مکہ کا خطبہ

صحیح بخاری وغیرہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان مذکور ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن ایک طویل خطبہ دیا جس میں بہت سی حدیثیں ارشاد فرمائیں، جب خطبہ سے فارغ ہوئے تو حضرت ابوشاہ یمنی نے درخواست کی کہ میرے لئے یہ خطبہ لکھوا دیا جائے، حضرت نے ان کی یہ درخواست قبول فرمائی اور حکم دیا کہ ان کو خطبہ لکھ کر دے دیا جائے۔

## کتاب عمرو بن حزم

طحاوی (جلد۲صفحہ۴۱۷)، اور نسائی وغیرہما میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک نوشتہ لکھوا کر عمرو بن حزم کے ہاتھ اہل یمن کے پاس بھیجا تھا اس نوشتہ میں فرائض وسنن اور خون بہا کے مسائل تھے، اس نوشتہ کے جستہ جستہ فقرے حدیث کی کتابوں میں منقول ہیں، مستدرک حاکم (جلد۱صفحہ۳۹۵) لغایت (صفحہ۳۹۷) میں اس نوشتہ سے تریسٹھ حدیثیں نقل کی ہیں۔ اہل یمن کے نام ایک نوشتہ نبوی کا ذکر امام شعبی نے بھی کیا ہے، اور اس نوشتہ کی کئی حدیثیں امام شعبی کی روایت سے مصنف ابن ابی شیبہ (صفحہ۱۰ از کوٰۃ وصفحہ۱۲ از کوٰۃ) میں منقول ہیں۔

# صحیفہ حضرت علی رضی اللہ عنہ

عہد نبوی کے نوشتوں میں سے ایک حضرت علی کا صحیفہ بھی تھا جس میں خود حضرت علی کے بیان کے مطابق خون بہا اور اسیروں کی رہائی کے مسائل تھے اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ کوئی مسلمان کافر (حربی) کے بدلہ میں نہ مارا جائے[1] اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ مدینہ کی سرزمین عیر سے ثور تک حرم (بہت زیادہ قابل احترام) ہے لہٰذا جو شخص اس میں کوئی بدعت نکالے، یا کسی بدعتی کو پناہ دے اس پر تمام انسانوں اور فرشتوں کی لعنت ہے، اللہ تعالیٰ اس کی کوئی فرض یا نفل عبادت قبول نہ کرے گا[2] اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ جو شخص غیر خدا کی تعظیم وخوشنودی کے لئے جانور ذبح کرے اس پر اللہ کی لعنت اور اس پر بھی اللہ کی لعنت جو اپنے باپ پر لعنت کرے اور اس پر بھی اللہ کی لعنت جو کسی بدعتی کو پناہ دے اور اس پر اللہ کی لعنت جو زمین کا نشان مٹائے۔[3]

اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ سب مسلمانوں کا خون برابر ہے، اور یہ کہ ایک معمولی مسلمان نے ذمہ لے لیا تو اس کا پاس ولحاظ سب مسلمانوں پر ضروری ہے اگر کوئی شخص کسی مسلمان کا ذمہ توڑے گا تو اس پر خدا اور سارے فرشتوں اور انسانوں کی لعنت، اور یہ بھی تھا کہ جو شخص اپنے مولی کے سوا دوسرے کو مولی بنائے اس پر بھی سب کی لعنت۔[4]

اور اس میں زکوۃ کے مسائل بھی تھے۔[5]

عہد نبوی میں کتابت حدیث کے یہ چند واقعات سرسری طور پر میں نے آپ کے سامنے پیش کر دیئے ہیں، تلاش وجستجو کرنے والے کو اور واقعات بھی مل سکتے ہیں۔

---

[1] بخاری: ۱/۲۱ [2] بخاری: ۱/۲۵۱ و مسلم [3] مسلم: ۲/۱۶۱
[4] بخاری: ۱/۲۵۱ [5] بخاری ۱/۴۳۸ نیز مسند احمد و طحاوی: ۲/۳۰۴

# عہد صحابہ میں حدیث کی کتابت

اس کے بعد عہد صحابہ کی تاریخ پڑھئے اس عہد میں بھی آپ کو کتابت حدیث کے بے شمار واقعات ملیں گے، تمثیل کے طور پر چند واقعات اس عہد کے بھی نقل کئے جاتے ہیں۔

❶ اس سلسلہ میں سب سے پہلے حضرت صدیق اکبر کا واقعہ سنئے مورخ اسلام حافظ ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ (صفحہ۵) میں اور شیخ علی متقی نے کنزالاعمال (جلد۵ صفحہ۲۳۷) میں امام حاکم کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق نے آنحضرت ﷺ کی حدیثیں جمع کرنا شروع کی تھیں، پانچ سو حدیثیں لکھ چکے تھے کہ ایک دن اس مجموعہ کو منگا کر آگ میں ڈال دیا اور فرمایا کہ اس میں میں نے وہ حدیثیں بھی لکھی تھیں، جن کو براہ راست آنحضرت ﷺ سے میں نے نہیں سنا تھا۔ بلکہ کسی اور کی زبانی سنا تھا، ممکن ہے کہ اس نے مجھ سے جس طرح بیان کیا ہے، اس طرح آنحضرت ﷺ نے نہ فرمایا ہو۔ کسی اور طرح فرمایا ہو تو خواہ مخواہ میری گردن پر اس کا بوجھ ہوگا۔

❷ دارمی (صفحہ۶۸) ومستدرک حاکم (جلد۱ صفحہ۱۰۶) میں امیر المومنین فاروق اعظم کا یہ فرمان منقول ہے کہ علم کو کتاب میں مقید کرلو۔

❸ دارمی ومستدرک میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے کہ علم کو لکھ کر مقید کرو۔ نیز صحیح مسلم (جلد۱ صفحہ۴۶) میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے محمود بن الربیع رضی اللہ عنہ (صحابی) کی زبانی حضرت عتبان رضی اللہ عنہ کی ایک طویل حدیث سنی تو اپنے لڑکے سے کہا کہ اس کو لکھ لو۔ چنانچہ انہوں نے لکھ لیا۔ طحاوی (جلد۲ صفحہ۳۸۴) میں بھی حضرت انس رضی اللہ عنہ کا اپنے لڑکے سے حدیث لکھوانا مذکور ہے۔

❹ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ (المتوفی ۵۸ھ) کی نسبت اوپر معلوم ہو چکا ہے کہ وہ

عہد نبوی میں حدیثوں کو لکھا نہ کرتے تھے، لیکن بعد میں انہوں نے بھی اپنے ہاتھ سے لکھ کر یا کسی دوسرے سے لکھوا کر اپنی حدیثوں کو سفینہ میں محفوظ کر لیا تھا، چنانچہ فتح الباری (جلد ا صفحہ ۱۴۸) میں حسن ابن عمرو کا بیان ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گئے، اور حدیث نبوی کی کئی کتابیں دکھا کر فرمایا کہ دیکھو یہ میرے پاس لکھی ہوئی موجود ہیں۔

اور بشیر بن نہیک کا بیان طحاوی (جلد ۲ صفحہ ۳۸۵) میں ہے کہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے حدیث کی کتابیں عاریت لے کر نقل کرتا تھا، نقل سے فارغ ہو کر ان کو کل سناتا جاتا تھا، سنانے کے بعد عرض کرتا تھا کہ میں نے آپ کو جو سنایا ہے وہ سب آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے وہ فرماتے تھے کہ ہاں۔

۵ حضرت ابن عباس (المتوفی ۶۸ھ) کے بھی چند صحیفے تھے، جن میں حدیثیں قلم بند تھیں، چنانچہ ترمذی (جلد ۲ صفحہ ۲۳۸) اور طحاوی (جلد ۲ صفحہ ۳۸۴) میں ہے کہ طائف کے کچھ لوگ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس ان کے چند صحیفے لے کر حاضر ہوئے کہ آپ ہم کو یہ سنا دیں، اس وقت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی نگاہ بہت کمزور ہو چکی تھی۔ اس لئے وہ پڑھ نہ سکے اور فرمایا تم خود سنا دو، تمہارا سنانا اور میرا پڑھنا جواز روایت کے حق میں دونوں برابر ہیں۔

۶ ابوداؤ (جلد ۲ صفحہ ۱۸) میں ابوالبختری کا بیان ہے کہ میں نے ایک صحابی یا تابعی سے حدیث سنی، اور مجھ کو بہت بھلی معلوم ہوئی، تو میں نے ان سے درخواست کی کہ اس کو میرے لئے لکھ دیجئے، چنانچہ انہوں نے لکھ کر میرے حوالہ کیا۔

۷ دارمی (صفحہ ۶۸) میں ہے کہ ابان (تابعی) حضرت انس رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے ساگون کی تختیوں پر حدیثیں لکھتے رہتے تھے۔

۸ طحاوی (جلد ۲ صفحہ ۳۸۴) میں عبداللہ بن محمد بن عقیل کا بیان ہے کہ ہم لوگ حضرت جابر رضی اللہ عنہ (المتوفی ۷۸ھ) کی خدمت میں حاضر ہو کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی

حدیثوں کو پوچھتے تھے، اور لکھ لیتے تھے۔

❾ دارمی (صفحہ ٦٩) میں ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ (المتوفی ۷۴ھ) نے فرمایا کہ علم کو قید تحریر میں لاؤ چنانچہ دارمی ہی میں حضرت سعید بن جبیر کا بیان ہے کہ میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیتا تھا۔

❿ دارمی (صفحہ ٦٩) اور طحاوی (جلد۲ صفحہ ۳۸۴) میں ہے کہ حضرت سعید بن جبیر وغیرہ حضرت ابن عباس کے پاس حدیثیں لکھتے رہتے تھے، بلکہ دارمی میں یہ بھی ہے کہ کاغذ بھر جاتا تھا تو کسی دوسری ہی چیز پر لکھ لیتے تھے۔

⓫ دارمی (صفحہ ٦٩) میں ہے کہ عنترہ کو بھی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے حدیث لکھنے کی اجازت دی۔

⓬ دارمی (صفحہ ٦٩) میں عبداللہ بن حنش کا بیان ہے، کہ میں نے حضرت براء رضی اللہ عنہ (المتوفی ۷۲ھ) کی مجلس میں لوگوں کو ہتھیلیوں پر بھی حدیث لکھتے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے ناچیز کہتا ہے کہ کاغذ بھر جاتا ہوگا، تو ہتھیلیوں پر اس لئے لکھ لیتے ہوں گے کہ گھر پہنچ کر کاغذ پر نقل کرلیں گے۔

⓭ دارمی میں ہے کہ حسن بن جابر نے حضرت ابوامامہ (المتوفی ۷٦ھ) باہلی سے حدیث لکھنے کی بابت دریافت کیا، تو انہوں نے فرمایا کہ کچھ مضائقہ نہیں ہے۔

⓮ مجمع الزوائد (جلد۱ صفحہ ۱۵۱) میں ابو بردہ اشعری کا بیان مذکور ہے۔ کہ میں اپنے والد (حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ) سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیا کرتا تھا ایک دن میرے والد نے میرا مجموعہ منگوا کر مجھ سے پڑھوایا میں پڑھ چکا تو فرمایا کہ ہاں میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سنا ہے لیکن میں ڈرتا ہوں کہ کچھ کمی بیشی نہ ہو جائے۔

## عہد تابعین میں کتابت حدیث

اوپر جو واقعات آپ نے پڑھے، ہیں، ان میں صحابہ کے سامنے یا صحابہ سے سن

کر حدیث لکھنے کا ذکر ہے، اب چند ایسے واقعات سنئے جن میں تابعین کے سامنے یا تابعین سے سن کر حدیث لکھنے کا تذکرہ ہے۔

❶ ترمذی (جلد۲ صفحہ۲۳۸) اور دارمی (صفحہ۶۶) میں ابراہیم نخعی کا بیان ہے کہ سالم ابن ابی الجعد حدیثیں لکھا کرتے تھے، سالم کی وفات ۱۰۱ھ میں ہوئی ہے اور انہوں نے بعض صحابہ سے بھی حدیثیں سنی ہیں۔

❷ تذکرۃ الحفاظ (جلد۱ صفحہ۱۰۳) میں ابوالزناد (تابعی) کا بیان ہے کہ ہم زہری کے ساتھ علماء کے پاس حدیثیں سننے کے لئے جاتے تھے، زہری اپنے ساتھ تختیاں اور کاغذ لئے رہتے تھے، اور جتنا سنتے سب لکھتے رہتے تھے، زہری کی وفات ۱۲۴ھ میں ہوئی ہے۔

❸ کنز العمال (جلد۵ صفحہ۲۳۸) میں صالح بن کیسان (تابعی) کا بیان ہے کہ طلب علم کے زمانہ میں میرا اور زہری کا ساتھ تھا، زہری نے مجھ سے کہا آؤ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں لکھیں، چنانچہ ہم دونوں نے حدیثیں لکھیں۔

❹ دارمی (صفحہ۶۹) میں ہشام ابن الغاز کا بیان منقول ہے کہ عطاء بن ابی رباح تابعی سے لوگ پوچھتے جاتے تھے اور انہی کے سامنے لکھتے جاتے تھے، عطاء ابن ابی رباح کی وفات ۱۱۴ھ میں ہوئی۔

❺ دارمی میں (صفحہ۶۹) میں رجاء بن حیوۃ (المتوفی ۱۱۲ھ) کا بیان ہے کہ ہشام ابن عبدالملک نے اپنے عامل کو مجھ سے ایک حدیث دریافت کرنے کے لئے لکھا، اگر وہ حدیث میرے پاس لکھی ہوئی نہ ہوتی تو میں اس کو بھول ہی چکا تھا۔

❻ دارمی (صفحہ۶۹) میں سلیمان بن موسیٰ کا بیان ہے کہ میں نے نافع (تابعی) کو دیکھا ہے کہ وہ حدیثیں اپنی زبان سے بولتے جاتے ہیں اور لوگ ان کے سامنے لکھتے جاتے ہیں، نافع کا انتقال ۱۱۷ھ میں ہوا۔

❼ ترمذی (جلد۲ صفحہ۲۳۹) میں ہے کہ ایک شخص حسن بصری کے پاس آیا اور کہا

کہ میرے پاس آپ کی بیان کردہ کچھ حدیثیں لکھی ہوئی ہیں میں ان کی روایت آپ سے کرسکتا ہوں؟ تو انہوں نے کہا کہ ہاں، تہذیب التہذیب میں ہے کہ حمید طویل نے حسن بصری کی کتابیں نقل کی تھیں[1] حسن بصری کی وفات ۱۱۰ھ میں ہوئی۔

❽ ترمذی (جلد۲صفحہ۲۳۹) میں ابن جریج کا بیان ہے کہ میں ہشام بن عروہ کے پاس ایک کتاب لے کر پہنچا اور کہا یہ آپ کی روایتیں ہیں ان کو میں بیان کروں؟ تو انہوں نے کہا، ہاں ہشام بن عروہ کی وفات ۱۴۶ھ میں ہوئی۔

❾ تذکرۃ الحفاظ (جلد۱صفحہ۸۸) میں ہے کہ ابوقلابہ وفات کے وقت اپنی کتابوں کی وصیت ایوب سختیانی کے لئے کر گئے تھے چنانچہ وہ کتابیں شام سے اونٹ پر بار کر کے لائی گئیں، ایوب فرماتے ہیں کہ میں نے بارہ چودہ درم ان کا کرایہ ادا کیا ابوقلابہ کی وفات ۱۰۴ھ میں ہوئی۔

❿ صحیح بخاری جلد۱ فتح الباری (جلد۱صفحہ۱۴۰) اسعاف المبطا (صفحہ۵) دارمی (صفحہ۶۸) میں ہے کہ خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز نے تمام اطراف سلطنت میں یہ فرمان بھیجا کہ آنحضرت ﷺ کی حدیثوں کو جمع کرو چنانچہ ابوبکر بن حزم (جو ان کی طرف سے مدینہ کے امیر وقاضی تھے) کے پاس جب یہ فرمان پہنچا تو انہوں نے حدیث کے کئی مجموعے تیار کئے، مگر ابھی ان کو دربار خلافت میں بھیجنے کی نوبت نہیں آئی تھی کہ عمر بن عبدالعزیز کی وفات ہوگئی، نیز عمر بن عبدالعزیز کے حکم سے ابن شہاب زہری نے بھی حدیثوں کو مدون کیا تھا، تذکرۃ الحفاظ (جلد۱صفحہ۱۰۶) میں معمر کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ زہری کی حدیثوں کے دفتر کئی اونٹوں پر بار کئے گئے تھے، عمر بن عبدالعزیز کی وفات ۱۰۱ھ میں ہوئی ہے۔

عہد تابعین کے یہ چند واقعات برسبیل تذکرہ میں نے پیش کئے ہیں، اور ہر واقعہ کے ساتھ صاحب واقعہ کا سن وفات بھی لکھ دیا ہے سنین وفات دیکھ کر آپ معلوم

---

[1] تہذیب التہذیب: ۳۹/۳

کر سکتے ہیں کہ یہ واقعات وفات نبوی سے صرف سو برس بعد کے ہیں بلکہ اکثر تو سو برس کے اندر ہی کے ہیں۔

# تبع تابعین کے عہد میں حدیث کی کتابت

اب ذرا اور قریب آیئے اور تبع تابعین کا دور نظر کے سامنے رکھئے تو اور زیادہ کتابت احادیث کے واقعات آپ کی نگاہ سے گزریں گے، اور حدیثوں کے دفتر کے دفتر آپ کو دکھائی دیں گے جو اس عہد میں لکھے گئے، اور ان میں سے بعض بعض آج بھی ہمارے ہاتھوں میں موجود ہیں۔ اس دور میں حدیثوں کے لکھنے کا یہ دستور تو باقی ہی تھا، کہ استاذ سے جو حدیثیں سنیں، لکھ لیں، چنانچہ محمد بن بشیر کا بیان ہے کہ مسعر (المتوفی ۱۵۵ھ) کے پاس ایک ہزار حدیثیں تھیں، میں نے دس کے سوا ساری لکھ لیں۔[۱]

عبدالرزاق کا بیان ہے کہ میں نے معمر المتوفی ۱۵۳ھ سے دس ہزار حدیثیں سن کر لکھی ہیں۔[۲]

حماد بن سلمہ کے پاس قیس بن سعد کی کتاب تھی۔[۳] ثوری یمن گئے تو ان کو ایک تیز لکھنے والے کاتب کی ضرورت ہوئی، ہشام ابن یوسف کا بیان ہے کہ لوگوں نے مجھ کو پیش کیا، چنانچہ میں ان کے لئے حدیثیں لکھا کرتا تھا۔[۴]

ابونعیم کا بیان ہے کہ میں نے آٹھ سو مشائخ سے حدیثیں لکھی ہیں، شعیب بن حمزہ نے بہت زیادہ حدیثیں لکھی تھیں، زہری بولتے اور شعیب لکھتے تھے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے شعیب کی کتابیں دیکھی تھیں ان کا بیان ہے کہ شعیب کی کتابیں بہت صحیح اور درست تھیں، شعیب کی وفات ۱۶۳ھ میں ہوئی۔[۵]

ابوعوانہ پڑھنا جانتے تھے، لکھنا نہیں جانتے تھے، اس لئے جب حدیث سننے

---

۱ تذکرہ: ص ۱۷۷ ۲ تذکرہ: ۱/۱۷۵ ۳ تذکرہ: ۱/۱۹۸
۴ تذکرہ: ۱/۳۱۶ ۵ تذکرہ: ۱/۲۱۰

کے لئے جاتے تو دوسرے سے لکھواتے تھے ابوعوانہ کی وفات ۱۶۳ھ میں ہوئی۔[1]

ابن لہیعہ کے پاس بھی حدیث کی کتابیں تھیں، چنانچہ ابن صالح کا بیان ہے کہ میں نے عمارہ بن غزیہ کی حدیثیں ابن لہیعہ ہی کی اصل سے نقل کی ہیں، ابن لہیعہ نے ۱۷۴ھ میں انتقال کیا۔[2]

سلیمان ابن بلال المتوفی ۱۷۲ھ کے مسموعات کی بھی کئی کتابیں تھیں اور اپنے مرنے کے وقت وصیت کر گئے تھے کہ وہ کتابیں عبدالعزیز بن حازم کو دی جائیں۔[3]

ابو حاتم رازی کا بیان ہے کہ ابونعیم نے عبدالسلام بن حرب سے کئی ہزار حدیثیں سن کر لکھیں، عبدالسلام کی وفات ۱۸۷ھ میں ہوئی۔[4]

ابن المبارک نے اپنی لکھی ہوئی جن حدیثوں کی روایت کی، اور لوگوں کو سنایا ان کی تعداد بیس ہزار تھی۔[5]

غندر کے پاس بھی ان کی مسموعات کی کتابیں تھیں، ابن معین کا بیان ہے کہ ان کی کتابیں سب سے زیادہ صحیح تھیں۔

ابن مہدی کا بیان ہے کہ ہم شعبہ کی زندگی ہی میں غندر کی کتابوں سے فائدہ اٹھاتے تھے، غندر کی وفات ۱۹۳ھ میں ہوئی۔[6]

بہر حال کتابت حدیث کے اسی دستور کے علاوہ باقاعدہ تصنیف کا سلسلہ بھی جاری ہوگیا، چنانچہ مکہ معظّمہ میں ابن جریج المتوفی ۱۵۰ھ نے، یمن میں معمر بن راشد المتوفی ۱۵۳ھ نے، بصرہ میں سعید بن ابی عروبہ المتوفی ۱۵۲ھ اور ربیع بن صبیح المتوفی ۱۴۱ھ نے حدیث کی کتابیں تصنیف کیں، اور اسی عہد میں موسیٰ بن عقبہ المتوفی ۱۴۱ھ اور ابن اسحاق المتوفی ۱۵۱ھ نے غزوات وسیرت نبوی پر کتابیں لکھیں۔

اور ان کے بعد امام اوزاعی المتوفی ۱۵۷ھ نے شام میں امام ابن المبارک

---

[1] تذکرہ: ۲۱۹/۱ [2] تذکرہ: ۲۲۰/۱ [3] تذکرہ: ۲۴۷/۱
[4] تذکرہ: ۲۴۹/۱ [5] تذکرہ: ۲۵۴/۱ [6] تذکرہ: ۱۷۷/۱

المتوفی ۱۸۱ھ نے خراسان میں حماد بن سلمہ المتوفی ۱۶۷ھ نے بصرہ میں سفیان ثوری المتوفی ۱۶۱ھ نے کوفہ میں جریر بن عبدالحمید المتوفی ۱۸۸ھ نے رے میں، اور ہشیم المتوفی ۱۸۳ھ نے واسط میں حدیث کی کتابیں لکھیں۔

اور تقریباً اسی زمانہ میں امام مالک نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب موطا تصنیف فرمائی، امام مالک نے ۱۷۹ھ میں وفات پائی۔

اسی زمانہ میں ابومعشر سندی نے غزوات نبوی پر کتاب لکھی ابومعشر نے ۱۷۰ھ میں وفات پائی۔

ان حضرات کے بعد ابراہیم بن محمد اسلمی استاذ شافعی نے امام مالک کی موطا کے طرز پر اپنی موطا لکھی جس کی نسبت ابن عدی کا بیان ہے کہ موطائے مالک سے وہ چند گونہ بڑی تھی، ابراہیم کی وفات ۱۸۴ھ میں ہوئی۔[1]

یحییٰ بن زکریا بن ابی زائدہ کوفی شاگرد امام اعظم بھی صاحب تصنیف تھے، یحییٰ کا انتقال ۱۸۲ھ میں ہوا۔[2]

معانی بن عمران موصلی المتوفی ۱۸۵ھ نے کتاب السنن، کتاب الزھد، کتاب الادب، کتاب الفتن وغیرہ تصنیف کی۔[3]

عبدالرحیم بن سلیمان کنانی نے بھی کئی کتابیں لکھیں۔[4]

امام ابو یوسف المتوفی ۱۸۲ھ نے کتاب الآثار، کتاب الخراج وغیرہ لکھیں، اور امام محمد المتوفی ۱۸۹ھ نے موطا کتاب الآثار، کتاب الحج وغیرہ تصنیف فرمائیں، ولید بن مسلم المتوفی ۱۹۵ھ نے حدیث کے مختلف ابواب و موضوعات پر ستر کتابیں لکھیں۔[5]

امام وکیع بھی فن حدیث میں صاحب تصنیفات تھے ۱۹۷ھ میں ان کی وفات

---

۱؎ تذکرہ ۲؎ تذکرہ: ۱/۲٤٦ ۳؎ تذکرہ: ۱/۲٦٥

٤؎ تہذیب: ٦/۳۰٦ ۵؎ تذکرہ: ۱/۲۷۹

ہوئی۔[1]

ابن وہب المتوفی ۱۹۷ھ نے اہوال القیامۃ اور جامع وغیرہ تصنیف کیں، نیز ایک بہت ضخیم موطا بھی ان کی تصنیفات میں ہے۔

محمد بن فضیل المتوفی ۱۹۵ھ نے کتاب الزہد، کتاب الدعاء، وغیرہ اپنی یادگار چھوڑی۔ اس دور کی تصنیفات میں سے سفیان کی جامع، ابن المبارک کی کتاب الزہد والرقاق، امام مالک کی موطا، ابو یوسف کی کتاب الآثار، اور کتاب الخراج اور امام محمد کی موطا، کتاب الآثار اور کتاب الحج وغیرہ آج بھی موجود ہیں۔

## چغتائی کا دوسرا دعویٰ

چغتائی کا دوسرا دعویٰ یہ ہے کہ دوسو برس تک صرف زبانی روایت پر دارومدار رہنے کی وجہ سے حدیثیں کچھ سے کچھ ہوگئیں، اگرچہ پہلے دعویٰ کا غلط اور بے سروپا ہونا ثابت کر دینے کے بعد اس دوسرے دعویٰ پر کچھ لکھنے کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں معلوم ہوتی اس لئے کہ یہ دعویٰ تمام تر پہلے ہی دعویٰ پر مبنی ہے اور اس کا غلط ہونا ثابت ہو چکا، تو اب اس کے غلط ہونے میں کیا شبہ باقی رہ جاتا ہے۔ تاہم تبرعاً اس پر کلام کرتا ہوں اور کہتا ہوں کہ اگرچہ اوپر تاریخی شواہد سے ثابت ہو چکا ہے کہ صرف زبانی روایت پر کسی زمانے میں بھی دارومدار نہیں رہا ہے بلکہ عہد نبوی ہی سے کتابت حدیث کا سلسلہ برابر جاری رہا ہے لیکن اگر بالفرض یہ سلسلہ نہ رہا ہوتا تو بھی عہد نبوی سے لے کر پچھلے ہر دور میں حدیثوں کو سینے میں محفوظ رہنے کا جو بلیغ اہتمام تھا اور اس کے اداء و بیان کرنے میں جو کامل احتیاط مدنظر تھا، اس کے پیش نظر یہ دعویٰ کرنا ممکن ہی نہیں کہ زبانی روایت پر دارومدار رہنے کی وجہ سے حدیثیں کچھ سے کچھ ہوگئیں۔

[1] تذکرہ: ۲۸۳/۱

# حفظ حدیث کا اہتمام بلیغ

## عہد نبوی ﷺ

عہد نبوی میں حدیثوں کو محفوظ رکھنے کے لئے یہ اہتمام تھا کہ صحابہ حدیثوں کا دور کیا کرتے تھے، چنانچہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ہم لوگ آنحضرت ﷺ کی زبان مبارک سے حدیثیں سنتے رہتے تھے، جب آپ مجلس سے اٹھ جاتے تو ہم آپس میں حدیثوں کا دور کرتے تھے۔ ایک دفعہ ایک آدمی کل حدیثیں بیان کر جاتا پھر دوسرا، پھر تیسرا، بسا اوقات ساٹھ ساٹھ آدمی مجلس میں ہوتے تھے اور وہ ساٹھوں باری باری سے بیان کرتے تھے، اس کے بعد جب ہم اٹھتے تھے تو حدیثیں اس طرح ذہن نشین ہوتی تھیں کہ گویا ہمارے دلوں میں بو دی گئی ہیں۔[1]

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بیان سے ثابت ہوتا ہے کہ عہد نبوی میں فرض نماز کے بعد مسجد میں صحابۂ کرام بیٹھ جاتے، اور قرآن پاک اور احادیث نبویہ کا مذاکرہ کرتے تھے۔[2]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ صحابۂ کرام جب کہیں بیٹھتے تھے تو ان کی گفتگو کا موضوع فقہ یعنی آنحضرت ﷺ کی حدیثیں ہوتی تھیں یا پھر یہ کہ کوئی آدمی قرآن پاک کی کوئی سورۃ پڑھے یا کسی سے پڑھنے کو کہے۔[3]

دور کرنے کے علاوہ انفرادی طور پر بھی حدیثوں کو از بر کرنے کا بڑا اہتمام تھا، اور جن کو باوجود کوشش کرنے کے حدیثیں یاد نہ ہوتی تھیں وہ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس کی شکایت کرتے تھے اور پوچھتے تھے کہ حدیثوں کو محفوظ رکھنے کی کیا تدبیر کریں جیسا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت انس رضی اللہ عنہ کے بیان

---

[1] مجمع الزوائد: ۱/۱۶۱ [2] مستدرک: ۱/۹۴ [3] مستدرک: ص ۹۴

سے اوپر (زیر عنوان عہد نبوی میں حدیث کی کتابت) معلوم ہو چکا ہے، نیز حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا یہ بیان بھی آپ پڑھ چکے ہیں کہ میں حدیثوں کو صرف دل سے یاد کرتا تھا اور حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ از بر کرنے کے ساتھ ساتھ لکھتے بھی تھے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کا بیان مسلم (جلد ا صفحہ ۱۰)، ابن ماجہ (صفحہ ۴) وغیرہ میں ہے۔ "كنا نحفظ الحديث" یعنی ہم حدیثیں یاد کیا کرتے تھے، اس قسم کے مزید واقعات نقل کر کے بات کو طول دینے کی کوئی ضرورت محسوس نہیں ہوتی، صرف ایک بات لکھ دینا کافی سمجھتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا صحابہ کو نہایت تاکیدی حکم تھا کہ جو لوگ میری مجلس میں حاضر ہوں وہ غیر حاضروں کو میری حدیثیں ضرور پہنچا دیں[1]۔ نیز ان لوگوں کے حق میں تروتازگی و سرسبزی کی دعا فرمائی تھی، جو آپ کی حدیثوں کو سن کر خوب اچھی طرح یاد کر لیں اور پھر اس کو بجنسہ دوسروں کو تک پہنچا دیں۔

"نضر الله عبدا سمع مقالتي (وفي رواية) حديثنا (كما في الدراى صفحه٤٢) فحفظها ووعاهاواداها (وفي رواية) فبلغه (دارمي صفحه٤٢) كما سمع."[2]

ترجمہ: "اللہ تعالیٰ اس بندہ کو سرسبز (خوش) رکھے جو میری کوئی حدیث سن کر یاد کرلے اور خوب سمجھ لے پھر اس کو جس طرح سنا ہے اسی طرح دوسرے کو پہنچا دے۔"[3]

---

[1] بعض دوسری روایتوں میں حدیثوں کی روایت کرنے والوں کو اپنا جانشین فرمایا ہے۔ (کنز العمال: ۲۲۲/۵)، ایک دوسری حدیث میں اس شخص کو جنت کی بشارت دی ہے، جو امت کے لئے چالیس حدیثیں محفوظ کرلے۔ (بخاری: ۱۶/۱)

[2] مشکوٰۃ ص ۲۷ بحوالہ احمد ترمذی ابوداؤد ابن ماجہ، دارمی

[3] اس مضمون کو تقریباً انہی الفاظ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ابن مسعود و عائشہ، زید بن ثابت، جبیر بن مطعم، انس، ابوہریرہ، عمیر بن قتادہ، سعد بن ابی وقاص، ابن عمر، معاذ بن جبل، نعمان بن بشیر عن ابیہ اور زید بن خالد رضی اللہ عنہم نے روایت کیا ہے۔ (کنز العمال: ۲۲۰/۵، ۲۲۱، ۲۲۲)

صحابہ کے حالات سے جو لوگ باخبر ہیں وہ سمجھ سکتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے اس حکم کی تعمیل اور اس دعا میں اپنے کو شامل کرنے کے لئے انہوں نے ہرگز کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا ہوگا۔

## عہد صحابہ رضی اللہ عنہم

عہد صحابہ میں بھی حدیثوں کو ازبر کرنے کا بیش از بیش اہتمام تھا، حضرات صحابہ اپنے شاگردوں کو یاد کرنے کی برابر تاکید کرتے رہتے تھے، اور محفوظ رکھنے کی تدبیر بھی بتایا کرتے تھے۔

1. حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے تھے۔

"تذاکر وا ھذا الحدیث لا ینفلت منکم."[1]

**ترجمہ:** "حدیثوں کا آپس میں مذاکرہ (دور) کیا کرو، ایسا نہ ہو کہ تمہارے ہاتھ سے نکل جائے۔"

2. یہ بھی فرمایا کرتے تھے۔

"ردوا الحدیث واستذکروہ فانہ ان لم تذکروہ ذھب."[2]

**ترجمہ:** "حدیث کو (بار بار پڑھ کر) دہرایا کرو اور اس کو مستحضر کرو اگر اس طرح یاد نہ کرو گے، تو جاتی رہے گی۔"

3. ان یہ کی تاکید بھی تھی کہ ہر روز کچھ حدیثیں بیان کیا کریں فرماتے تھے کہ کوئی یہ خیال نہ کرے کہ ابھی تو کل بیان کیا ہے، لہٰذا آج نہ بیان کروں گا نہیں آج بھی بیان کرو اور پھر کل (آئندہ) بھی بیان کرنا۔

4. حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بھی آپس میں حدیث کے مذاکرہ کی تاکید کیا کرتے تھے۔[3] بلکہ وہ اس باب میں اتنے سخت تھے کہ شاگرد اگر درخواست کرتے کہ حدیثیں لکھوا دیجئے تو انکار کر دیتے تھے، اور فرماتے تھے کہ جس طرح ہم نے

---

[1] دارمی: ص ۷۸ [2] دارمی: ص ۷۸ [3] دارمی: ص ۷۷ و مستدرک: ۱/۹۴

آنحضرت ﷺ سے حدیثوں کو سن کر حفظ کیا ہے تم بھی حفظ کرو۔[1]

۵ حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ اپنے شاگردوں سے فرمایا کرتے تھے۔

"تذاکروا الحدیث فانکم الا تفعلوا یندرس"[2]

ترجمہ: "حدیثوں کو باہم یاد کیا کروں اس لئے کہ ایسا نہ کرو گے تو حدیث مٹ جائے گی۔"

۶ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی سخت تاکید تھی کہ۔

"تذاکروا الحدیث فان ذکر الحدیث حیاته"[3]

ترجمہ: "حدیثوں کا مذاکرہ کرتے رہو کہ یہی اس کے بقا کا سامان ہے۔"

۷ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے:

"تزاوروا وتدار سوا الحدیث ولا تترکوہ یندرس"[4]

ترجمہ: "ایک دوسرے سے ملتے رہو اور باہم حدیث کا مذاکرہ کرتے رہو اس کو چھوڑ نہ دو کہ فنا ہو جائے۔"

صحابہ کرام کے شاگرد اپنے اساتذہ کے ان احکام کا پورا احترام کرتے تھے، اور حدیثوں کے مذاکرہ سے کبھی غافل نہیں رہتے، چنانچہ دارمی (صفحہ ۷۹) اور تذکرہ (صفحہ ۱۱۹) میں عطاء کا بیان ہے کہ جب ہم حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے پاس سے حدیثیں سن کر اٹھتے تھے تو باہم مذاکرہ کرتے تھے ہمارے ہم سبقوں میں ابوزبیر کا حافظہ سب سے اچھا تھا، ان کو سب سے زیادہ حدیثیں یاد ہوتی تھیں۔

مستدرک (جلد ۱ صفحہ ۹۴) ابن بریدہ کا بیان ہے کہ ہم مسجد میں نماز کے بعد بیٹھ جاتے اور احادیث نبویہ کا مذاکرہ کرتے۔

---

[1] دارمی: ص ٦٦ [2] مستدرك: ۹۵/۱

[3] مستدرك: ۹۵/۱، دارمی ص ۷۹ [4] دارمی: ص ۷۹، کنز العمال: ٢٤٢/٥

دارمی (صفحہ ۷۹) میں ہے کہ زہری عشاء کی نماز کے بعد حدیث کا مذاکرہ کرنے بیٹھے تو صبح تک یہ مشغلہ جاری رہا، دارمی میں یہ بھی ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اپنے شاگردوں سے پوچھا کہ تم لوگ آپس میں ملتے رہتے ہو، اور کہیں ایک جگہ بیٹھ کر حدیث کا مذاکرہ بھی کرتے ہو؟ شاگردوں نے جواب دیا کہ ہم کو تو اس کا اتنا اہتمام ہے کہ ہمارا کوئی ساتھی کبھی غائب ہو جاتا ہے، تو اگر وہ کوفہ کے آخری سرے پر بھی ملتا ہے تو وہیں جا کر اس سے ملتے ہیں۔[1]

## عہد تابعین رحمۃ اللہ علیہم

صحابہ کے بعد تابعین کا دور آیا تو وہ بھی اپنے شاگردوں کو حدیثوں کو حفظ کرنے کے لئے، دور اور مذاکرہ کی ہدایتیں کرتے رہے، چنانچہ دارمی میں عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ زہری اور علقمہ کے وہ ہدایات قریب قریب صحابہ کے مذکورہ بالا الفاظ میں منقول ہیں۔

انہی تاکیدوں کا نتیجہ تھا کہ حارث بن یزید عکلی، قعقاع بن یزید مغیرہ اور فضیل ء کی نماز کے بعد مذاکرہ کرنے کے لئے بیٹھتے تو صبح ہی کو یہ مجلس برخاست ہوتی۔[2]

یونس کا بیان ہے کہ جب ہم حسن بصری کے پاس سے حدیثیں سن کر اٹھتے تھے، تو آپس میں اس کا دور اور مذاکرہ کرتے تھے۔[3]

اسماعیل بن رجاء کا دستور تھا کہ کوئی نہ ملتا تو مکتب کے لڑکوں کو اکٹھا کر کے ان کے سامنے حدیثیں بیان کرتے تا کہ حدیث کی مشق میں ناغہ نہ ہو، اور بھولنے نہ پائیں۔[4]

حفظ حدیث کے لئے صحابہ و تابعین اور اتباع تابعین کا یہ غیر معمولی اہتمام آپ

---

[1] دارمی: ص ۷۹ — [2] دارمی: ص ۷۸، تہذیب: ۲۷۰/۱۰

[3] دارمی: ص ۷۸ — [4] دارمی: ص ۷۸، تہذیب التہذیب: ۲۹۶/۱

نے ملاحظہ کیا، اس کے ساتھ اس تاریخی حقیقت کو بھی پیش نظر رکھئے کہ قدرت کی طرف سے ان حضرات کو کس قدر حیرت انگیز قوت یادداشت اور غیر معمولی حافظے عطا ہوئے تھے جس کی نظیر آج مشکل سے دستیاب ہوسکتی ہے، پس ان حالات اور واقعات کے باوجود یہ خیال قائم کر لینا کہ زبانی روایت پر دارومدار ہونے کی وجہ سے حدیثیں کچھ سے کچھ ہوگئیں، انصاف کا خون یا تاریخی حقائق سے چشم پوشی اور نری وہم پرستی ہے۔

## صحابہ وتابعین کا غیر معمولی حافظہ

میں نے ابھی ابھی صحابہ وتابعین کی حیرت انگیز قوت یادداشت کا جو ذکر کیا ہے وہ محض خوش اعتقادی کی بنا پر نہیں ہے، بلکہ واقعات کی روشنی میں پوری ذمہ داری کے ساتھ میں نے اس بات کو لکھا ہے۔

اسماء رجال اور تذکرہ کی کتابوں کا مطالعہ کرنے والوں پر تو میرے اس بیان کی صداقت آفتاب کی طرح روشن ہے، لیکن جن کو یہ موقع نہیں ملا ہے، ان کے اطمینان وتشفی کے لئے چند تاریخی واقعات نقل کئے جاتے ہیں۔

❶ صحابہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا نام کون نہیں جانتا، مورخ اسلام حافظ ذہبی کی کتاب تذکرۃ الحفاظ میں خود انہی کا بیان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن مجھ سے فرمایا کہ تم مال غنیمت سے حصہ نہیں مانگتے، میں نے عرض کیا کہ میں آپ سے علم کی دولت مانگتا ہوں، اس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے میری چادر میرے جسم سے اتار کر بیچ میں پھیلا دی، اور حدیثیں بیان کرنا شروع کیں، فارغ ہونے کے بعد فرمایا کہ چادر کو اپنے سینے سے ملالو، میں نے ایسا ہی کیا اس کے بعد سے میرا یہ حال ہوگیا ہے کہ ایک حرف بھی آپ کی حدیث کا مجھ کو نہیں بھولتا تھا۔[1]

❷ تابعین میں ایک مشہور ومعروف مفسر اور حافظ حدیث قتادہ ہیں، ان کی نسبت

[1] تذکرہ: ۱/۳۳

امام احمد بن حنبل فرماتے تھے کہ قتادہ جو کچھ سن لیتے ان کو یاد ہو جاتا تھا، ان کے سامنے ایک دفعہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا صحیفہ (یعنی حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت کی ہوئی حدیثوں کا مجموعہ) صرف ایک دفعہ پڑھ دیا گیا، ان کو کل یاد ہو گیا، خود قتادہ کا بیان ہے کہ میں نے کبھی کسی استاذ سے دہرانے کی خواہش نہیں کی اور کبھی ایسا نہیں ہوا کہ کوئی چیز میرے کان میں پڑے اور وہ میرے دل میں بیٹھ نہ جائے۔[1]

❸ ایک نہایت جلیل القدر تابعی امام شعبی ہیں وہ ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے غزوات کے واقعات بیان کر رہے تھے اتفاق سے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ (صحابی) کا ادھر سے گزر ہوا اور انہوں نے شعبی کا بیان کرنا سنا تو فرمایا کہ باوجودیکہ میں ان غزوات میں خود شریک تھا لیکن شعبی کو مجھ سے زیادہ واقعات یاد ہیں اور وہ مجھ سے زیادہ باخبر ہیں۔[2]

شعبی خود کہتے تھے کہ میں نے کبھی کوئی چیز لکھی نہیں، لیکن حافظہ ایسا ہے کہ کسی نے کوئی حدیث بیان کی تو اس کو بھولا بھی نہیں اور یہ بھی نہیں ہوا کہ کبھی میں نے (استاذ سے) دوبارہ بیان کرنے کی خواہش کی ہو۔[3] یہ بھی فرماتے تھے کہ مجھے اشعار ہر چیز سے کم یاد ہیں، تاہم اگر میں تم کو اشعار سنانا شروع کروں، تو ایک مہینہ تک کوئی شعر مکرر نہ سناؤں گا۔[4]

❹ ابو صالح سمان کے حافظہ کا یہ عالم تھا کہ اعمش نے ان سے ایک ہزار حدیثیں سنی تھیں جیسا کہ خود اعمش کا بیان ہے۔[5]

❺ مکحول خود اپنی نسبت فرماتے تھے کہ میں نے جو چیز اپنے سینے میں رکھ لی پھر جس وقت چاہا اس کو اپنے سینے میں موجود پایا۔[6]

❻ زہری کا بیان ہے کہ میں نے جو علم اپنے سینے میں رکھ لیا اس کو کبھی نہیں بھولا۔[7]

---

[1] تذکرۃ الحفاظ: ۱۱۶/۱ [2] تذکرہ: ص ۷۷ [3] تذکرہ: ۷۹/۱
[4] تذکرہ: ۷۹/۱ [5] تذکرہ: ۸۲/۱ [6] تذکرہ: ۱۰۲/۲ [7] تذکرہ: ۱۰۳/۱

سعید کا بیان ہے کہ زہری سے ایک شخص نے حدیثیں لکھوانے کی درخواست کی انہوں نے اس کو چار سو حدیثیں لکھوا دیں، ایک مہینہ کے بعد اس شخص سے پھر ملاقات ہوئی تو اس نے کہا وہ نوشتہ (جس میں چار سو حدیثیں لکھیں تھیں، کھو گیا، زہری نے دوبارہ وہ حدیثیں اس کو لکھوا دیں، جب اس نے دونوں نوشتوں کا مقابلہ کیا تو ایک حرف کا بھی فرق نہ تھا۔[1]

زہری کے بھتیجے کا بیان ہے کہ زہری نے صرف اسّی راتوں میں قرآن یاد کرلیا تھا۔ خود زہری کا بیان ہے کہ میں نے کسی حدیث کے متعلق کبھی دوبارہ بیان کرنے کے لئے استاذ سے نہیں کہا نہ کسی حدیث میں کبھی شک پیدا ہوا، صرف ایک دفعہ ایک حدیث میں شک ہوا تھا مگر میں نے اس کی نسبت بھی اپنے ہم سبق سے پوچھا تو وہ اسی طرح تھی جس طرح میں نے اس کو یاد کیا تھا۔[2]

## تابعین کے بعد کے طبقے

صحابہ و تابعین کے بعد کے طبقوں میں بھی قوت یادداشت کی یہی فراوانی تھی بلکہ ان طبقوں میں حافظہ کی بعض مثالیں پہلے سے بھی زیادہ حیرت انگیز ملتی ہیں۔

❶ مغیرہ ضبی (تبع تابعی) کے حافظہ کا حال خود ان کے بیان کے مطابق یہ تھا کہ جو بات ان کے کان میں پڑ گئی، اس کو پھر کبھی نہیں بھولے۔[3]

❷ عمرو بن الحارث مصری (تبع تابعی) کی نسبت ابو حاتم رازی کا قول ہے کہ وہ اپنے زمانہ میں سب سے بڑے حافظ تھے، حافظہ میں ان کا ہمسر کوئی نہ تھا، اور ابن وہب کا بیان ہے کہ میں نے ان سے زیادہ قوی حافظہ کا انسان نہیں دیکھا۔[4]

❸ معمر (تبع تابعی) کا بیان ہے کہ میں نے چودہ برس کی عمر میں قتادہ سے حدیثیں سنی تھیں جو کچھ اس وقت سنا تھا، وہ آج تک ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میرے سینہ میں لکھا

---

[1] تذکرہ: ۱/۱۰٤ [2] تذکرہ: ص ۱۰٤

[3] تذکرہ: ۱/۱۳۵ [4] تذکرہ: ۱/۱۷۳

ہوا ہے۔[1]

❹ شعبہ (تابعی) کو اتنی کثرت سے حدیثیں یاد تھیں، کہ ابوداؤد طیالسی نے ان سے سات ہزار حدیثیں سنی تھیں اور غندر نے بھی اتنی ہی حدیثیں ان سے سنی تھیں۔

شعبہ کا خود اپنا بیان ہے کہ صرف ایک ابوالزبیر سے سنی ہوئی مجھ کو سو حدیثیں ازبر ہیں۔[2]

❺ حماد بن سلمہ (تبع تابعی) کے پاس قیس بن سعد کی مرویات کے سوا کوئی حدیث لکھی ہوئی نہ تھی، بااین ہمہ یحییٰ بن الفریس کے پاس حماد سے سنی ہوئی دس ہزار حدیثیں تھیں اور عمرو بن عاصم کا بیان ہے کہ میں نے حماد سے دس ہزار سے بھی زیادہ حدیثیں سن کر لکھی ہیں۔[3]

❻ سفیان ثوری کا بیان ہے میں نے اپنے سینہ کو (احادیث کی) جو امانت بھی سپرد کر دی، اس نے کبھی خیانت نہیں کی یحییٰ قطان کا بیان ہے کہ میں نے سفیان سے زیادہ حدیث کا حافظ نہیں دیکھا۔[4]

❼ اسرائیل کا بیان ہے کہ میں ابواسحاق کی مرویات کو اس طرح یاد رکھتا تھا جیسے قرآن کی سورتوں کو۔[5]

❽ ابن سعد کا بیان ہے کہ وہیب اپنی یاد سے حدیثیں لکھواتے تھے۔[6] باوجودیکہ ان کی روایات بہت زیادہ ہیں۔

❾ ہشیم کے پاس بیس ہزار حدیثیں تھیں، ابن مہدی کا بیان ہے کہ وہ سفیان ثوری سے بھی بڑھ کر حافظ حدیث تھے۔[7]

ثوری کا حال اوپر پڑھ چکے ہو۔

❿ داؤد ضبی کا بیان ہے کہ اسماعیل بن عیاش کے ہاتھ میں اس نے کتاب کبھی

---

[1] تذکرہ: ۱/۱۷۹ [2] تذکرہ: ۱/۱۸۳، ۱/۱۸٤ [3] تذکرہ: ۱/۱۹۰
[4] تذکرہ: ۱/۱۹۱ [5] تذکرہ: ۱/۱۹۹ [6] تذکرہ: ۱/۲۱۷ [7] تذکرہ: ۱/۲۲۹

نہیں دیکھی وہ اپنی یاد سے حدیثیں سناتے تھے اوران کوتیس ہزار حدیثیں یاد تھیں۔[۱]

۱۱ ابن عیینہ کے پاس سات ہزار کے قریب حدیثیں تھیں اوران سب کو وہ اپنی یاد سے بیان کرتے تھے۔[۲]

۱۲ ابن المبارک کے والد ایک دفعہ ان پر خفا ہوئے تو کہا کہ تیری کتابیں میں پا گیا تو جلادوں گا، ابن المبارک نے کہا کہ اس سے کیا ہو جائے گا وہ سب میرے سینہ میں ہیں، علی بن الحسن بن شقیق کا بیان ہے کہ ایک رات ابن المبارک مسجد سے نکلے میں بھی ساتھ ہولیا، دروازہ پر انہوں نے حدیث کا ذکر چھیڑ دیا، مذاکرہ کا سلسلہ اتنا دراز ہوا کہ جب فجر کی اذان کے لئے مؤذن آیا تو ہم ابھی مذاکرہ ہی کر رہے تھے۔[۳]

۱۳ عیسیٰ بن یونس کو اپنی حدیثیں اس قدر یاد تھیں کہ فرماتے تھے، اگر میری کتاب میں کہیں ایک واو بھی کوئی بڑھا دے تو وہ مجھ سے چھپ نہیں سکتا۔[۴]

۱۴ یحییٰ ابن الیمان کو ایک مجلس میں پانچ سو حدیثیں یاد ہو جاتی تھیں۔[۵]

۱۵ ابو معاویہ نابینا تھے، اس کے باوجود علی بن المدینی کا بیان ہے کہ میں نے ان سے ڈیڑھ ہزار حدیثیں سن کر لکھی ہیں جریر کا بیان ہے کہ ہم اعمش کے پاس سے حدیثیں سن کر اٹھتے تھے تو باہم مذاکرہ کرتے تھے، ہم سب میں ابو معاویہ (نابینا) سے زیادہ کسی کو یاد نہ ہوتا تھا، خود ابو معاویہ کا بیان ہے کہ آنکھ والے لوگ اعمش کی مجلس میں میرے محتاج تھے، اعمش کے کل شاگرد میرے دروازہ پر آتے تھے اور میں ان کی ساری سنی ہوئی حدیثیں بول دیتا تھا وہ لکھ لیتے تھے۔[۶]

۱۶ مروان بن معاویہ کو اپنی کل حدیثیں یاد تھیں۔[۷]

۱۷ ابن معین کا بیان ہے کہ حفص بن غیاث نے بغداد اور کوفہ میں جتنی حدیثیں بیان کی ہیں سب اپنی یادداشت سے بیان کی ہیں، کتاب کبھی نہیں نکالی، اور تین چار

---

[۱] تذکرہ: ۱/۲۳۴ [۲] تذکرہ: ۱/۲۴۲ [۳] تذکرہ: ۱/۲۵۵

[۴] تذکرہ: ۱/۲۵۹ [۵] تذکرہ: ۱/۱۶۳ [۶] تذکرہ: ۱/۲۷۱ [۷] تذکرہ: ۱/۲۷۲

ہزار حدیثیں ان کی یاد سے لوگوں نے لکھی ہیں۔[1]

۱۸ ابن مہدی کا بیان ہے کہ ایک دفعہ سفیان نے مجھ سے کہا کہ کسی محدث کو مذاکرہ کرنے کے لئے میرے پاس لاؤ، میں یحیٰی قطان کو ساتھ لے گیا سفیان نے ان سے مذاکرہ کیا تو ہکا بکا رہ گئے۔[2]

۱۹ ولید بن مسلم کو بڑی بڑی لمبی حدیثیں اور ملاحم کی پیشن گوئیوں والی روایتیں خوب یاد تھیں، ابواب بھی ان کو ازبر تھے۔[3]

۲۰ احمد بن صالح کا بیان ہے کہ ابن وہب نے ایک لاکھ حدیثیں بیان کی ہیں۔[4]

۲۱ امام احمد کا قول ہے کہ میں نے وکیع سے بڑھ کر کسی کو حافظ نہیں پایا ابو حاتم کا قول ہے کہ وکیع ابن المبارک سے بھی بڑھ کر حافظ تھے، ابوداؤد کا بیان ہے کہ وکیع کے ہاتھ میں حدیث بیان کرنے کے وقت بھی کتاب نہیں دیکھی گئی۔[5]

۲۲ وکیع کا بیان ہے کہ محاربی لمبی حدیثوں کے بڑے حافظ تھے۔[6]

۲۳ یزید بن ہارون کا خود اپنی نسبت یہ بیان ہے کہ مجھ کو بیس ہزار حدیثیں سند کے ساتھ یاد ہیں اور وہ بھی اتنی پکی کہ ان میں کوئی ایک حرف بھی ملا دے تو جانوں۔

زیاد بن ایوب کا بیان ہے کہ میں نے یزید کے ہاتھ میں کبھی کتاب نہیں دیکھی۔[7]

۲۴ زیاد بن ایوب کا بیان ہے کہ ابن علیہ کے ہاتھ میں میں نے کبھی کتاب نہیں دیکھی، ابوداؤد کا بیان ہے کہ ابن علیہ سے حدیث میں کہیں بھول چوک نہیں ہوئی۔[8]

۲۵ قواریری کا بیان ہے کہ ابن مہدی نے بیس ہزار حدیثیں اپنی یاد سے مجھ کو لکھوائیں، ذہلی کا بیان ہے کہ ابن مہدی کے ہاتھ میں میں نے کبھی کتاب نہیں

---

[1] تذکرہ: ۱/۲۷٤ [2] تذکرہ: ۱/۲۷٦ [3] تذکرہ: ۱/۲۷۹
[4] تذکرہ: ۱/۲۸۰ [5] تذکرہ: ۱/۲۷۳ [6] تذکرہ: ۱/۲۸۷
[7] تذکرہ: ۱/۲۹۲ [8] تذکرہ: ۱/۲۹٦

دیکھی۔[۱]

۲۶ محمد بن عبید طنافسی کی حدیثیں چار ہزار تھیں اور سب از بر تھیں۔[۲]

۲۷ ابوداؤد طیالسی کی یاد سے لوگوں نے چالیس ہزار حدیثیں لکھیں۔[۳]

۲۸ ابواحمد زبیری کے پاس سفیان ثوری کی احادیث کا بہت بڑا مجموعہ تھا، فرماتے تھے کہ وہ مجموعہ چوری ہو جائے تو مجھ کو اس کی کچھ پرواہ نہیں، وہ سارے کا سارا مجھ کو یاد ہے۔[۴]

۲۹ ابو عاصم کو ایک ہزار کھری حدیثیں یاد تھیں اور ہمیشہ اپنی یاد سے حدیثیں بیان کیا کرتے تھے۔[۵]

۳۰ علی بن الحسن بن شقیق ابن المبارک کی کتابوں کے سب سے بڑے حافظ تھے۔[۶]

۳۱ سلیمان بن حرب کی نسبت ابو حاتم کا بیان ہے کہ ان کی حدیثوں میں سے دس ہزار حدیثیں ظاہر ہوئی ہیں، اور میں نے ان کے ہاتھ میں کتاب کبھی نہیں دیکھی۔[۷]

۳۲ سعید بن منصور المتوفی ۲۲۷ھ نے دس ہزار حدیثیں اپنی یاد سے لکھوائیں، جیسا کہ حرب کرمانی کا بیان ہے۔[۸]

۳۳ ابوزرعہ کا بیان ہے کہ امام احمد کو دس لاکھ حدیثیں یاد تھیں۔

۳۴ ابوداؤد خفاف کا بیان ہے کہ اسحاق بن راہویہ نے گیارہ ہزار حدیثیں اپنی یاد سے لکھوائیں، پھر ان کو اپنی کتاب سے پڑھ کر سنایا، تو نہ کہیں ایک حرف گھٹا نہ بڑھا۔

۳۵ امام بخاری کے حافظہ کا حال حاشد بن اسماعیل نے یوں بیان کیا ہے کہ بخاری ہمارے ساتھ حدیث سننے کے لئے محدثین کی مجلسوں میں جایا کرتے تھے، تو لکھتے نہ

---

[۱] تذکرہ: ۱/۳۰۲، ۳۰۳ [۲] تذکرہ: ص ۳۰۵ [۳] تذکرہ: ص ۳۲۱

[۴] تذکرہ: ۱/۳۲۵ [۵] تذکرہ: ۱/۳۳۴ [۶] تذکرہ: ۱/۳۳۷

[۷] تذکرہ: ۱/۳۳۵ [۸] تذکرہ: ۲/۵

تھے، بہت دنوں تک ہم یہی دیکھتے رہے ان سے اس باب میں ہم کچھ کہتے تو وہ کچھ نہ بولتے ایک دن انہوں نے کہا کہ تم لوگ مجھ کو بہت کہتے رہے، لاؤ مجھ کو دکھاؤ تم نے اب تک کتنی حدیثیں لکھی ہیں، ہم نے دکھایا تو پندرہ ہزار سے زیادہ حدیثیں تھیں، اس کے بعد انہوں نے ہماری بیاضیں ہم کو دے دیں اور ان حدیثوں کو اپنی یاد سے زبانی سنانا شروع کیا، تو کل کی کل سنادیں، ان کی یادداشت اتنی درست تھی کہ ہم نے ان کی یاد سے اپنی بیاضوں کی غلطیاں ٹھیک کیں، اس کے بعد بخاری نے کہا کہ تم لوگ سمجھتے ہو کہ میں اپنا وقت برباد کرنے کے لئے روزانہ آتا ہوں۔[1]

خود بخاری فرماتے تھے کہ مجھ کو ایک لاکھ صحیح حدیثیں اور دو لاکھ غیر صحیح یاد ہیں۔[2]

بخاری کا یہ واقعہ بھی نہایت مشہور ہے کہ جب وہ بغداد گئے ہیں تو وہاں کے محدثین نے متفق ہوکر ان کے حافظہ کا امتحان کرنا چاہا اور اس کی یہ صورت تجویز ہوئی کہ سو حدیثیں چھانٹ کر ان کی سند و متن کو الٹ پلٹ دیا گیا، اس کی سند اس کے ساتھ اور اس کی اس کے ساتھ جوڑ دی گئی، پھر دس محدث چنے گئے، اور ان میں سے ہر ایک کو دس دس حدیثیں دی گئیں کہ جب مجلس میں سب لوگ باطمینان بیٹھ جائیں تو ایک آدمی آگے بڑھ کر ایک حدیث الٹی و پلٹی سند و متن سے پڑھ کر امام بخاری سے پوچھے کہ آپ کو یہ حدیث معلوم ہے، اسی طرح دسوں حدیثوں کو پڑھ پڑھ کر پوچھتا جائے، جب وہ فارغ ہو جائے تو دوسرا آگے بڑھے، اسی طرح دسوں آدمی پوچھیں، یہ طے کر کے بخاری کو ایک مجلس میں دعوت دے کر بلایا گیا اور بہت بڑا مجمع کیا گیا، اس مجمع میں طے شدہ تجویز کے مطابق جو لوگ مقرر ہوئے تھے، انہوں نے پوچھنا شروع کیا، بخاری نے ہر سوال کے جواب میں کہا کہ میں اس کو نہیں جانتا، جب وہ

---

[1] تذکرہ: ۲/۱۳۳، مقدمہ فتح الباری: ص ٥٦٤

[2] تذکرہ: ۲/۱۲۳، مقدمہ: ص ٥٧٥

دسوں آدمی پوچھ چکے، تو بخاری نے سب سے پہلے پوچھنے والے کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ آپ نے پہلی حدیث یوں پڑھی ہے، حالانکہ وہ اس طرح ہے اور دوسری حدیث کی سند یہ بیان کی ہے حالانکہ اس کی سند یوں ہے، اسی طرح فرداً فرداً ہر حدیث کی سند و متن کی نسبت بیان کر گئے اس وقت لوگوں کی آنکھیں کھل گئیں۔ اور ان کے بے مثال حافظہ کے قائل ہو گئے۔[1]

(۳۶) امام ترمذی کی یادداشت کا یہ عالم تھا کہ ایک دفعہ مکہ کے راستہ میں ان کو معلوم ہوا کہ فلاں محدث آرہے ہیں، ترمذی نے اس سفر سے پہلے اس محدث کی روایت کی ہوئی حدیثیں کسی شخص سے لے کر نقل کر لی تھیں، اور ان کا خیال تھا کہ وہ اجزاء ان کے ساتھ موجود ہیں، اس لئے چاہا کہ اس محدث سے وہ اجزاء سن کر باقاعدہ سماع حاصل کریں لیکن تلاش کیا تو وہ اجزاء سفر میں ساتھ نہ تھے دل نے گوارا نہ کیا کہ یہ سنہری موقع ہاتھ سے چلا جائے اس لئے ایک سادی بیاض ہاتھ میں لے کر اس محدث کے پاس حاضر ہوئے اور کہا کہ آپ کی کچھ مرویات میں نے ایک شخص سے لے کر نقل کی ہیں آپ اپنی زبان سے ان حدیثوں کو سنا دیجئے انہوں نے قبول کر لیا، ترمذی وہی سادی بیاض ہاتھ میں لے کر بیٹھ گئے اور محدث نے وہ حدیثیں اپنی یاد سے سنانا شروع کیں، اتفاق سے محدث کی نظر بیاض پر جا پڑی دیکھا تو وہ سادی تھی، محدث نے خفا ہو کر کہا کہ تم کو مجھ سے شرم نہیں آتی، ترمذی نے اس کے بعد قصہ سنایا اور کہا کہ وہ اجزاء اگرچہ ساتھ نہیں ہیں مگر اس میں کی سب حدیثیں مجھ کو زبانی یاد ہیں، محدث نے کہا اچھا سناؤ ترمذی نے مسلسل تمام حدیثیں سنا دیں، محدث نے پوچھا کہ تم نے ان کو رٹ لیا تھا ترمذی نے کہا نہیں، پھر کہا آپ ان کے علاوہ دوسری حدیثیں سنا کر ابھی امتحان کر لیجئے، چنانچہ محدث نے اپنی مخصوص چالیس حدیثیں سنا کر ان سے کہا کہ اب یہ حدیثیں تم سناؤ، ترمذی نے اسی وقت اول سے آخر تک سنا

---

[1] مقدمہ: ص ۵۷۳

دیں وہ محدث محوِ حیرت ہو گئے اور فرمایا کہ میں نے تم سا کوئی آدمی نہیں دیکھا۔[۱]

۳۷ ایک شخص ابوزرعہ کے پاس آیا، اور کہا کہ میرے منہ سے یہ نکل گیا ہے کہ اگر ابو زرعہ کو ایک لاکھ حدیثیں یاد نہ ہوں تو میری بی بی کو طلاق ابوزرعہ نے کہا تمہاری بی بی مطلقہ نہیں ہوئی (یعنی مجھ کو اتنی حدیثیں یاد ہیں)۔[۲]

ابوزرعہ فرماتے تھے کہ ایک لاکھ حدیثیں مجھ کو اس طرح یاد ہیں جس طرح کسی کو قل ہو اللہ یاد ہوتی ہے۔[۳]

نیز فرماتے تھے کہ میں نے اپنے ہاتھ سے جو دفتر حدیثوں کے لکھے ہیں، ان میں سے کسی کسی کو لکھے ہوئے پچاس برس ہو چکے ہیں اور اس وقت سے آج تک اس کو پھر دیکھا بھی نہیں ہے باایں ہمہ میں ہر حدیث کی نسبت جانتا ہوں کہ وہ کس کتاب میں کس ورق میں کس صفحہ میں اور کس سطر میں ہے۔[۴]

۳۸ ابواللیث کا اپنی نسبت بیان ہے کہ مجھ کو دس ہزار غیر مکرر حدیثیں یاد ہیں۔[۵]

۳۹ ابن عاصم کی کتابیں ایک ہنگامہ میں ضائع ہو گئیں، تو انہوں نے اپنی یاد سے پچاس ہزار حدیثیں لکھ لیں۔[۶]

۴۰ خطیب کا بیان ہے کہ جزرہ ایک مدت تک اپنی یاد سے حدیثیں بیان کرتے رہے اس لئے کہ کوئی کتاب ساتھ نہیں لی تھی۔[۷]

میں سمجھتا ہوں کہ یہ واقعات پڑھتے پڑھتے اب آپ گھبرا گئے ہوں گے اس لئے اتنی مثالوں پر اکتفا کرتا ہوں، ورنہ اس موضوع پر تو مستقل ایک کتاب لکھی جا سکتی ہے۔

## روایت میں محدثین کی بے نظیر احتیاط

اس سلسلہ میں ایک اور چیز بھی بہت زیادہ قابل توجہ ہے، اور وہ یہ کہ آنحضرت

[۱] تہذیب التہذیب: ۳۸۶/۹، تذکرہ: ۱۸۸/۲ [۲] تذکرہ: ۱۷٤/۲
[۳] تہذیب: ۳۳/۷ [۴] تہذیب: ۳۳/۷ [۵] تذکرہ: ۱٤۹/۲
[۶] تذکرہ: ۱۹٤/۲ [۷] تذکرہ: ۱۹۵/۲

صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں اپنی حدیثوں کی اشاعت و تبلیغ کے [illegible] ی تاکیدیں کی ہیں، وہاں اس بات کی بھی نہایت سخت تاکید کی ہے کہ کوئی غلط بات آپ کی طرف منسوب نہ ہونے پائے، اس لئے ابتداء ہی سے محدثین کا گروہ حدیثوں کی روایت کرنے میں بے حد محتاط رہا ہے، چنانچہ بعض صحابہ صرف اس ڈر سے کہ بیان کرنے میں کچھ کمی بیشی نہ ہو جائے بہت کم حدیثیں بیان کرتے تھے، جیسا کہ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کا واقعہ صحیح بخاری (جلد۱ صفحہ۲۱) میں مذکور ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا یہ حال تھا کہ جس حدیث میں ان کو ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ یہ حدیث خوب اچھی طرح یاد نہیں ہے، تو وہ اس کو بیان ہی نہیں کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ غلطی کا اندیشہ نہ ہوتا تو میں بیان کرتا۔[۱]

امام ربانی محمد باقر کا بیان ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کو سب سے زیادہ اس بات کا اہتمام تھا کہ حدیث میں ذرہ برابر بھی کوئی کمی بیشی نہ ہو۔[۲]

چنانچہ صحیح مسلم (جلد۱ صفحہ۳۲) میں ہے ایک دفعہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث بیان کی ”بنی الاسلام علی خمس شهادة ان لا اله الا اللّٰه وان محمدا رسول اللّٰه واقام الصلوة وایتاء الزکوة وصیام رمضان والحج“ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے بیان کرنے کے بعد مجلس میں کسی شخص نے اس حدیث کو دہرایا، تو یوں کہہ دیا ”والحج و صیام رمضان“ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس کو فوراً ٹوکا اور فرمایا، یوں نہیں بلکہ ”وصیام رمضان والحج“ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سنا ہے۔

غور فرمایئے کہ باوجودیکہ معنی میں کوئی خرابی پیدا نہیں ہوتی تھی پھر بھی جس ترتیب سے حدیث کے الفاظ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنے تھے، اس میں یہ معمولی سا تغیر بھی ان کو گوارا نہ تھا، دارمی (صفحہ۵۱) میں عبداللہ بن عمر کا ایسا ہی ایک دوسرا واقعہ

---

[۱] دارمی: ص ۴۲    [۲] تذکرہ: ص ۳۷

ایک دوسری حدیث کے باب میں بھی مذکور ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود کی نسبت تذکرہ الحفاظ میں مذکور ہے:

"كان ممن يتحرى فى الاداء ويشدد فى الرواية ويزجر تلامذته عن التهاون فى ضبط الالفاظ."[1]

ترجمہ: "ان کا شمار ان حضرات میں ہے جن کو ادائے حدیث میں بے حد احتیاط اور روایت کے باب میں بڑا تشدد تھا اور وہ اپنے شاگردوں کو الفاظ[2] حدیث کے ضبط کرنے میں سستی پر بہت ڈانٹتے رہتے تھے۔"

حضرت زید بن ارقم کا جب بڑھاپا آیا، اس وقت کوئی شخص حدیث بیان کرنے کو کہتا تو فرماتے کہ اب ہم بوڑھے ہو گئے اور آنحضرت ﷺ کی حدیث بیان کرنا بڑا مشکل کام ہے۔[3]

اسی احتیاط کا تقاضا تھا کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اپنے شاگردوں کو ہدایت کیا کرتے تھے کہ جب تم حدیث کی روایت کرنے کا ارادہ کرو تو پہلے اس کو تین دفعہ دہرا لیا کرو۔[4]

نیز اسی شدت احتیاط ہی کی وجہ سے حضرت ابوبکر و حضرت عمر رضی اللہ عنہم کی بڑی تاکید تھی کہ آنحضرت ﷺ سے حدیثوں کی روایت کم کی جائے۔

صحابہ کرام کے یہ واقعات پڑھنے کے بعد آپ ہی انصاف سے کہئے کہ جس جماعت کو اس قدر احتیاط کا پاس ولحاظ ہو اس کی نسبت یہ خیال قائم کرنے کا تو کسی درجہ میں کوئی امکان ہی نہیں کہ اس نے جان بوجھ کر غلط تو درکنار کوئی مشکوک ہی بات آنحضرت ﷺ کی طرف منسوب کی ہوگی۔

---

[1] تذکرہ الحفاظ: ۱/۱۳

[2] امام مالک کا یہ حال تھا کہ وہ بے اور تے کا بھی خیال رکھتے تھے۔ (تذکرہ: ۱/۱۹۸)

[3] ابن ماجہ: ص ٤ [4] دارمی: ص ۷۸

بلکہ میں تو کہتا ہوں کہ جب احتیاط کا یہ عالم تھا اور حدیثوں کی روایت سے بھی چارہ کار نہ تھا تو لازمی طور پر حدیثوں کو یاد رکھنے اور ان کو بعینہٖ حافظہ میں محفوظ رکھنے کا بھی انتہائی اہتمام ہوگا اس حالت میں بھول چوک سے بھی حدیثوں کا کچھ سے کچھ ہونا بعید از قیاس ہے۔

خصوصاً جب کہ تاریخ شاہد ہے کہ شروع ہی سے اس کا بھی اہتمام تھا کہ ایک شخص کوئی حدیث بیان کرتا تھا تو مزید اطمینان کے لئے کوئی دوسرا اس کا موید تلاش کیا جاتا تھا جیسا کہ تذکرۃ الحفاظ (جلد ا صفحہ ۳) میں مذکور ہے کہ جب حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے یہ بیان کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دادی کو پوتے کی میراث سے چھٹا حصہ دلوایا ہے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان سے دریافت کیا کہ کوئی اور بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کو نقل کرنے میں تمہارا شریک ہے؟ معلوم ہوا کہ حضرت محمد بن سلمہ رضی اللہ عنہ بھی اس کو جانتے ہیں، چنانچہ انہوں نے آکر شہادت دی تو حضرت ابوبکر نے اسی کے مطابق فیصلہ کیا۔

اسی طرح حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث بیان کی تو انہوں نے حکم دیا کہ اس پر کوئی دوسری شہادت پیش کرو، حضرت ابوموسیٰ انصار کے مجمع میں گئے اور ان سے پوچھا کہ آپ لوگوں میں سے کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے فلاں حدیث سنی ہے انہوں نے کہا کہ ہم سب نے یہ حدیث سنی ہے، حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے ان میں سے ایک انصاری کو ساتھ لیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے ان سے شہادت دلوائی۔[1]

خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ ایک حدیث کو بیان کرنا شروع کیا تو فرمایا کہ ڈر تو لگتا ہے کہ کوئی کمی بیشی نہ ہو جائے، لیکن عمار نے بھی میرے ساتھ اس حدیث کو سنا ہے اس لئے میں بیان کرتا ہوں، تم عمار کے پاس آدمی بھیج کر ان سے بھی تصدیق

[1] تذکرہ: ۱/۶

کرالو، چنانچہ عمار کو بلا کر پوچھا گیا تو انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بیان کی تصدیق و تائید کی۔[۱]

ان واقعات کے ذکر کرنے سے میرا مقصد یہ ہے کہ جب ایک کے بیان کی دوسرے سے تصدیق کرانے کا بھی دستور تھا تو اس کے باوجود یہ خیال کرنا کہ صرف حافظہ پر مدار ہونے کی وجہ سے حدیثیں کچھ سے کچھ ہوگئی ہوں گی، نرا وہم ہی وہم ہے، تنہا ایک آدمی کے بیان میں ایسا شک کیا بھی جا سکے تو دو ہو جانے کی صورت میں ایسا شک قطعاً درخور التفات نہیں ہے۔

بلکہ میں تو جرأت کر کے یہاں تک کہہ سکتا ہوں کہ ایسا شکی مزاج انسان قرآنی تعلیمات کی روح سے یقیناً بے بہرہ ہے، قرآن پاک نے جہاں یہ تعلیم دی ہے کہ دو پسندیدہ مرد گواہ بنانے کے لئے نہ ملیں تو ایک مرد کے ساتھ دو عورتیں گواہ بنالی جائیں، وہاں خود ہی یہ بھی بتا دیا ہے کہ دو عورتوں کو گواہ بنانے کے لئے اس لئے کہا کہ اگر ایک عورت بھولے بھٹکے گی تو دوسری عورت یاد دلا دے گی ﴿ان تضل احدٰهما فتذكر احدٰهما الاخرى﴾[۲]

حدیث کو شک کی نگاہ سے دیکھنے والے آنکھیں کھول کر دیکھیں کہ قرآن پاک نے دو ہو جانے کے بعد اس احتمال و شک کا کہ ممکن ہے دو بھی بھول جائیں اور دونوں کو سہو و نسیان ہو جائے، قطعاً اعتبار نہیں کیا اور اس پر بھی غور کریں کہ دو عورتوں کے باب میں ایسے شک و وہم کا قرآن نے اعتبار نہیں کیا تو دو مردوں کے باب میں اس کا کب اعتبار ہو سکتا ہے، جب کہ قرآن پاک کے اسی مقام سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہر مرد اس باب میں دو عورتوں کے برابر ہے۔

## محدثین پر سلطنت کی ہواخواہی کا الزام

حدیث کی بے اعتباری کی ایک وجہ ''حق گو'' صاحب نے یہ بھی تراشی اور گڑھی

---

[۱] ابوداؤ طیاسلی: ص ۱۰ [۲] بقرہ

ہے کہ محدثین نے حدیثوں میں سلطنت کے جذبات وعواطف کی رعایت کی ہے۔

محدثین کے اعلیٰ کیرکٹر ان کی نہایت بلند اخلاقی جرأت اور ان کی بے مثل صداقت وامانت پر ''حق گو'' صاحب کا یہ نہایت سخت حملہ ہے، ''حق گو'' صاحب کو اس لحاظ سے تو ہم معذور سمجھتے ہیں کہ غلام قوم کا ایک غلام فرد اور وہ بھی حکومت کا تنخواہ دار نوکر اس اخلاقی جرأت کا تصور بھی نہیں کر سکتا جو محدثین کا طرۂ امتیاز تھی۔

لیکن تاریخی حقائق سے چشم پوشی کرنے میں وہ کسی طرح معذور قرار نہیں دیئے جا سکتے، تاریخ دان حضرات جانتے ہیں کہ محدثین میں بہت سے ایسے افراد ہیں جن کو حکومت سے ایسا سخت اختلاف تھا جس کی وجہ سے وہ حکومت کے مورد عتاب تھے، مثلاً۔

١ سعید بن جبیر کو حجاج کی حکومت سے ایسا اختلاف تھا کہ اسی اختلاف کی بنا پر ان کو حجاج نے نہایت بے دردی سے قتل کر ڈالا۔[١]

٢ یحییٰ بن ابی کثیر کو حکومت بنی امیہ پر نکتہ چینی کرنے کی وجہ سے بڑے مصائب کا مقابلہ کرنا پڑا حتیٰ کہ مار بھی کھانا پڑی۔[٢]

محدثین میں بہت سے وہ لوگ تھے جنہوں نے بہت بڑے جابر بادشاہوں کے سامنے ان پر نکتہ چینی کی اور حق بات کہنے میں جان کی پرواہ نہیں کی۔

٣ اس سلسلہ میں امام اوزاعی کا واقعہ سنہرے حرفوں میں لکھے جانے کے قابل ہے، حافظ ذہبی نے سفیان وغیرہ کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ جب خلیفہ عباسی کا چچا عبداللہ ابن علی شام میں داخل ہوا، اور بنو امیہ کو چن چن کے مروا چکا تو ایک دن اس نے اس طرح دربار سجانے کا حکم دیا کہ ایک صف ایسے جوانوں کی آراستہ کی جائے جن کے ہاتھوں میں ننگی تلواریں ہوں، دوسری صرف ان کی ہو جن کے ہاتھ میں بلم ہوں، تیسری صف میں وہ سپاہی ہوں جن کے ساتھ کافر کوب ہوں، اور چوتھی صف

---

[١] تذکرہ: ١/٧٢ [٢] تذکرہ: ١/١٢١

میں وہ کھڑے کیے جائیں جن کے ساتھ گرز ہوں، جب حکم کے مطابق دربار سج چکا تو ایک پیادہ بھیج کر اس نے اوزاعی کو بلوایا، اوزاعی بارگاہ کے دروازہ پر پہنچے تو سواری سے اتارے گئے اور دائیں بائیں سے دو سپاہی ان کے دونوں بازو تھام کر صفوں کے بیچ میں لے چلے جب اتنے قریب پہنچ گئے جہاں سے عبداللہ ان کی بات سن سکے، تو وہاں ان کو کھڑا کر دیا اس کے بعد عبداللہ اور اوزاعی میں حسب ذیل گفتگو ہوئی۔

عبداللہ۔ تم عبدالرحمٰن بن اوزاعی ہو۔

اوزاعی۔ ہاں، خدا امیر کی اصلاح فرمائے۔

عبداللہ۔ بنی امیہ کے قتل کے باب میں تمہارا کیا خیال ہے۔

اوزاعی۔ آپ سے اور ان سے کچھ معاہدے تھے جن کی پابندی اور عہد کا ایفاء ان پر لازم تھا۔

عبداللہ۔ اجی صاحب! اس کو چھوڑیئے، فرض کیجئے کہ ہمارے ان کے کوئی معاہدہ اور ہم سے ان سے کوئی عہد و پیمان نہ رہا ہو۔

اوزاعی (نے دیکھا کہ اب صاف صاف جواب کے سوا چارہ کار نہیں ہے اور یہ بھی یقینی ہے کہ صاف جواب دینے کے بعد جان بچنا بھی ممکن نہیں۔ مرنے کو کس کا دل چاہتا ہے، مگر میں نے سوچا کہ اللہ کے حضور میں ایک دن کھڑا ہونا ہے، اس لئے میں نے نڈر ہو کر کہا کہ) اس صورت میں ان کا قتل آپ پر حرام تھا، یہ سنتے ہی وہ آگ بگولا ہو گیا گردن کی رگیں پھول گئیں اور سرخ سرخ آنکھیں نکال کر بولا۔

عبداللہ۔ یہ تم نے کیسے کہا، اور کیوں کہا؟

اوزاعی۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ مسلمان کا خون تین ہی صورتوں میں روا ہوسکتا ہے، شادی شدہ ہونے کے باوجود زنا کرے، یا کسی کو قتل کر دے۔ یا مرتد ہو جائے اور بنو امیہ جن کو تم نے قتل کرایا ہے، ان میں سے کسی جرم کے مرتکب نہ تھے۔

عبداللہ۔ اجی کیا دیانۃً حکومت وخلافت ہمارا (ہاشمیوں کا) ہی حق نہیں ہے۔

اوزاعی۔ وہ کیسے؟

عبداللہ۔ کیا آنحضرت ﷺ حضرت علی رضی اللہ عنہ (ہاشمی) کو اپنا وصی نہیں بنا گئے تھے۔

اوزاعی۔ اگر وصی بنا گئے ہوتے تو حضرت علی صفین کے موقع پر دو شخصوں کو حکم مان کر یہ نہ کہتے کہ تم جس کو حاکم وخلیفہ مقرر کر دو مجھے قبول ومنظور ہے۔

یہ سن کر عبداللہ بالکل خاموش ہو گیا، اس کے غصہ کا پارہ آخری ڈگری پر پہنچ چکا تھا، اور امام اوزاعی خیال کر رہے تھے کہ اب میرا سر میرے سامنے گرا چاہتا ہے کہ اتنے میں عبداللہ نے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ اس کو دربار سے نکالو، اوزاعی دربار سے نکل آئے لیکن ابھی تھوڑی ہی دور گئے تھے، کہ دیکھا کہ ایک سوار گھوڑا دوڑاتا ہوا ان کے پاس چلا آ رہا ہے، یہ سمجھے کہ میرا سر قلم کرنے کے لئے بھیجا گیا ہے، اس لئے جلدی سے اپنی سواری سے اترے کہ دو رکعت نماز پڑھوں، اور اللہ اکبر کہہ کے نیت باندھ لی، ابھی نماز ہی میں تھے کہ سوار آ پہنچا، جب فارغ ہوئے تو اس نے سلام کیا اور کہا کہ امیر نے یہ اشرفیاں آپ کے پاس بھجوائی ہیں، اوزاعی فرماتے ہیں کہ میں نے ان اشرفیوں کو گھر پہنچنے سے پیشتر ہی تقسیم کر کے ختم کر دیا۔[1]

❷ ابن ابی ذئب کی جرات کا یہ عالم تھا کہ ابوجعفر منصور جیسے ہیبت و رعب بادشاہ کے سامنے بھی وہ حق بات کہنے میں ذرا نہ دبے اور صاف کہہ دیا کہ تیرے دروازہ پر کھلم کھلا ظلم کی گرم بازاری ہے۔[2]

ابو نعیم کا بیان ہے کہ جس سال خلیفہ منصور نے حج کیا ہے، اسی سال مجھ کو بھی یہ سعادت نصیب ہوئی تھی یہ میرے سامنے کا واقعہ ہے کہ منصور جب مکہ معظمہ پہنچا تو اس نے ابن ابی ذئب کو بلا بھیجا جب وہ آئے تو دار الندوہ میں ان کو اپنے ساتھ بٹھا

---

[1] تذکرہ: ١/١٧٠ [2] تذکرہ: ١/١٨٠

کر پوچھا کہ حسن بن زید (علوی جو منصور کی طرف سے مدینہ کے قاضی تھے، مگر منصور کسی بات پر ان سے برہم ہو گیا تھا اور قضاء سے برطرف کر کے ان کو جیل خانہ بھجوا دیا تھا) کی نسبت تمہارا کیا خیال ہے؟ ابن ابی ذئب نے کہا وہ انصاف شعار وعدل گستر تھے، منصور نے کہا کہ اور میری نسبت کیا رائے ہے؟ ابن ابی ذئب نے پہلے سکوت کیا لیکن منصور نے بار بار پوچھا تو ابن ابی ذئب نے خانہ کعبہ کی طرف اشارہ کر کے صاف فرمایا کہ اس گھر کے مالک کی قسم کہ تو بے انصاف وناحق پرست ہے۔

منصور کے دربان ربیع نے یہ تلخ اور بے باکانہ جواب سن کر ابن ابی ذئب کی داڑھی پکڑ لی، مگر منصور نے اس کو ڈانٹا کہ حرام زادے چھوڑ دے۔

ابن ابی ذئب منصور کے بیٹے مہدی کے عہد حکومت میں بھی زندہ تھے، چنانچہ جس وقت مہدی نے حج کیا ہے اور حج سے فارغ ہو کر روضہ اطہر کی زیارت کے لئے مسجد نبوی میں حاضری دی تو مسجد میں کوئی ایسا نہ تھا کہ جو اس کو دیکھ کر تعظیماً کھڑا نہ ہو گیا ہو صرف ایک ابن ابی ذئب تھے جنہوں نے اپنی جگہ سے جنبش بھی نہ کی، کسی نے کہا کہ حضرت کھڑے ہو جائیے، یہ امیر المؤمنین ہیں، تو برجستہ فرمایا "انما یقوم الناس لرب العالمین" کہ میاں رب العالمین کے لئے لوگ کھڑے ہوا کرتے ہیں۔

مہدی یہ جواب سن کر کانپ گیا اور اس نے ڈانٹا کہ ان کو نہ چھیڑو میرے بدن کا ایک ایک رونگٹا کھڑا ہو گیا۔[1]

⑤ یزید بن ابی حبیب مصری ایک دفعہ بیمار ہوئے تو مصر کا حاکم حوثرہ ان کی عیادت کو آیا، باتوں باتوں میں اس نے یہ مسئلہ پوچھ لیا کہ کپڑے میں مچھر یا کھٹل کا خون لگا ہو تو اس سے نماز ہوگی یا نہیں، یزید نے یہ سن کر اس کی طرف سے منہ پھیر لیا اور کچھ جواب نہ دیا، جب وہ اٹھ کر جانے لگا تو یزید نے اس کی طرف دیکھ کر کہا کہ

---

[1] تذکرہ: ۱/۱۸۱

روزانہ کتنی مخلوق خدا کا خون بہاتے ہو تو کچھ نہیں اور کھٹمل یا مچھر کے خون کا مسئلہ دریافت کرنے آئے ہو۔[1]

❻ امام سفیان ثوری مہدی کے دربار میں گئے تو اس سے کہا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے سفر حج میں صرف بارہ اشرفیاں خرچ کی تھیں، مہدی نے سنا تو اس کو غصہ آگیا اور گرم ہو کر بولا تم چاہتے ہو کہ میں بھی تمہاری سی حالت میں ہو جاؤں، سفیان نے نہایت بے باکی سے کہا کہ اگر میری سی حالت میں ہونا گوارا نہ ہو تو جس حالت میں تم ہو اس میں بھی نہ ہونا چاہئے۔[2]

❼ خلفیہ منصور حج کو چلا تو سولی دینے والوں کو حکم دے دیا کہ سفیان جہاں مل جائیں ان کو دار پر چڑھا دو، لیکن خدا کی شان کہ مکہ پہنچنے سے پہلے ہی منصور کا انتقال ہو گیا، اور سفیان کو سولی دینے کا منصوبہ خاک میں مل گیا۔[3]

❽ مہدی اور سفیان کی تیز تیز گفتگو اوپر آپ پڑھ چکے ہیں، آخر آخر میں سفیان اور مہدی کی آپس میں کشیدگی اتنی بڑھ گئی تھی کہ سفیان کو بصرہ میں روپوش ہونا پڑا، اور اسی حالت میں ان کی وفات بھی ہوگئی۔

❾ محدثین میں کتنے حضرات ایسے ہیں جن سے بادشاہوں نے یہ خواہش کی کہ دولت کدہ شاہی پر حاضر ہو کر شاہزادوں کو حدیثیں سنا جائیں، لیکن انہوں نے صاف انکار کر دیا اور نہایت بے پروائی سے ان کی یہ خواہش ٹھکرا دی، بلکہ ایسا بھی ہوا ہے کہ کسی حاکم نے کسی محدث کو مسئلہ پوچھنے کے لئے بارگاہ میں بلایا تو انہوں نے کہلا بھیجا کہ تم خود آؤ، چنانچہ زبان بن عبدالعزیز (مصر کے گورنر لڑکے) نے یزید بن ابی حبیب مصری کے پاس پیادہ بھیج کر کہلایا کہ مجھ کو ایک مسئلہ پوچھنا ہے ذرا دیر کے لئے تشریف لائیے تو انہوں نے کہلا بھیجا کہ تم خود آکر پوچھ جاؤ تمہارا میرے پاس آنا تمہارے حق میں خوبی و زیبائش ہے، اور میرا آنا تمہارے لئے عیب و بدنمائی

[1] تذکرہ: ۱/۱۲۲ [2] تذکرہ: ۱/۱۶۲ [3] تہذیب: ص ۱۱٤

ہے۔[1]

⓾ مہدی جس وقت مدینہ منورہ میں حاضر ہوا تو اس نے امام مالک کے پاس دو یا تین ہزار اشرفیاں بھجوائیں، جب مہدی مدینہ سے رخصت ہونے لگا تو ربیع امام مالک کے پاس آیا اور کہا کہ امیر المومنین چاہتے ہیں کہ آپ بغداد تک ان کے ہمرکاب تشریف لے چلیں امام نے جواب دیا کہ سرکار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ مدینہ کے باشندوں کے لئے مدینہ ہی بہتر ہے، اگر وہ سمجھیں اور اگر اشرفیوں کا خیال ہو تو وہ اب تک جیسی کی تیسی رکھی ہوئی ہیں۔[2]

⓫ مہدی کا بیٹا خلیفہ ہارون رشید خود امام مالک کے گھر پر حاضر ہوا شاہزادے بھی ساتھ تھے، امام سے درخواست کی کہ میرے لڑکوں کو اپنی کتاب موطا اپنی زبان سے سنا دیجئے، امام نے صاف انکار کر دیا اور فرمایا کہ میں نے ایک مدت سے کسی کو پڑھ کر نہیں سنایا ہے، لوگ خود پڑھ کر مجھے سناتے ہیں، ہارون نے کہا اچھا اور لوگوں کو ہٹا کر تخلیہ کرا دیجئے تو میں خود پڑھ کر آپ کو سناؤں، امام نے فرمایا کہ جب کسی خاص شخص کی وجہ سے عام لوگوں کو علم سے محروم رکھا جاتا ہے تو خاص کو بھی کوئی نفع نہیں پہنچتا، اس کے بعد امام نے معن بن عیسیٰ کو حکم دیا کہ تم پڑھو اور بادشاہ مع شاہزادوں کے سنے۔[3]

⓬ ہارون الرشید بغداد سے حج کے لئے روانہ ہوا تو کوفہ میں پہنچ کر عبداللہ ابن ادریس اور عیسیٰ بن یونس کے پاس آدمی بھیجے کہ ہمارے پاس آکر حدیثیں بیان کر جایئے دونوں نے آنے سے انکار کر دیا، مجبوراً امین و مامون دونوں شہزادے ابن ادریس کے پاس خود گئے اور ان سے حدیث بیان کرنے کی درخواست کی، ابن ادریس نے قبول فرما لیا، اور سو حدیثیں ان کو سنائیں، جب بیان کر چکے تو مامون نے عرض کیا کہ چچا! اجازت ہو تو میں اپنی یاد سے آپ کے سامنے ابھی ان حدیثوں کو

---

[1] تذکرہ: ١/١٢٢ [2] تذکرہ: ١/١٩٦ [3] تذکرہ: ١/١٩٧

دہرادوں، ابن ادریس نے اجازت دی اور مامون نے سب حدیثیں سنادیں، ابن ادریس کو مامون کے حافظہ پر بڑا تعجب ہوا، یہاں سے اٹھ کر دونوں شاہزادے عیسیٰ بن یونس کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے حدیث سنانے کی درخواست کی، انہوں نے بھی منظور کرلیا، اور حدیثیں سنائیں اس کے بعد مامون نے دس ہزار اشرفیاں (یا درم) نذرانہ کے طور پر پیش کئے مگر ابن یونس نے قبول نہ کیا، اور فرمایا کہ ایک چلو پانی تک تو تمہارا پی ہی نہیں سکتا۔[1]

⑬ محدثین کو بادشاہوں کے تقرب سے اتنی نفرت تھی کہ ابن ادریس کے نام ہارون الرشید کا ایک فرمان آیا، ابھی اتنا ہی پڑھایا گیا تھا کہ خدا کے بندہ ہارون کی طرف سے عبداللہ بن ادریس کے نام کہ ابن ادریس نے ایک چیخ ماری اور بے ہوش ہوگئے اور ظہر کے بعد سے مغرب تک بے ہوش رہے، مغرب سے ذرا پہلے پانی کا چھینٹا دیا گیا تو ہوش آیا، ہوش میں آنے کے بعد فرمایا کہ ''اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ'' ہارون بھی مجھے جاننے لگا، خدا جانے مجھ سے کون سا گناہ صادر ہوا کہ اس نے میرے پاس خط لکھا۔[2]

⑭ وکیع کا بیان ہے کہ ایک دفعہ ہارون کا ارادہ ہوا کہ ابن ادریس کو قاضی مقرر کرے مگر انہوں نے سختی سے انکار کردیا، ہارون نے ان کو بلاکر اس کے لئے ان سے گفتگو کی تو انہوں نے کہہ دیا کہ میں اس کام کے لائق نہیں ہوں، ہارون نے خفا ہوکر کہا کہ میں تمہاری صورت نہ دیکھے ہوتا تو اچھا تھا، ابن ادریس نے کہا کہ میری بھی یہی تمنا تھی کہ تمہاری صورت نہ دیکھتا یہ کہہ کر چلے آئے۔[3]

ابوالمآثر حبیب الرحمٰن الاعظمی

مئو ۱۳۶۰ھ



[1] تذکرہ: ۲۵۹/۱ [2] تذکرہ: ۲۶۱/۱ [3] تذکرہ: ۲۶۱/۱



اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَكَفٰى وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى

## تمہید

مجھے اپنے ایک فاضل دوست کے توسط سے منکرین حدیث کے ایک رسالہ کے دیکھنے کا اتفاق ہوا جس کا عنوان ہے، ''میں منکر حدیث کیوں ہوا'' اس رسالہ میں کسی ''حق گو'' صاحب نے انکار حدیث کے وجوہ بیان فرمائے ہیں، اور رواۃ حدیث ومصنّفین کتب حدیث پر نکتہ چینی کرتے ہوئے بہت زیادہ غلط بیانی سے کام لیا ہے، اور نہایت نامعقول اور گمراہ کن طریقہ سے عوام کو حدیثوں سے بدظن کرنے کی کوشش کی ہے، اس لئے ضرورت تھی کہ رسالۂ مذکورہ پر ایک تبصرہ لکھ کر ''حق گو'' صاحب کی غلط بیانیوں اور فریب کاریوں کا پردہ چاک کر دیا جاتا، میں خدائے علیم وقدیر کا شکر گزار ہوں کہ اس نے اپنے اس ناتواں بندہ کو اس خدمت کی توفیق بخشی ''فتقبلها الله منى كما وفقنى لها.''

## ''حق گو'' کے رسالہ پر اجمالی تبصرہ

میں سمجھتا ہوں کہ رسالہ مذکورہ پر تفصیلی تبصرہ کرنے سے پہلے حدیث کی حیثیت اور اس کی حجیت پر قرآن کریم سے روشنی ڈال دی جائے، تو رسالہ مذکورہ اور منکرین حدیث کے دوسرے تمام رسائل پر ایک اجمالی تبصرہ اور ان کا اصولی رد ہو جائے گا، اس لئے پہلے اسی چیز کو پیش کرتا ہوں۔

## قرآن کریم اور حدیث

قرآن کریم دنیا میں خدا کی آخری کتاب ہے اور تمام مسلمانوں کا ایمان ہے

کہ یہ کتاب آسمانی دوسری تمام الہامی کتابوں سے بہت زیادہ جامع مکمل اور مفصل ہے اس میں عبادات واخلاق، معاشرت ومعاملات، سیاست واقتصاد معاش ومعاد ہر چیز کا بیان ہے لیکن یہ بھی بالکل بدیہی ہے، کہ امور متذکرہ بالا کا بیان قرآن کریم میں کلی اور اصولی طور پر ہے اور یہی ہونا بھی چاہئے اس لئے کہ اولاً تو امور مذکورہ کی جملہ جزئیات کا فرداً فرداً تفصیلی بیان قرآن کریم کے برابر محدود ومتناہی کتاب میں ممکن ہی نہیں، ثانیاً ایسے تفصیلی بیان کی کوئی ضرورت بھی نہیں ہے، ہر آدمی جس کو علم سے کچھ تعلق ہے یہ جانتا ہے کہ دنیا کے جملہ علوم وفنون کی کتابوں میں صرف اصولی مسائل اور قوانین کلیہ اور قواعد وضوابط کے بیان پر اکتفاء کیا جاتا ہے، اور مصنّفین کا مقصود یہ ہوتا ہے کہ طالب علم استاد کی مدد سے ان کلیات کا علم اس طرح حاصل کرے کہ جزئیات کے احکام وحالات انہی کلیات سے معلوم کر سکے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معلم قرآن تھے

ہر مسلمان کو معلوم ہے کہ اللہ ربّ العزت نے دنیا کی ہدایت کے لئے قرآن کریم کو اکیلا نہیں بھیجا تھا اور قرآن کے ذریعہ سے اصلاح وہدایت کی یہ شکل اختیار نہیں کی تھی کہ اس کو کتابی شکل میں بھیج کر لوگوں سے کہہ دیا ہو کہ اس کتاب کو ہر شخص بطور خود پڑھ پڑھ کر اس پر عمل پیرا ہو جائے، بلکہ قرآن سے پہلے اپنے ایک برگزیدہ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کو بھیج کر انہی کے سینہ معارف گنجینہ میں قرآن نازل کیا اور آپ کو مکلّف فرمایا کہ (۱) آپ لوگوں کو قرآن کی آیتیں پڑھ کر سنائیں (۲) اور اس کتاب کا درس وتعلیم بھی دیں، اور اس کے رموز واسرار لوگوں پر کھول دیں، قرآن کریم نے کئی مقامات میں اس کی تصریح کی ہے۔

(۱) ﴿كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّالَمْ

تَکُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۵۱﴾ [1]

ترجمہ: ''جیسا کہ بھیجا ہم نے تم میں ایک رسول تم ہی میں سے کہ پڑھتا ہے تم پر ہماری آیتیں اور پاک کرتا ہے تم کو اور سکھاتا ہے تم کو کتاب وحکمت اور سکھاتا ہے تم کو وہ باتیں جو تم نہیں جانتے تھے۔''

❷ ﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۚ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۶۴﴾﴾ [2]

ترجمہ: ''بہ تحقیق احسان کیا اللہ تعالیٰ نے مؤمنوں پر جب کہ بھیجا ان میں ایک رسول انہی میں سے کہ تلاوت کرتا ہے ان پر ہماری آیتیں اور پاک کرتا ہے ان کو اور تعلیم کرتا ہے ان کو کتاب وحکمت کی بالیقین تھے وہ اس سے پہلے کھلی گمراہی میں۔''

❸ ﴿هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۚ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲﴾﴾ [3]

ترجمہ: ''(وہی) وہ ذات ہے جس نے بھیجا ان پڑھوں میں ایک رسول انہی میں سے کہ تلاوت کرتا ہے ان پر ہماری آیتیں اور ان کو پاک کرتا ہے اور کتاب وحکمت کی ان کو تعلیم دیتا ہے بالیقین وہ تھے اس سے پہلے کھلی گمراہی میں۔''

ان آیات میں بکرات ومرات تصریح کے ساتھ بتایا گیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا کام صرف یہی نہیں ہے کہ وہ قرآن کی آیتیں لوگوں کو سنا دیتے ہیں، بلکہ اس کے ساتھ کتاب وحکمت کی تعلیم اور درس قرآن بھی ان کے فرائض رسالت میں سے

[1] بقرہ پارہ ۲ [2] ال عمران پارہ ٤ [3] جمعہ پارہ ۲۸

ایک اہم فریضہ ہے، درحقیقت ان آیات میں خدائے تعالیٰ نے اشارہ فرمایا ہے کہ ہم نے اپنے خلیل ابراہیم علیہ السلام کی دعا قبول فرمائی اور انہوں نے عرب میں جیسا رسول بھیجنے کی درخواست کی تھی بعینہٖ انہی اوصاف کا جامع اور انہی خصوصیات کا حامل رسول ہم نے ان میں مبعوث کیا، حضرت ابراہیم علیہ السلام کی یہ دعا خود قرآن مجید میں بایں الفاظ منقول ہے۔

﴿رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيهِمْ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ۭ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝﴾[1]

ترجمہ: ''اے ہمارے مالک! اور بھیج ان میں ایک رسول انہی میں سے کہ تلاوت کرے ان پر تیری آیتیں اور سکھائے ان کو کتاب وحکمت اور پاک کرے ان کو بے شک تو ہی غالب (اور) حکمت والا ہے۔''

## تعلیم کتاب کا مطلب

اب غور طلب امر یہ ہے کہ تلاوت آیات کے بعد تعلیم کتاب وحکمت سے کیا مراد ہے؟ آیا کتاب اللہ کا لفظی ترجمہ اور لغوی مفہوم بتانا یا اس کے معانی ومطالب اسرار وحکم اور وہ فروع وجزئیات جو اس سے مستنبط ہوتے ہیں ان سے لوگوں کو آشنا کرنا ظاہر ہے کہ پہلی صورت تو قطعاً مراد نہیں ہے اس لئے کہ عرب جن میں آپ مبعوث ہوئے تھے اور جو عہد نبوی میں قرآن کے مخاطب اول تھے وہ اس تعلیم سے بے نیاز تھے، قرآن کریم عربی زبان میں نازل ہوا ہے اور یہ زبان ان لوگوں کی اپنی مادری زبان تھی، لہٰذا قرآن کا لفظی ترجمہ اور مفہوم لغوی ان کو معلوم کرانا بے ضرورت تھا، پس لامحالہ ماننا پڑے گا کہ تعلیم کی دوسری ہی صورت مراد ہے، چنانچہ قرآن کریم

---

[1] بقرہ پارہ ۱

نے اسی مضمون کو ذیل کی آیتوں میں بیان کیا ہے۔

❶ ﴿وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْكِتٰبَ اِلَّا لِتُبَیِّنَ لَهُمُ﴾[1]

تَرجَمۂ: ’’اور نہیں نازل کی ہم نے کتاب مگر اس لئے کہ آپ بیان کریں ان لوگوں کے لئے۔‘‘

❷ ﴿وَاَنْزَلْنَآ اِلَیْكَ الذِّكْرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ یَتَفَكَّرُوْنَ ۝﴾[2]

تَرجَمۂ: ’’اور نازل کیا ہم نے آپ کے پاس ذکر (کتاب) کو تاکہ کھول کھول کر بیان کریں لوگوں کے واسطے اس چیز کو جو نازل کی گئی ان کی طرف اور تاکہ وہ غور وفکر کریں۔‘‘

اور اس تعلیم وتبیین کی ضرورت اسی لئے پیش آئی کہ قرآن کریم میں عبادات و معاملات اور اخلاق ومعاشرت وغیرہ کے صرف اصول اور کلی قوانین مذکور ہیں اور ان اصول وکلیات سے ان کے فروع وجزئیات کا استنباط واستخراج ہر شخص کے لئے ممکن نہ تھا بلکہ بعض جزئیات تک تو کسی شخص کی بھی رسائی ممکن نہ تھی، بجز اس ذات مقدس کے جس کا سینہ انوار وحی کا مخزن اور جس کا قلب تجلیات ربانی کی منزل ہو۔

## رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کا مخصوص فہم قرآن

میرے اس بیان میں اس شخص کو تو کوئی شک نہیں ہوسکتا جس کا دل مرتبہ رسالت کی عظمت وجلالت کے اعتقاد سے لبریز ہے، لیکن جو شخص اس ایمانی کیفیت سے ناآشنا ہو، میں اس سے کہتا ہوں کہ یہ تو بالکل بدیہی ہے کہ قرآن کریم کا کچھ نہ کچھ فہم تو ہر اس شخص کو عطا ہوا ہے جو عربی زبان کا حرف شناس ہے اور یہ بھی بدیہی ہے کہ اس فہم کے مراتب ودرجات متفاوت ومختلف ہیں، رات دن کا مشاہدہ ہے کہ

---

[1] پارہ ۱۴ ع ۱۳ [2] پارہ ۱۴ ع ۱۱

ایک آیت کو ہم بار بار پڑھتے ہیں اور سینکڑوں دفعہ ہماری نظر سے گزرتی ہے اور اس سے کسی خاص نکتہ کی طرف ہمارے ذہن کی رسائی نہیں ہوتی لیکن ایک دوسرا شخص بیک نظر اس سے کوئی بہت نفیس علمی نکتہ اخذ کر لیتا ہے پس جب ایک امتی کو دوسرے امتی پر فہم قرآنی میں یہ تفوق حاصل ہوسکتا ہے اور حاصل ہے تو کیا خود اس کو جس کے قلب پر قرآن نازل ہوا، اور جس کا سینہ بالقائے ربانی اس وحی آسمانی سے معمور ہوا اس کو سب امتیوں پر فہم قرآن میں کوئی تفوق و امتیاز خاص حاصل نہ ہوگا؟ میں تو یہی کہوں گا کہ کوئی مسلمان اس کا جواب نفی میں دینے کی جرأت نہیں کرسکتا، اور کیسے جرأت کرسکتا ہے جب کہ قرآن کریم خود ہی بتا رہا ہے کہ اس کے معلم ﷺ کو منجانب اللہ فہم قرآن کے بارے میں ایک خاص بصیرت اور سوجھ بوجھ عطا کی گئی تھی جس کی بناء پر آپ کو لوگوں کے درمیان حکم مطلق کی حیثیت نوازش کی گئی تھی خدا فرماتا ہے۔

﴿اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ ؕ﴾[1]

**ترجمہ:** ''بے شک ہم نے نازل کیا آپ پر کتاب کو تاکہ آپ فیصلہ کریں لوگوں کے درمیان اس چیز کے ساتھ کہ اللہ آپ کو دکھائے اور سوجھائے۔''

یہ آیت صراحۃً بتا رہی ہے کہ آنحضرت ﷺ کو کتاب اللہ کا خاص فہم اور خاص سوجھ اور سمجھ عطا کی گئی تھی تاکہ آپ اس کے ذریعہ سے قرآنی احکام کے ماتحت لوگوں کے جھگڑے چکائیں اور فیصلے فرمائیں۔

## فہم قرآن کے لئے شرح رسول کی روشنی درکار ہے

ان بیانات سے خوب واضح ہوگیا کہ آنحضرت ﷺ قرآن کریم کے معلم اور

---

[1] نساء پ ۵

شارح ومبین تھے اور آپ کی شرح وتبیین اور تعلیم اس بصیرت کی روشنی میں ہوتی تھی جو خاص آپ کو منجانب اللہ عطا ہوئی تھی اور چونکہ۔

ع این دولت و سرمد ہمہ کس راند ہند

یعنی یہ بصیرت خاصہ آپ کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہے اس لئے ہر امتی کو قرآن کریم کے باریک معانی دقیق مطالب اور اس کے غوامض ودقائق تک رسائی حاصل کرنے کے لئے حضرت شارح قرآن علیہ السلام کی شرح وتبیین کی روشنی درکار ہوگی، چنانچہ خدا نے اس کو بھی قرآن کریم میں بیان کیا۔

﴿قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ۝﴾ [1]

ترجمہ: ”بہ تحقیق تمہارے پاس اللہ کی جانب سے ایک نور (مجسم) اور ایک روشن کتاب آئی ہے۔“

اس آیت میں خدا تعالیٰ نے کتاب مبین سے پہلے ایک نور کا ذکر فرمایا ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ کتاب مبین کے معانی ومطالب تک رسائی بدوں اس نور خاص کے ممکن نہیں، اور ہر وہ شخص جو کتاب مبین کا مطالعہ کرنا چاہتا ہے اور اس پر عمل کرنے کا شوق رکھتا ہے، اس کو اس نور کی روشنی میں کتاب اللہ کا مطالعہ کرنا چاہئے، اور ظاہر یہ ہے کہ یہ نور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مقدس سے عبارت ہے پس ثابت ہوگیا کہ کتاب اللہ کی مراد سمجھنے اور اس پر عمل کرنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قولی وعملی شرح سے کوئی مسلمان بے نیاز نہیں ہوسکتا بلکہ اس کے بغیر یہ دونوں باتیں ممکن ہی نہیں۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شرحِ قرآن ہی کا نام حدیث وسنت ہے

جب یہ بات بخوبی ذہن نشین ہوگئی کہ قرآن کریم کے معلم وشارح علیہ السلام نے

[1] پ ۶ ع ۶

قرآن کریم کی جو شرح وتبیین فرمائی ہے وہ خدا کی دی ہوئی بصیرت اور روشنی میں کی ہے اور صرف یہی نہیں کہ اس شرح سے کوئی مسلمان بے نیاز نہیں ہوسکتا بلکہ اس سے بے نیازی برت کر کوئی مسلمان خود قرآن کریم پر عمل نہیں کرسکتا اور نہ اس کے حقیقی مفہوم و مراد تک رسائی حاصل کرسکتا ہے، تو اب یہ ماننے میں آپ کو کیا تامل ہوسکتا ہے کہ قرآن کریم کے ساتھ ساتھ اس کی وہ شرح وتبیین بھی جو اس کے شارح ومبین علیہ السلام نے فرمائی ہے، ہر مسلمان کے لئے واجب التسلیم ہے، اور قرآن کے بعد دین متین محمدی اور شریعت اسلامیہ کا وہ ستون ہے جس پر یہ سر بفلک عمارت قائم ہے۔

قرآن کریم کی اسی شرح وتبیین اور قولی وعملی بیان کا نام حدیث وسنت ہے، اگرچہ مذکورہ بالا بیان کے بعد کسی طالب حق کو حدیث وسنت کے واجب التسلیم ہونے میں شک وشبہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی تاہم مزید اطمینان کے لئے اس مسئلہ پر قرآن کریم ہی سے مزید روشنی ڈالی جاتی ہے۔

## حجیت حدیث کے اور دلائل

قرآن کریم کا غائر نظر سے مطالعہ کیا جائے تو یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ قرآن کریم نے جس طرح آنحضرت ﷺ کی رسالت کی تصدیق او آپ کی نبوت پر ایمان لانے کی پر زور دعوت دی ہے اسی طرح ایک اور بات کا بھی نہایت موکد حکم دیا ہے اور اس کو کہیں ''اطاعت رسول'' کے عنوان سے ذکر کیا ہے اور کہیں اس کی تعبیر رسول کو ''حکم مطلق'' ماننے سے کی ہے پہلے مضمون کے لئے حسب ذیل آیتوں کو غور سے پڑھنا چاہئے۔

1. ﴿يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي نَزَّلَ عَلَى رَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي أَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ ۚ وَمَنْ يَكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا

بَعِيْدًا ﴿۱۳۶﴾﴾[1]

ترجمہ: ''اے ایمان والو! ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول پر اور اس کتاب پر جو اس نے اپنے رسول پر اتاری اور اس کتاب پر جو پہلے اتاری، اور جو انکار کرے گا اللہ کا اور ملائکہ کا اور اس کی کتابوں کا اور اس کے رسولوں کا اور پچھلے دن کا تو وہ دور کی گمراہی میں پڑ گیا۔''

۲ ﴿وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ اُولٰٓئِكَ سَوْفَ يُؤْتِيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ؕ﴾[2]

ترجمہ: ''اور جو لوگ ایمان لائے اللہ اور اس کے رسولوں پر اور ان میں کوئی تفریق نہ کی وہ لوگ ہیں کہ عنقریب اللہ ان کو ان کے اجر دے گا۔''

۳ ﴿يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ مِنْ رَّبِّكُمْ فَاٰمِنُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ﴾[3]

ترجمہ: ''اے لوگو! بے شک تمہارے پاس حق کے ساتھ رسول آیا پس ایمان لاؤ اسی میں تمہارے لئے بھلائی ہے۔''

۴ ﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ﴾[4]

ترجمہ: ''مؤمن بس وہی ہیں جو یقین رکھتے ہیں اللہ اور اس کے رسول پر۔''

۵ ﴿وَمَنْ لَّمْ يُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَاِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ سَعِيْرًا ﴿۱۳﴾﴾[5]

ترجمہ: ''اور جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان نہ لائے تو ہم نے

[1] پ ۵ ع ۱۶ [2] پ ٦ ع ۱ [3] پ ٦ ع ۳
[4] پ ۲٦ ع ۱۳ [5] پ ۲٦ ع ۹

منکروں کے لئے دہکتی ہوئی آگ تیار کی ہے۔"

اور دوسرے مضمون کے لئے آیات ذیل سامنے رکھنی چاہئیں۔

❶ ﴿يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْۤا اَعْمَالَكُمْ ۝﴾[1]

تَرْجَمَہ: "اے ایمان والو! حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور اپنے اعمال کو باطل نہ کرو۔"

❷ ﴿وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝﴾[2]

تَرْجَمَہ: "اور حکم مانو اللہ کا اور اس کے رسول کا اگر تم ایمان والے ہو۔"

❸ ﴿يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ ۝﴾[3]

تَرْجَمَہ: "اے ایمان والو! حکم مانو اللہ کا اور اس کے رسول کا اور منہ نہ پھیرو اس سے دراں حالیکہ تم سنتے ہو۔"

❹ ﴿وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ﴾[4]

تَرْجَمَہ: "اور وہ مؤمن اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانتے ہیں۔"

❺ ﴿وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا﴾[5]

تَرْجَمَہ: "اور فرمانبرداری کرو اللہ کی اور فرمانبرداری کرو رسول کی اور ڈرو اس کی مخالفت سے۔"

❻ ﴿مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ﴾[6]

تَرْجَمَہ: "جس نے حکم مانا رسول کا تو شبہ نہیں کہ اس نے اللہ کا حکم مانا۔"

---

[1] پ ۲۶ ع ۷ [2] پ ۹ ع ۱۵ [3] پ ۹ ع ۱٦
[4] پ ۱ ع ۱٤ [5] پ، ع ۲ [6] پ ٥ ع ۷

۷ ﴿وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا اِلٰی مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَ اِلَی الرَّسُوْلِ رَاَیْتَ الْمُنٰفِقِیْنَ یَصُدُّوْنَ عَنْكَ صُدُوْدًا ۝﴾[1]

ترجمہ: ”اور جب کہا جاتا ہے کہ آؤ اس کی طرف جس کو خدا نے نازل کیا اور (آؤ) رسول کی طرف تو دیکھو گے (اے رسول) منافقوں کو کہ منہ پھیرتے ہیں تم سے منہ پھیرنا۔“

۸ ﴿یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾[2]

ترجمہ: ”اے ایمان والو! حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور اپنے میں سے امر والوں کا پس اگر جھگڑو تم کسی بات میں، تو لوٹاؤ اس کو اللہ اور رسول کی طرف۔“

۹ ﴿فَلَا وَرَبِّكَ لَا یُؤْمِنُوْنَ حَتّٰی یُحَكِّمُوْكَ فِیْمَا شَجَرَ بَیْنَهُمْ ثُمَّ لَا یَجِدُوْا فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَیْتَ وَیُسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝﴾[3]

ترجمہ: ”پس قسم ہے آپ کے پروردگار کی کہ وہ مومن نہیں ہو سکے تاوقتیکہ (اے رسول ﷺ) ان کے آپس میں جو نزاع واقع ہو، اس میں آپ کو حکم نہ بنائیں، پھر نہ پائیں اپنے دلوں میں کوئی تنگی تمہارے فیصلہ سے اور پورا پورا تسلیم کر لیں۔“

۱۰ ﴿وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَی اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ یَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِیَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ۗ وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِیْنًا ۝﴾[4]

[1] پ ۵ ع ۵ [2] پ ۵ ع ۵ [3] پ ۵ ع ۶ [4] پ ۲۳ ع ۱

ترجمہ: ”کسی ایمان والے مرد یا عورت کو حق نہیں کہ جب اللہ اور اس کے رسول کوئی حکم دے دیں تو ان کو اپنے معاملہ کا اختیار باقی رہے، اور جو نافرمانی کرے گا اللہ کی اور اس کے رسول کی تو وہ بے شبہ کھلا گمراہ ہو گیا۔“

دونوں قسم کی آیتیں آپ کے سامنے ہیں، پہلی قسم کی آیتوں میں جس طرح خدا، ملائکہ، کتاب اللہ اور قیامت پر ایمان لانے کا حکم ہے اسی طرح رسول اللہ ﷺ پر ایمان لانے کی تاکید ہے، جس کا حاصل یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا اعتقاد اور آپ کے مبعوث من جانب اللہ ہونے پر ایمان لانا ضروری ہے، اور دوسری قسم میں اس کے سوا ایک دوسری بات کا حکم ہے اور وہ یہ کہ جس طرح اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور اس کے احکام کو تسلیم کرنا ضروری ہے، اسی طرح رسول کی فرمانبرداری اور آپ کے احکام کی تعمیل بھی ضروری ہے یہ تو بالکل ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کے احکام کتاب اللہ میں مذکور ہیں، لہٰذا اس کی اطاعت وفرمانبرداری سے مراد یہ ہے کہ اس کی کتاب کو دستور العمل بنایا جائے لیکن غور طلب یہ چیز ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی فرمانبرداری اور اس کے احکام کی تعمیل سے کیا مراد ہے، اگر کہئے کہ وہی کتاب اللہ کی پیروی تو میں کہوں گا کہ یہ بات تو پہلے فقرہ میں آچکی ہے، لہٰذا ایک ہی بات کو دو عنوانوں سے ذکر کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ پھر یہ ایک جگہ نہیں، بلکہ مذکورہ بالا سب آیتوں میں اور ان کے سوا دوسری صدہا آیتوں میں بھی یونہی ہے، تو کیا ہر جگہ یہی کہہ دیا جائے گا کہ دوسرے فقرے میں بھی پہلی ہی بات دہرادی گئی ہے قرآن کریم کے معجزانہ ایجاز کو پیش نظر رکھتے ہوئے تو کوئی صاحب عقل یہ کہنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔

اور اگر یہ تاویل بارد ”اطیعوا اللّٰہ ورسولہ“ یا اس قسم کی دوسری آیتوں میں چل بھی جائے تو آیت نمبر ۹ میں کیا تاویل کی جائے گی؟ اس میں تو اطیعوا

اللہ کا فقرہ موجود ہی نہیں بلکہ اس میں تو اتنا مذکور ہے کہ کوئی اس وقت تک مؤمن ہی نہیں ہوسکتا جب تک اپنی جملہ تراعات اور اپنے تمام اختلافات میں نبی عربی ﷺ کو ایسا حکم اور فیصلہ کن نہ قرار دے کہ آپ کے فیصلہ سے اپنے دل میں کوئی تنگی محسوس نہ کرے بتایئے کیا یہاں بھی یہی کہے گا کہ آنحضرت ﷺ کو حکم ماننے سے مراد کتاب اللہ کو حکم ماننا ہے؟

اگر کوئی صاحب یہ جرأت کرنے کے لئے آمادہ ہوں تو بتائیں کہ اس کے لئے ان کے پاس کون سی دلیل ہے؟ پھر یہ بھی بتائیں کہ اگر یہی مراد تھی تو یحکموک کی بجائے یحکموا کتاب اللہ کہنے میں کیا نقصان تھا؟

بہرحال آیات مذکورۃ الصدر سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ کی فرمانبرداری اور کتاب اللہ کی پیروی کے علاوہ رسول اللہ ﷺ کی فرمانبرداری اور احکام رسول (ﷺ) کی تعمیل بھی ضروری ہے اور یہ کہ رسول اللہ (ﷺ) کو اپنے ہر اختلاف میں حکم مطلق ماننا مدار ایمان ہے، اور ہم احکام رسول (ﷺ) اور آپ کے فیصلوں ہی کو ''حدیث'' کہتے ہیں پس حدیث رسول ﷺ کے واجب التسلیم ہونے میں اب کون سا شبہ باقی رہ گیا۔

کیا آنحضرت ﷺ کے بست و سہ سالہ عہد رسالت میں مسلمانوں کے درمیان کبھی کوئی اختلاف واقع نہیں ہوا، کیا اس طویل مدت میں آپ کے روبرو کوئی مقدمہ پیش نہیں ہوا، اگر ہوا (اور بہت ہوا) تو بتایا جائے کہ ان اختلافات و مقدمات میں جو فیصلے دربار رسالت سے صادر ہوئے ان کا کیا نام ہے، اور وہ کہاں ہیں؟

اگر کوئی بدبخت یہ کہے کہ وہ سارے فیصلے مسلمانوں کی بے اعتنائی سے نذر حوادث ہوگئے اور آنحضرت ﷺ کا ایک فیصلہ بھی دست برد زمانہ سے محفوظ نہ رہ سکا تو یہ اسلام کی تاریخ پر نہایت ناپاک حملہ ہے، اور ایسا شخص مسلمانوں کا بدترین دشمن ہے۔

# رسول علیہ السلام کی حرام کی ہوئی اشیاء بھی اسی طرح حرام ہیں جس طرح خدا کی حرام کی ہوئی

اس کے بعد قرآن کریم کی ایک اور آیت کی طرف بھی میں آپ کو متوجہ کرنا چاہتا ہوں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کتاب اللہ میں جو چیزیں حرام کی ہیں ان کے علاوہ اور کچھ چیزیں بھی ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام کیا ہے اور ان چیزوں کو حرام سمجھنا اور ان کے استعمال سے بچنا اسی طرح ضروری اور واجب ہے، جس طرح اللہ تعالیٰ کی حرام کی ہوئی اشیا سے، ارشاد ہوتا ہے۔

﴿قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ﴾ [1]

ترجمہ: ”لڑو ان لوگوں سے جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے اور جن چیزں کو اللہ اور اس کے رسول نے حرام کیا ہے، حرام نہیں قرار دیتے۔“

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حرام کی ہوئی چیزیں کون کون سی ہیں اور ان کے معلوم کرنے کے ذرائع کیا ہیں۔

ظاہر ہے کہ یہ چیزیں بجز اس چیز کے جس کو ہم ”حدیث“ کہتے ہیں اور کہیں سے معلوم نہیں ہوسکتیں، پس معلوم ہوا کہ احادیث میں جن اشیاء کی حرمت مذکور ہے ان کو حرام نہ سمجھنا بلکہ پورے ذخیرہ احادیث کو بے کار موضوع اور بناوٹی کہنا درحقیقت اس آیت اور آیات سابقہ کا انکار کر دینا ہے۔

اس مقام پر میں ابوداؤد وابن ماجہ کی ایک حدیث نقل کر دینا مناسب سمجھتا ہوں جس کو اس آیت کی شرح کہنا بے جا نہ ہوگا، اس حدیث کے پڑھنے کے بعد علماء

---

[1] پ ۱۰ ع ۱۰

محققین کی اس تحقیق کی صداقت آئینہ ہو جائے گی کہ احادیث نبویہ درحقیقت قرآن کریم کی شرحیں ہیں اور اس سے ماخوذ و مستنبط ہیں وہ حدیث یہ ہے۔

"یوشك الرجل متكئا علی اریکته یحدث بحدیث من حدیثی فیقول بیننا وبینکم کتاب الله فما وجدنا فیه من حلال استحللناه وما وجدنا فیه من حرام حرمناه الا وان ما حرم رسول الله مثل ما حرم الله."

ترجمہ: "وہ زمانہ قریب ہے جب کہ ایک آدمی اپنے تخت پر بیٹھا ہوگا، اور اس سے میری کوئی حدیث بیان کی جائے گی، تو وہ کہے گا کہ ہمارے تمہارے درمیان کتاب اللہ موجود ہے اس میں جو حلال ہو ہم اس کو حلال سمجھیں گے اور جو حرام ہو اس کو حرام لیکن تم آگاہ رہو کہ جن اشیا کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام کیا وہ بھی انہی کی طرح ہیں جن کو اللہ نے حرام کیا۔"

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تحلیل وتحریم کا ذکر قرآن کی دوسری آیت میں

قرآن کریم کی ایک دوسری آیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تحلیل وتحریم دونوں کا ذکر موجود ہے اور ظاہر ہے کہ ان دونوں امور میں آپ کے اتباع کی دعوت کے علاوہ اس ذکر کا کوئی مقصود نہیں ہوسکتا، ارشاد ہے۔

﴿ویحل لهم الطیبات ویحرم علیهم الخبائث ویضع عنهم اصرهم والاغلال التی کانت علیهم.﴾[1]

ترجمہ: "اور رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) امی لوگوں کے لئے پاکیزہ اشیاء کو حلال اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام کرتے ہیں اور ان سے اس بوجھ اور ان

---

[1] پ ۹ ع ۹

پھانسیوں کو جوان پر پہلے تھیں اتارتے ہیں۔“

## آنحضرت ﷺ کے افعال کی پیروی کا حکم بھی قرآن نے دیا ہے

اقوال تو اقوال قرآن کریم نے آنحضرت ﷺ کی ایک ایک ادا کی پیروی کرنے کی بھی دعوت دی ہے، ارشاد ہوا ”لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ.“ (یعنی) تمہارے لئے رسول اللہ کی ذات مقدس میں بہتر پیروی کی باتیں ہیں، آنحضرت ﷺ کے انہی اعمال اور افعال کو جن کی پیروی کا حکم آیات بالا میں ہے، ”ہم سنت“ کہتے ہیں، اس پورے بیان کا حاصل یہ ہے کہ قرآن کے علاوہ آنحضرت ﷺ کے اقوال و افعال بھی قابل عمل واجب التسلیم اور حجت ہیں اس مضمون کو خود قرآن کریم نے مختلف عنوانوں سے بیان کیا ہے ساڑھے تیرہ سو برس سے تمام مسلمانوں کا یہی عقیدہ یہی خیال اور بالاتفاق سب کا اسی پر عمل تھا اور ہے۔

## انکار حدیث

لیکن چند دنوں سے ہندوستان میں کچھ افراد ایسے پیدا ہو گئے ہیں جو مسلمانوں کے اس قدیم اجماعی عقیدے کو غلط اور افعال و اقوال نبوی ﷺ کی پابندی کو غیر ضروری بتاتے ہیں اور اتنا ہی نہیں بلکہ ان عملی ذخیروں کو جو اقوال و افعال نبوی پر حاوی ہیں، مفتریات کی پوٹ اور مصنوعی و خود تراشیدہ افسانوں کا مجموعہ قرار دیتے ہیں، اور بالکل صاف صاف یہ کہ احادیث نبویہ کے قابل عمل و لائق اعتبار ہونے سے انکار کرتے ہیں، جہاں تک غور کیا گیا، لامذہبیت کے سوا اور کوئی علت انکار حدیث کی معلوم نہیں ہوتی، اس کا راز صرف یہ ہے کہ انکار حدیث کے بعد ان کی ملحدانہ تگ ودو کے لئے میدان نہایت وسیع اور ہموار ہو جائے گا، مذہبی پابندیاں یکسر

نیست و نابود ہو جائیں گی، یا بدرجہ اقل صرف نام کو رہ جائیں گی، ایک قرآن رہ جائے گا، اس کے معنی و مفہوم میں اپنی رائے وقیاس سے جو تصرف وتحریف کرنا چاہیں گے، پوری آزادی سے کر سکیں گے، اگر کسی نے ٹوکا کہ یہ مفہوم احادیث یا تفاسیر کے خلاف ہے تو نہایت صفائی سے کہہ دیا جائے گا، کہ وہ مفہوم اگر راوی اور مفسر نے اپنی سمجھ سے بیان کیا ہے، تو ہم اس کے پابند نہیں ہیں، اور اگر حدیث نبوی کے حوالہ سے بیان کیا گیا ہے تو حدیث قابل اعتبار واستناد نہیں ہے، چلئے قصہ ختم ہوا، اب جس آیت کا جو مفہوم چاہئے قرار دے لیجئے، کوئی رکاوٹ نہیں ہے۔

میں نے جو کچھ عرض کیا، یہ خیالات نہیں ہیں بلکہ واقعات ہیں، منکرین حدیث کے جس مضمون یا رسالہ میں چاہیں اس کی مثالیں مل سکتی ہیں، ایسی بعض مثالیں میں آگے ذکر بھی کروں گا؟

میں نے منکرین حدیث کے انکار کی جو علت ذکر کی ہے حقیقی علت تو وہی ہے لیکن اس علت کے اظہار کے بعد کون بے خرد مسلمان ہوگا، جو ایک لمحہ کے لئے بھی ان کی خرافات کو سن سکے اور ان کے دام فریب میں آسکے، اس لئے اس پر پردہ ڈالنے کے لئے دوسری دوراز کار علّتیں تراشی جاتی ہیں اور اگرچہ ان علّتوں کی سخافت و کمزوری بھی بہت کھلی ہوئی ہے تاہم بعض ناواقف مسلمان منکرین حدیث کے ملمع کارانہ بیان سے دھوکہ میں آجاتے ہیں، اس لئے میں چاہتا ہوں کہ مختصر طور پر کچھ ان کی نسبت بھی لکھ دوں۔

## منکرین حدیث کے وسوسوں کا دفعیہ

انکار حدیث کی جو علّتیں ذکر کی جاتی ہیں، یا کی جا سکتی ہیں، ان کو علت کہنا علت کی توہین ہے، اس لئے میں بجائے علت کہنے کے وسوسہ سے تعبیر کرتا ہوں اور کہتا ہوں کہ حسب ذیل وسوسے انکار حدیث کے باعث بن سکتے ہیں۔

**پہلا وسوسہ:** اقوال وافعال نبوی (ﷺ) کی پیروی کا خدا نے حکم ہی نہیں دیا اس کا تفصیلی رد آپ سن چکے اور معلوم کر چکے کہ اقوال وافعال نبوی ﷺ کے واجب التسلیم قابل پیروی ہونے کا منکر قرآن کی صدہا آیات کا منکر ہے۔

**دوسرا وسوسہ:** اقوال وافعال نبوی ﷺ قابل پیروی تو ہیں لیکن ان کا کہیں وجود نہیں ہے مسلمانوں کی بے اعتنائی سے ایک قول یا ایک فعل کی نقل وحکایت بھی محفوظ نہ رہی مسلمانوں نے اس کی نقل وحکایت کا کوئی اہتمام نہیں کیا۔

**اس کا جواب:** یہ ہے کہ ایسی بدیہی ومتواتر بات کا انکار جس کا اعتراف غیر مسلموں کو بھی ہے، محل تعجب ہے یہ بات تواتر کے اعلیٰ درجہ کو پہنچی ہوئی ہے کہ جو مسلمان آنحضرت ﷺ کی صحبت سے شرف اندوز ہوئے انہوں نے آپ کے جملہ اقوال وافعال کی حفاظت کا ایسا اہتمام کیا جس کی نظیر کوئی دوسری قوم پیش نہیں کر سکتی، زبانی یادداشت کے علاوہ تحریری یادداشت کا بھی انتظام کیا، جیسا کہ مقدمہ میں پورے شرح وبسط کے ساتھ بتایا جا چکا ہے پھر اس امانت کو پورے احتیاط کے ساتھ انہوں نے تابعین کے حوالہ کیا اور تابعین نے اس کو تبع تابعین تک پہنچایا، اس عہد میں زبانی روایات کا سلسلہ تو جاری ہی رہا تصنیف وتالیف بھی شروع ہوگئی چنانچہ اس عہد کا ایک مجموعۂ اقوال وافعال نبوی آج بھی دنیا کے ہر گوشہ میں مؤطا کے نام سے موجود ہے اور اس کے بعد تو بکثرت ایسے مجموعے تیار ہوئے جس کو مسلمانوں نے اصولی طور پر بلا رد وقدح قبول کیا، اور آج تک برابر قبول کرتے آئے چنانچہ یہ مجموعے آج بھی نہایت کثیر تعداد میں موجود ہیں تو کیا ان کے وجود سے انکار کر دینا آفتاب کے وجود سے انکار کے مرادف نہیں ہے؟

## غیر مسلموں کی شہادتیں

میں نہیں سمجھتا کہ یہ منکرین ایسی متواتر چیز کا کس طرح انکار کر سکتے ہیں جس کا

اعتراف متعصب سے متعصب یوروپین مصنّفین کو بھی ہے، حالانکہ منکرین ان کی کسی بات کو وحی سے کم تصور نہیں کرتے منکرین کو سوچنا چاہئے کہ صرف مسلمان ہی اس کے قائل نہیں ہیں کہ اقوال و افعال نبوی ﷺ محفوظ ہیں، بلکہ غیر مسلم مورخین بھی اس کے مقر و معترف ہیں، چنانچہ مشہور روسی فیلسوف ٹاٹسائی نے آنحضرت ﷺ کے چند حکیمانہ اقوال زریں کا ترجمہ روسی زبان میں شائع کیا ہے اور مشہور مورخ ایڈورڈ گبن نے تاریخ زوال روم (جلد ۵ باب ۵۰) میں لکھا ہے ''ہر ایک بانی مذہب کی سیرت سے اس کے تحریری مکاشفات کی تکمیل ہوتی ہے، چنانچہ (حضرت) ﷺ کی حدیثیں امر حق کی جامع نصیحتیں اور ان کے افعال مجسم نیکی کے نمونے ہیں'' اگر اقوال و افعال نبویہ ''علی صاحبها الصلوة والتحیة'' کا کوئی ذریعہ علم دنیا میں موجود نہیں تو ٹاٹسائی کس کے اقوال کا ترجمہ شائع کرتا ہے، اور گبن کس کے اقوال و افعال کو جامع نصیحت اور مجسم نیکی کا نمونہ بتا رہا ہے۔

## مسلمانوں کا ناز خاک میں مل جائے گا

مسلمانوں کو تمام دنیا کے مقابلہ میں ناز اور بجا ناز تھا کہ اسلام کی تاریخ سے زیادہ مکمل تاریخ کسی مذہب کی نہیں ہے اور داعی اسلام کے حالات زندگی ان کے افعال و اقوال وغیرہ جتنی تفصیل و تکمیل کے ساتھ مسلمان پیش کر سکتے ہیں، دنیا کا کوئی دوسرا مذہب اپنے داعی کی نسبت اس کا ہزارواں حصہ بھی پیش کرنے سے عاجز ہے مسلمانوں کے پاس ان کے رسول ﷺ کی زندگی کے معمولی سے معمولی واقعہ اور جزئی سے جزئی حالت کی نہایت مستند نقل موجود ہے مسلمانوں کے پاس ان کے نبی ﷺ کی خوراک و پوشاک نشست و برخاست نقل و حرکت غرض ہر چیز کا بیان موجود ہے، لیکن منکرین حدیث نے حدیث کا انکار کر کے مسلمانوں کا یہ فخر و ناز بھی خاک میں ملا دیا۔

مولانا سیّد سلیمان صاحب ندوی نے اگست ۲۹ء کے معارف میں بہت خوب لکھا ہے کہ۔

''اسلام کا یہ عظیم الشان کارنامہ ہے کہ اس نے اپنے رسول ﷺ کے ایک ایک واقعہ ایک ایک قول اور ایک ایک حکم کو دنیا میں محفوظ رکھا اور ان کے لئے متعدد اصول اور فن ایجاد کئے، مگر اگر اسلام کے ان نئے محسنوں (یعنی منکرین حدیث) کے خیالات مان لئے جائیں تو یہ کارنامہ اسلام اور مسلمانوں کے لئے لعنت بن جائے گا، اور صحابہ سے لے کر آج تک وہ تمام اخیار و اکابر امت جن کی زندگیوں پر آج نہ صرف اسلام بلکہ دنیا کو ناز ہے وہ سب کے سب راست بازی اور صداقت کی بارگاہ سے راندہ نکلیں گے، کیا یہ اسلام پر احسان ہے؟ آنحضرت ﷺ کے بعد سے لے کر آج تک خلفائے راشدین تابعین ائمہ مجتہدین علمائے خیر تمام کے تمام اپنے استنباطات اور اجتہادات میں قرآن پاک کے بعد احادیث اور اقوال نبوی کی تقلید و اتباع کرتے رہے ہیں، لیکن آج سے یہ لازم آئے گا کہ یہ سب کے سب نعوذ باللہ مشرک انسان پرست اور کتاب اللہ کے تارک تھے، اور آج جو نئے مفسر اور نئے فقیہ بنے ہیں ان کے اقوال و اجتہادات و استنباطات کے سننے والے سچے موحد سچے دیندار اور کتاب اللہ کے سچے پیرو کار ثابت ہوں اس کے بعد یہ تسلیم کرنا ہوگا کہ نعوذ باللہ آنحضرت ﷺ کا مشن سخت ناکام رہا اور تیرہ سو برس تک اسی طرح ناکام رہا، یہاں تک کہ ہندوستان کے ایک قطعہ میں کتاب اللہ کے چند ماہرین اسرار پیدا ہوئے ہیں اور انہوں نے اصل اسلام کو دنیا میں آشکارا کیا اور وہ کام کیا، جو نہ خود رسول اللہ (ﷺ) نے نہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کیا، نہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کیا نہ علی مرتضی رضی اللہ عنہ

نے کیا، نہ دوسرے صحابہ اور تابعین نے کیا اور نہ دوسرے ائمہ مجتہدین سے ہوسکا، پھر ہمیں کوئی بتائے کہ قرآن کی عملی تصویر دنیا میں کبھی جلوہ گر تھی یا نہیں، اگر تھی تو وہ کب؟ اور اس کی تاریخ کہاں ملے گی؟ اور اگر نہ تھی تو قرآن سے زیادہ ناکام صحیفہ آسمانی دنیا میں اور کون ہوگا، کیا کسی مسلمان کی غیرت اسلامی اس خیال کو جائز رکھتی ہے۔''

## مسلمانانِ سلف پر سخت حملہ

اگر احادیث کا یہ سارا ذخیرہ بے اعتبار مصنوعی اور بناوٹی ہے تو میں منکرین حدیث سے پوچھتا ہوں کہ کیا جس وقت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے مثلاً مؤطا میں بزعم منکرین حدیث رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر افتراء پردازیاں کیں، اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم و اصحاب کرام رضی اللہ عنہم کی طرف جھوٹی جھوٹی باتیں منسوب کیں، اسلام کے عین مرکز میں اور اس سرزمین میں جہاں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم آرام فرما ہیں اور وہاں بھی خاص اس مسجد محترم میں جو دس برس تک درس گاہ نبوت اور سجدہ گاہ رسول خدا (صلی اللہ علیہ وسلم) رہ چکی تھی امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے ان مفتریات واکاذیب کا مجموعہ درس دینا شروع کیا، اور اس درس میں اندلس، مصر، شام، کوفہ، بصرہ اور بلاد عجم تک کے علماء شریک ہوئے اور اس مجموعہ کی روایت وسماع بلکہ ان کی نقلیں حاصل کر کے اطراف عالم میں پھیل گئے اور اس مجموعہ کو دنیا کے گوشہ گوشہ میں پھیلا دیا، تو اس وقت کوئی ہمدرد اسلام کوئی حقیقی مسلمان بلکہ کوئی غیرت مند انسان ایسا نہ تھا جو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی اس نازیبا کاروائی کے خلاف لب کشائی کرنے کی جرأت کرتا، اور مسلمانوں کو ان کے فریب سے بچاتا، اور ان افتراء پردازیوں کی روک تھام کرتا، درصورتیکہ یہ روک تھام اور افتراء پردازیوں کی پردہ دری کچھ مشکل بھی نہ تھی، اس لئے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے مؤطا میں جو روایتیں جمع کی ہیں ان کی نسبت یہ بھی ظاہر کر دیا ہے کہ انہوں نے ان کو فلاں

فلاں علماء سے سنا ہے اور تصنیف مؤطا کے وقت ان میں سے بہت سے علماء بقید حیات موجود تھے لہٰذا امام مالک کے خلاف ان علماء کی شہادتیں حاصل کر کے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی غلط بیانیوں کا راز نہایت آسانی سے فاش کیا جا سکتا تھا لیکن کسی نے ایسا نہ کیا ایک آواز بھی امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی مخالفت میں نہ اٹھی کسی عالم نے بھی ان کو افتراء پرداز اور غلط گو نہ کہا ممکن ہے منکرین حدیث بول اٹھیں کہ مؤطا کی تصنیف حکومت کی سرپرستی میں ہوئی ہے، اس لئے حکومت کے خوف سے کوئی نہیں بولا لیکن یہ کہنا جہالت کا بدترین نمونہ ہوگا، اس لئے کہ تاریخیں شاہد ہیں کہ اس زمانہ کے اہلِ علم حکومتوں کے خوف سے حق گوئی سے کبھی باز نہ رہتے تھے امام احمد رحمۃ اللہ علیہ بلکہ خود امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے حالات پڑھنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ حکومت نے ان حضرات کے ساتھ انتہائی جبر وتشدد سے کام لیا، مگر ان حضرات نے اپنی تحقیق کے خلاف لب نہ ہلایا مہربانی فرما کر منکرین حدیث علمائے سلف کو اپنے اوپر قیاس نہ کریں۔

علاوہ بریں یہ بالکل تاریخی بات ہے اور تاریخوں میں بہ سرپرستی حکومت مؤطا کے تصنیف ہونے کا کوئی ضعیف سے ضعیف ثبوت بھی نہیں ہے بلکہ اس کے برخلاف تاریخی شہادتوں سے ثابت ہے کہ تصنیف مؤطا کے بعد بادشاہ وقت نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے درخواست کی کہ آپ شاہی محل میں شاہزادوں کو مؤطا کا درس دے جایا کریں تو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے یہ کہہ کر صاف انکار کر دیا کہ جس کو علم کی طلب ہو، اس کو عالم کی خدمت میں خود حاضر ہونا چاہئے اگر امام مالک نے حکومت کی سرپرستی میں کتاب لکھی ہوتی اور حکومت کی رضا مندی ہی اس تصنیف کی غرض و غایت ہوتی تو خود اپنی عقل سے سوچو کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ یہ جواب بادشاہ وقت کو ہرگز نہیں دے سکتے تھے امام مالک سے پہلے حدیث کے جو مجموعے تیار ہوئے مثلاً ابن جریج رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۱۵۰ھ اور ابن عروبہ رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۱۵۶ھ اور ابن شہاب رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۴ھ نے حدیث کی جو کتابیں لکھی تھیں ان کے لکھنے کے وقت میں بھی کسی مسلمان نے ان کی کاروائیوں

پر اظہار نفرت نہ کیا نہ کسی نے ان کی مخالفت کی حالانکہ ان کے وقت میں تو خود صحابہ کرام بھی موجود تھے لیکن کیا منکرین حدیث کسی تاریخ سے یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ کسی صحابی نے ان کی تکذیب کی ان کو مفتری کہا اور ان کی غلط بیانیاں ظاہر کیں؟ اور اگر اس وقت نہیں تو کیا اس کے بعد چودھویں صدی تک ان مصنّفین حدیث کی افتراء پردازیوں کی حقیقت جو اس صدی میں منکرین حدیث پر منکشف ہوئی کسی اور مسلمان پر بھی منکشف ہوئی؟ اگر نہیں منکشف ہوئی تو مسلمانوں سے زیادہ گمراہ اور جاہل قوم دنیا میں کوئی نہ گزری ہوگی، کہ یہ قوم ساڑھے گیارہ سو برس تک ایک چیز کو اصول دین میں سے سمجھتی رہی اور اس طویل مدت میں کسی کو اپنی غلطی کا احساس نہ ہوا استغفر اللہ کون باحمیت مسلمان ہوگا جو اس یاوہ گوئی کا تحمل کر سکے گا۔

## منکرین حدیث کا یہ اقدام نہایت خطرناک ہے

پھر میں ان منکرین حدیث سے پوچھتا ہوں کہ اگر دوسری صدی کے نصف اول ہی میں (معاذ اللہ) مسلمانوں کی بے دینی و بے حمیتی اور ان کی ایمانی و اخلاقی کمزوری کا یہ حال ہو گیا تھا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر کچھ مسلمانوں نے افتراء پردازیاں کیں اور پے در پے کرتے رہے اور مسلمانوں کو قرآن کریم اور اس کی تعلیمات سے بے توجہ و بے پروا اور ناواقف بنانے کی تدبیریں عمل میں لاتے رہے اور دین قیم میں ہزاروں لایعنی باتیں ہزاروں خلاف قرآن عقائد و اعمال ہزاروں مخالف عقل و دوراز کار افسانے داخل کرتے رہے اور ذات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم پر سینکڑوں ناجائز تہمتیں تراشتے رہے اور سارے مسلمانان عالم ان شرم ناک حرکات کا خاموشی سے تماشا دیکھتے رہے کسی نے ان مفتریوں کے مقابلہ میں اپنی ایمانی و اخلاقی جرأت سے کام نہ لیا، اور کوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت اور ناموس کی حفاظت اور قرآن کریم کی حمایت کے لئے کھڑا نہیں ہوا، اور شریعت مطہرہ میں اس قدر تحریفات ہوتے دیکھ کر

بھی کسی کی رگ رحمیت نہ پھڑکی، گو اگر کوئی غیر مسلم آپ سے پوچھے کہ جب ان مسلمانوں کا یہی حال تھا تو کیا اطمینان ہے کہ قرآن کریم ان کے ناروا تصرفات سے سالم رہا ہوگا، اور کیا توقع ہے کہ ان مسلمانوں نے اس کو بجنسہ محفوظ رکھنے کے لئے کوئی کوشش کی ہوگی منکرین حدیث بتائیں کہ اس غیر مسلم کو وہ کیا جواب دیں گے؟

## انکار حدیث کا لازمی نتیجہ انکار قرآن ہے

منکرین حدیث خوب اچھی طرح غور کر لیں کہ ایسی متواتر چیزوں کے انکار اور ایسے تواتر کو بے اعتبار کر دینے کا لازمی نتیجہ ہوگا کہ ان کے ہاتھوں سے قرآن کریم بلکہ خود رسول خدا (ﷺ) کا دامن بھی چھوٹ جائے گا، اس لئے کہ ان سب چیزوں کے ثبوت کا مدار سوائے اخبار متواترہ کے اور کسی چیز پر نہیں ہے میں ہر چند غور کرتا ہوں لیکن کسی طرح یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ منکرین حدیث کو عقل وخرد سے اتنی بے گانگی کیوں ہے، آخر یہ کس عقل کا تقاضا ہے کہ کتب احادیث میں جو اقوال وافعال نبوی آنحضرت ﷺ سے لے کر ان کتابوں کے مصنفین تک مسلسل راویوں کے بیان و شہادت کے ذریعہ منقول ہوتے ہیں ان کو بے اعتبار و ناقابل قبول کہہ دیا جاتا ہے لیکن کتب تاریخ میں جو واقعات و حالات مذکور ہیں باوجودیکہ ان کی کوئی سند مذکور نہیں ہے۔ پھر بھی وہ سب مسلم و قبول ہیں۔

ع: ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

اور اس سے زیادہ بے خردی کا مظاہرہ یوں کیا جاتا ہے کہ یورپ کا ایک دشمن اسلام مصنف آنحضرت ﷺ کے ایک ہزار سال بعد پیدا ہوتا ہے اور محض اپنے قیاس و تخیل سے آنحضرت ﷺ یا قرآن یا اسلام یا حدیث یا کسی تاریخی واقعہ کے متعلق کوئی رائے ظاہر کرتا ہے تو ان مدعیان عقل کے نزدیک وہ ایسی یقینی بات ہو جاتی ہے کہ اس کو پیام جبرئیل سے کم نہیں سمجھتے لیکن اخیار امت محمدیہ اور علمائے سلف امور مذکورہ کے عینی شاہدوں کا بیان باسناد متصل پیش کریں تو اصلاً ناقابل التفات اور

قطعاً غیر معتبر و نا قابل قبول۔

ع بسوخت عقل زحیرت کہ ایں چہ بوالعجبلیست

**تیسرا وسوسہ:** جو انکار حدیث کا حیلہ بن جاتا ہے یہ ہے کہ حدیثوں میں بہت سی باتیں خلاف عقل ہیں اور خلاف عقل باتیں قابل تسلیم نہیں ہیں۔

**اس کا جواب:** یہ ہے کہ انکار حدیث کی یہ سب سے بھونڈی وجہ ہے منکرین حدیث کو اس وجہ کے ذکر کرنے سے پہلے ضروری تھا کہ وہ عقل کا ایک خاص معیار پیش کرتے، اور اس معیار کا ثبوت قرآن کریم سے دیتے یا کم از کم اس معیار پر تمام یا اکثر عقلاء کا اتفاق پیش کرتے، یا یہ بھی نہیں تو اس معیار پر کوئی ایسی عقلی دلیل قائم کرتے جس سے اکثر منصف مزاج لوگ مطمئن ہو جاتے، لیکن انہوں نے ایسا نہیں کیا اور نہ ایسا کوئی معیار پیش کرنا ان کے امکان میں ہے ہر واقف کار جانتا ہے کہ دنیا میں کوئی معیار عقل چند دنوں سے زیادہ قائم نہ رہ سکا فلسفہ قدیم اور فلسفہ جدید دونوں کی تاریخیں پڑھیے تو معلوم ہو جائے گا کہ آج جو معیار عقل و دانش قرار دیا گیا، کل اس کو غلط اور لغو بتایا گیا ابھی کل تک جو چیزیں ناممکن سمجھی جا رہی تھیں آج ہم ان کو اپنے مشاہدہ میں پاتے ہیں علاوہ بریں میں منکرین حدیث سے پوچھتا ہوں کہ عقل کو معیار رد و قبول قرار دینے میں کیا صورت اختیار کرتے ہیں، اگر وہ کچھ خاص نوعیت کے اشخاص کی عقلوں کو معیار بتاتے ہیں، تو ان کو بتانا ہوگا کہ کس نوعیت کے لوگوں کی عقلیں معیار ہوں گی اور اس نوعیت کی تخصیص کا کیا ثبوت ہے؟ اور اس خاص نوعیت کے اشخاص کی تعیین و انتخاب میں اختلاف ہوگا، تو اس کا فیصلہ عقل سے ہوگا یا نقل سے اگر عقل سے ہوگا تو پھر وہی سوالات ہوں گے اور اگر نقل سے ہوگا، تو وہ نقل کیا ہے اور اگر ہر شخص کی عقل معیار ہے تو گزارش ہے کہ جب ہر شخص اپنی عقل کے لحاظ سے مکلّف ہے تو آپ حضرات نے یہ حماقت کیوں کی کہ اپنے خیالات و عقائد کا دوسروں کو پابند کرنے کے لئے رسالے نکالے مضامین چھپوائے اور کتابیں شائع کیں اگر کوئی شخص حدیثوں کو واجب التسلیم کہتا ہے، اور ان کے مضامین کو

خلاف عقل نہیں سمجھتا تو آپ کیوں حدیثوں کو خلاف عقل باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں منکرین حدیث نے یہ بھی نہ سوچا کہ اگر حدیثوں کے انکار کے لئے ان کا یہی حیلہ کافی ہے تو حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کا عذر خدا نے کیوں نہ مان لیا، آخرانہوں نے بھی تو تعلیمات شعیب علیہ السلام کے قبول کرنے سے اسی لئے انکار کیا تھا کہ یہ تعلیمات ہماری عقل میں نہیں آتیں "قالوا یٰشعیبُ ما نفقه کثیرًا مِمَّا تقول" (اے شعیب تمہاری بہت سی باتیں ہم نہیں سمجھتے ہماری عقل میں نہیں آتیں) اسی طرح یہودیوں نے بھی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا تھا "قلوبنا غلف" ہمارے دل بند ہیں اس میں آپ کی باتیں نہیں سماتیں یعنی آپ کی باتیں خلاف عقل وفہم ہیں منکرین حدیث کے اصول پر انکا عذر نہایت معقول تھا، مگر خدا نے اس عذر کی مطلق سماعت نہیں فرمائی، بلکہ ان کا یوں رد کیا "بل لعنهم الله بکفر هم فقلیلا ما یؤمنون" یعنی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی باتیں خلاف عقل نہیں ہیں، بلکہ منکرین پر خدا نے ان کے انکار کی وجہ سے لعنت کر دی ہے، اب ان سے ایمان کی توقع بہت کم ہے، اسی طرح مشرکین نے بھی بہانہ نکالا تھا کہ "قلوبنا فی اکنة مما تدعونا الیه" (یعنی جس بات کی طرف ہم کو آپ دعوت دیتے ہیں ان کی نسبت ہمارے دل پردے میں ہیں) منکرین حدیث کے خیال سے تو یہ بڑی اٹل دلیل انکار رسول کی ہے مگر درحقیقت وہ ایسا لغو اعتراض کر کے مکذبین انبیاء علیہم السلام کے پیرو بن رہے ہیں، "لبئس ماکانوا یعملون."

پھر سب سے بڑی بات یہ ہے کہ آج تک منکرین حدیث نے کوئی خلاف عقل حدیث پیش نہیں کی اور جن حدیثوں کو وہ خلاف عقل سمجھ کر پیش کرتے ہیں، درحقیقت وہ خلاف عقل نہیں ہیں بلکہ خود ان کی عقل نارسا کا قصور ہے، اس کے علاوہ ان احادیث کے مضامین اکثر وبیشتر قرآن کریم سے ثابت ہیں، مثلاً بہت سے عقل پرست حشر ونشر اجساد، قیامت ملائکہ، معراج جسمانی عذاب وثواب، برزخ اور جنت ودوزخ وغیرہ کو خلاف عقل کہتے ہیں لیکن ان میں سے کوئی چیز خلاف عقل نہیں

ہے، اور یہ ساری چیزیں صرف احادیث سے نہیں، بلکہ قرآن کریم سے بھی ثابت ہیں پس اگر انکار حدیث کی یہی بنیاد ہے، تو منکرین حدیث کو سب سے پہلے قرآن کریم سے ہاتھ اٹھانا پڑے گا" اعاذنا اللّٰہ وایَّاھُمْ مِنْ ذٰلک."

پھر یہ حیلہ اصولی طور پر انکار حدیث کی علت کسی طرح نہیں بن سکتا، بلکہ اگر یہ علت ہر طرح صحیح بھی تسلیم کر لی جائے تو اس کی بنا پر صرف ان احادیث کا انکار صحیح ہو سکتا ہے جن میں خلاف عقل امور مذکور ہیں، پس یہ کہاں کی دانشمندی ہے کہ معدودے چند احادیث کی وجہ سے سارا ذخیرۂ حدیث بے اعتبار و بے کار قرار دے دیا جائے کیا اس کی بعینہٖ وہی مثال نہ ہوگی کہ ایک شخص کے پاؤں میں ناسور ہو جائے اور ڈاکٹر صرف پاؤں کاٹنے کے بجائے اس مریض ہی کا خاتمہ کر دے۔

جی چاہتا تھا کہ اس مسئلہ کو ذرا تفصیل سے لکھوں لیکن افسوس کہ یہ اس تفصیل کا موقع نہیں ہے، آگے ابھی بہت ساری باتیں لکھنی ہیں اس لئے میں اپنے ناظرین سے درخواست کروں گا کہ وہ مجھے معاف فرمائیں۔ اور مزید تفصیل مطلوب ہو تو علامہ یر احمد صاحب عثمانی دیوبندی کا رسالہ العقل والنقل ملاحظہ فرمائیں۔

منکرین حدیث کو جو وسوسے پیش آئے ہیں میں نے ان کو مع جواب کے ذکر کر دیا، ممکن ہے کچھ اور وسوسے بھی ان کے دل میں آتے ہوں لیکن مذکورہ بالا وسوسوں سے آپ بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ منکرین حدیث کے وسوسے کہاں تک قابل توجہ والتفات ہو سکتے ہیں، اور سمجھ سکتے ہیں کہ کیا کسی عاقل کو ایک لمحہ کے لئے بھی ان کی نامعقولیت بوداپن اور کمزوری میں شک ہو سکتا ہے؟ اس لئے مزید تطویل کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔

یہاں تک جو کچھ مذکور ہوا یہ درحقیقت رسالۂ مذکورہ کا اصولی رد، یا اس پر اجمالی تبصرہ تھا اب میں چاہتا ہوں کہ رسالۂ مذکورہ پر تفصیلی تبصرہ کر کے اس کے تار تار الگ کر دوں۔ "واللّٰہ الموفق."

# منکرین حدیث کے رسالہ مذکورہ
# پر
# تفصیلی تبصرہ

رسالہ زیر نظر کی ابتدائی سطروں میں ''حق گو'' صاحب نے دعویٰ کیا ہے کہ:

''مخالفین اسلام نے قرآن و اسلام پر جو حملے کیے ہیں، ان کی لفظ بہ لفظ تائید کتب حدیث سے ہوتی ہے۔''

پھر انہوں نے مختلف عنوان قائم کر کے گیارہ صفحات میں اس دعویٰ کے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے، یہ تو ''حق گو'' صاحب کو آگے چل کر معلوم ہو جائے گا کہ ان کا یہ دعویٰ کہاں تک درست ہے، اور وہ اس کو ثابت کرنے میں کس حد تک کامیاب ہوئے ہیں، سر دست میں ان سے صرف اتنا پوچھنا چاہتا ہوں اگر بفرض محال ان کا دعویٰ صحیح بھی ہو، اور ان کے دلائل بھی سب درست ہوں، تو اس سے زیادہ سے زیادہ صرف یہ لازم آتا ہے کہ جن حدیثوں سے مخالفین کے حملوں کی تائید ہوتی ہے، وہ قابل تسلیم نہیں ہیں، لیکن اس سے یہ تو لازم نہیں آتا کہ بقیہ حدیثیں بھی لائق اعتبار نہیں ہیں، پھر کیا وجہ ہے کہ بجائے مخصوص احادیث کے منکرین حدیث ساری حدیثوں کا انکار کرتے ہیں۔ آخر یہ کس عقل کا تقاضا ہے کہ پاؤں کے ناسور کی وجہ سے بجائے پاؤں کاٹنے کے خود مریض ہی کو قتل کر دیا جائے۔

پھر یہ عجیب ذہنیت ہے کہ مخالفین کے لغو اور بے ہودہ اعتراضات کی وجہ سے اپنے مسلمات کو خیرباد کہہ دیا جائے، اگر منکرین حدیث کا یہی اصول ہے، تو حدیث

سے پہلے ان کو قرآن کریم سے انکار کرنا پڑے گا، کیا ان کو معلوم نہیں ہے کہ مخالفین اسلام نے براہِ راست قرآن کریم پر بھی حملے کئے ہیں، کیا ان کو خبر نہیں ہے کہ دشمنان اسلام نے قرآن کی معجزانہ فصاحت و بلاغت اور قرآنی احکام کے منزل من اللہ ہونے پر بھی نکتہ چینیاں کی ہیں، تو کیا وہ ان نکتہ چینیوں کی وجہ سے قرآن سے روٹھ جائیں گے؟

''حق گو'' صاحب نے گویا اپنے دعویٰ کے ثبوت میں سب سے پہلی بات تو یہ لکھی ہے کہ حدیثوں سے قرآن کا محرف وناقص ہونا ثابت ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''ہم روافض کو مطعون کیا کرتے ہیں کہ وہ قرآن کو محرف وناقص بتاتے ہیں لہٰذا وہ قطعی کافر ہیں، مگر کیا یہ حدیثیں صحاح ستہ کی نہیں ہیں۔''

اس کے بعد چند حدیثوں کے ترجمے اس غرض کے لئے نقل کئے ہیں کہ ان سے قرآن کا محرف وناقص ہونا ثابت ہے۔

لیکن مجھ کو بے حد افسوس ہے کہ ''حق گو'' صاحب نے یہاں پر انتہائی خیانت اور حد درجہ سفاہت اور بے عقلی کا ثبوت دیا ہے، کسی بات کے سمجھنے سے پہلے بول دینے کا ہمیشہ یہی نتیجہ ہوتا ہے، کہ بولنے والے کی حماقت ظاہر ہو جاتی ہے۔ ''حق گو'' صاحب کو خبر تو ہے نہیں کہ شیعوں کا عقیدہ قرآن کی نسبت کیا ہے، اور جو حدیثیں انہوں نے نقل کی ہیں، ان میں کیا بیان ہے، مگر خواہ مخواہ اس لئے کہ ہم بھی پانچویں سوار دن میں لگے ان عملی مسائل کی ٹانگ توڑنے، اس لئے میں پہلے شیعوں کا عقیدہ ''حق گو'' صاحب کو بتاتا ہوں، اس کے بعد ان کی ذکر کی ہوئی حدیثوں کا مفہوم ان کو ذہن نشین کراؤں گا۔

## روافض کا عقیدۂ تحریف قرآن

''حق گو'' صاحب کو معلوم ہونا چاہئے کہ روافض قرآن کریم کی نسبت یہ عقیدہ

رکھتے ہیں کہ:

''آنحضرت ﷺ پر جو قرآن نازل ہوا تھا، اس کا پورا حافظ بجز حضرت علی کے کوئی نہ تھا، اور اس قرآن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ اور بقیہ گیارہ ائمہ معصومین کی ولایت و امامت کی نام بنام تصریح و تنصیص تھی، اور وہ موجودہ قرآن سے بہت بڑا تھا، اس قرآن میں ستر ہزار آیتیں تھیں مگر جب عہد صدیقی میں قرآن جمع کیا گیا تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے قرآن کے بہت سے الفاظ بدل دیئے، اور بہت سے کلمات نکال ڈالے، امامت ائمہ والی آیتیں بالکل حذف کر ڈالیں، کچھ آیتیں صحابہ رضی اللہ عنہم نے خود بنا کر داخل قرآن کر دیں، اور اس کی ترتیب بھی گڑبڑ کر دی۔''[1]

اور رافضی مصنّفین اقرار کرتے ہیں کہ اس مضمون کی متواتر روایتیں ائمہ معصومین رضی اللہ عنہم سے منقول ہیں، اور اقرار کرتے ہیں کہ ان روایتوں سے قرآن کا محرف ہونا صراحۃً ثابت ہے، اور اقرار کرتے ہیں کہ اسی بنا پر علمائے مذہب شیعہ کا عقیدہ ہے، کہ قرآن محرف ہے۔[2] اتنا معلوم کرنے کے بعد ''حق گو'' صاحب اپنی پیش کردہ روایات پر ایک بار پھر نظر ڈال کر بتائیں کہ ان روایات سے عقیدہ مذکورہ رافضہ کا کون سا جز ثابت ہوتا ہے؟

## ''حق گو'' کی پیش کردہ روایات کا مفہوم

''حق گو'' صاحب کو اگر عقل سے دور کا علاقہ بھی ہوتا، تو وہ سمجھ سکتے کہ ان کی پیش کردہ روایتوں میں سوائے اس کے اور کچھ مذکور نہیں ہے کہ ایک آیت اتری پھر

[1] ثبوت کے لئے دیکھو اصول کافی طبع لکھنو ص۲۶۲، ص۲۷۱، ۲۶۷ احتجاج طبرسی مطبوعہ ایران ص۱۱۹ تا ۱۳۲ دیباچہ تفسیر صافی طبع ایران، تفسیر قمی طبع ایران فصل الخطاب ص۹۷

[2] فصل الخطاب طبع ایران

اس کی تلاوت ہوگئی، یا یہ کہ فلاں سورت میں فلاں آیت بھی عہد نبوی میں پڑھی جاتی تھی، یا یہ کہ فلاں آیت کو ایک صحابی یوں پڑھتے تھے، اور دوسرے صحابی دوسری طرح پڑھتے تھے، لیکن ان تینوں باتوں میں سے کسی سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ قرآن میں جامعین قرآن رضی اللہ عنہم نے تحریف کردی۔

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ جس روایت میں کسی آیت کی تلاوت کا موقوف ہوجانا مذکور ہے، اس کا صاف وصریح مفہوم یہ ہے کہ اس آیت کی تلاوت کو خود خدا نے موقوف فرما دیا اور ہر صاحب عقل جانتا ہے کہ صاحب کتاب کا اپنی کتاب کے کسی حصہ کو اپنی کتاب سے نکال دینا تحریف نہیں ہے، تحریف تو اس کو کہتے ہیں کہ صاحب کتاب کے علاوہ کوئی دوسرا شخص اس کی کتاب میں اس قسم کا تصرف کرے۔

اسی طرح جن روایات میں یہ مذکور ہے کہ فلاں سورۃ میں فلاں آیت بھی عہد نبوی میں پڑھی جاتی تھی، ان میں بھی تحریف قرآن کا کوئی اشارہ تک نہیں ہے۔

## ایک اعتراض کا جواب

اگر آپ کہیں کہ ہاں روایات میں یہ تو نہیں ہے، لیکن جس آیت کا ذکر ان روایات میں ہے وہ قرآن میں نہیں ہے، لہٰذا معلوم ہوا کہ قرآن محرف ہے، تو میں کہوں گا، کہ یہ آپ کی غلط فہمی ہے قرآن میں اس آیت کے نہ ملنے پر بھی قرآن کا محرف ہونا ثابت نہیں ہوسکتا تاوقتیکہ یہ نہ ثابت کیجئے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس آیت کو قرآن سے نکالا، اور اس کو آپ ہماری کسی روایت سے ثابت نہیں کرسکتے اصلیت یہ ہے اور ان روایات کا مفہوم بھی یہی ہے کہ وہ آیت پڑھی جاتی تھی لیکن پھر خدا نے اس کی تلاوت موقوف کردی کسی آیت کی تلاوت کا منسوخ کردینا ایک قسم کا نسخ ہے، اور اس کا ثبوت خود قرآن کریم میں ہے جیسا کہ عنقریب آئے گا۔

## اختلاف قرأت کی حیثیت

اور تیسری قسم کی روایات جن میں صحابہ رضی اللہ عنہم کے اختلاف قرأت کا ذکر ہے، ان کو بھی تحریف کے مسئلہ سے کوئی لگاؤ نہیں ہے، اختلاف قرأت کی قریب قریب وہی حیثیت ہے جو کتابوں میں نسخوں کے اختلاف کی حیثیت ہوتی ہے تو جس طرح کہ ان مختلف نسخوں میں سے جس نسخے کو پڑھنے والا چاہے اختیار کر سکتا ہے، اور اس پر الزام تحریف عائد نہیں ہوسکتا، اسی طرح قرآن کریم کے بعض، الفاظ وکلمات میں مختلف قرأتیں ہیں اور وہ سب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم سے ثابت ہیں جس صحابی نے جو لفظ جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا تھا، اگر اس کو اسی طرح پڑھا تو اس کو تحریف کہنا سراسر جہالت ہے۔

## تمثیل

کے طور پر سنئے کہ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کے اس شعر کے پہلے مصرع میں دو نسخے ہیں:

عزیزے کہ ہر کز درش سر بتافت
بہر در کہ شد ہیچ عزت نیافت
عزیزے کہ از در گہش سر بتافت
بہر در کہ شد ہیچ عزت نیافت

جس کا مطلب یہ ہے کہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے دونوں طرح پڑھنے کی اجازت ہے لہٰذا ان میں سے جو نسخہ کسی نے پڑھا خطا وار نہ ہوگا نہ اس پر تحریف کا الزام عائد ہوگا پس اسی پر اختلاف قرأت کے مسئلہ کو قیاس کر لیجئے۔

## نسخ کی تعریف اور اس کا ثبوت

بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ "حق گو" صاحب نسخ کے منکر ہیں اور ان کو نسخ و تحریف کا

فرق بھی معلوم نہیں ہے، اسی وجہ سے ان کو اپنی پیش کردہ روایات کے صحیح مفہوم تک رسائی نہ ہوسکی، اور اپنی ناواقفیت کی وجہ سے یہ سمجھ بیٹھے کہ یہ روایات تحریف قرآن پر دلالت کرتی ہیں، اس لئے ضرورت ہے کہ ان کے سامنے نسخ کی تعریف اور اس کا ثبوت پیش کیا جائے۔

نسخ کی تعریف یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی آیت کی صرف تلاوت یا اس کے حکم یا دونوں کو اس لئے موقوف کردے، کہ اس کی مدت ختم ہوگئی، اور چونکہ اس کا نفاذ اتنے ہی زمانہ کے لئے ہوا تھا، اور جو غرض اس کے نفاذ سے وابستہ تھی، وہ حاصل ہوگئی لہٰذا اب آئندہ اس کو موقوف کیا جاتا ہے۔

ہر ملت و مذہب میں ناسخ و منسوخ کی مثالیں موجود ہیں، اور اس کا راز یہ ہے کہ اصلاح چاہے جسمانی ہو یا روحانی اصول کے ساتھ اور بتدریج ہو تو بہت مفید و نافع ہوتی ہے، اور اس کا اثر دیرپا ہوتا ہے، اور اس طرح مرض کا دفعیہ بھی بالکلیہ ہوتا ہے اور مریض کو زیادہ مشقت و دشواری بھی پیش نہیں آتی اور اس اصولی و تدریجی اصلاح کی صورت یہ ہے کہ پہلے مریض کو کوئی آسان طریق اصلاح بتا کر اس کا پابند بنایا جائے جب کچھ دن گزر جائیں، اور طبیعت میں دوسرے علاج کے لئے مناسب استعداد پیدا ہو جائے، تو پہلے علاج کو موقوف کر کے دوسرے کی ہدایت کی جائے، اور یونہی رفتہ رفتہ مرض کے جملہ اسباب کو فنا کرنے اور طبیعت کو اس کے اصلی اعتدال پر لانے کی تدبیر کی جائے۔

فرض کیجئے ایک شخص کا خون فاسد ہوگیا ہے، اور وہ اس کی وجہ سے طرح طرح کی بیماریوں میں مبتلا ہے جب یہ آدمی طبیب کے پاس جائے گا تو طبیب پہلے منضج کا نسخہ لکھے گا، اور ایسی دوائیں دے گا، کہ مادہ میں پختگی آجائے، کچھ دنوں کے استعمال سے جب یہ غرض حاصل ہو جائے گی، تو طبیب نسخہ بدل دے گا، اور بجائے اس کے دست آور دوائیں دے کر مواد فاسد کا اخراج کرے گا، لیکن چونکہ مواد فاسد کے ساتھ

ساتھ کچھ صالح اجزاء بھی خارج ہو جاتے ہیں، اور مریض کو نقاہت ہو جاتی ہے، اس لئے پھر تیسرا نسخہ لکھے گا، تا کہ اس نقصان کی تلافی ہو اور نقاہت رفع ہو جائے۔

اسی مثال پر روحانی اصلاح کو بھی قیاس فرمایئے، کہ جب کسی قوم میں اخلاقی امراض پیدا ہو جاتے ہیں، اور ان کی روحانی حالت بہت بدتر ہو جاتی ہے، تو اللہ رب العزت اپنی غایت رافت و وفور رحمت سے اس کی اصلاح کے لئے کسی طبیب روحانی (رسول) کو مبعوث فرماتا ہے، اور چونکہ خدا اپنے بندوں پر بہت مہربان ہے، اس لئے یک بارگی ان پر سخت سخت پابندیاں عائد نہیں کرتا، بلکہ بتدریج ان کی اصلاح کی تدبیر کرتا ہے، جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پہلے ایک حکم دے کر اس کی پابندی کراتا ہے، پھر جب دوسرے حکم کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے، تو پہلا حکم اٹھا کر دوسرے کی پابندی لازم کرتا ہے اسی کو اصطلاح شریعت میں نسخ کہتے ہیں۔

اس کے علاوہ ایک صورت اور بھی ہوتی ہے، آپ نے جسمانی اصلاح کے سلسلہ میں بار بار مشاہدہ کیا ہوگا کہ اطبائے جسمانی ایک ہی مرض کا مختلف علاج کرتے ہیں جس کی وجہ بعض دفعہ یہ ہوتی ہے کہ اس مرض کے اسباب مختلف ہوتے ہیں، لہٰذا پہلے طبیب یہ دیکھتا ہے کہ یہ مرض کیوں پیدا ہوا پس جو سبب اس کو معلوم ہوتا ہے، اسی کے دفعیہ کی کوشش کرتا ہے، مثلاً بخار ایک مرض ہے لیکن اس کے اسباب مختلف ہیں کسی کو بخار آتا ہے، اور اس کا سبب فساد بلغم ہوتا ہے، اور کسی کو فساد صفراء کی وجہ سے بخار آتا ہے، پس باوجودیکہ مرض ایک ہی ہے لیکن علاج مختلف ہوگا، ہر ایک کے لئے علیحدہ علیحدہ تدابیر اختیار کرے گا۔

اور بعض دفعہ اختلاف علاج کی وجہ زمانہ یا مقام یا مزاج کا اختلاف ہوتا ہے ایسا بہت ہوتا ہے، کہ ایک خاص طریق علاج ایک خاص مرض کے لئے موسم گرما میں مفید واقع ہوتا ہے لیکن وہی علاج اسی مرض کے لئے سردیوں میں مفید نہیں ہوتا، ایک علاج گرم ممالک میں کسی خاص مرض کے لئے تیر بہدف ثابت ہوتا ہے، لیکن سرد

ملکوں میں اس سے کوئی نفع نہیں ہوتا، یا گرم مزاج والے کے لئے نافع ہوتا ہے اور سرد مزاج والے کو کوئی فائدہ نہیں پہنچتا۔

بالکل یہی حال روحانی علاج کا بھی ہے، کہ ایک قوم کے لئے جو اصلاحی تدبیر اختیار کی جاتی ہے، وہ تدبیر بعض اوقات میں دوسری قوم کے لئے زمانہ کے بدل جانے سے یا اختلاف مزاج یا تفاوت اسباب کی وجہ سے مفید نہیں ہوتی، اس لئے اللہ رب العزت قوموں کی اصلاح کے لئے جو شریعتیں نازل کرتے ہیں، بسا اوقات ان کے احکام میں ترمیم و تنسیخ بھی فرماتے ہیں، نسخ کی ایک صورت یہ بھی ہے، میرے اس بیان سے نسخ کی حقیقت آپ نے سمجھ لی ہوگی اور آپ کو یقین ہو گیا ہوگا کہ ہر اصلاحی تحریک اور ہر حکیمانہ طریق علاج کے لئے نسخ ضروری چیز ہے، اور شرائع الٰہیہ میں ناسخ و منسوخ کا وجود عیب و نقص نہیں، بلکہ ان کا حسن و کمال ہے لیکن جن لوگوں نے نسخ کی حقیقت کما حقہ نہیں سمجھی ہے ان کو مختلف قسم کے وسوسے پیدا ہوتے ہیں، ایک جماعت نے یہ خیال کیا کہ نسخ سے باری تعالیٰ کا جہل لازم آتا ہے، اس جماعت کو نسخ پر بدا کا دھوکا ہو گیا، اور ان دونوں کو اس نے ایک سمجھ کر یہ خیال قائم کر لیا، حالانکہ دونوں میں بڑا عظیم الشان فرق ہے، بدا کی حقیقت یہ ہے کہ ایک حکم دینے کے بعد حکم دینے والے کا علم بدل جائے، اس کی رائے میں انقلاب پیدا ہو جائے، اور اس حکم کو واپس لے لے اور اس کی جگہ دوسرا حکم نافذ کرے، برخلاف نسخ کے کہ اس میں علم نہیں بدلتا بلکہ اس میں پہلے ہی سے یہ علم رہتا ہے، کہ حکم اول ایک خاص مدت تک کے لئے ہے اس کے بعد دوسرا فلاں حکم نافذ کیا جائے گا، اور پہلے کو موقوف کر دیا جائے گا کیا طبیب کو منضج کا نسخہ لکھنے کے وقت یہ علم نہیں ہوتا کہ اس نسخہ پر پانچ سات دن سے زیادہ عمل نہ کرایا جائے گا، اور کیا جب مسہل تجویز کرتا ہے، تو وہ سمجھنے لگتا ہے کہ میں نے منضج دینے میں غلطی کی تھی اور اب اس غلطی پر متنبہ ہو کر دوسری رائے قائم کرتا ہوں، ہرگز نہیں، اسی مثال پر نسخ کے احکام کو بھی

قیاس کیجئے، تو آپ پر ظاہر ہو جائے گا کہ، نسخ دلیل جہل نہیں، بلکہ نہایت زبردست حکمت اور ایک عظیم الشان علم کی روشن دلیل ہے۔

بعض مشرکین اور یہود کو اسی قسم کے شبہات پیش آئے، اور اسی بنیاد پر انہوں نے قرآن و مبلغ قرآن کے حق میں زبان طعن دراز کی، تو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا:

﴿وَ اِذَا بَدَّلْنَآ اٰیَةً مَّكَانَ اٰیَةٍ ۙ وَّاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا یُنَزِّلُ قَالُوْۤا اِنَّمَاۤ اَنْتَ مُفْتَرٍ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ۝﴾ [1]

ترجمہ: ”جب ہم کسی آیت کے عوض میں دوسری آیت نازل کرتے ہیں اور اس کی حکمت و مصلحت کو خوب جانتے ہیں تو مخالفین کہتے ہیں کہ (اے رسول) تم تو بس افتراء پرداز ہو (خدا کہتا ہے کہ ہمارا رسول افتراء پرداز نہیں ہے) بلکہ مخالفین میں سے اکثر و بیشتر اشخاص جاہل اور ہماری مصلحتوں سے ناواقف ہمارے کاموں کی حکمتوں سے بے علم ہیں۔“

اس آیت سے نسخ کی حکمت کے علاوہ یہ بھی معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے جو وحی نبی عربی روحی لہ الفداء پر نازل کی ہے، اس میں بھی بعض چیزوں کو ایک خاص وقت تک کے لئے نازل کیا، اور پھر اس کو منسوخ فرما دیا، جس پر مشرکین معترض ہوئے اسی مضمون کو ایک دوسری آیت میں بھی بیان کیا ہے۔

﴿مَا ننسخ من آیة او ننسها نات بخیر منها او مثلها الم تعلم ان الله علی کل شیء قدیر.﴾ [2]

ترجمہ: ”یعنی جو آیت ہم منسوخ کرتے ہیں یا اس کو (لوگوں کے دلوں سے) فراموش اور محو کر دیتے ہیں تو اس سے بہتر یا اسی کے مثل

---

[1] سورہ نحل پ ۱۴ [2] بقرہ

(دوسری) لاتے ہیں کیا تم کو معلوم نہیں کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔''

اس آیت میں بھی وہی حکمت سمجھائی گئی ہے، کہ جب کوئی آیت منسوخ کی جاتی ہے تو اس کے بدلے اس سے اچھی یا ویسی ہی دوسری چیز لائی جاتی ہے، مگر چونکہ پہلی چیز کا اب وقت نہیں رہا، اس لئے وہ منسوخ کردی جاتی ہے۔

یہ دونوں آیتیں نسخ کے اثبات میں ایسی صریح ہیں کہ ان کے بعد کوئی ادنیٰ درجہ کا مؤمن بھی نسخ کا انکار نہیں کرسکتا، جب یہ ثابت ہو چکا تو اب سنئے کہ نسخ کی مختلف صورتوں میں سے ایک صورت یہ ہے کہ کوئی آیت قرآن میں نازل کی گئی، اور کچھ دنوں تک اس کی تلاوت جاری رکھی، پھر کسی خاص مصلحت سے اللہ تعالیٰ نے اس کی تلاوت موقوف کر دی، مثلاً جب اصحاب بیر معونہ نہایت بیدردی سے شہید کئے گئے، اور تمام مسلمانوں کو عموماً اور ان کے اعزہ کو خصوصاً نہایت صدمہ پہنچا تو اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی دلدہی وتسلی اور شہداء کی مقبولیت اوران کی عزت وحرمت کے اظہار کے لئے ایک آیت نازل فرمائی، جب کچھ دنوں تک اس کی تلاوت ہو چکی اور مسلمانوں کے زخم مندمل ہو چکے، اور شہداء کی عزت وحرمت دلوں میں راسخ ہو چکی، تو اس آیت کی تلاوت موقوف کردی گئی، اسی کا نام اصطلاح میں نسخ تلاوت ہے۔

## تحریف ونسخ کا فرق

بہت سے کم علم یا ابلہ فریب لوگ تحریف ونسخ میں فرق نہیں کر سکے اور نسخ تلاوت کی روایات کو تحریف کے ثبوت میں حماقت یا بے حیائی سے پیش کردیتے ہیں، حالانکہ دونوں میں کوئی نسبت نہیں ہے، اوپر کے بیان سے آپ نے اچھی طرح سمجھ لیا ہوگا، کہ نسخ اس تصرف وتبدل کا نام ہے، جو کتاب کے نازل کرنے والے خود اللہ جل مجدہ نے اپنی کتاب میں فرمایا ہے، اور تحریف کا یہ مطلب ہوتا ہے، کہ خدا کے علاوہ کوئی دوسرا خدا کے حکم ومرضی کے خلاف اس کی کتاب میں کوئی تصرف بے جا

کرے، دیکھئے مصنّفین اپنی تصنیفات میں رات دن محو واثبات ترمیم و تنسیخ اور اصلاح و اضافہ کرتے رہتے ہیں، اور دنیا میں کوئی دشمن خرد ایسا نہیں ہوا، جو اس کو تحریف کہتا ہو لیکن ایک دوسرا شخص اس کتاب کا ایک لفظ بھی بدل دے تو کہا جاتا ہے کہ اس نے کتاب میں تحریف کر دی جب یہ فرق ذہن نشین ہو گیا، تو اب سنئے کہ روافض کا عقیدہ ہے کہ کتاب اللہ میں کچھ انسانوں نے بہت سے بے جا تصرفات کئے ہیں، لہٰذا روافض تحریف قرآن کے قائل ہوئے، اور آپ نے ہماری جو روایتیں پیش کی ہیں ان میں انسانوں کے تصرف کا کوئی ذکر نہیں بلکہ خدا کے تصرف کا ذکر ہے لہٰذا ہم اہلسنّت کو قائل تحریف کہنا جہالت اور افتراء ہے۔

## انبیاء کے مال کا کوئی وارث نہیں ہوتا

'حق گو' صاحب نے دوسری بات یہ لکھی ہے:

''ہم روافض کو طعنہ دیا کرتے ہیں کہ انہوں نے نبوت اور خلافت راشدہ کو ذاتیات و نفسیات سے ملوث کیا مگر کس منہ سے؟ کیا یہ حدیث حضرت عائشہ کی مسلم میں موجود نہیں ہے۔''

اس کے بعد اس حدیث کا ایک ٹکڑا نقل کیا ہے جس میں حضرت فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آدمی بھیج کر ترکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنا حصہ مانگنا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا یہ جواب دینا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ہمارے مال کا کوئی وارث نہیں ہوتا، جو ہم چھوڑتے ہیں وہ صدقہ ہوتا ہے۔ اور یہ کہنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی زندگی میں اپنے صدقے کو جس طرح تقسیم کرتے تھے، اس میں کوئی تغیر و تبدل نہیں کر سکتا، اس پر فاطمہ رضی اللہ عنہا کا خفا ہو جانا اور ملاقات چھوڑ دینا، اور جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات ہوئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خبر نہ کرنا، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا تنہا ان کی نماز جنازہ پڑھ کر رات ہی کو دفن کر دینا مذکور ہے۔

میں حیران ہوں کہ ''حق گو'' صاحب کو عقل سے اتنی دشمنی کیوں ہے؟ ہم نے تو اس حدیث کے ایک ایک فقرہ کو بار بار پڑھا، لیکن ہم کو ''حق گو'' صاحب کے دعویٰ سے متعلق کوئی بات بھی نہیں ملی، صحیح مسلم کے علاوہ یہ حدیث صحاح ستہ کی دوسری کتابوں میں بھی ہے، اوران کے اردو تراجم بکثرت دستیاب ہو سکتے ہیں، ہم اردو خواں طبقہ سے اپیل کرتے ہیں، کہ وہ لوگ پوری حدیث پڑھ کر انصاف سے کہیں کہ جب شیعوں اور سنیوں کی متفق علیہ حدیث[1] میں رسول اللہ ﷺ کا یہ فرمان موجود ہے، کہ انبیاء علیہم السلام کے مال میں وراثت جاری نہیں ہوتی، رسولوں کا متروکہ صدقہ ہوتا ہے، تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا متروکہ رسول اللہ ﷺ کو تقسیم نہ کرنا اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو حصہ نہ دینا نفسانیت ہے یا عین للّٰہیت اور اتباع رسول؟

## حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے سیدۃ النساء کا ناراض ہونا

اور اس پر اگر حضرت فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا خفا ہوگئیں تو یہ ان کی لغزش تھی، یا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی؟ اسی طرح حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کو اطلاع نہ دی تو اس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا کون سا قصور ہے؟ ہاں اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اطلاع کی ہوتی اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بلا عذر شرعی شریک جنازہ نہ ہوتے، تو بے شک ان کا قصور تھا، مگر یہاں تو صاف تصریح ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خبر نہیں بھیجی بہر حال روایت سے خلیفہ راشد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی نفسانیت کسی طرح ثابت نہیں ہوتی، ہاں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ایک طرح کی کمزوری ضرور ظاہر ہوتی ہے لیکن یہ حضرات انسان تھے، اور انسانی کمزوریوں سے پاک نہ تھے خطا ولغزش سے منزہ و معصوم نہ

---

[1] شیعوں کی سب سے مستند کتاب کافی کا مطالعہ کرو

تھے، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا جواب بالکل حق و صواب تھا، لیکن ان حضرات نے کامل مکرر غور نہ فرمایا، اس لئے رنجیدہ خاطر ہو گئے، لیکن بعد میں جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا حق بجانب ہونا ظاہر ہو گیا تو یہ رنجش جاتی رہی، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے حق بجانب ہونے کی بڑی زبردست دلیل یہ ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے، تو انہوں نے بھی فدک وغیرہ کو یعنی ان جائدادوں کو جن میں اپنے حصہ کی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا دعویدار تھیں، تقسیم نہ کیا، اور ان میں انہی احکام کو جاری رکھا، جو عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر عہد عثمان رضی اللہ عنہ تک جاری تھے، اور رنجش کے رفع ہونے کا ثبوت خود اسی حدیث میں موجود ہے۔ اور بصراحت مذکور ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اپنے گھر میں بلایا، اور بڑی معذرت کی، فرمایا کہ ہم کو تو کبھی یہ وہم بھی نہ ہوا تھا کہ خلافت کا حقدار آپ سے زیادہ کوئی ہو سکتا ہے لیکن ہاں رنج صرف اتنی بات کا تھا، کہ جب آپ سے لوگوں نے بیعت کی تو اس وقت ہم لوگ موجود نہ تھے، کسی نے ہم کو بلا کر ہماری رائے بھی نہ پوچھی، خیر وہ بات تو گزر گئی اب میں وعدہ کرتا ہوں کہ شام کو مسجد میں علی الاعلان آپ کے ہاتھ پر بیعت کروں گا، چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس وعدہ کا ایفاء کیا، اس ملاقات میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ بھی فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خاندان مجھے اپنے خاندان سے زیادہ عزیز ہے، میں جو سلوک و احسان اپنے خاندان کے لئے ضروری سمجھتا ہوں اس کو پہلے خاندان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کروں گا، اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جائداد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا قضیہ بالکل نہ چھیڑا۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کون لوگ مرتد ہوئے

"حق گو" صاحب نے تیسری بات یہ کہی ہے:

"روافض کے اس وہم کی یقیناً ہم شدت سے تردید کریں گے کہ

آنحضرت ﷺ کے بعد بجز معدودے چند صحابہ کے سب مرتد ہو گئے سبحان اللہ ہذا بہتان عظیم مگر اس کو کیا کیا جائے کہ خود مسلم کی حدیث اس کی تائید میں یہ روایت پیش کر رہی ہے۔''

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب نے حدیث حوض پیش کی ہے، لیکن اس حدیث کو ان کے مدعا سے کوئی تعلق نہیں ہے، اس لئے کہ حدیث حوض میں زیادہ سے زیادہ یہ مذکور ہے کہ کچھ لوگ میری امت کے لائے جائیں گے، اور ان کو بائیں طرف (یعنی دوزخ کی طرف) لے جایا جائے گا، آنحضرت ﷺ فرمائیں گے کہ یارب یہ تو میرے لوگ ہیں، جواب میں کہا جائے گا کہ آپ نہیں جانتے، انہوں نے آپ کے بعد کیا کیا آپ جب سے ان سے جدا ہوئے، یہ لوگ ہمیشہ پھرتے ہی رہے۔

اس میں اولاً تو صحابہ رضی اللہ عنہم کا کوئی ذکر نہیں ہے بلکہ عام امت کے کچھ لوگوں کا ذکر ہے ثانیاً اگر بفرض محال صحابہ رضی اللہ عنہم ہی مراد ہوں، تو کچھ صحابہ مراد ہوں گے اور رافضیوں کا دعویٰ ہے کہ بجز معدودے چند کے سب صحابہ رضی اللہ عنہم مرتد ہو گئے تھے (معاذ اللہ) پھر معلوم نہیں ''حق گو'' صاحب نے کس طرح یہ کہہ دیا کہ اس حدیث سے رافضیوں کے دعویٰ کی تائید ہوتی ہے، حق گو صاحب کو رافضیوں کی دوستی اور حدیث کی دشمنی میں یہ بھی نظر نہ آیا کہ حدیث میں تو خود یہ بیان موجود ہے، کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد کون لوگ مرتد ہوئے تھے، اور حدیث زیر بحث کے مصداق کون لوگ ہیں؟

صحیح مسلم (جلد ا صفحہ ۳۷) مطبوعہ مجتبائی دہلی میں مذکور ہے کہ:

''جب آنحضرت ﷺ نے وفات پائی، اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو عرب کے کچھ لوگ (جو عہد نبوی ﷺ میں) مسلمان ہوئے تھے مرتد ہو گئے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان سے قتال کیا۔''

اس کے علاوہ تاریخ کی تمام مستند کتابوں میں مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ کی

وفات کے بعد جو لوگ مرتد ہوئے تھے وہ بنو حنیفہ وغیرہ کے کچھ لوگ تھے، ان میں کوئی مشہور صحابی نہ تھا۔[1] ثبوت کے لئے دیکھو۔[2]

حدیث و تاریخ کی ان تصریحات سے آنکھیں بند کر کے یہ لکھ دینا کہ حدیث زیر بحث سے رافضیوں کی تائید ہوتی ہے عقل کے خلاف اعلان جنگ نہیں تو اور کیا ہے؟

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب نے مختلف عنوانوں کے تحت وہ روایتیں پیش کی ہیں جن کا تعلق ان کے زعم فاسد میں براہ راست مطاعن رسول اللہ ﷺ سے ہے، پہلا عنوان یہ ہے۔

## آنحضرت ﷺ یہودیوں کی خرافات کو سن کر وحی الٰہی کی طرح پیش کرتے تھے

اس عنوان کے ماتحت ''حق گو'' نے دو حدیثیں نقل کی ہیں، پہلی حدیث کا مضمون یہ ہے کہ:

> ''ایک یہودی عورت نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ تم قبر میں آزمائے جاؤ گے آنحضرت ﷺ نے فرمایا، یہ یہود کے واسطے ہوگا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ پھر چند ہی راتیں گزری تھیں کہ رسول اللہ ﷺ عذاب قبر سے پناہ مانگتے تھے۔''

''حق گو'' صاحب اس کے بعد فرماتے ہیں کہ:

1. مشرکین و نصاریٰ کا یہ اعتراض ہے کہ نبی عربی لوگوں کی باتیں سن

---

[1] اور بعض غیر مشہور اشخاص جو صرف ایک بار خدمت نبوی میں حاضر ہوئے تھے وہ چند دنوں کے بعد ارتداد سے تائب ہو کر مدۃ العمر اسلام کے حلقہ بگوش رہے

[2] کامل ابن اثیر: ۱۳۰/۳ مسعودی: ۱۰۳/۵، تاریخ الخلفاء ص ۵۱

سن کر وحی الٰہی بنا کر پیش کرتے تھے، حدیث سے اعتراض کی تائید ہوتی ہے۔

۲ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جس آیت کا حوالہ دیا ہے، وہ قرآن میں کہیں نہیں ہے۔

۳ قرآن میں عذاب قبر کے خلاف متعدد آیتیں موجود ہیں۔

۴ خود یہود کا عقیدہ بھی یہ نہیں ہے۔

**جواب:** حق گو صاحب کی پہلی بات کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث سے اعتراض مذکور کی تائید تو کسی طرح نہیں ہوتی، ہاں اس اعتراض کی تردید ضرور ہوتی ہے اور وہ اس طرح پر کہ اگر مشرکین ونصاریٰ کا یہ اعتراض صحیح ہوتا، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہودی عورت کا مقولہ سن کر گھبراتے نہیں، اور نہ چند راتوں کے گزرنے کا انتظار کرتے بلکہ سنتے ہی فوراً فرماتے کہ یہ عورت ٹھیک کہتی ہے، یہودیہ کی یہ بات سن کر گھبرا جانا اور چند راتیں گزرنے پر اس کی تصدیق کرنا ہی تو اس بات کی دلیل ہے، کہ جب تک براہ راست آپ پر منجانب اللہ وحی نہیں آتی تھی، اس وقت تک آپ کسی کی موافقت نہیں فرماتے تھے اور نہ کوئی بات کہتے تھے۔

## عیسائی اور یہودی مذہب کی بکثرت تردید قرآن وحدیث میں

اس کے علاوہ مشرکین ونصاریٰ کے الزام کی لغویت یوں بھی ظاہر ہے کہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوسروں کی سنی ہوئی باتوں ہی کو وحی بنا کر پیش کرتے، تو قرآن اور احادیث میں یہود ونصاریٰ یا مشرکین کے مسلک کے خلاف کوئی بات نہ ہوتی، لیکن قرآن وحدیث پر ایک سرسری نظر ہی ڈالنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ ان فرقوں کے مسلک کے خلاف بے شمار باتیں شریعت محمدیہ علی صاحبہا التحیۃ میں موجود ہیں کیا خود

قرآن میں بتصریح مذکور نہیں ہے کہ اونٹ کا گوشت بنی اسرائیل کے لئے حرام تھا، مگر شریعت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں حلال ہے، کیا قرآن میں مصرح نہیں ہے، کہ مشرکین عرب بحیرۃ وسائبہ وغیرہ کو حرام سمجھتے تھے، مگر شریعت محمدیہ (صلی اللہ علی صاحبہا) نے اس کی مخالفت کی، کیا قرآن میں مصرح نہیں ہے کہ عیسائیوں نے حضرت مسیح کو ابن اللہ اور بعضوں نے الٰہ قرار دیا، لیکن نبی آخر الزماں ﷺ نے اس عقیدہ کی مخالفت اور سخت تردید کی، اور جس طرح یہ باتیں قرآن کریم سے ظاہر ہوتی ہیں اس سے بہت صاف حدیثوں میں مذکور ہیں۔

## ایک اعتراض کا جواب

اگر ''حق گو'' صاحب کہیں کہ چونکہ حدیث زیر بحث میں رسول اللہ ﷺ کا یہودیہ کی تصدیق کرنا مذکور ہے اور اسی تصدیق و موافقت سے مخالفین کے الزام کی تصدیق ہوتی ہے، تو میں عرض کروں گا، کہ اگر ایک یا چند باتوں میں مواقفت پائے جانے ہی پر الزام کی بنیاد ہے، تو دنیا میں کوئی مذہب بھی اس الزام سے بری نہیں ہو سکتا، دنیا میں کوئی داعی مذہب ایسا نہیں گزرا ہے، جس کی کوئی نہ کوئی بات کسی سابق داعی مذہب کی بات کے موافق نہ ہو بالخصوص حضرت مسیح علیہ السلام کی تو اکثر تعلیمات اگلے داعی مذہب کی تعلیمات کے حرف بحرف مطابق ہیں۔

## قرآن پہلی آسمانی کتابوں کا مصدق ہے

اس کو بھی جانے دیجئے اور مجھے یہ بتایئے کہ اگر آپ کے ترک و انکار حدیث کی یہی بنیاد ہے، تو آپ قرآن کریم پر کیسے ایمان لا سکتے ہیں، آخر قرآن بھی تو خود کو اگلی کتابوں کا مصدق بتاتا ہے، تو کیا قرآن کی تصدیق و موافقت سے مخالفین کا الزام قوی نہ ہوگا، اگر نہیں تو کیوں؟ اور اگر ہوگا تو آپ کا نزلہ حدیثوں ہی پر کیوں گرتا ہے۔

پھر اگر آپ کو مخالفین کے الزام ہی کا دفعیہ منظور تھا، تو اس کی کوئی ضرورت نہ تھی کہ آپ مطلقاً ساری حدیثوں کا انکار کر کے بخیال خویش اس جوابدہی سے سبکدوش ہو جاتے، بلکہ صرف یہ فرما دیتے جب بھی سبکدوشی حاصل ہو جاتی کہ حدیث زیر بحث میں یہ واقعہ جن الفاظ میں بیان کیا گیا ہے وہ صحت سے عاری ہیں، کسی راوی سے بھول ہوگئی ہے، اس لئے اس نے اصل واقعہ کی صورت بدل دی، اصل واقعہ یوں ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو عذاب قبر کا علم نہ تھا جب یہودی عورت سے اس کا ذکر سنا تو ان کو تعجب ہوا لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ عذاب قبر حق ہے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے اس سوال سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے محسوس کیا کہ اس مسئلہ سے ابھی لوگ واقف نہیں ہوئے ہیں اس لئے آپ نے نمازوں میں عذاب قبر سے پناہ مانگنا شروع کیا، تا کہ اس مسئلہ سے سب لوگ آگاہ ہو جائیں۔

## معترض کی ناسمجھی

دوسری بات کا جواب یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حدیث مذکور میں کسی آیت کا حوالہ نہیں دیا ہے، شاید ''حق گو'' صاحب کو وحی کے لفظ سے دھوکا ہوا، اگر ایسا ہے تو یہ ان کی ناواقفیت ہے، بات یہ ہے کہ حق گو صاحب وحی کو قرآن میں منحصر سمجھتے ہیں، حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

## وحی غیر متلو کی حقیقت

قرآن کے علاوہ بھی ایک وحی ہے جس کو وحی غیر متلو کہتے ہیں اس کی تفصیل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر جو وحی آتی تھی، اس کی دو قسمیں تھیں ایک وہ جس کے معنی کے ساتھ الفاظ بھی منجانب اللہ نازل ہوتے تھے اس کو حضور بعینہ انہی الفاظ میں لوگوں کو سناتے تھے اسی کو قرآن اور کتاب اللہ کہتے ہیں دوسری وہ جس کے صرف معنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب میں القاء ہوتے تھے اور اس کو اپنے الفاظ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم

بیان کرتے تھے، اسی کو وحی غیر متلو کہتے ہیں۔

## اس کا ثبوت قرآن مجید سے

اس کا ثبوت خود قرآن مجید میں موجود ہے۔ ارشاد ہے۔

﴿اِنَّا اَنزَلْنَا اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَا اَرٰىكَ اللّٰهُ﴾

تَرجَمہ: ''(یعنی) ہم نے آپ پر کتاب نازل کی تاکہ آپ لوگوں کے درمیان اس چیز کے ذریعہ فیصلہ کریں جو اللہ آپ کو سوجھائے اور سمجھائے۔''

اس آیت میں دو چیزوں کا ذکر ہے ایک ''کتاب'' وہ تو وحی متلو ہے، دوسری وہ بات جو خدا تعالیٰ اپنے نبی کو سوجھائے اور سمجھائے، یعنی آپ کے قلب میں جو علوم و حکم و اسرار القاء فرمائے، یہ وحی غیر متلو ہے۔

## ''حق گو'' کی عقلمندی کا نمونہ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث زیر بحث میں جس وحی کا ذکر ہے وہ یہی وحی غیر متلو ہے، لہٰذا اس کو قرآن میں تلاش کرنا ''حق گو'' صاحب کی عقل مندی ہے ''حق گو'' صاحب کا اس ناواقفیت پر ہم کو بڑا افسوس ہے، اگر انہوں نے سرسری نظر سے بھی قرآن پڑھا ہوتا، تو ان کو معلوم ہوتا کہ دل میں کوئی بات ڈال دینے کے لئے لفظ وحی کا اطلاق بکثرت قرآن مجید میں ہوا ہے ① (مثلاً) ''واوحی ربك الی النحل ان اتخذی من الجبال بیوتا'' یعنی ہم نے شہد کی مکھی کے دل میں یہ بات ڈالی کہ بنا تو پہاڑوں میں گھر ② ''واوحینا الی ام موسیٰ ان ارضعیہ'' یعنی ہم نے موسیٰ کی ماں کے دل میں ڈالا کہ تو اس کو دودھ پلا ③ ''یوحی بعضھم الی بعض زخرف القول غرورا۔'' یعنی ان کا بعض بعض کے دل

میں ڈالتا ہے ملمع بات فریب کاری کی رو سے کیا ''حق گو'' صاحب ان آیتوں میں وحی کا لفظ دیکھ کر اس جستجو میں مصروف ہو جائیں گے کہ شہد کی مکھیوں پر کون سا قرآن نازل ہوا تھا اور مادر موسیٰ علیہ السلام پر کونسی کتاب الٰہی نازل ہوئی تھی۔

## عذاب قبر کا ثبوت قرآن مجید سے

تیسری بات کا جواب یہ ہے کہ یہ آپ کی صریح غلط بیانی ہے، قرآن مجید میں عذاب قبر کے خلاف ایک لفظ بھی کہیں نہیں، بلکہ اس کے برخلاف قرآن مجید کی متعدد آیات عذاب قبر کی مثبت ہیں مثلاً

۱ ''وحاق باٰل فرعون سوء الْعَذَاب النَّار يَعْرِضُون عَلَيها غدُوًّا وعشيًّا ويوم تقوم السَّاعة ادخلوا آل فرعون اشد العذاب'' یعنی آل فرعون پر بڑا عذاب نازل ہوگیا، وہ آگ جس پر وہ صبح وشام پیش کئے جاتے ہیں، اور جس دن قیامت برپا ہوگی تو حکم ہوگا کہ آل فرعون کو سخت عذاب میں ڈالو، اس آیت میں آل فرعون کی ہلاکت کے بعد اور قیامت سے پہلے ان کے عذاب دیئے جانے کا صراحۃً ذکر موجود ہے، اور عذاب قبر کا یہی مطلب ہے کہ موت کے بعد اور قیامت سے پہلے جس کو برزخ کہتے ہیں مردوں پر عذاب ہوتا ہے۔

۲ ''ولو ترى اذ يتوفى الذين كفروا الملئكة يضربون وجوههم وادبارهم وذوقوا عذاب الحريق'' (یعنی) کاش تو دیکھے جب فرشتے کافروں کی جان نکالتے ہیں درآنحالیکہ ان کے چہروں اور پیٹھوں پر مارتے ہیں اور کہتے ہیں چکھو جلنے کا مزا، اس آیت سے بلا کسی تاویل کے واضح ہے کہ موت ہی کے وقت سے کافروں کا عذاب شروع ہو جاتا ہے۔

۳ ''مِمَّا خَطِيئٰتهم اغرقوا فادخلوا نارًا'' یعنی قوم نوح اپنے گناہوں کے سبب ڈبودی گئی پس آگ میں ڈالی گئی، یہ آیت بآواز بلند پکار رہی ہے کہ نوح علیہ السلام

کی قوم غرق آب ہوتے ہی مبتلائے عذاب ہوگئی، حالانکہ قیامت ابھی تک نہیں آئی ہے، یہ عذاب قبر یعنی عذاب برزخ نہیں تو کیا ہے۔

## عذاب قبر کے خلاف قرآن میں ایک لفظ بھی نہیں

یہ تین آیتیں نمونہ کے طور پر پیش کی گئی ہیں، اس مضمون کی اور بھی بہت سی آیتیں ہیں، اور ہمارا دعویٰ ہے کہ قرآن میں اس کے خلاف ایک حرف بھی نہیں ہے ''حق گو'' صاحب یا ان کے اعوان وانصار میں جرأت ہو تو ایک ہی آیت پیش کر کے اپنی صداقت کا ثبوت دیں۔

## ''حق گو'' کا بے ثبوت دعویٰ

چوتھی بات کا جواب یہ ہے کہ ''حق گو'' صاحب کا یہ دعویٰ کسی طرح قابل سماعت ولائق اعتبار نہیں ہے، جب کہ انہوں نے اپنے اس دعویٰ پر کہ ''یہودی منکر عذاب برزخ ہیں'' کوئی شہادت علمائے یہود کی پیش نہیں کی اگر ''حق گو'' صاحب میں کچھ بھی صداقت ہو تو، عہد نبوی ﷺ کے علمائے یہود یا توریت کی شہادت سے عذابِ برزخ کی نفی ثابت کریں۔

## ''حق گو'' کی نقل کردہ دوسری حدیث

''حق گو'' صاحب نے عنوان بالا کے ثبوت میں دوسری حدیث یہ ذکر کی ہے:

''مروان نے اپنے دربان رافع سے کہا کہ ابن عباس کے پاس جا، اور کہہ کہ اگر ہم میں سے ہر اس آدمی کو عذاب ہو جو اپنے کئے پر خوش ہوتا ہے، اور چاہتا ہے کہ لوگ اس کی تعریف کریں، اس بات پر جو اس نے نہیں کی، تو ہم سب کو عذاب ہوگا ابن عباس نے کہا تم کو اس آیت سے کیا تعلق، پھر ابن عباس نے یہ آیت پڑھی ''وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيثَاقَ

الَّذِیۡنَ اُوۡتوا الکتابَ لِتُبیننه للنّاسِ ولا تکتمونه" پھر اس آیت کو پڑھا "لا تحسبن الذین یفرحون بما اتوا" ابن عباس نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے اہل کتاب سے کوئی بات پوچھی انہوں نے اس کو چھپایا، اور اس کے بدلے انہوں نے دوسری بات بتائی اس حال میں کہ آپ کو یہ سمجھا دیا کہ ہم نے آپ کو وہ بات جو آپ نے پوچھی تھی بتا دی، اور اپنی تعریف کے خواستگار ہوئے، اور اپنے کئے پر خوش ہوئے، تو اللہ تعالیٰ نے انہیں کو فرمایا ہے، کہ عذاب دے گا، اور (آیت میں وہی) اہل کتاب مراد ہیں۔"

## "حق گو" کے مدعائے باطل سے حدیث مذکور کی بے تعلقی

یہ حدیث "حق گو" صاحب کے مدعا سے اور بھی زیادہ بے تعلق ہے ہم کو تو سخت حیرت ہے کہ "حق گو" صاحب نے عنوان مذکور کے ثبوت میں اس حدیث کو پیش کر کے عقلاء کی مجلس میں اپنا مضحکہ کیوں کرایا، کیا کسی غیر مذہب والے سے علمی مذاکرہ کرنا، کسی مسئلہ میں ان کا عقیدہ یا مسلک دریافت کرنا صرف اس لئے ہوتا ہے کہ اس کو معلوم کر کے بطور سرقہ وانتحال کے اپنا مذہب وعقیدہ بنالیا جائے یا معاذ اللہ اس کو وحی الٰہی بنا کر پیش کر دیا جائے پھر حدیث میں تو یہ بھی مذکور نہیں ہے کہ آپ نے یہود سے کوئی مسئلہ پوچھا تھا پھر آپ نے یہ کیسے خیال کر لیا کہ آپ نے ان سے کوئی مسئلہ پوچھا ہوگا، یہ بھی تو ہو سکتا ہے بلکہ اغلب یہی ہے کہ آپ نے ان سے یہ دریافت کیا ہوگا کہ میری پیشین گوئی تمہاری کتابوں میں ہے یا نہیں، اور اس سوال کا منشاء صرف ان کی صداقت کا امتحان کرنا تھا۔

## حدیث مذکور میں مشرکین اور نصاریٰ کا رد

اور واقعہ تو یہ ہے کہ اس حدیث سے مشرکین و نصاریٰ کے اعترض مذکور کا

نہایت بلیغ رد ہوتا ہے تقریر اس کی یہ ہے کہ یہود سے آنحضرت ﷺ نے کوئی بات پوچھی، اور یہود نے صحیح جواب کے بجائے غلط جواب دیا، اس پر اللہ تعالیٰ نے یہود کے فعل کی مذمت فرمائی، اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اگر آنحضرت ﷺ مبعوث ومرسل من اللہ نہ ہوتے، بلکہ یہود ونصاری کی سنی سنائی باتوں کو وحی بنا کر پیش کرتے ہوتے، تو یہود کے اس غلط جواب کو بھی وحی کی صورت میں پیش کر دیتے، حالانکہ ایسا نہیں ہوا، بلکہ آپ نے اس کا غلط وخلاف واقع ہونا ظاہر فرمایا، لہٰذا معلوم ہوا کہ آپ کو یہود ونصاری کی باتوں پر قطعاً اعتماد نہیں تھا، اور نہ ان کی باتوں کو وحی بنا کر پیش کرتے تھے بلکہ آپ کا اعتماد صرف وحی الٰہی پر تھا اور آپ کی تعلیمات کا مدار صرف وہ چیز تھی جس کو خدا آپ پر القاء کرتا تھا۔

## "حق گو" اور اس کے ہم اعتقاد دوگونہ عذاب میں

پھر حق گو صاحب سے ہم پوچھتے ہیں کہ آپ کے خیال میں تو حدیث کی اشاعت عباسیوں کے زمانہ میں ہوئی ہے (صفحہ ۴) لہٰذا مشرکین عہد نبوت کے الزام کی بنیاد حدیثوں پر تو ہو نہیں سکتی، کوئی اور چیز ہوگی جس پر اس الزام کی بنیاد مشرکین نے قائم کی ہوگی، مجھے اس بنیاد کی تعیین کی کوئی ضرورت نہیں ہے، وہ چاہے جو بنیاد بھی ہو، دو حال سے خالی نہیں ہے، ایک یہ کہ وہ بنیاد صحیح ہو (معاذ اللہ) اس صورت میں حدیثوں کا انکار محض حماقت ہوگا، اس لئے کہ حدیثیں اصل بنیاد الزام تو ہیں نہیں کہ ان کے انکار سے اصل بنیاد الزام بیخ وبن سے اکھڑ جائے پس کہاں کی عقل مندی ہے کہ حدیثوں سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے اور الزام بھی دفع نہ ہوا، اور اگر وہ بنیاد غلط ہو (اور واقعہ بھی یہی ہے بلکہ الزام کی درحقیقت کوئی بنیاد نہیں ہے) تو بھی انکار حدیث خالی از حماقت نہیں، اس لئے کہ اصل بنیاد کا قلع قمع ہو جانے سے جب مشرکین کا دعویٰ ہباءً منثوراً ہو چکا تو اب تائید وشہادت کو معرض بحث قرار دینا اور

اس کے ردو قبول کے درپے ہونا کھلی ہوئی بے عقلی ہے۔

## مخالفین کے اعتراضات کی بنیاد صرف بغض و عناد پر ہے

حق گو صاحب دراصل عقل سے ذرا کم کام لیتے ہیں وہ سمجھتے ہیں کہ مخالفین اسلام کے اعتراضات حدیثوں سے پیدا ہوتے ہیں حالانکہ یہ محض فریب ہے مخالفین اسلام کے اعترضات تو صرف عناد و بغض اور عداوت سے پیدا ہوتے ہیں اگر حدیثوں سے پیدا ہوتے تو اس زمانہ میں اعتراض کیوں پیدا ہوتا کیا آپ کو قرآن مجید میں یہ آیات نہیں ملیں۔

﴿وقال الذین کفروا ان ھذا الا افكٌ افتراه واعانه علیه قومٌ آخرون فَقَدْ جاءُ واظلمًا وزُورًا وقالوا اساطیر الاولین اکتتبها فهي تملی عَلَیْه بكرة واصیلا۔﴾

یعنی کافروں نے کہا کہ یہ قرآن تو بس جھوٹ ہے جس کو نبی عربی نے بنالیا ہے، اور دوسروں نے اس افتراء میں ان کی مدد کی ہے (خدا کہتا ہے کہ) کافروں کا یہ سراسر ظلم اور صریح جھوٹ ہے کافروں نے یہ بھی کہا کہ یہ تو پہلوں کے افسانے ہیں جن کو محمد (ﷺ) نے لکھ لیا ہے پس وہ افسانے صبح و شام ان پر املاء کئے جاتے ہیں (اور وہ ان کو لکھتے رہتے ہیں)۔

دیکھئے ان آیات میں اس زمانے کا اعتراض مذکور ہے جب بخیال ''حق گو'' صاحب حدیثیں تھیں ہی نہیں۔

## انکار حدیث کے بعد بھی معترضین کا منہ بند نہیں ہوسکتا

اسی سے ''حق گو'' صاحب کی ایک اور غلط کاری ظاہر ہوگئی وہ یہ کہ انہوں نے مخالفین کے الزامات کو رفع کرنے کے لئے انکار حدیث کی جو راہ نکالی ہے وہ بالکل غلط اور بے نتیجہ ہے اس لئے کہ حدیثوں کو بے اعتبار کرنے کے بعد بھی مخالفین کے

اعتراضات بند نہیں ہو سکتے آخر جب حدیثیں نہیں تھیں تو مخالفین نے اعتراضات کس طرح کئے اسی طرح حدیثوں کے انکار کے بعد کرتے رہیں گے۔

## حدیث مذکور کو غلط کہنے کی دوسری وجہ اور اس کا جواب

''حق گو'' صاحب نے اس حدیث کے غلط ہونے کی دوسری وجہ یہ لکھی ہے کہ اس کے مخالف ایک دوسری روایت بھی آئی ہے، حالانکہ کوئی روایت مذکورہ بالا حدیث کی مخالفت میں وارد نہیں ہوئی، حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت سے آیت:

﴿لا تحسَبَنَّ الذین یَفْرَحُون الآیۃ.﴾

کا ایک دوسرا شان نزول جو مروی ہے وہ مذکورہ بالا شان نزول کے مخالف نہیں ہے، بلکہ صورت یہ ہوئی ہے کہ دونوں واقعے یکے بعد دیگرے اتفاق سے پیش آئے، اور چونکہ دونوں واقعوں میں اپنی بے جا تعریف کی خواہش منافقین و یہود نے ظاہر کی تھی، اس لئے آیت دونوں پر برابر چسپاں تھی، پس جب آیت کا تعلق دونوں واقعوں سے تھا، تو اگر ایک صحابی نے یہود کے واقعہ کو اور دوسرے نے منافقین کے قصہ کو شان نزول آیت قرار دیا تو اس میں کوئی تعارض و تصادم اور تخالف نہیں ہے۔

## تیسری وجہ اور اس کی تغلیط

''حق گو'' صاحب نے اس حدیث کے غلط ہونے کی تیسری وجہ یہ بیان کی ہے کہ:

> ''ابن عباس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بالکل کمسن بچے تھے لہٰذا مروان ان سے یہ کیسے دریافت کرسکتا ہے کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کے بارے میں کیا سنا ہے۔''

''حق گو صاحب کی یہ تیسری وجہ ان کے مبلغ علم کی صاف پردہ دری کر رہی

ہے، اولاً حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما عہد نبوی میں بالکل کمسن بچے نہ تھے، بلکہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا خود بیان ہے کہ وہ عہد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں قریب بہ بلوغ تھے۔[1] اور مورخین نے تصریح کی ہے کہ وہ وفات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت ۱۳ سال کے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات سننے اور سمجھنے کے لئے یہ بہت کافی سن ہے بالخصوص شریف گھرانوں اور عمدہ تربیت کے لڑکے تو اس سن میں بہت ذہین و ہوشیار ہو جاتے ہیں، لہٰذا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثوں کو خود حضور علیہ السلام کی زبان فیض ترجمان سے سننا نہ مستبعد ہے نہ محل تعجب، ثانیاً روایت میں یہ ذکر بھی نہیں ہے کہ اے رافع! ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ پوچھنا کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کے بارے میں کیا سنا ہے۔ روایت میں تو صرف اتنا ہے کہ اے رافع! ابن عباس (رضی اللہ عنہما) کے پاس جا کر ہمارا یہ اشکال پیش کر دے، معلوم ہوتا ہے کہ "حق گو" صاحب اپنا لکھا ہوا بھی نہیں سمجھتے۔

پھر حق گو صاحب نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کو بالکل کم سن ثابت کرنے کے لئے یہ لکھا کہ:

> "ان کو آنحضرت (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اس وقت جب کہ وہ لڑکوں کے ساتھ کھیل رہے تھے، معاویہ کے پاس بھیجا، اور معاویہ فتح مکہ کے بعد مسلمانوں میں شامل ہوئے، لہٰذا معلوم ہوا کہ وہ فتح مکہ تک بالکل بچے تھے۔"

لیکن "حق گو" صاحب کی یہ ساری قیاس آرائیاں غلط ہیں، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فتح مکہ کے سال گیارہ برس کے تھے، اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بے شک فتح کے بعد مسلمانوں میں شامل ہوئے، لیکن جس روایت میں ان کے بلانے کا ذکر ہے، اس میں یہ تصریح نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو مسلمان ہونے کے بعد بلایا، اور

---

[1] بخاری: ۱/۷۱

جب یہ تصریح نہیں ہے تو ہوسکتا ہے کہ قبل اسلام آنحضرت ﷺ نے ان کو بلایا ہو، اور اس وقت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما ایسے کمسن ہوں کہ بچوں کے ساتھ ساتھ کھیلتے رہے ہوں، ''حق گو'' صاحب بتائیں کہ انہوں نے کس دلیل سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بلانے کے واقعہ کو فتح مکہ کے بعد مانا ہے۔

## ''حق گو'' کی تاریخ سے افسوسناک بے خبری

''حق گو'' صاحب نے اسی بحث میں اپنی بے نظیر ''تاریخ دانی'' کا ثبوت بھی دیا ہے، فرماتے ہیں کہ:

''آنحضرت ﷺ نے حضرت میمونہ سے فتح مکہ کے بعد نکاح کیا ہے۔''

حالانکہ اب تک سارے مورخین ومحدثین یہی جانتے تھے کہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے ۷ھ میں عمرة القضاء کے سفر میں نکاح ہوا ہے۔[۱]

''حق گو'' صاحب کا ایک اور لطیفہ بھی ملاحظہ ہو، لکھتے ہیں:

''راوی نے ابن عباس کو جو بدنام کیا، اس کی اور کوئی وجہ نہیں ہوسکتی بجز اس کے کہ حدیث کی اشاعت عباسیوں کے عہد میں ہوئی اور ابن عباس کا نام اپنے ساتھ بہت سی دنیوی برکات اپنے ساتھ لئے ہوئے تھا۔''

لیکن ''حق گو'' صاحب نے اس کی کوئی توجیہ نہ کی کہ راوی نے عباسیوں کے دشمن مروان اموی کا نام لیا، آخر مروان نام پر عباسیوں سے کس نفع کی توقع تھی، اور ''حق گو'' صاحب نے اس کا بھی کچھ لحاظ نہ کیا کہ وہ خود (صفحہ ۲۳) میں لکھتے ہیں کہ ابن شہاب زہری نے بھی حدیث کی ایک کتاب لکھی ہے اور ابن شہاب کا زمانہ عباسیوں سے پہلے ہے پھر ان کا یہ فرمانا کیونکر صحیح ہوسکتا ہے کہ عباسیوں کے عہد میں

---

[۱] بخاری: ۶۱۱/۲ بروایت ابن اسحق، وزرقانی: ۲۶۲/۲، ۲۵۰/۳، زاد المعاد: ۲۵۷/۴

حدیث کی اشاعت ہوئی۔

حق گو صاحب نے دوسرا عنوان یوں قائم کیا ہے:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خواہشات نفسانی کے لئے خدا وحی اتارا کرتا ہے اور اس کے ثبوت میں یہ حدیث ذکر کی ہے۔

''حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ یہ عورت شرم نہیں کرتی ہے جو اپنے تئیں بخش دیتی ہے، آنحضرت پر یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری ''ترجی من تشاء منھن الخ'' تب میں نے کہا آپ کا رب آپ کی خواہشات نفسانی کے مطابق (وحی اتارنے میں) جلدی کرتا ہے۔''

اور اس کے بعد لکھا ہے کہ:

''یہ کسی زندیق کا قول ہے جو بیک وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی پر نہیں بلکہ خدائے قدوس پر بھی حملے کر رہا ہے، قرآن میں یہ آیت آپ کی منکوحہ بیویوں کے بارے میں ہے، سیرۃ حلبی والے نے غالباً اسی روایت سے متاثر ہو کر یہ کہہ دیا، کہ آپ پر بلا شرط نکاح عورتیں حلال کی گئی تھیں۔''

## ہویٰ کے معنی

''حق گو'' صاحب میں بڑا عیب یہ ہے کہ احادیث کی خود اپنے جی سے ایک غلط تشریح کرتے ہیں پھر اسی تشریح کی بنیاد پر حدیثوں کو بدنام کرنے کی کوشش کرتے ہیں، حدیث مذکورہ بالا میں ایک لفظ ''ھوی'' کا واقع ہے، اس کا ترجمہ ''حق گو'' صاحب نے خواہشات نفسانی کر کے ایک بے ہودہ الزام قائم کر دیا، حالانکہ صحیح ترجمہ[1] ہوی کا رضا اور پسند ہے، اور اس فقرہ کا صحیح مفہوم یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مرغوب و پسندیدہ چیز کی اجازت دینے میں اللہ تعالیٰ دیر نہیں کرتا، اور یہ مفہوم خود

[1] جیسا کہ خود راوی حدیث نے ہوی کی تفسیر رضا سے کر دی ہے۔ مسند احمد

قرآن کریم سے ثابت ہے "ولسوف یعطیك ربك فترضی" یعنی "البتہ بہت جلد اللہ تعالیٰ آپ کو دے گا (جو آپ چاہیں گے) پس آپ خوش اور راضی ہو جائیں گے۔" دیکھئے یہ آیت صاف بتا رہی ہے کہ خدا آپ کے مرغوبات آپ کو ضرور عطا کرے گا، اور آپ کی خوشی ضرور پوری کرے گا، اور اسی مضمون کو حدیث میں بھی بیان کیا گیا ہے، اب اگر "حق گو" صاحب یہ کہیں کہ ہوی کا صحیح ترجمہ خواہشات نفسانی ہی ہے تو میں کہوں گا کہ اس مقام پر ہوی کا یہ ترجمہ کرنا انتہائی بدبختی زندیقیت اور دشمنی واہانت رسول اللہ ﷺ ہے اگر "حق گو" صاحب کے دل میں مرتبہ رسالت کی عظمت اور انبیاء کی معصومیت ونزاہت کا احساس ہوتا، تو وہ ہرگز اس کی جرأت نہ کرتے کہ اپنے جیسے گناہوں میں ملوث انسانوں پر انبیاء کو قیاس کر کے ان کے لئے نفسانی خواہشات ثابت کرتے، ہم یہ مان سکتے ہیں کہ لغت میں ہوی کے معنی مطلق خواہش کے ہیں، لیکن اس کے ساتھ نفسانی کا اضافہ غلط ہے اور خواہش کا نفسانی ہونا ہوی کے مفہوم کا جزو نہیں ہے، لہٰذا اگر کسی مقام میں محل وقوع کی مناسبت سے ہوی کے معنی خواہش نفسانی کر دیا گیا ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ جہاں اس کا موقع نہ ہو وہاں بھی یہی ترجمہ کر دیا جائے "حق گو" صاحب کو یہ سوچنا چاہئے تھا کہ یہاں ہوی کا لفظ رسول اللہ ﷺ کے لئے بولا گیا ہے، اور رسول نفسانی خواہشوں سے منزہ ومعصوم ہوتا ہے لہٰذا اس لفظ کا ترجمہ نفسانی خواہش کرنا صرف غلط ہی نہیں بلکہ رسول اللہ ﷺ کی عصمت پر حملہ بھی ہوگا، کیا "حق گو" صاحب نہیں جانتے کہ مکر اور خداع کے الفاظ ہمارے محاورہ میں کیسے مکروہ معنی میں بولے جاتے ہیں، اور ان دونوں کو کفار ومنافقین کی مذمت کے سلسلہ میں قرآن نے استعمال کیا ہے پھر ان ہی الفاظ کا اطلاق قرآن میں خدا کے لئے بھی ہوا ہے۔ تو کیا "حق گو" صاحب یہاں بھی ان الفاظ کا وہی ترجمہ کریں گے جو کفار ومنافقین کے ذکر میں کیا جاتا ہے "حق گو" صاحب کو معلوم ہونا چاہئے کہ ہوی کا لفظ عربی لٹریچر میں محبوب

ومرغوب شے کے لئے برابر بولا جاتا ہے ایک شاعر کہتا ہے

هواي مع الركب اليمانين مصعد
جنيب و جثماني بمكة موثق

(میرا محبوب یمنی قافلہ کے ساتھ چلا جارہا ہے اور میرا جسم مکہ میں مقید واسیر ہے)۔

اب میں چاہتا ہوں کہ حدیث مذکورہ اور اس میں جس آیت کی طرف اشارہ ہے، اس کی بھی مختصر سی تشریح کردوں تاکہ ''حق گو'' صاحب کی غلط فہمی اور ابلہ فریبی اچھی طرح کھل جائے۔

## حدیث زیر بحث اور آیت مذکورہ کی تشریح

حدیث وسیر کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض عورتیں زوجیت رسول ﷺ کا شرف حاصل کرنے کے لئے بغیر اس کے کہ آنحضرت ﷺ کی طرف سے اس کی کوئی تحریک یا خواہش کا اظہار ہو، خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کرتی تھیں کہ ''وهبت نفسي لك يا رسول الله'' (میں نے اپنے تئیں آپ کے لئے بخش دیا) عورتوں کی اس بات پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو محض فطری حیا وغیرت کی بنا پر تعجب ہوا کہ ایک عورت فطرۃً خواہش زوجیت کے اظہار میں بے باک نہیں ہوا کرتی پھر ان عورتوں کو کیسے ہمت ہوتی ہے۔ کیا ان کو شرم نہیں لگتی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا برابر اس پر متعجب رہا کرتی تھیں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے سورۂ احزاب کی ایک آیت میں ارشاد فرمایا کہ جو عورت اپنے نفس کو نبی کے لئے ہبہ کردے، اس کو بھی ہم نے نبی کے لئے حلال کیا، بشرطیکہ نبی اس کو رکھنا چاہے، تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا تعجب جاتا رہا، اور انہوں نے سمجھ لیا کہ اگر یہ چیز شرعاً قابل حیا وشرم ہوتی تو اللہ تعالیٰ ان عورتوں کو نبی کے لئے حلال کرنے کے بجائے ان کے فعل کی مذمت کرتا، پھر اسی

آیت میں اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ کو اختیار بھی عطا فرمایا، کہ آپ اپنی بیبیوں میں سے جن کو چاہیں چھوڑ دیں یا ان کے لئے باری مقرر نہ کریں، اور جن کو چاہیں اپنے سے ملالیں، آپ کی جو مرضی ہو کریں، اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں دیکھتی ہوں کہ خدا تعالیٰ آپ کی جو مرضی ہوتی ہے اس کے پورا کرنے میں دیر نہیں کرتا، ایک اسی کو دیکھئے کہ ساری بی بیوں کو رکھنے یا ان سب کے لئے باری مقرر کرنے کو ضروری قرار دیا جاتا تو ممکن تھا کہ حضور ﷺ کو کسی قسم کی کوئی تکلیف یا طبیعت پر گرانی ہوتی اس لئے اس معاملہ میں پورا پورا اختیار آپ کو دے دیا کہ آپ کی جو خوشی ہو کیجئے، حدیث مذکور کی سیدھی اور صاف تشریح یہ تھی کہ جس کو ''حق گو'' صاحب اپنی حدیث دشمنی کی وجہ سے نہ سمجھ سکے، اور خواہ مخواہ راوی حدیث پر برس پڑے، اب اس کے بعد آیت کو ملاحظہ کیجئے۔

﴿يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّاۤ اَحْلَلْنَا لَكَ اَزْوَاجَكَ الّٰتِيْۤ اٰتَيْتَ اُجُوْرَهُنَّ وَمَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ مِمَّاۤ اَفَاۤءَ اللّٰهُ عَلَيْكَ وَبَنٰتِ عَمِّكَ وَبَنٰتِ عَمّٰتِكَ وَبَنٰتِ خَالِكَ وَبَنٰتِ خٰلٰتِكَ الّٰتِيْ هَاجَرْنَ مَعَكَ ؗ وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا ۗ خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ فِيْۤ اَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ لِكَيْلَا يَكُوْنَ عَلَيْكَ حَرَجٌ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ تُرْجِيْ مَنْ تَشَاۤءُ مِنْهُنَّ وَتُـْٔوِيْۤ اِلَيْكَ مَنْ تَشَاۤءُ ؕ وَمَنِ ابْتَغَيْتَ مِمَّنْ عَزَلْتَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكَ ؕ﴾ [1]

ترجمہ: ''یعنی اے نبی (ﷺ) ہم نے آپ کے لئے یہ بیبیاں جن کو آپ ان کے مہر دے چکے ہیں حلال کی ہیں اور وہ عورتیں بھی جو آپ کی

---

[1] احزاب: آیۃ ۵۰، ۵۱

مملوکہ ہیں جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو غنیمت میں دلوادی ہیں اور آپ کے چچا کی بیٹیاں، اور آپ کی پھوپھیوں کی بیٹیاں، اور آپ کے ماموں کی بیٹیاں، اور آپ کی خالاؤں کی بیٹیاں، جنھوں نے آپ کے ساتھ ہجرت کی ہو، اور اس مسلمان عورت کو بھی جو اپنے تئیں پیغمبر کے لئے بخش دے بشرطیکہ اس کو نکاح میں لانا چاہیں یہ آپ کے لئے مخصوص ہے، نہ اور مؤمنوں کے لئے (اور مؤمنوں کے لئے دوسرے کچھ احکام ہیں) ہم کو وہ احکام معلوم ہیں جو ہم نے ان پر ان کی بیبیوں اور لونڈیوں کے بارے میں مقرر کئے ہیں، اور ہم نے مذکورہ بالا حکم کو صرف آپ کے لئے اس واسطے نافذ کیا) تاکہ آپ کو کسی قسم کی تنگی نہ ہو، اور اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہے، ان (بیبیوں) میں سے آپ جس کو چاہیں اپنے سے دور رکھیں اور جس کو چاہیں اپنے نزدیک کرلیں، اور جن کو دور رکھا تھا ان میں سے پھر کسی کو طلب کریں تب بھی آپ پر کوئی گناہ نہیں ہے۔"

اس آیت میں صراحۃً مذکور ہے کہ کوئی عورت خود اپنی ذات کو آنحضرت ﷺ کے لئے ہبہ کردے تو وہ عورت بھی آپ کے لئے حلال ہے بشرطیکہ آپ اس کو اپنے نکاح میں لانا چاہیں، اور یہ بھی تصریح ہے کہ یہ صورت آپ کے ساتھ مخصوص ہے، پس لازمی طور پر آیت کے اس جز کا یہی مطلب ہوگا کہ کوئی عورت خود کو بلا مہر و بلا عوض رسول اللہ ﷺ کی زوجیت میں دے دے اور یہ کہہ دے کہ میں نے اپنے آپ کو آپ کے لئے بخش دیا، اور آپ اس ہبہ کو قبول کرلیں تو یہ بھی نکاح کی ایک صورت ہے، اور وہ عورت رسول اللہ ﷺ کے لئے حلال ہو جائے گی، اور اس کا مہر حضور ﷺ کے ذمہ لازم نہ ہوگا، اور یہ صورت بجز آنحضرت ﷺ کے اور کسی کے لئے جائز نہیں، جو صاحب اس کے علاوہ کوئی اور مطلب نکالنا چاہیں وہ آیت کے دو لفظوں پر خصوصیت کے ساتھ غور کریں، اس کے بعد جو مطلب چاہیں بیان کریں

ایک "وهبت نفسها" جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ اپنے نفس کو بلا عوض آنحضرت ﷺ کے لئے بخش دے، اس لئے کہ ہر شخص جانتا ہے کہ ہبہ مفت دینے اور بخشنے کو کہتے ہیں۔ دوسرے "خالصة لك من دون المؤمنين" یعنی یہ صورت خالص طور پر آپ کے لئے مشروع ہے، اور مسلمانوں کے لئے نہیں، لہذا جو مطلب بیان کیا جائے وہ ایسا ہو کہ دوسرے مسلمانوں کے لئے وہ جائز نہ ہو۔

پھر آیت میں یہ تصریح بھی موجود ہے، کہ یہ صورت نبی ﷺ کے لئے خاص اس لئے کی گئی تا کہ آپ کو کسی قسم کی تنگی نہ ہو اس سے صاف ظاہر ہے کہ اس حکم کی مشروعیت آنحضرت ﷺ سے تنگی دفع کرنے کے لئے اور اس لئے ہے کہ آپ رنجیدہ نہ ہوں بلکہ آپ خوش رہیں اب انصاف سے بتائیں کہ حدیث مذکور میں قرآن مجید سے زائد بات کیا بیان کی گئی ہے۔

اس کے بعد میں آپ کو بتا دینا چاہتا ہوں، کہ اس آیت میں جو اختیارات آنحضرت ﷺ کو عطا فرمائے گئے ہیں، ان کی نسبت قرآن مجید کی مدد سے کوئی شخص نہیں بتا سکتا کہ آپ نے ان سے کوئی فائدہ اٹھایا یا نہیں، ہاں حدیث بتاتی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے مذکورہ بالا قسم کی کسی عورت کو اپنی زوجیت میں قبول نہیں فرمایا[1] اسی طرح آنحضرت ﷺ نے ازواج مطہرات میں سے کسی کو علیحدہ نہیں کیا، نہ کسی کی باری بند کی نہ کسی کی باری کم کی یا زیادہ کی، خالص مساوات کے اصول پر سب کی باریاں مقرر رہنے دیں[2] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ خود رسول اللہ ﷺ کو یہ اختیارات حاصل کرنے کی خواہش نہ تھی، ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ اختیارات حاصل ہونے کے بعد ان سے فائدہ نہ اٹھاتے، اور یہیں سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ حدیث مذکور میں ہوی کا ترجمہ خواہشات نفسانی کرنا خلاف واقع ہونے کے علاوہ سخت بد باطنی

---

[1] فتح الباری: ۳۷۲/۸ بروایت ابن عباس

[2] فتح الباری بروایت زهری و قتاده: ۳۷۳/۸

اور خبث طینت کی دلیل ہے اس لئے کہ یہاں تو حضور علیہ الصلاۃ والسلام کو کوئی خواہش تھی ہی نہیں۔

## صاحب سیرۃ حلبی پر افتراء

چلتے چلتے ''حق گو'' صاحب سیرۃ حلبی پر بھی ایک افتراء کر گئے سیرۃ حلبی میں آنحضرت ﷺ کی خصوصیات میں بلا نکاح عورتوں کا حلال ہونا کہیں بھی مذکور نہیں ہے، ہاں بلفظ ہبہ نکاح کا منعقد ہونا اور مہر کا واجب الاداء نہ ہونا البتہ خصوصیات رسول اللہ ﷺ میں مذکور ہے، اور یہ خصوصیات قرآن سے ثابت ہے۔

''حق گو'' نے تیسرا عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے۔

## آنحضرت ﷺ مسحور کئے جاتے ہیں

اور اس کے ثبوت میں آنحضرت ﷺ کے مسحور ہونے کا واقعہ صحاح سے نقل کیا ہے لیکن اس سے پہلے آپ نے ایک تمہید لکھی ہے جس میں اپنی قرآن دانی کے لئے ایسے موتی لٹائے ہیں جن سے اپنے ناظرین کے جیب و دامن کو محروم رکھنا میں پسند نہیں کرتا، فرماتے ہیں:

''قرآن شریف کی سب سے آخر میں جو سورتیں ہیں، اور جو ان سے ماقابل ہیں، وہ بالکل تاریخی ترتیب سے لگی ہوئی ہیں (مگر ترتیب الٹی ہے) اوّل بہت چھوٹی چھوٹی مختصر سورتیں ہیں، جیسے مبتدی کو پہلے چھوٹے چھوٹے پھر طولانی عبارتیں سکھائی جاتی ہیں، خدائے تعالیٰ نے اس اصول فطرت کی بنا پر اپنے برگزیدہ نبی پر وحی نازل کی ہے اب دیکھو ان سورتوں کے معنی سے کیا صورت پیدا ہوتی ہے۔

ایک جویائے حق تنہا بے آب ودانہ (جس کی یادگار میں ہم ہر سال ان دنوں میں روزہ رکھتے ہیں) غار حرا میں بیٹھا کائنات کے وجود اور

راز فطرت کے سمجھنے کے لئے مراقبہ کر رہا ہے تاریکی وسناٹے میں ایک ایک قسم کا خوف دل میں سما جاتا ہے، کہ وحی کی آواز آتی ہے ''قل اعوذ برب الفلق'' پھر ''قل اعوذ برب الناس'' آنحضرت کا قلب اس سے مطمئن ہوتا ہے، اور یکسوئی حاصل ہوتی ہے تو ''قل ھو اللہ احد'' کی آیت اس راز کا انکشاف کرتی ہے جس کے لئے وہ پریشان وسرگردان تھا آپ کمر بستہ ہوکر اٹھتے ہی اپنی قوم کو دعوت دیتے ہیں، بوڑھا بد بخت چچا آپ کا مذاق اڑاتا ہے، آپ دل گرفتہ ہوکر پھر غار حرا کا رخ کرتے ہیں، وحی الٰہی آپ کو تسکین دیتی ہے ''تبت یدا ابی لھب الایۃ'' آپ قوی دل ہوکر پھر قوم کے پاس آتے ہیں، اور فرمان الٰہی کو ''قل یا ایھا الکافرون'' کے الفاظ میں سناتے ہیں، اور ان سے ترک موالات کا اعلان کرتے ہیں کفار کی طرف سے آپ کو ایذائیں دی جاتی ہیں آپ پھر بے دل ہوتے ہیں، وحی آپ کو آئندہ فتوحات کا نقشہ دکھلاتی ہے ''اذا جاء نصر اللہ والفتح الخ.''''

## ''حق گو'' کے شاعرانہ تخیلات

''حق گو'' کے ان عجیب وغریب تخیلات کی داد دیئے بغیر ہم نہیں رہ سکتے تھے، اگر کاش انہوں نے یہ بھی بتا دیا ہوتا کہ ان کے ان تخیلات کا ماخذ کیا ہے، اور ان کے لئے وہ کون سا ثبوت اپنے پاس رکھتے ہیں۔

اگر حق گو کے پاس کوئی ثبوت و ماخذ نہیں ہے، صرف ان کے تخیلات ہیں تو وہ بتائیں کہ ان کے تخیلات میں کون سا سرخاب کا پر لگا ہوا ہے کہ مسلمان اسی کو قبول کریں اور جو لوگ علم وعقل، فہم وذکاوت، دین ودیانت میں ''حق گو'' سے بدرجہا بہتر و برتر ہوں ان کے تخیلات رد کر دیں، اور اگر ''حق گو'' اپنی باتوں کا کوئی ثبوت

رکھتے ہوں، تو میرے ان سوالات کا جواب جلد از جلد شائع کر دیں۔

## قاہر سوالات

❶ آپ کے پاس اس کا کیا ثبوت ہے کہ قرآن کی آخری سورتوں کی ترتیب بشرطیکہ موجودہ ترتیب کو الٹ دیا جائے بالکل تاریخی ہے، کیا آپ کسی تاریخ ہی سے یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ قرآن کی سب سے آخری سورتیں سب سے پہلے نازل ہوئیں؟

❷ آپ کے پاس اس کا کیا ثبوت ہے کہ آنحضرت ﷺ غار حرا میں بے آب و دانہ مراقبہ کیا کرتے تھے۔

❸ تاریکی اور سناٹے کی وجہ سے آنحضرت ﷺ پر خوف طاری ہونا اور اس کی وجہ سے "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَق" اور "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس" کے نازل ہونے کا ذکر قرآن میں کہیں ہے، یا کسی تاریخ میں یا محض آپ کا قیاس ہے؟

❹ آپ نے (صفحہ ۲۸) میں لکھا ہے کہ:

> "قرآن کو الٹ کر تیسواں پارہ پہلا پارہ کر دو ایسا کہ آخری سورہ شروع میں پڑھی جائے اور اس کے بعد اس کے ماقبل کی سورتیں، تو تم کو معلوم ہوگا کہ اٹھائیسویں پارے تک قرآن کی جو ترتیب کاتبان وحی نے لگائی ہے وہ بالکل تاریخی ہے۔"

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے جو سورت نازل ہوئی ہے "قل اعوذ برب الناس" ہے، اس لئے کہ موجودہ ترتیب میں سب سے آخری سورہ وہی ہے لیکن (صفحہ ۵) کی عبارت جو اوپر نقل کی گئی ہے، اس میں آپ نے تصریح کی ہے کہ پہلے "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الفلق" نازل ہوئی پھر "قل اعوذ برب الناس" اس سے صاف ظاہر ہے کہ آپ کو قرآن کریم سے کتنا تعلق ہے؟ معلوم ہوتا ہے کہ آپ

قرآن پاک اٹھا کر کبھی دیکھتے بھی نہیں، اگر کسی بچے سے بھی پوچھ لیتے، تو وہ بھی آپ کو بتاتا کہ قرآن کریم کی سب سے آخری سورۃ "قل اعوذ برب الناس" ہے اگر آپ کہیں کہ میں جانتا ہوں کہ "قل اعوذ برب الناس" آخری سورہ ہے لیکن نزول میں وہ دوسرے نمبر میں ہے، لہٰذا عبارت (صفحہ۵) بالکل صحیح ہے تو بتائیے کہ (صفحہ ۲۸) والی عبارت کی کیا تاویل ہے۔

۵ ان دونوں سورتوں کے نزول سے آنحضرت ﷺ کے قلب کا مطمئن ہونا "قُلْ هُوَ اللّٰه" کے نزول کے بعد قوم کو دعوت دینا، بوڑھے بدبخت چچا کا مذاق اڑانا، ابولہب کا عم رسول (ﷺ) ہونا، اور آپ کا دل گرفتہ ہو کر غار حرا کا دوبارہ رخ کرنا وغیرہ، قرآن کریم کی تفسیر بالرائے کے ساتھ آپ کو یہ اختیار بھی ملا ہے، کہ اپنی عقل و قیاس سے واقعات بھی گھڑ لیں؟

۶ کیا آپ کے قرآن میں "قل یا ایها الکافرون" سے پہلے "اذا جاء" کی سورہ ہے، اگر نہیں تو ترتیب الٹنے میں "قل یا ایها الکافرون" پہلے اور "اذا جاء" پیچھے کیسے ہوگئی۔ "حق گو" صاحب، اپنا کام کیجئے ان مباحث میں پڑ کر اپنی قرآن دانی کو کیوں رسوا کرتے ہیں۔

۷ سوال نمبر ۱، ۲، ۳ وغیرہ کا جواب یا تو قرآن سے دیجئے، یا کم از کم تاریخ سے لیکن تاریخ سے جواب دینے کی صورت میں یہ بتانا ہوگا کہ جب تاریخ و حدیث دونوں کا مدار روایت ونقل پر ہے، تو تاریخ معتبر اور حدیث نامعتبر کیوں ہوگئی، حالانکہ حدیث کی روایتی حیثیت تاریخ سے بہت زیادہ مستحکم اور ٹھوس ہے۔

## تاریخی واقعات قیاس سے ثابت نہیں ہوسکتے

مجھے یہ حیرت ہے کہ "حق گو" صاحب باایں ہمہ ادعائے ہمہ دانی اب تک یہ نہیں جانتے کہ تاریخ قیاس کی دسترس سے باہر ہے، تاریخی واقعات یا کسی کے

حالات زندگی محض قیاس سے بیان نہیں کئے جا سکتے، بلکہ اس کے لئے ضرورت ہے، کہ اس شخص کا زبانی یا تحریری بیان بلا واسطہ یا بواسطہ نقل در نقل پیش کیا جائے، جس نے ان واقعات و حالات کا مشاہدہ کیا ہو، اگر ایسا نہ ہوتو ہر شخص کو اختیار ہوگا، کہ وہ اپنے قیاس سے جس عہد کی چاہے، تاریخ مرتب کر لے، اور جس شخص کے حالات زندگی اپنے تخیل سے جس طرح چاہے لکھ دے۔

## حدیث سحر پر ''حق گو'' کے اعتراضات

اتنی گزارش کے بعد سنئے ''حق گو'' صاحب آنحضرت ﷺ کے مسحور ہونے کے واقعہ کو ان وجوہ سے غلط قرار دیتے ہیں۔

❶ اگر یہ واقعہ صحیح ہو تو ان کفار کی تصدیق ہوتی ہے، جو آپ کو بطور اتہام کے ساحر و مسحور بتاتے تھے۔

❷ کیا سردار انبیاء کی یہی شان ہے، کہ آپ پر یہودی کا جادو چل جائے۔

❸ یہ واقعہ مدینہ کا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اپنے زمانے کا بیان کرتی ہیں، تو کیا کوئی شخص بتا سکتا ہے، کہ اس کا تعلق سب سے ابتدائی مکی سورتوں سے کیسے گھڑ لیا گیا۔

❹ اس واقعہ کی تردید و تکذیب قرآن شریف کی یہ آیتیں کر رہی ہیں۔

﴿قَالَ الكَافرون اِنْ تتبعُوْنَ الا رجُلاً مَسْحُورا وما انت بنعمة ربك بكاهِنٍ ولَاَ مَجنوُن، والنجْم اذ هَوى ما ضَلَّ صَاحِبكُم وَمَا غوى.﴾

## جوابات

لیکن واقعہ یہ ہے کہ ان میں سے کوئی وجہ بھی صحیح اور واقعہ سحر کی تغلیط و تکذیب کے لئے کافی نہیں ہے، میں ''حق گو'' صاحب کی غلط فہمیوں کو ظاہر کرنے کے لئے ہر وجہ کا علیحدہ علیحدہ جواب لکھتا ہوں۔

## حضور ﷺ کو مسحور کہنے سے کفار کا کیا مقصد تھا

پہلی وجہ یہ ہے کہ ''حق گو'' صاحب نے بالکل غور نہیں کیا کہ کفار کا اتہام کیا تھا، اگر وہ قرآن کریم کو سمجھ کر پڑھے ہوتے، تو ان کو معلوم ہوتا، کہ مشرکین مکہ نے آنحضرت ﷺ کے دعویٰ نبوت کی تکذیب کے لئے مختلف راہیں اختیار کی تھیں، کوئی یہ کہتا تھا کہ محمد (ﷺ) کی عقل میں کچھ فتور نہیں ہے، انہوں نے جان بوجھ کر خدا پر افتراء کیا ہے، (معاذ اللہ) اور کوئی کہتا تھا کہ نہیں ان کی عقل میں فتور ہے، اور وہ (خاک بدہن دشمناں) دیوانہ ہوگئے ہیں، اور ان کا دعوت نبوت نتیجہ جنون ہے، قرآن پاک میں ہے:

﴿افتری علی اللہ کذبا ام بہ جنۃ﴾

**ترجمہ:** ''یا انہوں نے جان بوجھ کر خدا پر افتراء کیا ہے، یا ان کو جنون ہے۔''

اور کوئی بد بخت بجائے مجنون کہنے کے آپ کو مسحور کہتا، لیکن منشأ اس کا وہی تھا، کہ آپ مجنون ہیں، کسی نے آپ کی عقل پر جادو کر دیا ہے، جس کی وجہ سے دماغ میں خلل پیدا ہوگیا ہے، کفار مکہ کہنے کو یہ سب کچھ کہتے تھے، لیکن وہ خود بھی سمجھتے تھے، کہ آپ کا دامن ان تہمتوں سے بالکل پاک ہے، اور تاریخ شاہد ہے کہ ان میں کے بہت سے صاحبان عقل ودانش نے اس کا اعتراف بھی کیا ہے، اور واقعات نے بھی ان کے اتہامات کی لغویت دنیا پر ظاہر کر دی ہے بہر حال کفار کے اتہام کا منشاء صرف یہ ظاہر کرنا تھا کہ آپ کے دماغ میں خلل اور عقل میں فتور ہے۔

دوسری بات یہ بھی ہے کہ اتہام صرف کفار مکہ لگایا کرتے تھے، چنانچہ اس اتہام کا ذکر قرآن پاک کی صرف مکی سورتوں میں ہے، مدینہ میں جو آپ کے مخالفین تھے، ان میں سے کسی نے بھی یہ اتہام نہیں لگایا۔

# سحر کا اثر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل اور قوت ادارک ویقین پر قطعاً نہیں ہوا

اس تمہید کے بعد سنئے کہ حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کئے جانے کا جو واقعہ مذکور ہے، وہ مدنی زندگی کا واقعہ ہے، اور مورخین نے تصریح کی ہے کہ یہ ۷ھ میں پیش آیا، دوسرے خود حدیث میں یہ تصریح موجود ہے کہ سحر کا صرف اتنا اثر آپ پر ہوا تھا کہ آپ کو خواہ مخواہ شبہہ پیدا ہو جاتا، کہ بی بی سے مقاربت کی ہے، حالانکہ آپ کو یقین ہوتا تھا کہ بی بی کے پاس گئے بھی نہیں ہیں، اور کھانا نہیں کھایا جاتا تھا، اور آنکھوں سے کچھ کم نظر آتا تھا، غرض یہ ہے کہ سحر کا اثر آپ کی عقل اور قوتِ ادراک ویقین پر بالکل نہیں ہوا تھا، پس ظاہر ہو گیا کہ کفار مکہ کے اتہام کی اس وقعہ سے قطعاً تائید نہیں ہوتی، اس لئے کہ اس اتہام کا مقصود تو یہ تھا کہ (معاذ اللہ) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دماغ ماؤف اور عقل میں خلل ہے، اور حدیث میں جو واقعہ مذکور ہے، اس سے فتورِ عقل یا خلل دماغ نہیں ثابت ہوتا، بلکہ دوسرے عوارض جسمانی ثابت ہوتے ہیں، نیز کفار کی تائید اس واقعہ سے اس لئے بھی نہیں ہوسکتی، کہ کفار یہ اتہام مکہ میں لگایا کرتے تھے، اور کہتے تھے کہ آپ پر جادو کیا گیا ہے اور اس کی وجہ سے آپ کے دماغ میں خلل پیدا ہو گیا، اودعویٰ نبوت اسی خلل دماغ کا نتیجہ ہے، حالانکہ زمانہ قیام مکہ میں جس کی مدت تیرہ سال ہے، کبھی اس قسم کا کوئی واقعہ پیش نہیں آیا، پھر مدنی زندگی میں بھی پورے چھ سال تک کوئی ایسی بات نہیں ہوئی، پس اس واقعہ سے جو ۷ھ میں یعنی دعویٰ نبوت کے ۱۹ سال بعد ہوا، اس سے اتہام مذکور کی کیونکر تائید ہوسکتی ہے، کیا ''حق گو'' صاحب کو اتنی سمجھ بھی نہیں ہے کہ اتہام مذکور کی واقعیت اور کفار کی صداقت اس کے بغیر ممکن نہیں، کہ اتہام لگانے کے وقت آپ مسحور ہوتے، اور کفار کی تائید صرف ایسے واقعہ سے ہوسکتی ہے، جو اس وقت آپ کا مسحور ہونا ثابت

کرے، باقی وہ واقعہ جو دعویٰ نبوت کے ۱۹ سال بعد ہوتا ہے، اس سے کوئی تائید نہیں نکلتی، اور نہ وہ واقعہ آنحضرت ﷺ کی نبوت سے انکار کرنے کے لئے حجت بن سکتا ہے، اس لئے کہ اس صورت میں کفار سے پوچھا جائے گا، کہ اگر تم دعویٰ نبوت کو سحر کا اثر کہتے ہو تو سحر تو ۱۹ سال کے بعد ہوا، لہٰذا بتاؤ کہ ۱۹ سال تک کس اثر کے ماتحت آپ دعوئے نبوت کرتے رہے اور تم ۱۹ سال تک آپ کو مسحور قرار دے کر کیوں جھوٹ بولتے رہے، کیا ''حق گو'' صاحب کفار کے وکیل بن کر اس سوال کا جواب دے سکتے ہیں؟ اگر نہیں دے سکتے ہیں تو کیوں کہتے ہیں کہ اس واقعہ سے کفار کی تائید ہوتی ہے۔

## سحر کا اثر علاوہ سطحی ہونے کے عارضی تھا

حاصل کلام یہ کہ کفار جس وقت آپ کو سحر کے ساتھ متہم کرتے تھے، اس وقت بلکہ اس کے مدتوں بعد تک آپ مسحور نہیں ہوئے، اور جب آپ پر سحر کیا گیا، تو اس کا اثر آپ کی عقل وقوت ادراک ویقین پر مطلق کچھ نہ ہوا، حالانکہ کفار کے مسحور کہنے کا یہی مقصد تھا کہ (معاذ اللہ) آپ کا دماغ ماؤف تھا، پھر اس سحر کا اثر بھی آپ پر بنا برقول اصح صرف تین دن یا چار دن تھا، اس کے بعد بالکل زائل ہو گیا، لہٰذا اس سے کفار کی کچھ تائید نہیں ہوتی۔

## واقعہ سحر حضور کے نبی ہونے کی روشن دلیل ہے

بلکہ ''حق گو'' صاحب کے علی الرغم یہ واقعہ آنحضرت ﷺ کی نبوت کی ایک روشن دلیل ہے، غور کیجئے کہ مدینہ سے دو سو میل کے فاصلہ پر آپ پر سحر کیا جاتا ہے، اور جادوگر یہودی کی بہن کہتی ہے کہ اگر آپ نبی ہوں گے تو من جانب اللہ آپ کو اطلاع ہو جائے گی اور اپنے دعویٰ میں کاذب ہوں گے ان کو کچھ پتہ نہ چلے گا، تاآنکہ ان کی عقل جاتی رہے گی، حدیث میں مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے بتا دیا جاتا ہے کہ کس نے جادو کیا، اور کہاں کیا اور اس کے دفعیہ

کی کیا صورت ہے، اور اس اطلاع کے ذریعہ ظاہر کر دیا جاتا ہے کہ آپ سچے ہیں۔

## ساحر کی ناکامی و نامرادی

دوسری وجہ تکذیب واقعہ کی پہلے سے بھی عجیب ہے، یہود کا جادو چلا کہاں؟ اس نے چاہا تھا، کہ آپ کی عقل جاتی رہے، لیکن اس کی ہوس پوری نہ ہوئی، اور نبی ﷺ کی عقل پر کچھ اثر نہ ہوا، اور جو اثر ہوا، وہ فقط جسمانی عوارض کی شکل میں ہوا، اور انبیاء جسمانی عوارض و امراض سے منزہ نہیں ہیں، دیکھئے خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مقولہ قرآن میں نقل فرمایا ہے "انی سقیم" (میں بیمار ہوں) اور فرمایا "واذکر عبدنا ایوب اذ نادی ربه انی مسنی الشیطان بنصب وعذاب" (یعنی یاد کیجئے ہمارے بندے ایوب کو جب اس نے اپنے رب کو پکارا کہ مجھ کو شیطان نے بیماری کی تکلیف اور عذاب پہنچایا)۔

## انبیاء عوارض جسمانی سے مبرا نہیں ہوتے

معلوم ہوا کہ انبیاء بیماریوں سے مبرا نہیں ہوتے، اگر کہئے کہ انبیاء طبعی طور پر بیمار ہو سکتے ہیں، لیکن کفار و مخالفین دین کے ہاتھ سے ان کو کوئی گزند نہیں پہنچ سکتا، تو یہ بھی غلط ہے، قرآن نے متعدد مقامات میں یہودیوں کی نسبت فرمایا ہے "یقتلون النبیین بغیر حق" یعنی یہودیوں نے بہتیرے نبیوں کو ناحق قتل کر دیا، اور تاریخوں سے ثابت ہے، کہ خود آنحضرت ﷺ نے کفار کے ہاتھوں سے بڑی بڑی اذیتیں اٹھائیں، سر مبارک زخمی ہوا، دندان مبارک شہید ہوا، اور ڈھیلوں اور پتھروں سے جسم شریف لہولہان ہو گیا، پس جب یہ عوارض انبیاء علیہم السلام کے جسم پر کفار و مخالفین کے ہاتھوں سے طاری ہو سکتے ہیں تو یہودیوں کے سحر سے جو عوارض طاری ہوئے، وہ کیوں ناممکن معلوم ہوتے ہیں، وہ بھی تو امراض و اسقام و عوارض جسمانی ہی ہیں، ہاں انبیاء کرام علیہم السلام اس بات سے بے شک معصوم و منزہ ہیں کہ کوئی مخالف ان کے

عقائد میں تبدیلی پیدا کر دے، یا ان سے خدائے تعالیٰ کی مرضی کے خلاف کوئی کام کرا دے، یا کسی نوع سے ان کو بہکا دے، یہ سب باتیں قطعاً ناممکن ہیں، اور اس معنی کے لحاظ سے کسی یہودی نصرانی، مجوسی یا مشرک کا جادو سیّد الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم بلکہ کسی نبی پر نہیں چل سکتا۔

## ''حق گو'' کا جہل

اور تیسری وجہ اور بھی عجیب ہے ''حق گو'' صاحب محض اپنے تخیل سے معوذتین کو سب سے پہلی مکی سورتیں قرار دے کر پوچھنے لگے، کہ ''سحر کا واقعہ تو مدینہ کا ہے پھر اس کا تعلق ان سورتوں سے کیسے گھڑ لیا گیا۔'' اے جناب! معوذتین کو مکی سورتیں کہتا کون ہے، یہ سورتیں تو مدینہ میں نازل ہوئی ہیں، واقعہ سحر کے علاوہ اور احادیث سے بھی انکا مدنی ہونا ثابت ہے، اور اس کے علاوہ دنیا میں جتنے قرآن ہیں، چاہے وہ جس فرقہ اسلامی کے لکھوائے اور چھپوائے ہوئے ہوں سب میں ان دونوں کو مدنی ہی لکھا ہے لہٰذا آپ سے یہ سوال ہے کہ آپ ان کو مکی کس دلیل کی بنا پر کہتے ہیں، آپ کے تخیل و توہم وقیاس ورائے کے سوائے کوئی دلیل ہو تو پیش کیجئے، اس لئے کہ کسی سورۃ کی نسبت یہ کہنا کہ وہ مکہ میں نازل ہوئی ایک تاریخی واقعہ اور ساڑھے تیرہ سو برس پیشتر کی ایک بات ہے، اس میں قیاس کو دخل نہیں ہوسکتا، لہٰذا کسی ایسے شخص کا بیان پیش کیجئے جس نے اس واقعہ کا مشاہدہ کیا ہو، یا جو اس وقت موجود رہا ہو، ہم ایسے ہی مستند تاریخی بیان کی بنا پر اس کے قائل ہیں کہ یہ سورتیں مدینہ میں نازل ہوئیں، ثبوت کے لئے حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا بیان ترمذی (صفحہ ۴۱۲)، مسلم (جلد ۱ صفحہ ۲۷۲) میں دیکھئے۔

## سورۂ فلق اور واقعۂ سحر

نیز آپ کا خیال ہے کہ جب غار حرا میں تنہائی اور سناٹے کی وجہ سے آپ پر

خوف طاری ہوا تو یہ سورتیں نازل ہوئیں، لہٰذا بتائیے کہ آپ کو کیونکر معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر خوف طاری ہوا، یہ کس تاریخ میں مذکور ہے، اور اس کے ساتھ یہ بھی بتائیے کہ سورہ فلق میں یہ جو مذکور ہے کہ "وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ" (یعنی میں پناہ مانگتا ہوں گرہوں میں پھونکنے والی عورتوں کے شر سے) اس کا کیا مطلب ہے، اور اس کو حرا میں خوفزدہ اور متوحش ہونے کے (فرضی) واقعہ سے کیا تعلق ہے، اور کیا گرہوں میں پھونکنا سحر و جادو کا کنایہ نہیں ہے، اور کیا اس سے مفہوم نہیں ہوتا، کہ نبی پر بھی سحر کا اثر بصورت عوارض جسمانی ہوسکتا ہے، اس لئے کہ اگر اثر ہونا محال ہوتا، تو اس سے پناہ مانگنے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔

## "حق گو" کی قرآن مجید سے بے تعلقی

بہر حال سورہ فلق خود دلیل ہے، کہ اس سورۃ کا تعلق واقعہ سحر سے ہے، چوتھی وجہ تکذیب واقعہ کی پہلی تمام وجہوں سے بہت زیادہ عجیب اور قرآن کریم سے آپ کی بے تعلقی کی بین دلیل ہے، آپ کی پیش کردہ تین آیات میں سے کسی میں بھی یہ مذکور نہیں ہے، کہ انبیاء پر سحر کا اثر بصورت عوارض جسمانی محال ہے، لہٰذا میں نہیں سمجھ سکتا، کہ ان آیات سے واقعہ سحر کی کس طرح تکذیب ہوتی ہے، معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے پہلی آیت میں یہ دیکھ کر کہ مخالفین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر مسحور ہونے کی تہمت لگائی ہے، پس اگر واقعۂ سحر صحیح ہو، تو اس سے مخالفین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اتہام کی تائید ہوگی، یہ لکھ مارا لیکن میں مخالفین کے مسحور کہنے کا مقصد اور اس اتہام کی تاریخ ذکر کر کے ثابت کر چکا ہوں کہ واقعۂ سحر سے ان کے اتہام کی کسی طرح تائید نہیں ہوتی، رہی دوسری اور تیسری آیت تو ان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جنون اور گمراہی کی نفی کی گئی ہے، اور ظاہر ہے کہ جنون کا تعلق عقل و دماغ سے اور گمراہی کا تعلق اعتقاد و علم سے ہے، اور میں ثابت کر چکا ہوں کہ سحر کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل

شریف و دماغ عالی میں نہ کوئی فتور پیدا ہوا، اور نہ آپ کے اعتقادات و علوم پر اس کا کوئی اثر پڑا تھا، لہٰذا ان آیات کے خلاف کوئی بات واقعۂ سحر میں نہیں ہے، پس ان آیات کو واقعۂ سحر کی تکذیب کے لئے پیش کرنا آپ ہی کہئے کہ حماقت ہے یا نہیں۔

## ”حق گو“ کا جدید قرآن

اس کے بعد میں ”حق گو“ صاحب سے پوچھوں گا کہ ”وَقَالَ الکٰفرون ان تتبعون الّا رجُلاً مسحورًا“ کس پارے کی آیت ہے، ہم نے قرآن کریم کے جتنے نسخے دیکھے ہیں، ان میں ”وَقَالَ الظّٰلمُون“ ہے افسوس ہے کہ آپ کو اتنا بھی تعلق قرآن سے نہیں ہے، کہ اس کو صحیح لکھ یا پڑھ سکیں۔

”حق گو“ صاحب نے چوتھا عنوان یہ رکھا ہے۔

## شیطان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دل و منہ میں جگہ پاتا ہے (نعوذ باللہ)

اور اس عنوان کے ماتحت لکھا ہے ”الم نشرح لك صدرك“ کی تفسیر میں شق صدر کی روایت حدیث پڑھو اور ”تلك الغرانيق العلی“ کی تفسیر جس کی تصدیق علمائے مستند کر رہے ہیں، پھر بہ طور طنز کے یہ بھی لکھا ہے۔

”مگر راوی نے ”ربِّ اشرح لی صدری“ کی دعائے موسیٰ میں حضرت موسیٰ کے شق صدر کی روایت بیان نہ کی۔“

”حق گو“ صاحب کا مطلب یہ ہے کہ شق صدر کی بعض روایتوں میں وارد ہوا ہے کہ فرشتہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قلب مبارک چاک کر کے اس میں سے خون کی ایک پھٹکی نکالی، اور کہا ”یہ شیطان کا حصہ تھا“ لیکن اس روایت کی بنا پر مذکورہ بالا عنوان قائم کر کے حدیث سے بدظن کرنا ”حق گو“ صاحب کی کج فہمی یا ابلہ فریبی ہے،

اس لئے کہ صحیح مسلم کی جس روایت میں یہ الفاظ آئے ہیں اس میں صراحۃً یہ بھی مذکور ہے کہ یہ اس وقت کا واقعہ ہے، جب آنحضرت ﷺ بالکل کمسن اور بچوں کے ساتھ کھیلتے تھے، یعنی قبل از نبوت بلکہ قبل از بلوغ کا واقعہ ہے۔[1]

پس بچپن کے واقعہ کو نبوت کے بعد کا واقعہ ظاہر کرنا کتنی بڑی بد دیانتی ہے، پھر یہ بات بھی سمجھنے کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر انسان کی فطرت میں خیر و شر نیکی و بدی اور تقویٰ و فجور کا مادہ ودیعت رکھا ہے، ارشاد ہے "وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰھَا فَاَلْھَمَھَا فُجُوْرَھَا وَتَقْوٰھَا" اور فرمایا "وَھَدَیْنٰہُ النَّجْدَیْنِ" اور چونکہ انبیاء بھی انسان ہی ہوتے ہیں، لہٰذا اصل فطرت انسانی کے تقاضا سے ان میں بھی ابتدائے عمر میں سب قوتیں موجود ہوتی ہیں، جو دوسرے انسانوں میں ہوتی ہیں، مگر چونکہ انبیاء علیہم السلام گمراہوں کو راہ پر لگانے، اور بدکاروں کو نیکوکار بنانے اور دلوں کی گندگیوں کو دور کرنے کے لئے مبعوث ہوتے ہیں، اس لئے بعثت بلکہ بلوغ سے پہلے ہی ان کے قلوب سے مادۂ فجور نکال کر پھینک دیا جاتا ہے، اور برائی کی طرف جو قوت مائل کرنے والی ہے، اس کو بالکل نیست و نابود کر دیا جاتا ہے۔

## معجزۂ شق صدر

شق صدر والی روایت میں یہی بیان ہے کہ وہ مادہ جس کا خاصہ بدی کی جانب مائل کرنا ہے، اور جس کی وجہ سے شیطان کی مرضی کے موافق کام صادر ہوتے ہیں، اس مادہ کو آنحضرت ﷺ کے قلب مبارک سے نکال کر پھینک دیا گیا، اور نبوت بلکہ بلوغ سے بہت پہلے بچپن ہی میں قلب شریف کو شیطانی تصرفات اور شیطانی وساوس وخطرات سے مامون و مصؤن کر دیا گیا اور اصل فطرت انسانی کے لحاظ سے بدی کی طرف جو میلان ممکن تھا، اس کے دھبے دھو کر قلب مبارک کو صاف ستھرا اور آئینہ کی طرح روشن و شفاف بنا دیا گیا، یہ حدیث شق صدر کا روشن مفہوم ہے، جس سے

[1] مسلم: ۱۹۲/۱، شریح شفا: ۲۰۲/۲

صاف ظاہر ہے کہ حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک کو شیطانی تصرفات سے بالکلیہ صاف و پاک ثابت کرنا چاہتی ہے، مگر ''حق گو'' کو حدیث کی دشمنی میں اس کا الٹا اثر نظر آتا ہے سچ ہے۔

ع گل است سعدی و در چشم دشمنان خار است

''رب اشرح لی صدری'' کی تفسیر میں راویوں کا موسیٰ علیہ السلام کے شق صدر کا ذکر نہ کرنا اس بات کی بین دلیل ہے کہ شق صدر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روایت جعلی نہیں ہے، اس لئے کہ اگر جعلی ہوتی تو جہاں جہاں شرح صدر کا لفظ ہوتا، وہاں ایک ایک روایت بنالی جاتی، مگر چونکہ ایسا نہیں ہے بلکہ راوی واقعات کا پابند ہے، اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے شق صدر کا ذکر کرتا ہے، اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے شق صدر کا ذکر نہیں کرتا کہ واقعہ یوں نہیں ہے۔

## تلک الغرانیق العلی پر بحث

حدیث شق صدر کے بعد ''تلك الغرايق العلى'' والی جس روایت کی طرف ''حق گو'' نے اشارہ کیا ہے، اس کا خلاصہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار سورۂ نجم کی تلاوت فرمائی جب ''منوٰۃ الثالثة الاخرى'' پر پہنچے تو کسی شیطان نے یہ کلمات شرارت سے بک دیئے ''تلك الغرانيق العلى وان شفاعتهن لترتجى'' اس روایت کو غور سے پڑھئے، اور بتایئے کہ ان کو ''حق گو'' صاحب کے مدعا سے کیا تعلق ہے، اس میں یہ کہاں مذکور ہے کہ شیطان نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دہن مبارک میں یہ کلمات ڈالے تھے پھر اس روایت کا حوالہ دیکر مذکورۂ بالا عنوان قائم کرنا صریح فریب کاری ہے یا نہیں، تلاوت قرآن کے وقت کفار و مشرکین کی اس قسم کی شرارتوں کا ذکر تو خود قرآن کریم میں موجود ہے ''وَقَالَ الذين كفرُوا لا تسمعوا لهٰذا القرآن وَالغوا فيه لعلكم تغلبُون.'' یعنی کافروں نے کہا

کہ اس قرآن کو نہ سنو اور اس کی تلاوت کے وقت گڑ بڑ مچاؤ، شور و غوغا کرو، شاید تم غالب آجاؤ، اسی مضمون کا ذکر اوپر والی حدیث میں بھی ہے۔

اس کے بعد سنئے کہ جن علماء نے اس روایت کی تصدیق کی ہے، وہ صرف اتنے مضمون کی تصدیق کرتے ہیں،[1] باقی یہ مضمون کہ شیطان نے یہ کلمات آنحضرت ﷺ کی زبان پر سہواً یا نیند کی حالت میں جاری کرادیئے تو اس کا علماء نے سخت انکار کیا ہے، اور بڑے شد و مد سے اس کی تغلیط و تکذیب کی ہے۔[2] مولوی شبلی صاحب نعمانی نے سیرۃ النبی جلد اول میں اس بحث کو کسی قدر تفصیل سے لکھا ہے۔ اس کا ماحصل وہی ہے، جو اوپر مذکور ہوا 'حق گو' صاحب نے اپنے ناظرین کو سیرۃ النبی کا یہ مقام دیکھنے کا مشورہ دیا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس بحث کو اس میں پڑھ چکے ہیں لیکن تعجب ہے کہ اس کے بعد ان کو سطور بالا لکھنے کی کیونکر جرأت ہوئی۔

''حق گو'' صاحب نے پانچواں عنوان یوں ذکر کیا ہے۔

## رسول اللہ ﷺ مکر و خدع سے اپنے دشمنوں کو قتل کرا دیتے تھے

اور اس سرخی کے نیچے کعب ابن الاشرف یہودی کے قتل کا واقعہ نقل کر کے لکھا ہے:

''میرے نزدیک آنحضرت ﷺ کی ذات مبارک پر راوی نے ایک بدترین اتہام لگایا ہے، یقیناً نہ آپ اس قتل کے محرک تھے، نہ آپ کو اس کا علم تھا، کعب کو اس کے کسی عرب دشمن نے اپنے ذاتی عناد کی وجہ سے یا اس کی بعض بدکرداریوں کی پاداش میں قتل کر دیا ہوگا، اور چونکہ وہ

---

[1] فتح الباری: ۳۰۷/۸، شرح شفا: ۳۳۵/۲

[2] فتح: ۳۰۷/۸، شرح شفا: ۳۳۵/۲، ناسخ و منسوخ ص ۱۹۰، ۱۹۱ وغیرہ

آنحضرت ﷺ کی نسبت فتنہ انگیزی کر رہا تھا، اس لئے دشمنانِ دین نے قتل کی تہمت آپ کے سر لگادی۔"

"حق گو" صاحب اگر اپنے اس بیان پر کوئی کمزور سے کمزور تاریخی شہادت بھی پیش کر دیتے تو ہم کو ان سے کوئی وجہ اختلاف نہ تھی، لیکن افسوس ہے کہ وہ جو کچھ کہتے ہیں، بے دلیل اور بے ثبوت، پھر ہم کو حیرت ہے کہ جب وہ کعب کو بدکردار تسلیم کرتے ہیں، اور یہ بھی کہتے ہیں کہ وہ فتنہ انگیز بھی تھا، تو ایسے بدکرداروں اور فتنہ انگیزوں کے قتل سے آنحضرت ﷺ کی ذات مبارک پر کون سا اعتراض پڑ سکتا ہے، کیا مہذب سے مہذب حکومتیں فتنہ انگیزوں کے ساتھ یہی برتاؤ نہیں کیا کرتیں؟ کیا قرآن میں "الفتنة اَشَدُّ مِنَ الْقَتْل" یعنی فتنہ انگیزی کو قتل سے زیادہ سخت اور برا نہیں فرمایا ہے، کیا قرآن میں فتنہ پردازوں کی نسبت یہ حکم نہیں ہے، "وقاتلوهم حتی لا تکون فتنة" یعنی ان سے لڑو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے، کیا کعب وہی شخص نہیں ہے جس کی بابت مورخین یک زبان ہو کر بیان کرتے ہیں کہ وہ بدر کے مشرکین مقتولین کے نہایت پردرد مرثیے لکھ کر مکہ لے گیا، اور مشرکین مکہ کو انتقام لینے کے لئے برانگیختہ کیا۔[1] اور حرم کا پردہ پکڑوا کر اس کے لئے معاہدہ کرایا۔[2] قصیدوں میں آنحضرت ﷺ کی خوب توہین کی۔[3] مسلمان شریف خاتونوں کا نام لے کر اظہار تعشق کیا اور ان کی بے حرمتی کی۔[4] آنحضرت ﷺ کو خفیہ قتل کرا دینے کی سازش کی۔[5] اور کفار قریش وغیرہ کو آنحضرت ﷺ کے قتل کے لئے ابھارا۔[6] اور آنحضرت ﷺ کی دعوت کر کے کچھ لوگوں کو متعین کر دیا، کہ جب آپ تشریف لائیں، تو دھوکے سے آپ کو ہلاک کر دیں۔[7] اور کیا کعب اس قوم کا رئیس و سردار نہیں

---

[1] سیرة ابن هشام ج۲ — [2] فتح الباری: ص ۲۳۷، خمیس: ص ۵۱۷

[3] ابوداؤد، ترمذی، فتح: ص ۲۳٦ — [4] فتح الباری: ص ۲۳٦

[5] تاریخ یعقوبی: ص ۱۲ — [6] ابن سعد ابوداؤد: ۲/۲۱

[7] فتح: ص ۲۳۷

ہے جس نے خود انصار کے دو قبیلوں اوس وخزرج کو لڑا کر اہل اسلام کی بربادی کا منظر اپنی آنکھوں سے دیکھنا چاہا تھا۔[۱] پھر اگر ایسے ننگ انسانیت وجود سے زمین پاک کر دی گئی، تو اس میں کیا قباحت ہے، کعب صرف آنحضرت ﷺ ہی کا دشمن نہیں تھا، بلکہ تمام انصار اور کفار قریش کا بھی دشمن تھا، اس نے اپنے خبث بطن سے سب کو عذاب میں مبتلا کر رکھا تھا پس اس کو زندہ رہنے دینا ہی بڑا ظلم تھا، نہ کہ اس کا قتل کر دینا۔

## اس روایت پر ''حق گو'' صاحب کی جرح اور اس کا جواب

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب اس واقعہ کی روایت پر جرح کرتے ہیں، فرماتے ہیں:

''اوّل سوال تو یہ ہے کہ محمد بن مسلمہ (قاتل کعب مذکور) کون شخص تھے اگر صحابی تھے اور یقیناً جیسا کہ روایت سے ظاہر ہے کہ صحابی تھے تو خود ان کی روایت ہم تک براہ راست بغیر ایک دوسرے صحابی کی سند کے کیوں نہیں پہنچی، کیوں حضرت جابر کو بیچ میں ڈالا گیا۔''

سبحان اللہ کیا جرح ہے، اولاً تو ہم ''حق گو'' صاحب کو بتانا چاہتے ہیں، کہ یہ محمد بن مسلمہ کی روایت نہیں ہے، بلکہ ان کا ایک فعل اور ایک واقعہ ہے، جس کو حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے بیان کیا ہے، اور اس واقعہ کے وقت حضرت جابر رضی اللہ عنہ خود موجود تھے، بہتر ہوگا کہ آپ صحیحین پر ایک نگاہ پھر ڈال لیجئے، تاکہ معلوم ہو جائے کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ محمد بن مسلمہ کا بیان نہیں نقل کر رہے ہیں، دوسرے اگر بالفرض حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہی نقل کیا ہوتا، تو اس میں کیا قباحت تھی، حضرت جابر رضی اللہ عنہ سن میں محمد بن مسلمہ سے بہت چھوٹے تھے، اور کمسن صحابہ رضی اللہ عنہم بڑی عمر والے صحابہ رضی اللہ عنہم سے برابر روایت کرتے ہیں، اور صحابہ پر کیا موقوف ہے، آج بھی ایک مشہور

[۱] اصابہ: ۸۸/۱

استاذ کے قدیم و معمر شاگردوں سے اس کے نوجوان اور کمسن شاگردوں کے پڑھنے کی صدہا نظیریں موجود ہیں، پس اسی طرح حضرت جابر رضی اللہ عنہ باجود شاگرد رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کے محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کے شاگرد بھی ہو سکتے ہیں، اور چونکہ محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے ۳۵ سال پہلے فوت ہوئے، اس لئے عمرو بن دینار ان سے براہ راست اس کو نہ سن سکے، بلکہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے اس کی روایت کی، محمد بن مسلمہ کی وفات ۴۳ھ اور حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی وفات ۷۸ھ میں ہوئی۔[1] پس ''حق گو'' صاحب کا محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے پہلے وفات پانے کا انکار کرنا جہالت اور بے خبری ہے، اور اگر ''حق گو'' صاحب کا یہ خیال ہے کہ اس واقعہ کو حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے کیوں بیان کیا، محمد بن مسلمہ کو بیان کرنا چاہئے تو میں ان سے پوچھوں گا کہ یہ کہاں کا اصول ہے، کہ جو واقعہ جس شخص سے تعلق رکھتا ہو اس کو وہی شخص بیان کرے تو قبول کیا جائے گا، ورنہ نہیں، اگر ''حق گو'' صاحب کا یہی اصول ہے تو پھر ان کے نزدیک سارا ذخیرہ تاریخ نامعتبر اور بے کار ہوگا، اس لئے کہ عموماً تاریخوں میں جن اقوام و اشخاص کے حالات لکھے گئے ہیں وہ خود ان کے بیان کئے ہوئے نہیں ہیں، بلکہ دوسرے دیکھنے والوں کے بیانات ہیں، بہر حال یہ نہایت لغو جرح ہے، جس سے روایت پر کوئی اثر نہیں پڑ سکتا، خصوصاً جب کہ یہ واقعہ دوسرے طریق سے بھی ثابت ہے، چنانچہ حاکم نے مستدرک میں اس کو محمد بن ابی عبس رضی اللہ عنہ کی روایت سے ذکر کیا ہے، حضرت ابو عبس بھی مذکور کے قتل میں شریک تھے، یہ محمد بن ابی عبس انہی کے لڑکے ہیں، اور ابوداؤد و ترمذی نے عبداللہ بن مالک کی روایت سے بھی ذکر کیا ہے، اس کے علاوہ اور طریقوں سے بھی یہ واقعہ مروی ہے۔

## ''حق گو'' صاحب کی دوسری جرح

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب لکھتے ہیں:

[1] زرقانی: ۸/۲، تذکرۃ الحفاظ

''دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ محمد بن مسلمہ پیدائشی مسلمان تھے، یا خود ایمان لائے تھے، بہر صورت ان کا آنحضرت کا ہمنام ہونا عجب معنی رکھتا ہے، کیوں کہ عرب میں آنحضرت ﷺ سے پہلے محمد کسی کا نام نہیں رکھا گیا، اور عرصہ تک آنحضرت کے اسم مبارک پر لوگ فرط ادب سے نام رکھنا جائز نہ رکھتے تھے۔''

**جواب:** ''حق گو'' صاحب کی قلت معلومات کا یہ حال ہے کہ وہ حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کا کچھ حال نہیں جانتے، پہلے سوال میں بھی انہوں نے اس سے بے علمی کا اظہار کیا ہے، اور اس سوال میں بھی، حالانکہ محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ بہت مشہور صحابی ہیں، اور وہ آنحضرت ﷺ کے قدوم مدینہ سے پہلے حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر ایمان لا چکے تھے،[1] بعثت سے ۲۲ سال پہلے پیدا ہوئے، اور ۴۳ھ میں وفات پائی۔[2]

## بے علمی کا دوسرا مظاہرہ

ان کا یہ لکھنا ہے کہ:

''عرب میں آنحضرت ﷺ سے پہلے کسی کا نام محمد نہیں رکھا گیا۔''

حالانکہ آنحضرت ﷺ کی ولادت شریفہ سے کچھ پہلے بیس آدمیوں کا محمد نام رکھا گیا، اور ولادت کے بعد بھی یہ نام رکھا گیا، جن میں ایک محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ بھی ہیں۔[3] ہاں یہ صحیح ہے کہ ابتدائے آفرینش عالم سے لے کر ولادت شریفہ سے کچھ پہلے تک کسی کا یہ نام نہیں رکھا گیا لیکن جب عرب میں خبر مشہور ہوئی کہ نبی آخر الزماں کا زمانہ اب قریب ہے، اور ان کا نام محمد (ﷺ) ہوگا، تو بہت سے لوگوں نے اس توقع میں کہ شاید یہ دولت ہمارے ہی حصہ میں آئے اپنے لڑکوں کو اس نام سے موسوم

[1] مستدرک حاکم: ص ٤ [2] زرقانی: ٨/٢ [3] فتح الباری: ٣٥٨/٦

کیا۔[1]

''حق گو'' صاحب کا یہ کہنا کہ۔

''عرصہ تک فرط ادب سے یہ نام نہیں رکھا جاتا تھا۔''

بالکل صحیح ہے مگر یہ آپ کے مبعوث ہونے کے بعد کا واقعہ ہے، اور حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کا یہ نام بعثت سے پہلے رکھا گیا ہے، باقی اس کے ثبوت ہونے میں صحیح مسلم کی جو حدیث انہوں نے نقل کی ہے، وہ ان کے مدعا کے خلاف ہے، اس لئے کہ اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صراحۃً اجازت دی ہے کہ میرا نام رکھو مگر میری کنیت نہ رکھو۔

## ''حق گو'' صاحب کی تاریخ دانی

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب لکھتے ہیں:

''کعب کا واقعہ قتل بدر کے بعد پیش آیا یا بقول شبلی ۳ھ شوال میں کعب بنی نضیر کا سردار تھا بنی نضیر سے آپ کی اس وقت کوئی مخالفت نہ تھی، نضیر کی عہد شکنی کا واقعہ جنگ احد کے بعد کا ہے، جب کہ بنی نضیر نے دو مسلمانوں کو دھوکے سے قتل کر دیا تھا، اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس خون بہا لینے کے لئے گئے، تو انہوں نے آپ کے قتل کی سازش کی، اس کے بعد وہ لوگ جلاوطن کر دیئے گئے، اگر کعب کا واقعہ بدر کے بعد کا ہے، تو بنی نضیر نے فوراً عہد شکنی کیوں نہیں کر لی۔''

مجھے حیرت ہے کہ جس شخص کے معلومات کا یہ حال ہو وہ کسی علمی مسئلہ پر قلم اٹھانے کی کس طرح جرأت کرتا ہے، شبلی نے کہیں یہ نہیں لکھا ہے، کہ کعب شوال ۳ھ میں قتل ہوا بلکہ انہوں نے ربیع الاول ۳ھ لکھا ہے، کعب بنی نضیر کا سردار کیا

[1] فتح الباری: ۳۵۸/۶

معنی وہ اس قبیلہ ہی سے نہ تھا، یہ بھی غلط ہے کہ بنی نضیر سے آپ کی اس وقت کوئی مخالفت نہ تھی، اس لئے کہ ابوداؤ (جلد۲ صفحہ۱۲۲) زرقانی (جلد۲ صفحہ۸۱) اور فتح الباری (جلد۷ صفحہ۲۳۲) میں بسند صحیح مذکور ہے کہ قریش نے بدر کے بعد بنی نضیر کو آنحضرت ﷺ کی مخالفت پر ابھارا، اور بنونضیر نے بدعہدی اور پیمان شکنی کا عزم مصمم کر کے آنحضرت ﷺ کے پاس ایک پیام بھی بھیجا، جس کا منشا دھوکے سے آپ کو قتل کر دینا تھا، اس سازش کا ذکر سیرۃ النبی (جلد ا صفحہ ۴۷۲) میں بھی ہے، یہ تین باتیں میں نے نمونہ کے طور پر لکھ دی ہیں، ورنہ ''حق گو'' صاحب نے انہی چند سطروں میں اور غلط بیانیاں بھی کی ہیں۔

## کعب بن الاشرف کے قتل کا سبب

اس کے بعد میں ''حق گو'' صاحب کو بتانا چاہتا ہوں کہ کعب کے قتل کا واقعہ بنی نضیر کی دشمنی وعداوت کی بنا پر پیش نہیں آیا تھا، بلکہ خود اس کی ذاتی فتنہ پردازیاں اور بدمعاشیاں اس کا سبب تھیں، جیسا کہ میں لکھ چکا ہوں، اور خود آپ کو بھی اس کے ناپاک، فتنہ پرداز اور فتنہ انگیز ہونے کا اقرار ہے، پس گردن زدنی ہونے کے اتنے اسباب کو ناکافی سمجھ کر بنونضیر کی مخالفت کا تلاش کرنا اور اس کے نہ ملنے پر اس واقعہ کا انکار کر دینا کیا سراسر حماقت نہیں ہے؟

پھر ''حق گو'' صاحب نے اتنا بھی نہ سمجھا کہ اگر کعب کے قتل کا سبب یہ ہوتا کہ وہ بنونضیر سے تھا، اور بنونضیر نے آنحضرت ﷺ کی مخالفت کی ہے، تو اس صورت میں حی بن اخطب، کنانہ اور سلام رؤسائے نضیر قتل کرائے جاتے، نہ کہ کعب، جو کہ نضیری نہ تھا، بلکہ عربی النسل طائی تھا۔

## بنونضیر کی جلاوطنی کس سنہ میں ہوئی

اس کے بعد میں ''حق گو'' صاحب کو یہ بھی بتا دوں کہ بنونضیر کی عہد شکنی اور

جلاوطنی کا زمانہ اگرچہ بعض لوگوں نے جنگ احد کے بعد بتایا ہے لیکن قوی اور زیادہ مستحکم قول یہ ہے کہ ان کی جلاوطنی کا قصہ غزوۂ بدر کے چھ مہینے بعد پیش آیا، زرقانی نے شرح مواہب (جلد۲ صفحہ ۸۰) میں اسی کو قوی ثابت کیا ہے، اور حاکم کی مستدرک میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت میں اس کی تصریح ہے، اور بخاری میں بروایت زہری اسی کو پہلے ذکر کیا ہے، اور ابوداؤد والی روایت مذکورۂ بالا سے بھی اسی کی تائید ہوتی ہے، اور ابن مردویہ وعبد بن حمید کی ایک روایت صحیحہ بھی اس کی مؤید ہے خلاصۂ کلام یہ کہ اولاً تو راجح اور قوی قول کی بنا پر بنونضیر کی جلاوطنی وعہد شکنی کا واقعہ غزوہ بدر کے چھ ماہ بعد پیش آیا، اور اگر غزوۂ احد کے بعد بھی پیش آیا ہو تو اس سے کعب کا واقعہ قتل کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا، اس لئے کہ اس کے قتل کا سبب بنو نضیر کی پیمان شکنی نہ تھی، ''حق گو'' صاحب نے اس کے علاوہ اور بھی کئی تاریخی غلطیاں کی ہیں جن سے ہم بخوف طوالت اغماض کرتے ہیں۔

## خلفائے بنوامیہ وبنی عباس پر تبرابازی

اس کے بعد فرماتے ہیں:

> ''میرے نزدیک یہ اتہام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر محض اس لئے لگایا گیا ہے کہ خلفائے بنی امیہ و بنی عباس بلکہ ان کے بعد رؤساء والیانِ ملک کو اپنے اپنے مخالف کو دھوکے سے قتل کرا دینے کے لئے سنت رسول کی ایک سند ہاتھ آجائے۔''

ہم کو ''حق گو'' صاحب کی اس بدحواسی کی کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی کہ کبھی تو وہ یہ لکھتے ہیں کہ حدیث کی اشاعت عباسیوں کی خلافت میں ہوئی (دیکھو صفحہ ۴) اور یہاں یہ ظاہر کیا کہ خلفائے بنی امیہ ہی کے زمانہ میں حدیث شائع ہو چکی تھی، اور اس کے ساتھ ہم کو ان کی مسلم دشمنی وقوم کشی اور مغرب زدگی و یورپ پرستی پر بھی بے حد

حیرت ہے نہیں معلوم ''حق گو'' صاحب کس قسم کے مسلمان ہیں کہ خلفائے بنی امیہ و بنی عباس کو بلا استثناء نفس پرور خواہش پرست اور خونخوار و دغا باز قرار دیتے ہوئے ان کو شرم نہیں آتی، نہ علمائے محدثین کو ''نفس پروروں'' اور ''خونخواروں'' کا معین و مدد گار کہتے ہوئے ذرا حیادامنگیر ہوتی ''حق گو'' صاحب نے اس حدیث کے وضع کی ایک علت پیدا تو کی لیکن میرا دعویٰ ہے کہ وہ اور ان کے اعوان وانصار کسی خلیفہ یا والی ملک کا کوئی ایسا واقعہ نہیں دکھا سکتے کہ اس نے کسی دشمن کو دھوکے سے قتل کرا کے اس حدیث سے حجت پکڑی ہو۔

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب سے پوچھتا ہوں کہ اگر ان کے خیال میں اس حدیث کے وضع کرنے سے یہ مقصود تھا، تو ذیل کی حدیثیں کیوں ''وضع'' کی گئیں۔

❶ جو شخص کسی معاہد کو بے وجہ قتل کر دے، تو اس پر جنت حرام ہے، اس کو جنت کی ہوا بھی نہ لگے گی۔[1]

❷ ہر عہد شکن کے لئے قیامت میں اس کی بدعہدی کا ایک جھنڈا گاڑا جائے گا جس سے اس کی پیمان شکنی کو رسوا کیا جائے گا۔[2]

❸ فتح مکہ کے دن ابوسفیان اور ان کی بی بی ہندہ کو جس نے عم رسول حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا کلیجہ چبایا تھا، معافی دینا، اور نیز یہ اعلان کر دینا کہ جو ابوسفیان کے گھر میں داخل ہو جائے، اس کے لئے بھی امن کی ذمہ داری ہے۔[3]

اس قسم کی صدہا احادیث اور واقعات جو کتب احادیث میں مذکور ہیں، آخر وہ کس لئے وضع کئے گئے، ''حق گو'' صاحب ہوش کی بات کیجئے، عقل سے اتنی بیگانگی اچھی نہیں۔

''حق گو'' صاحب نے چھٹا عنوان یوں قائم کیا ہے۔

---

[1] بخاری، ابوداؤد، نسائی [2] بخاری وغیرہ [3] فتح الباری: ج۸

# آنحضرت ﷺ کا عکل وعرینہ کی قوم سے نہایت عذاب اور بے دردی سے انتقام لینا

## اوائل صدی کے مسلمانوں پر حملہ

اس عنوان کے ماتحت اپنی مسلم دشمنی کا ثبوت دیتے ہوئے مسلمان قوم اور وہ بھی اوائل صدی ہجری کے مسلمانوں کی شان میں یوں قصیدہ خوانی کی ہے:

''اوائل صدی ہجری کے مسلمانوں میں بکثرت جنگ وفتوحات و خونریزی سے یہ ذہنیت پیدا ہوگئی تھی، کہ کسی شخص کے شرف و بزرگی کے لئے نہایت ضروری ہے، کہ وہ حد درجہ جنگ جو سنگ دل اور شہوت راں ہو، اسی ذہنیت میں ہماری حدیثیں وضع کی گئی ہیں اور راویوں کو آنحضرت کو اس رنگ میں دکھلانے میں خاص مزہ آتا ہے۔''

مجھے سخت حیرت ہے کہ ایک مدعی اسلام جس کو متبع قرآن اور حقیقی مسلم ہونے کے دعویٰ کے ساتھ تاریخ کی پوری واقفیت کا بھی دعویٰ ہے، اس کے قلم سے مذکورہ بالا الفاظ کس طرح نکلے، حالانکہ اسلام کا ایک دشمن بھی اگر وہ شریف ہو تو ان کے لکھنے سے اس لئے پرہیز کرے گا کہ اس میں اس کے علم وواقفیت، اس کے انصاف و دیانت اور اس کی صداقت و راستی کی سخت توہین ہے، اوائل صدی ہجری کے مسلمانوں سے اگر صحابہ رضی اللہ عنہم مراد ہیں تو ''حق گو'' صاحب کو اپنے ایمان کی خیر منانی چاہئے، اس لئے کہ ان کے اس رافضیانہ حملہ کی زد حدیث پر نہیں، بلکہ براہ راست قرآن کریم پر پڑتی ہے، صحابہ رضی اللہ عنہم کی جو مدح سرائی قرآن کریم میں کی گئی ہے، اس سے کوئی واقف قرآن بے خبر نہیں ہے، اور اگر تابعین واتباع تابعین مراد ہیں، تو یہ ان کی جہالت اور تاریخ سے ناواقفیت ہے، تاریخیں شاہد ہیں کہ ان کا دامن اخلاق

ان گندگیوں سے پاک تھا، بعض بعض افراد اگر ان بد اخلاقیوں کے مرتکب ہوں تو ان کی وجہ سے پوری جماعت کو متہم کرنا صریح ظلم ہے، اگر ''حق گو'' صاحب کہیں کہ میں ساری قوم کو متہم نہیں کرتا، بلکہ ان میں بعض ہی افراد کی ذہنیت خراب ہوئی اور انہی نے حدیثیں وضع کیں، تو میں کہوں گا کہ یہ بات نہایت بعید از قیاس ہے، کہ چند سنگدل اور شہوت ران اشخاص ایک بات رسول پاک ﷺ پر افتراء کریں، اور اہل علم وصلاح کی جماعت اس کو قبول وتسلیم کرلے، حالانکہ اس جماعت کا اصول یہ ہے کہ جس کی پابندی شریعت یا راست بازی میں ادنیٰ اشتباہ پیدا ہو جاتا ہے، اس کی روایتوں کو قبول نہیں کرتی، کتب جرح وتعدیل میں اس کی صدہا مثالیں موجود ہیں۔

## کیا یہ قرآن کا انکار نہیں ہے؟

پھر غور تو کیجئے، کہ قرآن میں امت محمدیہ کو خیر الامم کا لقب عطا کیا گیا، اس کا امتیازی وصف نیکی کا حکم دینا، برائی سے روکنا بتایا گیا ہے لیکن اگر اوائل صدی ہجری ہی کے مسلمان جنگ جو، سنگ دل اور شہوت ران تھے، اور ان اوصاف رذیلہ کو محبوب بنانے کے لئے رسول پاک ﷺ کو بھی ان اوصاف سے متہم کرتے تھے، تو مجھے ''حق گو'' صاحب بتائیں، کہ اس قوم کو خیر الامم کا لقب دینا کیونکر جائز ہو سکتا ہے، اور وہ نیکی کی بات بتانے والی اور برائی سے روکنے والی کیسے ہو سکتی ہے، معلوم ہوتا ہے کہ ''حق گو'' صاحب ظاہر میں اگرچہ صرف حدیثوں کے منکر ہیں، مگر در پردہ قرآن کے بھی سخت مخالف ہیں۔

## دشمنان اسلام کی بدگوئیوں کی صدائے بازگشت

اس کے بعد مسلمانوں کے آقا ومولیٰ ﷺ کی شان عالی میں دشمنان اسلام نے جو گستاخیاں کی ہیں ''حق گو'' صاحب انکا اعادہ کرتے ہیں، اس لئے کہ ان کے نزدیک جملہ علمائے اسلام تو افتراء پرداز شہوت پرست اور عظمت وحرمت رسول اللہ

ﷺ کے احساس سے بے بہرہ تھے، لیکن ان کے یورپین مقتدا اور پیشوا بالکل سچے اور معصوم ہیں فرماتے ہیں:

''اس میں شک نہیں کہ اگر حدیث کی روایتوں کو صحیح مان لیا جائے تو آنخضرت باوصف اس کے کہ سن رسیدہ تھے، اور اپنی ساری جوانی کو ایک بوڑھی بیوہ کے ساتھ گزار چکے تھے (۱) ایک رات میں اپنی تمام بیویوں کے پاس ہو آتے تھے (۲) ہمیشہ خوبصورت عورتوں کو نکاح میں لانے کے خواہش مند رہتے تھے (۳) جو بیوی جوانی سے ڈھل چکی ہوتیں، ان کو آپ طلاق دینے پر تیار ہو جاتے (۴) کسی اجنبی عورت کا حسن دیکھ کر بے قرار ہو جاتے اور گھر پر آکر اپنی بیوی سے جو سامنے آجاتی، اگرچہ وہ کام کاج میں مشغول ہوتی حاجت برآری کر لیتے (۵) خلاف وقت اپنی بیویوں کے پاس چلے جاتے اور اس پر بیویوں میں خوب جھگڑا ہوتا۔''

ہمارے ناظرین اس اقتباس کو اپنی طبیعت پر جبر کر کے پڑھیں، اور انصاف سے کہیں کہ کیا ''حق گو'' صاحب نے بد باطن عیسائیوں اور کمینہ فطرت آریوں کی ہو بہو نقل نہیں اتاری ہے، ہاں اگر فرق ہے تو یہ کہ عیسائی اور آریہ ایک حد تک معذور ہیں، اس لئے کہ ان کو اسلامی لٹریچر سے واقفیت بہت کم اور ان کے مذہبی معلومات نہایت محدود اور صحیح و غلط کی تمیز یکسر مفقود ہے، دوسرے وہ اپنی تیرہ درونی اور اس بغض و عداوت کی وجہ سے بھی جو ان کو اسلام و داعی اسلام علیہ السلام سے ہے، جھوٹ بولنے اور بے سرو پا الزام تراشنے اور آنخضرت ﷺ کی شان میں دریدہ دہنی کرنے پر مجبور ہیں، اور ''حق گو'' صاحب اسلام کے مدعی اسلامی معلومات کا خزانہ اور اسلام و داعی اسلام علیہ السلام کے ''جاں نثار'' ہیں اس لئے وہ کسی طرح معذور نہیں ہیں۔

افسوس

گر مسلمانی ہمیں است کہ حق گودارد
دے اگر در پس امروز بود فردائے

## ”حق گو“ اپنی اصل شکل میں

”حق گو“ صاحب اپنی زبان سے چاہے جو کچھ کہیں مگر اقتباس مذکورہ بالا ان کے دلی جذبات کی صاف پردہ دری کر رہا ہے، اور ہر چند کہ انہوں نے ہوشیاری سے اپنا گناہ حدیثوں اور ان کے راویوں کے سر تھوپ دیا ہے لیکن جب ہم دیکھتے ہیں، کہ جو الزامات انہوں نے قائم کئے ہیں ان میں سے اکثر کا کوئی نشان حدیث میں نہیں ہے، تو صاف کھل جاتا ہے کہ حقیقت میں تو ان کو اپنے عیسائی اور آریہ دوستوں کی ہمنوائی اور ان کی رضا جوئی مقصود تھی، لیکن ان باتوں کو اپنے نام سے لکھنے کی جرأت نہیں ہوئی، تو جھوٹ موٹ حدیثوں کے نام سے ان کو لکھ دیا۔

## ”حق گو“ کو چیلنج

اگر ”حق گو“ صاحب کو ہماری بات سے انکار ہو تو ہم ان کو چیلنج دیتے ہیں کہ انہوں نے الزامات نمبر ۲، ۳، ۴، ۵ کے لئے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت کا حوالہ دیا ہے، لہٰذا وہ کتب احادیث سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی ان روایات کو نقل کر کے ان کے لفظی ترجمہ کے ساتھ بلا کسی تحریف کے شائع کر دیں۔

## گستاخانہ اعتراضات کا دندان شکن جواب

میں تسلیم کرتا ہوں کہ حضرت جویریہ اور حضرت صفیہ رضی اللہ عنہما سے آپ نے نکاح کیا، اور یہ بیبیاں بے شبہہ خوبصورت بھی تھیں لیکن روایات میں یہ تو کہیں بھی مذکور نہیں ہے کہ آپ نے معاذ اللہ ان کے حسن پر فریفتہ ہو کر نکاح کیا، بلکہ اس کے برخلاف روایات میں بصراحت مذکور ہے کہ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا نے اپنے باپ سے

خود ہی آنحضرت ﷺ کی خدمت میں رہنے کی خواہش ظاہر کی۔[1] اور حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا واقعہ یہ ہے، کہ وہ رئیس بنی نضیرحی بن اخطب کی بیٹی تھیں جب وہ گرفتار ہوکر آئیں تو آنحضرت ﷺ کو خیال ہوا کہ اگر یہ کسی کی باندی اور کنیز بنادی گئیں، تو اس کو اپنی سخت بے عزتی سمجھیں گی، اس لئے ان کو نکاح کا پیغام دیا، انہوں نے منظور کر لیا۔

اس سلسلہ میں آپ نے عمرہ بنت جون کا نام بھی لیا ہے، حالانکہ ان کے قصہ میں بھی بصراحت مذکور ہے کہ ان کے باپ نے خود بارگاہ نبوی میں حاضر ہوکر درخواست کی کہ آپ میری لڑکی سے نکاح کر لیجئے اور یہ بھی ظاہر کیا کہ لڑکی بھی یہ شرف حاصل کرنے کی آرزو مند ہے۔[2] اس تفصیل سے ظاہر ہو گیا کہ ''حق گو'' صاحب کے الزام نمبر۲ کی کوئی بنیاد حدیثوں میں نہیں ہے، بلکہ اس کو انہوں نے محض اپنی جہالت کی بنا پر یا اپنے غیر مسلم دوستوں کی تقلید وحمایت میں لکھ دیا ہے۔

یہی حال الزام نمبر۳ کا بھی ہے، حدیثوں میں صرف اتنا مذکور ہے کہ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا جب بوڑھی ہوئیں، تو انہوں نے خود آنحضرت ﷺ سے عرض کیا کہ آپ میرے لئے باری مقرر نہ کیجئے میں اپنی باری حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو ہبہ کرتی ہوں، حضور ﷺ نے ان کی یہ درخواست قبول فرمائی۔[3] صحیح روایتوں میں اس کے سوا اور کچھ نہیں ہے، پھر یہ قصہ بھی تنہا حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ پیش آیا، پس معلوم نہیں کہ ''حق گو'' صاحب کو کیا عناد ہے کہ انہوں نے ایک بے بنیاد الزام تراش لیا اور اس کو ایسے الفاظ میں لکھا کہ جس سے مستفاد ہوتا ہے کہ ایسا واقعہ اکثر ہوتا رہتا تھا۔ (توبہ توبہ)

اور یہی کیفیت الزم نمبر۴ کی بھی ہے، کتب حدیث میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے

---

[1] اصابہ حالات جویریہ اور سیرۃ النبی شبلی
[2] فتح الباری: ۵/۲۸۷
[3] مسلم: ۱/۴۷۳، بخاری: ۲/۷۸۵

اس مضمون کی کوئی روایت ہی نہیں ہے، حضرت جابر رضی اللہ عنہ وغیرہ سے البتہ ایک روایت ہے، جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کے لوگوں کو یہ تعلیم دی ہے، کہ جب تم کسی عورت کو دیکھو اور تمہارے دل میں کوئی وسوسہ پیدا ہو جائے تو اپنی بی بی کے پاس چلے جایا کرو، اس وسوسہ کا علاج ہو جائے گا، لیکن اس روایت میں کسی عورت کے حسن کو دیکھ کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بے قرار ہو جانا معاذ اللہ مذکور نہیں ہے، اگر ''حق گو'' صاحب نے کسی عناد کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مقدس شان میں یہ گستاخی نہیں کی ہے، تو کیا وہ کسی روایت میں مذکورۂ بالا بے ہودہ الفاظ دکھا سکتے ہیں۔

اور یہی نوعیت پانچویں الزام کی ہے، ''حق گو'' صاحب نے اس الزام میں حضرت زینب اور حفصہ و ماریہ رضی اللہ عنہن کے واقعات کا حوالہ دیا ہے، حالانکہ حدیثوں سے یہ واقعات پایہ ثبوت کو نہیں پہنچتے، حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا سرے سے کوئی ایسا واقعہ مذکور ہی نہیں ہے، اور حفصہ اور ماریہ رضی اللہ عنہما کا جو قصہ دشمنان اسلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت شان کے لئے ذکر کیا کرتے ہیں اس کا بھی صحیح روایات میں کوئی نشان موجود نہیں، چنانچہ صحاح ستہ جو حدیث کے صحیح و مستند ترین مجموعے ہیں، ان میں حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی باری میں حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کے پاس جانے کا کسی جگہ اشارہ تک نہیں ہے، اور طبری وغیرہ کی بعض روایات میں جو قصہ مذکور ہے، اس کی نسبت عینی شرح بخاری (جلد۹ صفحہ ۵۴۸)، نووی شرح مسلم (جلد ۱ صفحہ ۴۷۹) میں مصرح ہے، کہ ''ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کا یہ قصہ کسی صحیح طریقہ سے وارد نہیں ہوا'' اور یہی بات قاضی عیاض نے بھی شرح مسلم میں کہی ہے[1] اور زمانہ حال کے نامور مورخ شبلی نعمانی کی بھی یہی تحقیق ہے، پس ایسی ناقابل اعتبار روایات کو دکھا کر جن کو حدیثوں کے ماننے والے خود کمزور اور بے اصل بتا رہے ہیں، سارے ذخیرہ احادیث کی نسبت بدگمانی پھیلانا کہاں کی دیانت ہے۔

---

[1] نووی: ۱/۴۷۹

اس مختصر بیان سے آپ نے اچھی طرح سمجھ لیا ہوگا، کہ ''حق گو'' صاحب کے چار الزامات تو بالکل بے بنیاد اور محض اتہام ہیں، اب رہی ان کی پہلی بات تو وہ بلا شبہہ حدیث سے ثابت ہے لیکن اس کو شہوت پرستی کہنا انتہائی نادانی اور پرلے درجہ کے بے انصافی ہے، افسوس ہے کہ ''حق گو'' نے الفاظ تو ضرور رٹ لئے ہیں، لیکن ان کے معانی سے قطعاً بے خبر ہیں، حیرت ہے کہ ان کو آج تک یہ خبر ہی نہیں کہ جائز محل میں جائز طریق پر طبعی خواہش کا پورا کرنا شہوت پرستی نہیں کہلاتا ہے، ورنہ پھر ''حق گو'' صاحب کے قول پر تو کوئی انسان شہوت پرستی سے خالی نہیں ہوسکتا۔

قرآن کریم نے بی بی اور کنیز سے حاجت برآری کی صریح اجازت دے کر یہ فرمایا ہے کہ بی بیوں اور کنیزں کے ساتھ خواہش پوری کرنے میں کوئی ملامت والزام نہیں ہے، لیکن ''حق گو'' صاحب کے نزدیک اس صورت میں بھی الزام ہے، کہئے ''حق گو'' صاحب کیا آپ حدیثوں کا انکار کر کے قرآن میں بھی اصلاح دینے لگے، کیا قرآن قریم کی ان آیتوں کے اطلاق وعموم سے یہ مستفاد نہیں ہوتا کہ اگر متعدد بیبیاں ہوں، اور ان سب کے پاس ایک ہی دن میں ہوآئے تو بھی ملامت نہیں ہے؟

پھر ''حق گو'' صاحب نے یہ بھی خیال نہ کیا کہ قرآن نے ہر مؤمن کے لئے چار چار عورتوں سے نکاح کرنے کی صراحۃً اجازت دی ہے اور ہر عورت کے لئے علیحدہ علیحدہ باری مقرر کرنے کا کوئی حکم بیان نہیں کیا ہے، پس اگر کوئی شخص چار عورتوں سے نکاح کر کے سب کے پاس ایک ہی شب میں چلا جائے تو وہ قرآنی حکم کی رو سے شہوت پرست کہلائے گا یا نہیں، اگر ''حق گو'' صاحب کہیں کہ وہ شہوت پرست ہے، تو مہربانی کر کے وہ مجھے بتائیں کہ یہ حکم قرآن کی کس آیت میں مذکور ہے، اور جب کہ قرآن نے باری کا مسئلہ بیان نہیں کیا تو شخص مذکور شہوت پرست کیوں کہا جائے گا، اور اگر ''حق گو'' صاحب کہیں کہ وہ شہوت پرست نہیں ہے، تو بتائیں کہ الزام نمبر ۱۰ میں جس حدیث کا حوالہ انہوں نے دیا ہے، اس کو پھر کیوں

مطعون کرتے ہیں۔

اسی طرح تاریخوں سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نو بیبیاں تھیں، اور اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو سورۂ احزاب میں یہ اجازت دی ہے کہ:

"اپنی ان بیبیوں میں سے جن کو چاہئے اپنے نزدیک کیجئے، اور جن کو چاہئے دور رکھئے۔"

پس اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی جملہ ازواج مطہرات کو کسی مصلحت سے ایک ہی رات میں اپنے نزدیک کر لیا تو "حق گو" صاحب بتائیں کہ اس آیت قرآنی سے اس فعل کا جواز ثابت ہوتا ہے، یا نہیں، اگر کہئے کہ نہیں تو میں کہوں گا کہ کیوں کیا قرآن نے کسی آیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یا عامہ مؤمنین کے لئے باری مقرر کرنا ضرور قرار دیا ہے، اور ایک دن یا رات میں سب بیبیوں سے صحبت کرنے کو ناجائز یا "شہوت پرستی" کا مرادف بتایا ہے، یا قرآن نے اسی مذکورہ بالا آیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ حکم دیا ہے کہ اپنی ازواج رضی اللہ عنہن کو باری باری سے علیحدہ علیحدہ راتوں میں اپنے نزدیک کیجئے؟ سو اگر ان دونوں صورتوں میں سے کوئی صورت نہیں ہے، تو یقیناً آیت بالا سے فعل مذکور کا جواز ثابت ہوگا اور اگر کہئے کہ ہاں فعل مذکور کا جواز آیت سے نکلتا ہے تو پھر آپ نے حدیث ہی کو نشانہ طعن کیوں بنایا، اپنے پیشتر غیر مسلموں کی طرح آیت ہی کی نسبت زہر افشانی کیوں نہیں کی؟

**نوٹ:** واضح ہو کہ یہ تقریریں تمام تر الزامی ہیں، اور اگر قائلین حدیث کو مسئلہ قسم کی وجہ سے اشکال پیش آئے، تو اس کا حل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر باری مقرر کرنا واجب نہ تھا، اور اگر واجب بھی ہو تو ایک دورہ کے ختم ہونے اور دوسرے کے شروع ہونے سے پہلے یہ واقعہ پیش آیا ہوگا، جس کی باری اس دن تھی اس کی اجازت سے ایسا ہوا تھا۔[1]

---

[1] نووی، فتح الباری

# اس عنوان کے ماتحت ''حق گو'' صاحب کی دوسری زہرافشانی

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب لکھتے ہیں:

''اسی طرح آپ کے مغازی میں کوئی بات ایسی نہیں ہے، جس کا الزام حدیثوں نے اور اس سے زیادہ واقدی نے آپ پر نہ لگایا ہو یعنی بوڑھے ناتواں کو قتل کرانا، بچوں والی ماں کو قتل کرانا، جنگ خیبر میں لوگوں کو آگ سے عذاب دینا کہ خزانہ کا پتہ بتائیں، کھیتوں اور مکانوں کو برد بار کرنا لوگوں کو تہ تیغ بیدریغ کرانا، ان کی عورتوں کو بلا نکاح لوگوں کے حوالہ کر دینا۔''

''حق گو'' صاحب کی جرأت قابل داد ہے، کہ حدیثوں کو مطعون کرنے کے لئے اتنی ساری باتیں لکھ ڈالیں، لیکن حوالہ ایک کا بھی نہ دیا، حالانکہ آپ کو چاہئے تھا کہ جس طرح یہ بے سروپا باتیں آپ نے دل سے گھڑ لی ہیں، ان کے لئے غلط حوالے بھی تراش لیتے ''حق گو'' صاحب اس افتراء پردازی و بہتان طرازی سے آپ اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکتے، جب کہ خود صحاح میں ذیل کی حدیثیں آپ کی تکذیب کے لئے موجود ہیں۔

## ''حق گو'' کے افتراؤں کا جواب بروئے احادیث

❶ ابوداؤد (جلد۲ صفحہ۲۵۹) میں بروایت انس رضی اللہ عنہ ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے، ''ولا تقتلوا شيخًا فانيًا ولا طفلاً ولَا صَغِيْرًا ولا امرأةً'' (یعنی) کسی ناتواں بوڑھے کو قتل نہ کرنا، نہ کسی بچے کو، نہ کسی کم عمر والے نابالغ لڑکے کو، نہ کسی عورت کو، اور بخاری (جلد۲ صفحہ۴۲۳) میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے، کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے

عورتوں اور بچوں کو قتل کرنے سے منع کیا، اور ابوداؤد و دیگر کتب صحاح میں ہے، کہ کسی لڑائی میں آنحضرت ﷺ نے کسی عورت کو مقتول پایا، تو بڑی ناگواری ظاہر فرمائی۔

ان حدیثوں سے "حق گو" صاحب کی پہلی اور دوسری بات کے بے سروپا اور افتراء ہونا آفتاب کی طرح روشن ہے۔

❷ حدیثوں میں کوئی ایسا واقعہ مذکور نہیں ہے، کہ آنحضرت ﷺ نے جنگ خیبر میں خزانہ چھپانے والوں کو آگ سے عذاب دیا، بلکہ اس کے برخلاف ابوداؤد میں مذکور ہے، کہ حی بن اخطب کے بھائی سعیہ سے آنحضرت ﷺ نے خزانہ کی نسبت دریافت کیا، اور اس نے چھپایا، لیکن اس کا کچھ ذکر نہیں ہے، کہ آنحضرت ﷺ نے اس کو کوئی معمولی ہی سزا دی، اور بعض لوگ جو یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ کنانہ یہودی اسی جرم میں مارا گیا، تو یہ بالکل غلط ہے، کنانہ محمود بن مسلمہ کے قصاص میں مارا گیا ہے، جیسا کہ تاریخ طبری میں مصرح ہے، اور یوں بھی یہ بات لغو معلوم ہوتی ہے، اس لئے کہ اگر کنانہ کا یہی جرم تھا، کہ اس نے خزانہ چھپایا تھا، تو یہ جرم سعیہ نے بھی کیا تھا، جیسا کہ ابوداؤد میں مصرح ہے، لیکن اس کی سزایابی یا قتل کا ذکر کوئی نہیں کرتا، بہر حال حدیثوں میں اس الزام کا کوئی نشان نہیں۔

❸ کھیتوں کے برباد کرنے کا کوئی واقعہ حدیثوں میں مذکور نہیں ہے، ہاں غزوہ بنی نضیر میں لینہ (ایک قسم کی کھجور) کے کچھ درخت کٹوانے اور ان کے جلوانے کا ذکر ضرور ہے، لیکن یہ تنہا حدیثوں میں نہیں، بلکہ قرآن مجید میں بھی مذکور ہے، اور خدا تعالیٰ نے اس کا ذکر کرتے ہوئے بجائے اظہار ناراضی کے اپنی رضامندی کا اظہار فرمایا ہے، کہ یہ سب ہماری اجازت و خوشی سے ہوا ہے، سورہ حشر میں ارشاد ہوتا ہے کہ "وَمَا قطعتم مِنْ لِینَۃٍ اَوْ ترکتموھَا قائمۃً علی اصُولھا فباذن اللّٰہ ولیخزی الفاسقین" (یعنی) تم نے لینہ کے جو درخت کاٹے یا ان کو اپنی جڑوں پر کھڑا رہنے دیا، تو یہ سب اللہ کے حکم سے تھا، اور تاکہ خدا فاسقوں کو ذلیل و رسوا

کرے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا عفو عام اور کرم بے پایاں

۴ لوگوں کو تہ تیغ بے دریغ کرانا بھی حدیثوں سے ثابت نہیں ہوتا، بلکہ وہ آپ کے عفو عام اور کرم بے پایاں کے واقعات سے بھری ہوئی ہیں، غزوۂ بدر، غزوہ بنی مصطلق، فتح مکہ اور ہوازن کے اسیروں کے حالات مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر کتب احادیث میں پڑھئے، اور میری تصدیق کیجئے۔

## توریت کی شہادت

اور اگر کسی شخص کو یہود بنو قریظہ کے واقعات سے دل میں خلجان پیدا ہو، تو وہ توریت کتاب استثناء کی یہ آیتیں پڑھے۔

> ''اور جب تو کسی شہر کے پاس ان سے لڑنے کے لئے آپہنچے، تو پہلے اس سے صلح کا پیغام کر، تب یوں ہوگا کہ اگر وہ تجھے جواب دے کہ صلح منظور، اور دروازہ تیرے لئے کھول دے تو ساری خلق جو اس شہر میں پائی جائے، تیری خراج گزار ہوگی، اور تیری خدمت کرے گی، اور اگر وہ تجھ سے صلح نہ کرے بلکہ تجھ سے جنگ کرے تو اس کا محاصرہ کر، اور جب خداوند تیرا خدا اسے تیرے قبضہ میں کر دے، تو وہاں کے ہر ایک مرد کو تلوار کی دھار سے قتل کر، مگر عورتوں اور لڑکوں اور مویشی کو اور جو کچھ اس شہر میں ہو اس کا سارا لوٹ اپنے لئے لے۔''[۱]

اس سے اس کو یقین ہو جائے گا کہ یہود بنی قریظہ کو جو سزا دی گئی، وہ بعینہ ان کی شریعت کے مطابق تھی، چنانچہ اسی وجہ سے سردار بنی قریظہ نے اپنے قتل سے پہلے یہ کہا کہ۔

---

[۱] کتاب استثناء ب ۲۰

''یہ جو کچھ ہو رہا ہے، یہی حکم الٰہی تھا، اور ایسا ہی لکھا ہوا تھا۔''[1]

۵ کافروں کی اسیر عورتوں کو کنیز بنانے کا الزام بھی نہایت بے ہودہ الزام ہے، تاریخ شاہد ہے کہ یہ دستور نہایت قدیم ہے، اور مہذب سے مہذب حکومتوں میں اس کا رواج ہمیشہ رہا ہے، اور اگلی شریعتوں نے بھی اس کو جائز رکھا ہے، چنانچہ توریت کی کتاب استثناء کے باب ۲۱ میں اس کی اجازت بصراحت مذکور ہے، لہٰذا اتنا مذہب اسلام کو نشانۂ ملامت بنانا (جیسا کہ غیر مسلموں نے کیا ہے) سخت بے انصافی و بد دیانتی ہے، اور اس سے زیادہ بے انصافی حدیثوں کو مطعون کرنا ہے (جیسا کہ ''حق گو'' نے کیا ہے) اس لئے کہ قرآن کریم نے متعدد مقامات میں ''اَوْ مَا ملکت ایْمَانکُمْ'' کے عنوان سے کنیزوں سے نفع اٹھانے کو جائز و مباح قرار دیا ہے، اور سورۂ احزاب میں اس کے ساتھ ''مِمّا افاء اللّٰه علیْك'' کے الفاظ بھی ہیں، جو خاص ان چیزں کے لئے استعمال ہوتے ہیں، جو جنگ میں غنیمت کے طور پر حاصل ہوتی ہیں۔

## عرینین کا واقعہ

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب نے عرینین کا واقعہ صحیحین سے نقل کر کے لکھا ہے:

① ''ڈاکٹر زویمر ایک متعصب امریکن مشزی نے اس روایت کو ہو بہو فوٹو سے چھاپا ہے ② ایک ایسا شخص جو جانور کے وحشیانہ ذبح اور تیر باراں کرنے پر سختی سے منع کرتا ہے، اور اس وقت جب کہ آپ کے چچا حمزہ کا میدان احد میں مثلہ کیا گیا، بدلہ نہیں لیتا، وہ ایک انسان کو ایسی بے دردی سے قتل کرائے ناممکن ہے ③ اس روایت کے متن اور اسناد میں اختلاف و تناقض ہے ④ یہ روایت صرف حضرت انس سے مروی

[1] طبری

ہے، دوسرے کسی صحابی نے اس کا تذکرہ نہیں کیا ⑤ اس روایت میں پیشاب پینے کا حکم دینا بھی مذکور ہے، تو کیا حضور ﷺ ناپاک اور حرام چیزوں کے استعمال کا بھی حکم دیتے تھے۔"

## امر اوّل کا جواب

"حق گو" صاحب یورپ وامریکہ سے ایسے مرعوب ہیں، کہ جس بات کو کسی یورپین یا امریکہ نے معیوب کہہ دیا، وہ اس کو معیوب اور قابل نفرت سمجھنے لگتے ہیں، لیکن یہ مرعوبیت یا تقلید جامدان ہی کو مبارک ہو، مسلمانوں کے نزدیک حسن و قبح کا واحد معیار خدائے تعالیٰ و رسول ﷺ کا استحسان و استہجان ہے، زویمر نے اگر اس روایت کو فوٹو سے چھاپا تو یہ اس کی بے عقلی و بددیانتی ہے، اور اس کو "متعصب امریکن مشنری" جانتے ہوئے آپ کا اس کی اس حرکت سے متاثر ہونا اور اس حدیث کا انکار کر دینا بھی سخت نافہمی ہے، آپ کو عقل سے کام لینا چاہئے تھا، کہ متعصب عیسائی قرآن کریم، رسالت آنحضرت ﷺ اور اسلام میں سے کس چیز پر حرف گیری نہیں کرتے، اور ان میں سے کس کا مضحکہ نہیں اڑاتے، تو کیا آپ ان چیزوں سے بھی ہاتھ دھو بیٹھیں گے؟

## عیسائی اپنے گھر کی خبر لیں

آپ نے یہ بھی نہ سوچا کہ زویمر کو اس روایت پر حرف گیری کا کیا حق حاصل تھا، جب کہ عہد نامہ قدیم کی متعدد کتابوں میں مرتد کے قتل کا صریح حکم موجود ہے[1] اور کتاب خروج ب ۳۲ میں بنی اسرائیل کے ارتداد اور گوسالہ پرستی کے قصہ میں مذکور ہے:

"تب بنی لاوی اس کے پاس جمع ہوئے، اور اس نے انہیں کہا، کہ

---

[1] کتاب استثناء ب ۱۷ اور ب ۱۳ اور کتاب احبار ب ۲۴

خداوند، اسرائیل کے خدا نے فرمایا ہے کہ تم میں سے ہر مرد اپنی کمر پر تلوار باندھے اور ایک دروازے سے دوسرے دروازے تک تمام لشکر گاہ میں گزرتے پھرو، اور ہر مرد تم میں سے اپنے بھائی کو اور ہر ایک اپنے دوست اور ہر ایک آدمی اپنے قریب کو قتل کرے، اور بنی لاوی نے موسیٰ کے کہنے کے مطابق کیا، چنانچہ اس دن لوگوں میں قریب تین ہزار مرد مارنے پڑے، اور موسیٰ نے کہا کہ آج خداوند کے لئے اپنے تئیں مخصوص کرو ہر ایک مرد اپنے بیٹے اور اپنے بھائی پر حملہ کرے، تاکہ وہ آج تمہیں برکت دے۔''

زویمر کو انصاف کی ہوا لگی ہوتی تو سات آٹھ مرتدین کے بجائے ان تین ہزار آدمیوں کے ''نہایت بے دردی'' سے صرف ایک دن میں قتل کئے جانے کا فوٹو کھینچ کر بتاتا کہ یہ اس عہد قدیم کی تعلیم ہے جس کو جاری کرنے کے لئے حضرت مسیح علیہ السلام دنیا میں آئے تھے، آخر یہ کیا کہ دوسرے کی آنکھ کا تنکا تو نظر آتا ہے، لیکن اپنی آنکھ کا شہتیر نظر نہیں آتا؟

## امر ثانی پر گفتگو

''حق گو'' صاحب! ہوش میں آیئے، حدیثوں کا انکار کرنے کے بعد آپ کے لئے ممکن نہیں، کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جانوروں کے وحشیانہ ذبح اور تیر باراں کرنے سے منع کرنا، اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مثلہ کا بدلہ نہ لینا بیان کرسکیں یہ سب باتیں تو حدیث ہی کی بدولت معلوم ہوسکتی ہیں۔ اور اس کے آپ منکر ہیں۔ لہٰذا یا تو انکارِ حدیث سے توبہ کیجئے، یا ان باتوں کا ذکر چھوڑ دیئے، کہئے اب تو آپ کے لئے حدیث حلق کی ہڈی ثابت ہوئی ہوگی، کہ اگلتے بنے نہ نگلتے بنے، بہر حال خوب سوچ کر جواب دیجئے، اور اس کے بعد اپنی دوسری بدحواسی ملاحظہ کیجئے، کہ آپ عرنیین کے

قتل کو "بے دردانہ انتقام" سے تعبیر کرتے ہیں، حالانکہ آپ نے خود ہی عرینین کے واقعہ میں نقل کیا ہے کہ:

"① وہ مرتد ہو گئے (یعنی مسلمان ہونے کے بعد دین سے پھر گئے) اور ② آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چرواہے کو مار ڈالا ③ اور اونٹوں کو بھی ہانک لے گئے۔"

یعنی انہوں نے تین بڑے جرم کئے تھے، ارتداد اور قتل ناحق، اور ڈاکہ زنی، ان میں سے تنہا ارتداد اتنا بڑا جرم ہے، جس کا اور کوئی جرم مقابلہ نہیں کر سکتا، اور ہر شریعت میں اس کی سزا قتل قرار دی گئی ہے، تورات کی تصریحات پہلے آپ ملاحظہ کر چکے ہیں۔

## سزائے ارتداد اور قرآن

توریت کے اسی واقعہ کو قرآن نے یوں بیان کیا ہے:

﴿وَ اِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖ یٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْا اِلٰی بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْا اَنْفُسَكُمْ ذٰلِكُمْ خَیْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَیْكُمْ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ۝﴾

ترجمہ: "(یعنی) اور یاد کرو جب موسیٰ (علیہ السلام) نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم! تم نے بچھڑے کو اپنا معبود بنا کر اپنی جانوں پر ظلم کیا، اپنے خالق کی بارگاہ میں توبہ کرو، کہ اپنے لوگوں کو قتل کرو، یہ تمہارے لئے تمہارے خالق کے نزدیک اچھا ہے، وہ بہت توجہ کرنے والا مہربان خدا ہے۔"

دیکھئے قرآن نے بھی ارتداد کی سزا قتل ہی بتائی ہے، لیکن چونکہ آپ جیسے تعلیم یافتہ لوگوں کے نزدیک ایمان کی کوئی قیمت نہیں ہے، اور کفر و شرک کوئی جرم نہیں ہے،

(حالانکہ اگر آپ حقیقۃً قرآن کے متبع ہوتے، تو شرک سے بڑھ کر آپ کے نزدیک کوئی جرم نہ ہوتا، کہ خدا فرماتا ہے "اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ" یعنی شرک بے شبہ بہت بڑا ظلم ہے) اس لئے اس جرم کو کوئی اہمیت بھی نہ دیجئے، تو باقی دو جرم ہی کیا کم ہیں، قتل ناحق کے بدلے قتل، اسی طرح راہزنی کی سزا میں راہزن کی گردن اڑا دینا سولی دینا، اور الٹے ہاتھ پاؤں کاٹنا قرآن کا صریح حتمی حکم ہے، قتل ناحق کے باب میں "کتب عَلَيْكُمُ القِصَاصُ فِى القتلى" وغیرہ کی تلاوت کیجئے۔

## راہزنوں کی سزا

اور راہزنوں کے بارے میں ارشاد ہے:

﴿اِنَّمَا جَزَآءُ الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَسْعَوْنَ فِى الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ يُّقَتَّلُوْٓا اَوْ يُصَلَّبُوْٓا اَوْ تُقَطَّعَ اَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ اَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ ذٰلِكَ لَهُمْ خِزْىٌ فِى الدُّنْيَا﴾

کیا قرآن کے اس حکم کے بعد بھی عرینین کے قتل کو بے دردانہ انتقام کہیں گے؟ کیا قرآن نے ان مجرموں کے ساتھ ہمدردی کی تعلیم دی ہے؟ اچھا قرآن نہیں، دنیا میں کسی قانون ملکی نے ایسے مجرموں کے ساتھ ہمدردی کو جائز رکھا ہے، کیا آپ نے کسی حکومت کی تاریخ میں پڑھا ہے، کہ اس نے خونیوں، حکومت کے باغیوں اور ڈاکوؤں کو جاگیریں خلعتیں اور منصب دیئے ہوں؟ اگر نہیں تو پھر یہ حدیث آپ کی آنکھوں میں کیوں کھٹک رہی ہے۔

## عرینین کی سفاکیان

اس کے بعد سنئے کہ عرینین نے ایک ہی نہیں بلکہ کئی چرواہوں کو قتل کیا تھا[1] اور

[1] مسلم: ۵۷/۲، نسائی: ۱۶۷/۲

صحیح ابن حبان میں "ثم ما لوا علی الرعاۃ فقتلوھم" (یعنی عرینین چرواہوں کی طرف جھکے، اور ان کو مار ڈالا) اور انہوں نے چرواہوں کی آنکھوں میں گرم سلائیاں بھی پھیریں تھیں، مسلم (جلد۲ صفحہ۵۸)، ترمذی (صفحہ۳۶)، نسائی (جلد۲ صفحہ۱۶۸) میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، "انّما سَمَلَ النبیُّ صلّی اللّٰہ علیہ وسلَّم اعینھُمْ لَانَّھُمْ سَمَلُوا اعین الرعاۃ." (یعنی) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عرنیوں کی آنکھوں میں سلائی اس لئے پھروائی کہ انہوں نے چرواہوں کی آنکھوں میں سلائیاں پھیریں تھیں۔ اور سیر کی کتابوں میں یہ تصریح بھی ہے کہ انہوں نے چرواہوں کو مارا تھا، بعینہٖ ایسی ہی سزا ان کو دی گئی تا کہ پھر ان حرکات ناشائستہ کی جرأت کوئی نہ کرے، چنانچہ یہی وجہ ہے کہ اس کے بعد کسی کو ایسی سزا آپ نے نہ دی۔

## مثلہ کرنے سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ممانعت

بلکہ اس کے بعد خطبہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مثلہ کی برائیاں بیان کیں، اور سختی سے اس کو ممنوع قرار دیا، جیسا کہ خود حضرت انس رضی اللہ عنہ نے بیان کیا ہے۔[1]

غیر موذی بے زبان جانوروں پر خونی اور ڈاکو عرنیوں کو قیاس کرنا بھی "حق گو" صاحب ہی کی عقل جائز رکھتی ہے، اسی طرح حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مثلہ پر بھی غریبوں کے ظلم و ستم کو قیاس نہیں کیا جا سکتا، اس لئے کہ اولاً تو مرتد اور اصلی کافر کے احکام جدا جدا ہیں، ثانیاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس ظلم و ستم کا انتقام نہ لیتے تھے، جس کا تعلق براہ راست آپ سے ہو، حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی مظلومیت اسی قسم سے تھی، لیکن دوسرے مسلمانوں پر جو ظلم و ستم ہوتا تھا، اس کی واجبی سزا ظالموں کو ضرور دیتے تھے، اس لئے کہ اگر ایسا نہ کرتے، تو مظلومین کی دادرسی نہ ہوتی، اور نہ ظالموں کی عبرت ناک سزا دیکھ کر دوسرے لوگ ظلم سے باز رہتے، عرینین کا ظلم اسی قبیل سے تھا، اس لئے ان کو

[1] ابوداؤد، نسائی

سزا دینا ضروری اور واجب تھا، آدمی اپنے حقوق چھوڑ دے، اور معاف کر دے، لیکن دوسروں کے حقوق کو معاف کرنے کا اس کو حق نہیں ہے۔

## امر ثالث پر بحث

''حق گو'' صاحب نے اس روایت کے متن و اسناد کے اختلاف کا جو ذکر کیا ہے، وہ ان کی ناواقفیت کی بین دلیل ہے، متن میں انہوں نے یہ اختلاف دکھایا ہے کہ کہیں ان کو پیاسا تڑپا کر مارنا مذکور ہے، اور کہیں آنکھوں میں کانٹے چبھونے کا ذکر ہے، مگر واقعہ یہ ہے کہ اس کو اختلاف بیانی کہنا ناسمجھی ہے، بات یہ ہے کہ عرینین کے ساتھ یہ دونوں معاملے ہوئے تھے، مگر راویوں نے جب قصہ کو مختصر کر کے بیان کیا تو کسی نے یہ جزو حذف کر دیا، اور کسی نے وہ جزو حذف کر دیا، چنانچہ یہی وجہ ہے کہ جن روایتوں میں تفصیلی بیان ہے، ان میں دونوں باتیں مذکور ہیں۔[1] اور اسناد میں یہ اختلاف دکھایا ہے کہ:

ایک جگہ ہے ''محمد بن الصلت، حدثنا الولید حدثنا الاوزاعی عن یحیٰی عن ابی قلابة عن انس'' دوسری جگہ ہے ''موسی بن اسمٰعیل عن وھب عن ایوب عن ابی قلابة'' لیکن یہ بھی کوئی اختلاف نہیں ہے، قصہ یوں ہے کہ ابو قلابہ کے دو شاگرد ہیں، ایک ایوب دوسرے یحیٰی اور ان دونوں نے ابو قلابہ سے اس حدیث کو سنا ہے، پھر ایوب سے وہیب نے اور ان سے موسیٰ بن اسمٰعیل نے اس حدیث کو سنا ہے، اور یحیٰی سے اوزاعی نے، اور اوزاعی سے ولید نے اور ولید سے محمد بن الصلت نے سنا، پھر بخاری موسیٰ اور محمد بن الصلت دونوں کے شاگرد ہیں، اور ان دونوں سے انہوں نے اس حدیث کو سنا ہے، اس لئے کہیں موسیٰ کے واسطہ سے ان کی بیان کی ہوئی روایت ذکر کرتے ہیں، اور کہیں محمد بن الصلت کے واسطہ سے اس روایت کو ذکر کرتے ہیں، مجھے افسوس ہے کہ فن کی ایسی معمولی اور

[1] نسائی: ۲/۱۶۶، ۱۶۷

کثیر الوقوع بات بھی ''حق گو'' صاحب کو سمجھانی پڑتی ہے

ذوق بازیگۂ نہلان ہے سراسر یہ زمین
ساتھ لڑکوں کے پڑا کھیلنا گویا ہم کو

''حق گو'' صاحب آپ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ پروفیسر براؤن کی کوئی تحقیق آپ سے ان کے دو شاگرد نکلسن اور اسمتھ بیان کریں اور آپ اس تحقیق کو نقل کرنے کے وقت کبھی یوں کہیں کہ مجھ سے اس کو نکلسن نے بیان کیا، اور کبھی کہیں کہ مجھ سے اسمتھ نے بیان کیا، تو اس کو اختلاف بیانی نہ کہیں گے، بلکہ کہا جائے گا، کہ دونوں بیان صحیح ہیں۔

## امر رابع پر گرفت

یہ بھی ''حق گو'' صاحب کی لاعلمی اور انتہائی ناواقفیت ہے، اس واقعہ کو حضرت انس رضی اللہ عنہ کے علاوہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے[1] اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے[2] اور حضرت سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ عنہ نے[3] بھی روایت کیا ہے۔

## امر خامس پر نظر

حدیث مذکور پر ''حق گو'' صاحب کا پانچواں اعتراض بھی قلت تدبر کا نتیجہ ہے، پیشاب بے شک ناپاک ہے، اور اس کا استعمال بھی بے شبہہ حرام ہے لیکن آپ نے غور نہیں کیا، کہ عرینین کو استسقاء کی بیماری ہوگئی تھی، اطباء کی قلت، دواخانوں کے فقدان اور بے زری کی وجہ سے کوئی دوسرا علاج ممکن نہ تھا، اور عرب لوگ اس مرض کا علاج اونٹ کا پیشاب پلا کر کیا کرتے تھے، اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی جان بچانے کے لئے اونٹوں کا پیشاب پینے کی اجازت دی، جیسا کہ قرآن کریم نے مردار اور دم مسفوح وغیرہ کو حرام قطعی بتاتے ہوئے اس شخص کے لئے بقدر سد رمق

[1] نسائی: ۲/۱۶۷ [2] نسائی: ۲/۱۶۷، ابوداؤد: ۲/۱۴۰ [3] زرقانی: ۲/۱۷۶

استعمال کرنے کی اجازت دی، جس کی بھوک پیاس سے جان جا رہی ہو "فمن اضطر غیر باغ ولا عاد فلا اثم علیه" کیوں "حق گو" صاحب! کیا یہاں بھی آپ یہ سوال کر بیٹھیں گے کہ کیا خدا مردار کھانے کی اجازت دیتا ہے؟ تو پھر اسی عرینین کے واقعہ کو بھی قیاس کر لیجئے۔

"حق گو" صاحب نے ساتواں عنوان یوں قائم کیا ہے:

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ۹ سال کی عمر میں نکاح کرتے ہیں

اور اس کے ماتحت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے نکاح اور رخصتی کا واقعہ نقل کر کے لکھتے ہیں:

"نکاح کے لئے بلوغ کی شرط نہ صرف قرآن کے صاف صریح الفاظ "حتی اذا بلغوا النکاح" سے ثابت بلکہ کوئی متمدن قانون نہیں ہے، جو نکاح کے لئے بلوغ کو ضروری نہ کہتا ہو، نکاح سے میری مراد خلوت صحیحہ اور جماع ہے، اسلام میں نکاح ہی نہیں ہوتا ہے جب تک کہ عورت بالغ نہ ہو، کیونکہ ایجاب وقبول کے لئے شرط بلوغ ہے، عرب میں ہر زمانہ میں بلوغ کی عمر زیادہ رہی ہے۔"

"حق گو" صاحب کا یہ فرمانا تو ایک حد تک بجا ہے کہ خلوت و جماع کے لئے بلوغ شرط ہے، لیکن اس سے بہتر عنوان یہ تھا کہ، اہلیت وصلاحیت شرط ہے۔

## جواز نکاح کے لئے بلوغ شرط نہیں

باقی انکا یہ دعویٰ کہ نکاح کے لئے بلوغ کی شرط قرآن کے الفاظ "حتی اذا بلغوا النکاح" سے ثابت ہے، بالکل غلط ہے "حق گو" صاحب کو معلوم ہونا

چاہئے، کہ جس آیت کے یہ الفاظ ہیں، اس میں نکاح اور اس کے شرائط کا بیان نہیں ہے، بلکہ مال یتیم کی نگرانی وحفاظت کا حکم اس میں مذکور ہے، اور اس کا حاصل یہ ہے کہ ''جب یتیم بچے نکاح کو پہنچ جائیں، اور تم کو محسوس ہو کہ اب وہ اپنے مال کی حفاظت کریں گے، تو ان کو ان کا مال دے دو۔'' قرآن کے الفاظ یہ ہیں ''حتّٰی اذا بَلغُوا النکاح فَاِن آنستم مِنهم رُشدافا دفعُوا الیهِمْ اموالهم'' بتایئے کہ ان میں کس لفظ سے ثابت ہوتا ہے، کہ نکاح کے لئے بلوغ شرط ہے اور اس کا یہاں کیا محل ہے؟ اگر کہئے کہ آیت میں اگرچہ نکاح کا حکم مذکور نہیں، تاہم ''اِذا بَلغُوا النِکاح'' سے یہ مستفاد ہوتا ہے، کہ انسان ابتدائے پیدائش سے ہی جماع کے قابل نہیں ہوتا بلکہ اس کے لئے کوئی خاص وقت ہوتا ہے اس لئے فرمایا کہ ''جب یتیم بچے نکاح کو یعنی اس کے وقت کو پہنچ جائیں'' تو میں کہوں گا کہ بے شک یہ ضرور مستفاد ہوتا ہے لیکن اس خاص وقت کا بیان قرآن میں نہیں ہے، یعنی اس وقت کی قرآن نے تعیین نہیں کی کہ وہ حیض کی ابتداء یا آغاز احتلام کا وقت ہے، یا عمر انسانی کا کوئی معین سال، مثلاً پندرہواں یا اٹھارہواں سال، یا وہ وقت جب کہ مرد وعورت میں جماع کی قوت پیدا ہو جائے، چاہے حیض یا احتلام شروع ہو یا نہ ہو، اور عمر کے پندرہ یا اٹھارہ سال پورے ہوئے ہوں یا نہ ہوں، پس جب قرآن میں یہ تعیین نہیں ہے تو آپ کا مدعا کسی طرح ثابت نہیں ہوسکتا، اور نہ آیت آپ کے مفید مطلب ہو سکتی ہے۔

## یہ آیت ''حق گو'' کے مدعا کے خلاف ہے

بلکہ اگر آپ غور کریں گے تو یہ آیت آپ کے مطلب کے لئے بہت مضر ثابت ہوگی، وہ اس طرح کہ اگر جماع کے لئے اللہ کے علم میں کوئی خاص سال عمر کا متعین ہوتا، اور اس سے کم عمر میں وطی حرام ہوتی تو صاف صاف اس سال معین کا نام لینے میں کیا قباحت تھی؟ خصوصاً جب کہ قرآن کے سوا (بزعم منکر حدیث) اور کوئی ذریعہ

بیان بھی موجود نہ تھا، پس دو حال سے خالی نہیں، یا تو اس وقت خاص کی تعیین اللہ نے اپنے رسول ﷺ کے حوالہ کی ہوگی، اور لوگوں کو مامور کیا ہوگا کہ رسول اللہ ﷺ کے قول وفعل سے اس خاص وقت کی تعیین معلوم کرو، یا پھر اس کو زوجین اور ان کے اولیاء کی رائے پر چھوڑا ہوگا کہ زوجین خود یا ان کے سرپرست عرف و عادت اور جسمانی حالت وغیرہ کے ذریعہ سمجھیں کہ ان میں جماع کی قوت وصلاحیت پیدا ہوگئی ہے یا نہیں، بہر حال کسی شق میں جماع کے لئے کسی خاص عمر کی تحدید قرآن سے ثابت نہ ہوگی، نہ بلوغ بمعنی حیض واحتلام یا عمر خاص کا شرط نکاح بمعنی جماع ہونا اس سے ثابت ہوگا، اور اگر ''حق گو'' صاحب پہلی شق اختیار کریں گے، تو ان کو حدیث کا حجت ہونا بھی علی الرغم ماننا پڑے گا، اسی طرح اپنے اس فقرہ میں بھی کہ:

''اسلام میں نکاح ہی نہیں ہوتا جب تک عورت بالغ نہ ہو۔''

انہوں نے خلط مبحث کر دیا، اس لئے کہ اگر یہاں بھی نکاح سے مراد خلوت ہے تو یہ وہی پہلی بات ہوئی، لہٰذا تکرار بے فائدہ ہے، نیز اس کی یہ علت بیان کرنا کہ

''ایجاب وقبول کے لئے بلوغ شرط ہے۔''

بالکل بے جوڑ بات ہے، ہر آدمی جانتا ہے کہ ایجاب وقبول کی ضرورت نکاح بمعنی عقد میں پیش آتی ہے، بلکہ نکاح بمعنی عقد اسی ایجاب وقبول کا دوسرا نام ہے، اور اگر یہاں نکاح سے مراد عقد ہے، تو گزارش ہے کہ آپ کے اس فقرہ میں کہ ایجاب وقبول میں بلوغ شرط ہے، کس کا ایجاب وقبول مراد ہے، اگر کہئے کہ میاں بیوی کا تو جناب والا کو معلوم ہونا چاہئے کہ نابالغوں کے نکاح میں ایجاب وقبول ان کے ولی وسرپرست کرتے ہیں، اور انہی کے ایجاب وقبول کا جس کو وہ نابالغ کی جانب سے بحیثیت سرپرست کرتے ہیں، اعتبار کیا جاتا ہے، اور اگر کہئے کہ اولیاء اور سرپرستوں ہی کا ایجاب وقبول مراد ہے، تو صحیح ہے، لیکن ولی تو بالغ ہی ہوتا ہے، اور اسی کے ایجاب وقبول سے نابالغوں کا نکاح ہوتا ہے، پس میاں بیوی کی نابالغی کچھ

مضر نہ ہوگی، پھر آپ نے یہ کیسے لکھ دیا، کہ اسلام میں نکاح ہی نہیں ہوتا، جب تک کہ عورت[1] بالغ نہ ہو۔"

# ایجاب وقبول سرپرستوں کی طرف سے بھی ہوسکتا ہے

اور اگر آپ کا خیال ہے کہ ولی کوئی چیز نہیں اور جب تک کہ میاں بیوی ایجاب و قبول نہ کریں، نکاح نہیں ہوسکتا، اور نابالغ ایجاب وقبول کے اہل نہیں ہیں، اس لئے نابالغوں کا نکاح ممکن نہیں ہے، تو یہ محض بے بنیاد و بے دلیل خیال ہے مسلمانوں میں کوئی فرقہ آپ کا ہم خیال نہیں نہ اس خیال کی تائید کسی حدیث سے ہوتی ہے، نہ آیت سے، بلکہ قرآن کی متعدد آیات سے اس خیال کی تردید ہوتی ہے، ایک مقام پر ارشاد ہے "لَا تَنكِحُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَتّٰى يُؤْمِنُوا" اے اولیاء! نہ نکاح کرو (اپنی بہن بیٹیوں کا) مشرکین سے یہاں تک کہ وہ ایمان لائیں" (یعنی جب وہ ایمان لائیں، تو اپنی لڑکیوں وغیرہ کو ان سے بیاہ سکتے ہو) دیکھئے یہاں ولی سرپرست مردوں کو خطاب کر کے یہ حکم دینا اس بات کی دلیل ہے کہ نکاح میں ان کو بھی دخل ہے، دوسری جگہ فرمایا "وانکحوا الایامی منکم" یعنی اے سرپرستو! اپنے خاندان کی ان عورتوں کا جن کے شوہر نہیں ہیں، کسی سے نکاح کردو۔" اس آیت سے بھی معلوم ہوا کہ نکاح کر دینے کا اختیار سرپرستوں کو بھی حاصل ہے، اگر ان کو کچھ اختیار نہ ہوتا تو بے وجہ یہ حکم نہ دیا جاتا۔

اور حدیثوں میں بصراحت یہ حکم مذکور ہے کہ نابالغوں کا نکاح سرپرستوں کے

---

[1] سورۂ طلاق کے پہلے رکوع میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "وَالّٰئِی لَمْ یَحِضْنَ" اس میں نابالغ لڑکیوں کی عدت بیان فرمائی گئی ہے، ظاہر ہے کہ اگر نابالغوں کا نکاح ناجائز ہوتا تو ان کے لئے عدت کی بھی ضرورت نہ تھی، نابالغہ کی عدت کا ہونا اس امر کی روشن اور کھلی ہوئی دلیل ہے، کہ یہ نکاح جائز ہے، نہ معلوم منکرین حدیث کی عقلیں اس درجہ مسخ کیوں ہوگئی ہیں کہ قرآن شریف کے ایسے آسان اور واضح مسائل کو بھی نہیں سمجھ سکتے۔ (قاسمی عفا اللہ عنہ)

ایجاب وقبول سے ہو جاتا ہے۔

## ''حق گو'' کی دورنگی

مجھے ''حق گو'' صاحب کی اس دورنگی پر تعجب ہے، کہ وہ نکاح کے لئے گواہوں کا ہونا تو ضروری سمجھتے ہیں، حالانکہ گواہوں کی ضرورت بھی صرف حدیثوں سے ثابت ہے، قرآن میں اس کا کوئی ذکر نہیں ہے لیکن نابالغ کے نکاح کی صحت کو ولی کے ایجاب وقبول سے تسلیم نہیں کرتے، باوجودیکہ حدیثوں کے علاوہ قرآن سے بھی ثابت ہے۔

''حق گو'' صاحب کا یہ قول بھی محتاج دلیل ہے، کہ عرب میں بلوغ کی عمر ہمیشہ ہندوستان سے زیادہ رہی ہے ''حق گو'' صاحب نے کچھ نہ بتایا کہ ان کو اس کا کس طرح علم ہوا، اور اگر کہیں سے یہ ثابت بھی ہو جائے، تو آپ کے پاس اس کی کیا دلیل ہے کہ کبھی اس کے خلاف نہیں ہوسکتا۔

## خلاف عادت واقعات

کیا دنیا میں عادت کے خلاف واقعات نہیں ہوتے ہیں یہ موقع نہیں ورنہ میں آپ کے معصوم راویوں (یعنی عقلائے فرنگ) کی زبانی ایسے صدہا واقعات سناتا، اخبارات میں روزانہ ایسے واقعات کی اطلاعات شائع ہوتی رہتی ہیں پس اگر فرض بھی کر لیجئے، کہ عرب میں عموماً لڑکیاں ۹ برس میں بالغ نہ ہوتی ہوں، تو اس میں کیا استبعاد ہے، کہ کوئی لڑکی خلاف عادت ۹ ہی برس میں بالغ ہو جائے ''حق گو'' صاحب کو تو یہی مستبعد معلوم ہوتا ہے لیکن نہایت مستند طریق سے ثابت ہے کہ عرب میں بعض لڑکیاں نو[1] برس کی عمر میں ماں اور اٹھارہ برس کی عمر میں نانی ہوگئی ہوں۔[2]

---

[1] اخبار ''مدینہ'' بجنور مجریہ یکم جولائی ۳۴ میں یہ خبر کامل تحقیقات کے بعد شائع ہوئی ہے کہ وکٹوریہ ہسپتال دہلی میں ایک سات سال سے کم عمر کی لڑکی نے ایک بچہ جنا ہے ''جلت قدرتہ''۔ (اعظمی)

[2] دار قطنی: ص ٤٢٥

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی نسبت قابل وثوق ذرائع سے معلوم ہے، کہ ان کے جسمانی قوی بہت بہتر تھے، اور ان میں قوت نمو بہت زیادہ تھی، اس لئے بہت تھوڑی عمر میں وہ قوت ان میں پیدا ہوگئی تھی، جو شوہر کے پاس جانے کے واسطے ایک عورت کے لئے ضروری ہے، داؤدی نے لکھا ہے "وکانت عائشہ شبت شبابا حسنا" یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بہت عمدگی کے ساتھ سن شباب تک ترقی کی تھی، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے طبعی حالات تو ایسے تھے ہی، ان کی والدہ نے ان کے لئے ایسی غذا کا بھی خاص اہتمام کیا تھا کہ وہ جلد از جلد ترقی کر جائیں، چنانچہ ابوداؤد (جلد۲ صفحہ۹۸) اور ابن ماجہ (صفحہ۲۴۶) میں خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان مذکور ہے، کہ میری والدہ نے میری جسمانی ترقی کے لئے بہتیری تدبیریں کیں، آخر ایک تدبیر سے خاطر خواہ فائدہ ہوا، اور میرے جسمانی حالات میں بہترین انقلاب پیدا ہو گیا، اس کے ساتھ اس نکتہ کو بھی فراموش نہ کرنا چاہئے، کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو خود ان کی والدہ نے بدون اس کے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے رخصتی کا تقاضا کیا گیا ہو، خدمت نبوی میں بھیجا تھا، اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی والدہ پر کیا موقوف ہے کوئی ماں اپنی بیٹی کی دشمن نہیں ہوتی، بلکہ لڑکی سب سے زیادہ اپنی ماں ہی کی عزیز و محبوب ہوتی ہے، اس لئے ناممکن ہے کہ انھوں نے صلاحیت واہلیت سے پہلے ان کو رخصت کیا ہو۔

## اس حدیث کے غلط ہونے کی پہلی وجہ

اس کے بعد "حق گو" صاحب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی بعمر نہ سالگی کی تردید چار وجہوں سے کرتے ہیں:

"اول حضرت اسماء حضرت عائشہ کی بہن ان سے دس سال بڑی تھیں، اور اسماء کی عمر انتقال کے وقت یعنی ۷۶ھ ("حق گو" صاحب نے سنہ غلط نقل کیا ہے، ۷۳ھ ہونا چاہئے) میں سو سال سے متجاوز تھی (صحیح یہ

ہے، کہ سو سال تھی) حضرت اسماء کے بڑے صاحبزادے عبدالرحمٰن بن زبیر آنحضرت ﷺ کے سامنے اس قدر جوان تھے کہ انہوں نے اس عورت سے نکاح کیا، جس نے اپنے شوہر کی شکایت کرتے ہوئے ان کو کپڑے کے کھونٹ سے مشابہت دی تھی، بہر حال ہجرت کے سال اسماء کی عمر ۲۵، ۲۶ سال سے کم نہ تھی، اور اس لئے حضرت عائشہ کا سن منگنی کے وقت ۱۶ سال اور نکاح کے وقت ۱۹ سال تھا۔"

## "حق گو" کی "اعلیٰ قابلیت" کے چند نمونے

"حق گو" صاحب نے اس وجہ میں اپنی قابلیت کی خوب خوب نمائش کی ہے، اکمال سے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کا سن وفات ۷۶ھ نقل کیا، حالانکہ اس میں ۷۳ھ مذکور ہے، اسی کتاب سے ان کی عمر سو سال سے متجاوز بتائی، حالانکہ اس میں سو ہی کا ذکر ہے، ہجرت کے وقت حضرت اسماء رضی اللہ عنہ کی عمر ۲۵، ۲۶ سال بتائی، حالانکہ خود ان کی تحریر کے مطابق ۲۴ سال سے زیادہ نہیں ہوتی، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی عمر منگنی کے وقت ۱۶ بتائی، حالانکہ ان کی تحریر سے ہجرت کے وقت بھی حضرت عاشہ رضی اللہ عنہا کی یہ عمر ثابت نہیں ہوتی بلکہ ۱۶ کے بجائے ۱۴ سال ثابت ہوتی ہے، اور چونکہ تاریخوں سے ثابت ہے، کہ ہجرت سے تین سال پہلے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی منگنی یعنی عقد ہو چکا تھا،[1] پس "حق گو" صاحب کے مقدمات کی بنا پر منگنی کے قت ۱۱، اور رخصتی کے وقت ۱۴ سال کی عمر ثابت ہوگی، اور سب سے بڑھ کر لطیفہ یہ ہے کہ "حق گو" صاحب نے عبدالرحمٰن ابن الزبیر رضی اللہ عنہ کو جن کی بی بی نے آنحضرت ﷺ کی خدمت میں شکایت کی تھی، حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کا بیٹا لکھ دیا، حالانکہ یہ بالکل غلط ہے، یہ عبدالرحمٰن نہ اسماء رضی اللہ عنہا کے بیٹے ہیں، نہ زبیر بن العوام شوہر اسماء رضی اللہ عنہا کے بلکہ وہ زبیر (بروزن

---

[1] زرقانی و فتح وغیرہ

کریم) ابن باطیا کے بیٹے ہیں۔[1]

''حق گو'' صاحب کی قابلیت کا اندازہ اس سے لگائیے کہ چند سطروں میں انہوں نے پانچ فاش غلطیاں کی ہیں۔

## اکمال کی عبارت پر بحث

اس کے بعد اب اصل بحث پر گفتگو ہے، کہ بے شبہہ اکمال کی عبارت سے یہ نتیجہ نکلتا ہے، کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی چودہ سال کی عمر میں ہوئی لیکن اس میں کوئی شبہہ نہیں ہے کہ صاحب اکمال نے اس عبارت میں کہیں ضرور غلطی کی ہے، ورنہ لازم آئے گا، کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا اپنے شوہر حضرت زبیر رضی اللہ عنہ سے ۹ سال بڑی ہوں، اس لئے کہ اکمال کی عبارت سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی عمر ہجرت کے سال ۲۷ برس کی تھی، اور مستدرک حاکم وغیرہ میں ہے کہ زبیر کی عمر اس وقت ۱۸ سال کی تھی، نیز یہ بھی ثابت ہے کہ حضرت عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ، حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے پہلوٹے ہیں، اور ان کی پیدائش ہجرت کے پہلے ہی سال میں ہوئی، پس اگر ہجرت کے سال حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی عمر ستائیس سال ہو تو نہایت مستبعد معلوم ہوتا ہے، کہ عبداللہ پہلوٹے ہوں، اور ان سے پہلے حضرت اسماء رضی اللہ عنہ کے ۲۷ سال تک کوئی اولاد نہ ہوئی ہو، اور سب سے بڑی بات یہ کہ خود ان کے دو کلاموں میں سخت تعارض واقع ہو جائے گا، اس لئے کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے حال میں جو کچھ انہوں نے لکھا اس سے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی عمر ہجرت کے سال ۱۷ برس ثابت ہوتی ہے، لیکن خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حال میں انہوں نے لکھا ہے کہ ہجرت کے ڈیڑھ سال بعد یا سات ماہ بعد ان کی عمر نو سال کی تھی، پھر دوسرا تعارض یہ ہے کہ ان کے پہلے قول کی بنا پر وفات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی عمر ۲۷ سال

---

[1] فتح الباری: ۳۷۵/۵

ہوگی، لیکن حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حال میں خود انہیں نے تصریح کی ہے، کہ ''اس وقت ان کی عمر اٹھارہ سال کی تھی'' پس جب ان کے کلام میں تعارض واقع ہو گیا تو ان کا کلام قابل استدلال نہ رہا۔

## دوسری وجہ

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب کی دوسری وجہ ملاحظہ ہو:

''عبدالرحمٰن بن ابی بکر فتوحات شام میں قائد اعظم (سپہ سالار) تھے، اور وہ حضرت عائشہ سے سن میں اس قدر چھوٹے تھے، کہ حضرت عائشہ ان کو وضو کا طریقہ سکھایا کرتی تھیں، پس اگر حضرت عائشہ کا سن ہجرت میں نو سال رکھا جائے، تو اس حساب سے عبدالرحمٰن کی قیادت فتوحات شام میں اس قدر کمسنی میں پائی جاتی ہے، کہ محال ہے فتوحات شام ۱۶ھ کا واقعہ ہے۔''

## ''حق گو'' کے تاریخی معلومات کی رسوائی

''حق گو'' صاحب نے اس وجہ کو ذکر کر کے اپنی تاریخ دانی کو حد درجہ رسوا کر دیا، اولاً تو حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما ایک حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کیا، اپنے تمام بھائی بہنوں سے بڑے تھے، اور کتابوں کا ذکر چھوڑیئے، خود اسی اکمال میں جس کا حوالہ ''حق گو'' صاحب نے پہلی وجہ میں دیا ہے مذکور ہے، ''وکان اسنّ وُلد ابی بکر'' (یعنی) یہ اولاد ابو بکر میں سب سے بڑے تھے، حیرت ہے کہ ''حق گو'' صاحب نے دوسری وجہ لکھتے وقت اکمال کی طرف مراجعت کیوں نہیں کی، ثانیاً حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے طریقۂ وضو سکھانے کا جو ذکر انہوں نے کیا ہے، اس کی اصلیت یہ ہے، کہ ایک دن حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئے اور پانی مانگ کر وضو کرنے لگے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اعضاء کو اچھی طرح

اور پورا دھویئے، اس واقعہ سے صرف اتنا معلوم ہوتا ہے کہ شاید حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے جلدی میں وضو کیا، اور کوئی جگہ خشک رہ گئی، اس لئے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان کو بالکل اسی طرح جس طرح کوئی چھوٹا آدمی اپنے بڑے کو اس کی بھول و چوک پر متنبہ کر دیتا ہے، حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کو ٹوک دیا، حدیث و تاریخ میں اس قسم کے صدہا واقعات ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اپنے سے بہت معمر صحابیوں کو بہت بہتیری باتیں بتائیں، تو کیا وہ سب صحابہ رضی اللہ عنہم ان سے کمسن قرار پائیں گے، ثالثاً اگر بالفرض حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے چھوٹے بھی ہوں، تو فتوحات شام میں ان کی قیادت محال تو درکنار مستبعد بھی نہیں ہے، ''حق گو'' صاحب کے نزدیک اگر وضو کا طریقہ سکھانے کی وجہ سے حضرت عبدالرحمٰن کا چھوٹا ہونا ضروری ہو تو اس کے لئے نو برس چھوٹا ہونا ان کے نزدیک بھی بہت کافی ہوگا لیکن اس تقدیر پر بھی فتوحات شام کے ایام میں ان کی عمر ۱۶ سال ہوگی، جو قابلیت قیادت کے لئے بہت کافی ہے، ''حق گو'' صاحب کو معلوم ہونا چاہیئے کہ قیادت جنگ کے لئے پیر فانی ہونا شرط نہیں ہے، قابل ہونا چاہیئے، خواہ وہ نوجوان ہی ہو، اور اس کے لئے ان کو حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کی قیادت کا واقعہ پڑھنا چاہیئے جن کو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قائد مقرر کیا تھا، باوجودیکہ اس وقت ان کی عمر ۱۸ یا ۲۰ سال تھی۔[1]

## تیسری وجہ

''حق گو'' صاحب نے یہ ذکر کی ہے:

''یہ ثابت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جنگ جمل میں شرکت کی، اور قرآن سے ظاہر ہے کہ امہات المومنین کو گھر سے نکلنے کی اجازت نہیں، تاوقتیکہ وہ مستثنیات میں داخل نہ ہو جائیں، یعنی بوڑھی نہ ہو جائیں، پس اگر ان کی مفروضہ عمر (یعنی نو سال رخصتی کے وقت) تسلیم کر لی جائے، تو

---

[1] اصابہ

جنگ جمل میں ان کا بڑھاپا نہ آیا، (لہٰذا قرآن کی مخالفت لازم آئے گی) اور یہ حضرت عائشہ سے نہایت بعید ہے۔"

## اس کا جواب

"حق گو" صاحب کی یہ وجہ بھی ان کے قلت تدبر کی شرمندہ احسان ہے، قرآن پاک میں ازواج مطہرات کو گھر سے باہر نکلنے کی ممانعت مطلق نہیں ہے، بلکہ یہ ممانعت اس صورت کے ساتھ مخصوص ہے، کہ زمانۂ جاہلیت کے انداز پر نکلنا ہو، یعنی زیب وزینت کے ساتھ رنگین لباسوں میں ملبوس ہوکر بے پردہ نکلنے کو ممنوع قرار دیا گیا ہے، قرآن کریم کے صریح الفاظ ہیں "وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن تبرج الجاهلية الاولى" (یعنی اپنے گھروں میں قرار پکڑو، اور جاہلیت قدیم کے انداز پر بناؤ سنگار کر کے نہ نکلو) لہٰذا جب بے بناؤ سنگار کے اور با پردہ نکلنے کو قرآن نے منع کیا ہے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا چاہے جس سن میں بھی جنگ جمل میں شریک ہوئی ہوں، اس آیت کی مخالفت لازم نہیں آسکتی، اور نہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا نکلنا قابل اعتراض ہوسکتا ہے، تاریخوں سے ثابت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہودج میں سوار ہوکر پورے پردے کے ساتھ گئی تھیں۔ "حق گو" صاحب نے اس پر بھی غور نہ کیا کہ اس آیت کے نزول کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود ازواج مطہرات کو لے کر حج وعمرہ کے لئے گھر سے نکلے، پس اگر یہ حکم مطلق ہوتا، تو کیونکر ممکن تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کو لے کر جاتے۔

پھر یہ بھی غور کرنا چاہئے کہ قرآن میں اس آیت کے بعد ایک اور آیت بھی ہے، جس میں ازواج مطہرات کو گھونگھٹ نکالنے کا حکم دیا گیا ہے، پس اگر ان کے لئے باہر نکلنا قطعاً ممنوع ہے، تو گھونگھٹ نکالنے کا حکم دینا بے ضرورت ہوگا، اس لئے کہ اس کی ضرورت تو باہر ہی نکلنے میں پیش آسکتی ہے۔

اچھا ان سب باتوں کو جانے دیجئے اور فرض کر لیجئے کہ ''حق گو'' صاحب کے تمام مقدمات صحیح ہیں، جب بھی تو ان کا یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ جنگ جمل میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بڑھاپا نہ آیا تھا، معلوم ہوتا ہے ''حق گو'' صاحب کو واقفیت نہیں ہے کہ جنگ جمل ۳۶ھ کا واقعہ ہے، اور رخصتی کے وقت اگر ان کی عمر نو سال مانی جائے تو جنگ جمل میں ان کی عمر ۴۵ سال ہوتی ہے، اور اس عمر کو خود ''حق گو'' صاحب بڑھاپے کی عمر مانتے ہیں، آپ کو یاد ہوگا کہ وہ اسی رسالہ کے (صفحہ ۸) میں لکھ چکے ہیں، کہ:

''(آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) اپنی ساری جوانی ایک بوڑھی بیوہ کے ساتھ گزار چکے تھے۔''

ظاہر ہے کہ اس ''بوڑھی بیوہ'' سے مراد حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا ہیں، اور تاریخوں سے ثابت ہے کہ ان کی عمر نکاح کے وقت ۴۵ سال سے کسی طرح زیادہ نہ تھی، بلکہ اکثر اصحاب سیرۃ کے قول پر ۴۰ سال سے زیادہ نہ تھی۔

پس حیرت ہے کہ جب بقول ''حق گو'' صاحب حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا بڑھاپا ۴۰ سال کی عمر میں آگیا تھا، تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بڑھاپا ۴۵ سال کی عمر میں کیسے نہیں آیا؟

## چوتھی وجہ

اس کے بعد ''حق گو'' صاحب نے چوتھی وجہ یہ ذکر کی ہے کہ:

''عمروں کے متعلق روایتیں نہایت متضاد ہیں، کوئی نہیں کہہ سکتا کہ حضرت فاطمہ کا کس سنہ میں انتقال ہوا، اور ان کی کیا عمر تھی، حضرت عائشہ کی (رحلت) کے متعلق روایات مختلف ہیں۔''

## اختلاف روایات سے کوئی فن بے اعتبار نہیں ہوسکتا

ہم تسلیم کرتے ہیں کہ عمروں کے متعلق روایات مختلف ہوتی ہیں، لیکن تنقید

روایات کے اصول سے محقق اور راجح بات کا پتہ چل جاتا ہے، لہٰذا اس اختلاف کی بنا پر فن بے اعتبار نہیں ہوسکتا، علاوہ بریں یہاں اس تضاد کا ذکر بالکل بے محل ہے، اس لئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی بعمر نو سال کے خلاف کوئی روایت موجود ہی نہیں، صحیحین کے علاوہ اور جہاں جہاں ان کی رخصتی کا ذکر ہے، سب جگہ ۹ ہی سال میں رخصتی کو لکھا ہے کیا ''حق گو'' صاحب اس کے خلاف کوئی روایت پیش کر سکتے ہیں؟

# ''حق گو'' صاحب کے ملحدانہ بیانات

مذکورہ بالا سات عنوانوں کے بعد ''حق گو'' صاحب نے چند اور دلآزار عنوان قائم کئے ہیں، اور ان کے ماتحت نہایت آزادی سے اپنے ملحدانہ خیالات کو ظاہر کیا ہے، اور محدثین کرام وفقہائے اسلام رحمۃ اللہ علیہم پر خوب گندگیاں اچھالی ہیں، یہ عنوانات بجائے خود ان کی بے دینی والحاد کے مستقل دلائل ہیں، چند عنوان ملاحظہ ہوں، ''یہودیت وحدیث'' ''مسیحیت وحدیث'' اور ''حدیث ومجوسیت'' ان عنوانات کے ماتحت ''حق گو'' صاحب نے یہ بیان کیا ہے کہ، حدیث کا تمام تر سرمایہ انہی غیر مسلم قوموں سے ہاتھ آیا ہے، اور محدثین نے انہی قوموں کی باتوں کو سن کر اور ہر بات کے لئے ایک فرضی اسناد بنا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر دیا ہے، مگر افسوس ہے کہ اپنے تخیلات فاسدہ اور توہمات باطلہ کے سوا اس بیان کی کوئی دلیل انہوں نے ذکر نہیں کی، پس اس حالت میں آپ سمجھ سکتے ہیں کہ ان کی باتیں کہاں تک قابل التفات وتوجہ ہوسکتی ہیں، کیا ''حق گو'' صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ انگریزی داں طبقہ جس میں وہ اپنے ملحدانہ خیالات کی اشاعت کرنا چاہتے ہیں، ان کی ہر بے دلیل بات اور بے ثبوت دعویٰ کو تسلیم کر لے گا، کیا یہ طبقہ تاریخی حقائق کے خلاف آپ کے بے بنیاد مزعومات کو بے تامل مان لے گا، ہم کو حیرت ہے کہ ''حق گو'' صاحب

نے اس طبقہ کی نسبت یہ خیال کیسے قائم کرلیا، اور مستند تاریخی بیانات کے خلاف ان کو یہ لکھنے کی کیونکہ جرأت ہوئی کہ۔

''خلفائے راشدین کے زمانہ میں اور خصوصاً حضرت عمر کے سامنے کسی کی مجال نہ پڑتی تھی کہ وہ کوئی حدیث بیان کرے اور یقینی بات ہے کہ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز کے زمانے سے قبل تک لوگ حدیثوں کو نہ جانتے تھے، یہی وجہ ہے کہ جو سنگین واقعات اس سے پہلے پیش آئے مثلاً شہادت امام حسین وعبداللہ بن زبیر وفتنہ وبغاوت بزمانہ عثمان اور جنگ جمل وغیرہ ان میں سے ایک کا بھی اشارہ قیامت کی پیشین گوئیوں کے سلسلہ میں نہیں ہے۔''

## صحابہ رضی اللہ عنہم کی روایت حدیث اوران کا حدیث کے سامنے سر تسلیم خم کرنا

''حق گو'' صاحب نے ان سطروں میں جن تاریخی حقائق کا انکار کیا ہے، ان کے انکار کی جرأت کوئی حیا دار انسان نہیں کرسکتا، خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم نے خود حدیثیں بیان کی ہیں، اور دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم سے بہت سے مقدمات میں حدیثیں دریافت کر کے ان کے مطابق فیصلے کئے ہیں، تاریخ الخلفاء تاریخ کی چھوٹی سی کتاب ہے، اس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیان کی ہوئی ایک سو چار حدیثوں کا ذکر موجود ہے، اور تاریخوں میں یہ بھی بصراحت مذکور ہے کہ جب صحابہ میں اختلاف ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کہاں دفن کیا جائے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ایک حدیث سنا کر اس اختلاف کو رفع کیا، پھر خلافت کے مسئلہ میں انصار ومہاجرین کا اختلاف ہوا تو، اس موقع پر بھی انصار کے مناقب اور قریش کے استحقاق خلافت کی حدیثیں سنا کر دونوں گروہوں کو متفق کر دیا، اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی ان کے سامنے

روایت حدیث کی ہے۔

## روایت حدیث میں صحابہ رضی اللہ عنہم کی احتیاط

ہاں اتنا ضرور ہے کہ حضرت شیخین خصوصاً حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سخت تاکید تھی کہ حدیثوں کے بیان کرنے میں بے احتیاطی نہ کی جائے، خوب غور و فکر کر کے صحیح بات بیان کی جائے ایسا نہ ہو کہ زیادہ گوئی میں کوئی غلط بات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب ہو جائے، یہ ساری باتیں علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ، علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کی تاریخی تصنیفات میں تفصیل سے مذکور ہیں، اور یہی حال حضرت عثمان، حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم کا بھی تھا، لہٰذا یہ کہنا کہ۔

''عمر بن عبدالعزیز سے پہلے لوگ حدیثوں کو نہ جانتے تھے۔''

ایسا جھوٹ ہے، جس کی کوئی تاویل ممکن نہیں ہے، ''حق گو'' صاحب کو اگر عربی کتابوں پر دسترس حاصل نہ تھا، تو کم از کم سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مقدمہ ہی ملاحظہ کر لیتے، ہندوستان کا یہ وسیع النظر مورخ کتنی صراحت سے لکھتا ہے کہ۔

''صحابہ اور خلفائے راشدین کے زمانہ میں اگرچہ فقہ و حدیث کی نہایت کثرت سے اشاعت ہوئی، اور بہت سے درس کے حلقے قائم ہوئے، لیکن جو کچھ تھا زیادہ تر زبانی تھا۔''

اس کے بعد بنو امیہ کے عہد میں تصنیف و تالیف کے شروع ہونے کا ذکر کر کے لکھتے ہیں کہ:

''حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ آیا، تو انہوں نے تصنیف و تالیف کو زیادہ ترقی دی۔''

ان اقتباسات سے ثابت ہوتا ہے کہ۔

1. صحابہ و خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے عہد میں بکثرت احادیث کی روایت ہوئی۔
2. کچھ حدیثیں قید کتابت میں بھی آئی ہیں لیکن زیادہ تر زبانی روایت ہوتی تھی۔

③ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ سے پہلے ہی تصنیف کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا۔

④ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں تصنیف کو ترقی ہوئی۔

لہٰذا ''حق گو'' صاحب کا یہ کہنا کہ:

''حدیث کی سب سے پہلی کتاب جو مدون ہوئی وہ ابن جریج المتوفی ۱۵۰ کی ہے۔''

بالکل غلط ہے، اس لئے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ اس سے پہلے بھی حدیث کی کتابیں لکھوا چکے تھے، اور ان کا زمانہ خلافت ۹۹ھ سے ۱۰۱ھ تک ہے، بلکہ ان سے پہلے بھی تصنیفیں ہو چکی تھیں۔

## مغازی پر حملہ

بہر حال ''حق گو'' صاحب کے مذکورہ بالا بیان کے غلط ہونے میں تو کوئی شبہہ نہیں لیکن اس کو چھوڑیئے اور ان کی یہ بات یاد رکھئے کہ۔

''عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے پہلے کوئی حدیثوں کو جانتا نہ تھا۔''

اور اس کے بعد ان کا دوسرا بیان پڑھئے لکھتے ہیں:

''ایک ہی صدی کے بعد...... وضع حدیث کی گرم بازاری ہوئی،...... مسلمانوں کا پہلا دور فتوحات ملکی اور سیاست کا تھا، اس دور میں اگر انہوں نے رسول اللہ کی مبارک سیرت کے کسی شعبہ سے اعتناء کیا ہے تو وہ آپ کی سنیت وعبادت نہیں ہے، بلکہ مغازیات ہے......لیکن جس شخص نے اس پر سب سے پہلے نظر ڈالی ہے، وہ اپنی روایتوں میں حد درجہ ناقابل اعتبار ہے، اور یقیناً سلاطین وقت کی عام خونریزیاں اور یہودیوں کی وہ خرافات واتہام، جو وہ داؤد اور سلیمان اور یوشع پر لگاتے

تھے ان کی صدائے بازگشت ان مغازیات میں ہے۔"

"حق گو" صاحب کا ایک ایک لفظ غور سے پڑھئے اور بتایئے کہ بجز اس شخص کے جس کے دماغ میں خلل ہو کسی اور کے قلم سے ایسی باتیں نکل سکتی ہیں، میں "حق گو" صاحب سے پوچھتا ہوں کہ وفات نبوی کے بعد مسلمانوں کا پہلا دور تو خلافت راشدہ کا دور ہے، تو کیا اسی زمانہ میں مغازی رسول اللہ ﷺ کی تصنیف شروع ہوئی ہے، اور کیا اس دور میں بھی لوگوں کو آنحضرت ﷺ کی سنت وعبادت کے ساتھ اعتناء نہیں تھا اور کیا خلافت راشدہ کے دور میں بھی عام خونریزی اور جبر واستبداد جاری تھا۔

## مغازی کی طرف سب سے پہلے کس نے توجہ کی؟

حالانکہ فن تاریخ کا ابجد خواں بھی جانتا ہے کہ مغازی کی طرف حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں توجہ ہوئی، اور اسی زمانہ میں امام زہری المتوفی ۱۲۴ھ نے مغازی پر ایک مستقل کتاب لکھی، اور ان کے بعد ان کے شاگرد موسیٰ ابن عقبہ المتوفی ۱۴۱ھ اور ابن اسحاق المتوفی ۱۵۲ھ نے اس پر کتابیں لکھیں، پس اس بنا پر مغازی پر پہلے نظر ڈالنے والے زہری ہیں اور وہ بالاتفاق معتبر اور قابل استناد راوی ہیں، معلوم ہوتا ہے "حق گو" صاحب نے اپنی بے بضاعتی کے باعث یہ سمجھ رکھا ہے، کہ مغازی پر سب سے پہلے نظر ڈالنے والا واقدی ہے، اور وہ دور اول کا آدمی ہے، حالانکہ واقدی کو دور اول سے کچھ تعلق نہیں ہے، وہ تو زہری کے شاگردوں سے بھی متاخر ہے، واقدی کی وفات ۲۰۷ھ میں ہوئی۔[1]

## "حق گو" دشمنان اسلام کی صف میں

اس کے بعد فرماتے ہیں کہ:

---

[1] کتابت حدیث کی مکمل تاریخ مقدمہ میں ملاحظہ کیجئے۔ ۱۲ منہ

”اس کے بعد نظام ملکی کے لئے فقہ کی ضرورت ہوئی، اگرچہ اس کا مواد زیادہ تر رومیوں اور ایرانیوں کے متداولہ قوانین سے آیا ہے، لیکن اس کی سند راویوں کے سلسلہ سے رسول اللہ ﷺ تک پہنچا دی گئی ہے۔“

اس اقتباس کو پڑھ کر انصاف سے کہئے کہ ”حق گو“ صاحب اپنی اسلام دشمنی میں متعصب غیر مسلموں سے بھی دو قدم آگے ہیں یا نہیں؟ اللہ اللہ! ”حق گو“ صاحب مسلمان کہلا کر یہ اعتقاد رکھتے ہیں، کہ اسلام کا قانون نہایت نامکمل تھا، اس میں نظام ملکی کے قوانین نہیں تھے، اور قرآن و مبلغ قرآن نے اپنے ماننے والوں کو آئین حکومت اور نظام سلطنت نہ بتائے تھے، اور مسلمانوں کو اس کے لئے دوسروں کا محتاج اور دست نگر رکھا تھا، چنانچہ اسی بے آئینی کے ساتھ حضرت ابوبکر نے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے، حضرت عثمان نے، حضرت علی نے، اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہم) نے اور ان تمام خلفاء کے عمال نے، بلکہ ایک صدی کے بعد تک تمام خلفاء و امراء نے حکومت کی، ایک صدی کے بعد جب ایرانیوں اور رومیوں کے قوانین سے سرقہ کیا گیا، تو اس وقت مسلمانوں کے قوانین نظام حکومت مرتب ہوئے، بتائیے کہ ایک غیر مسلم اس سے زیادہ اسلام کی اور کیا توہین کر سکتا ہے؟

# اسلامی قوانین کی اکملیت

افسوس ہے کہ ”حق گو“ صاحب کو شرم نہیں معلوم ہوتی کہ وہ مدعی اسلام ہو کر یہ بک رہے ہیں، اور ایک غیر مسلم ”موسیو اوجین کلوفل“ یہ لکھ رہا ہے، کہ۔

”جب کوئی شخص قرآن کی آیتوں کو اس طرح مرتب کرے گا، تو وہ ہماری طرح یقیناً ذیل کے نتائج پر پہنچے گا (اول) یہ کہ محمد (ﷺ) نے ایک کامل مجموعہ تمدنی قوانین کا دنیا کے سامنے پیش کیا ہے۔“

اور مشہور مسیحی مورخ ایڈورڈ گبن لکھتا ہے:

’’بحر اوقیانوس سے لے کر دریائے گنگا کی انتہا تک الغرض مشرق سے لے کر مغرب تک قرآن مجید کو نہ صرف اصول دین کے لئے قانون اساسی تسلیم کیا گیا ہے، بلکہ یہ بھی اعتراض کیا گیا ہے کہ احکام تعزیرات، اصول تمدن واجتماع، قوانین معاشرت، انسانی زندگی کے مختلف نظامات اوران کی ترتیب بیان کرنے کے لئے ایک جامع کتاب ہے‘‘ ............

خلاصہ یہ کہ شریعت محمدیہ کی بنیاد ایسے مستحکم اور مضبوط اصول پر قائم کی گئی ہے، جس کی نظیر تمام دنیا کے ادیان و مذاہب میں نہیں پائی جاتی۔‘‘

اور مسٹر ای، ڈی مارل لکھتا ہے کہ:

’’اسلام افریقہ کے حبشیوں کے دلوں میں تہذیب و شائستگی کی روح پھونکنے، سول گورنمنٹ کا نظام اور حدود عدالت کے قائم کرنے میں بڑا معاون ثابت ہوا ہے، قرآن ہی پیروان اسلام کا قانون اساسی ہے، اور وہی ان کا دستور العمل اور وہی ان کے حقوق کی دستاویز ہے، اکثر اوقات اس امر کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے کہ اسلام نہ صرف ایک مذہب کی حیثیت رکھتا ہے، بلکہ وہ ایک نظام تمدن بھی ہے۔‘‘

اور موسیو لیون راس لکھتا ہے کہ:

’’اسلام ایک جامع الکمالات قانون ہے، جس کو انسانی، طبعی، اقتصادی، اور اخلاقی قانون کہنا بالکل بجا اور درست ہے، زمانۂ حال میں جتنے قوانین نوع انسان کی فلاح کے لئے وضع کئے گئے ہیں، وہ سب اس مقدس مذہب میں پہلے سے مفصل موجود ہیں۔‘‘

اس قسم کے اقوال کہاں تک نقل کئے جائیں، خلاصہ یہ ہے کہ بابصیرت انسان چاہے وہ موافق ہو یا مخالف جانتا ہے کہ قانون اسلامی نہایت اکمل اور تمام قوانین سے اعلیٰ وارفع قانون ہے، اور اسلام کا پیرو انسان دنیا کے کسی قانون کا محتاج نہیں

ہے، قرآن زندگی کے ہر شعبہ کی اصلاح و بقاو ترقی کے قوانین پر مشتمل ہے، اور اس قانون کے مبلغ علیہ السلام نے اپنے قول و فعل سے پوری تشریح کر کے تمام قانون سے بے نیاز کر دیا ہے۔

## شریعت اسلامیہ کی توہین

پس جب مخالفین کی تصریحات سے ثابت ہو گیا کہ اسلام نظام ملکی یا ضروریات مذہبی کسی چیز میں بھی کسی دوسرے کا محتاج نہیں تو ''حق گو'' صاحب کا یہ لکھنا اسلام کی صریح توہین اور اپنی اسلام دشمنی کا ثبوت دینا ہے یا نہیں کہ:

''مذہبی مسائل میں بالکل یہود کے مذہبی مسائل کی تقلید ہونے لگی، اور جب مذہبی قانون بننا شروع ہوا، تو اس سے زیادہ آسان بات کیا ہو سکتی تھی، کہ ہر ایسے مسئلہ میں جس پر قرآن نے کچھ نہ کہا ہو، اور جس پر سنت متواترہ اور مسلمانوں کا عمل بھی نہیں ہے، اس کو یہود و نصاری سے لے کر اس پر فرضی سند لگا کر حدیث رسول کے نام سے پیش کر دیا جائے ...... نتیجہ یہ ہوا کہ دو صدی کے اندر یہود کی پوری شریعت اپنے نئے چولے میں مسلمانوں پر ڈال دی گئی۔''[1]

شریعت اسلامیہ کی اس سے زیادہ توہین کیا ہو سکتی ہے، کہ ''حق گو'' صاحب کے زعم فاسد میں قرآن اور مبلغ علیہ السلام کی شریعت اتنی ناقص تھی کہ نہ اس میں قوانین ملکی تھے، نہ مسائل مذہبی، اس لئے قوانین حکومت کو تو مسلمانوں نے رومیوں اور ایرانیوں سے چرایا اور مسائل مذہبی کا یہود و نصاری سے سرقہ کیا۔

اگر ''حق گو'' صاحب کہیں کہ میں ان چیزوں کی کلیۃً نفی نہیں کرتا، بلکہ یہ کہتا ہوں کہ کچھ باتیں مذہب و سیاست کی اسلام میں تھیں، اور جو نہیں تھیں، ان کو غیروں سے لیا گیا، ...... تو میں عرض کروں گا کہ پھر قرآن نے یہ دعویٰ کیوں کیا ''الیوم

---

[1] رسالہ منکرین حدیث: ص۱۱

اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِینَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعمتِی" نیز مخالفین اسلام کے اقوال سے ابھی ثابت کیا جا چکا ہے کہ اسلام سے زیادہ مکمل مذہب و قانون دوسرا کوئی مذہب وقانون نہیں ہے، پس اسلامیوں کو یہود ونصاریٰ یا رومی وایرانی قوموں سے کچھ اخذ کرنے کی کوئی ضرورت پیش نہیں آسکتی ہے "حق گو" صاحب اب بھی ہوش میں آؤ، اور دیکھو کہ حدیثوں سے دشمنی کر کے تم اسلام کے بھی دشمن ہو گئے یا نہیں؟

## ابن خلدون کی عبارت کے ترجمہ میں "حق گو" صاحب کی خیانت

اس مقام پر پہنچ کر ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ "حق گو" صاحب نے اس مطلب پر کہ:

"مسلمانوں نے یہودیوں سے باتیں سیکھ کر داخل مذہب کر لیں۔"

مقدمہ ابن خلدون کی ایک عبارت سے استدلال کیا ہے، لیکن افسوس ہے، کہ انہوں نے اس عبارت کے ترجمہ میں بدترین خیانت سے کام لیا ہے، سنئے قصہ یوں ہے کہ بعض مفسرین نے کتب تفاسیر میں کچھ اسرائیلی اقوال نقل کر دیئے ہیں ان تفسیروں کے ذکر کے سلسلہ میں ابن خلدون نے یہ لکھا ہے کہ:

"اسلام سے پہلے عرب کے پاس نہ کوئی کتاب آسمانی تھی، نہ علم تھا، اس لئے جب ان کو موجودات کے اسباب اور کائنات کی پیدائش کی ابتداء اور وجود کے اسرار کی نسبت کچھ معلوم کرنے کا شوق ہوتا تھا، تو یہود و نصاریٰ سے پوچھ لیتے، پس جب اسلام لائے، تو جن چیزوں کا تعلق احکام شرعیہ سے نہ تھا، وہ چیزیں ان میں باقی رہ گئیں، مثلاً کائنات کی پیدائش کی ابتداء وغیرہ۔"

ابن خلدون کے اس کلام میں مصرح ہے کہ یہودیوں سے دریافت کرنے کا

قصہ اسلام سے پہلے کا ہے، اور یہ بھی مصرح ہے کہ یہودیوں کی صرف وہی باتیں ان مخصوص مسلمانوں میں رہ گئی تھیں، جن کا کوئی تعلق احکام شرعیہ سے نہ تھا، اور وہ ایسی باتیں تھیں کہ ان کے لئے احکام شرعیہ کی سی احتیاط کی ضرورت نہ تھی، اور یہ کہ ان باتوں پر وہی قائم رہے جنہوں نے پوچھا تھا، یہ نہیں کہ سب مسلمانوں نے ان کو تسلیم کرلیا، اور یہ کہ ابن خلدون نے یہ بات کتب تفسیر کے اسرائیلی اقوال کی نسبت لکھی ہے، مگر ''حق گو'' صاحب نے غایت ''دیانت داری'' سے اس کلام کو ''یہودیت و حدیث'' کے عنوان کے ماتحت درج کیا، اور ابن خلدون کے اس فقرہ ''فلما اسلموا بقوا علی ماکان عندھم مِمَّا له تعلق لا بالاحکام الشرعية التی يحتاطُونَ لَهَا مِثل اخبار بَدأ الخليقة الخ'' کا ترجمہ یوں کیا ہے کہ:

> ''جب مسلمان ہوئے تو جن باتوں کی احکام شریعت سے احتیاط کی جاتی تھی، تعلق نہ بنا، مثلاً ابتدائے خلق اور قرب قیامت کی نشانیاں اور فتن کی خبریں وہ سب ان کی وجہ سے مسلمانوں میں اب تک رہ گئیں۔''

حالانکہ صحیح ترجمہ یہ ہے کہ:

> ''جب وہ مسلمان ہوئے، تو وہ احکام شرعیہ جن کے لئے وہ احتیاط برتا کرتے تھے، ان سے جن باتوں کا تعلق نہ تھا، ان باتوں پر قائم رہ گئے۔''

حاصل کلام یہ کہ ابن خلدون کا یہ کلام حدیث کی نسبت نہیں ہے، بلکہ بعض تفسیروں کے اسرائیلی اقوال کی نسبت ہے اور وہ اقوال احکام شرعیہ سے متعلق نہیں ہیں، لہٰذا یہاں اس کلام کو پیش کرنا خیانت ہے، پھر یہ بھی سن لیجئے کہ ان اسرائیلی اقوال کو علمائے ملت نے قبول نہیں کیا، چنانچہ خود اسی مقدمہ میں آگے چل کر مصرح ہے، کہ پچھلے مفسرین نے تحقیق وتمحیص کر کے ان اقوال کو نکال ڈالا۔

# یہود و نصاریٰ سے مسائل اخذ کرنے کی ممانعت حدیث میں

''حق گو'' صاحب نے مسلمانوں پر یہ الزام لگا تو دیا کہ انہوں نے یہود ونصاریٰ سے مسائل اخذ کئے، لیکن آپ نے دیکھا کہ وہ اس کا کوئی ثبوت پیش نہ کر سکے، اور نہ اس کے لئے کوئی تاریخی شہادت ہی ذکر کی، بلکہ آپ نے دیکھ لیا کہ انکا یہ الزام قرآن کے خلاف بلکہ ان غیر مسلموں کی تصریحات کے بھی خلاف ہے، جن کو ''حق گو'' صاحب بالکل معصوم تصور کرتے ہیں، اب میں ''حق گو'' صاحب کو یہ بتانا چاہتا ہوں کہ اگر وہ عقل سے ذرا کام لیتے، تو یہ الزام قائم کرنے کی ان کو جرأت نہ ہوتی، انہوں نے حدیث کا مطالعہ کیا ہوگا، تو ان کو معلوم ہوگا کہ متعدد احادیث میں یہود ونصاری سے اخذ مسائل کرنے کی ممانعت مصرح ہے، اور ظاہر ہے کہ ان کے نزدیک سب حدیثیں بناوٹی ہیں، تو اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے، کہ جب واضعین حدیث نے یہود ونصاری سے مسائل حاصل کئے اور ان کی پوری شریعت کو ایک نئے قالب میں ڈھال لیا، تو پھر انہوں نے یہ حدیثیں کیوں وضع کیں، یہ حدیثیں تو ان مقاصد کے لئے بے حد مضر ہیں، مثلاً ایک حدیث ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہم یہودیوں کی باتیں سنتے ہیں، تو ہم کو بہت بھلی لگتی ہیں اجازت دیجئے تو ہم ان کو لکھ لیں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر بہت برہم ہوئے، اور فرمایا کہ ان کی طرح کیا تم کو بھی اپنی تشفی کے لئے غیروں کے دروازے پر دستک دینے کی ضرورت ہے، حالانکہ میں تو جو شریعت لایا ہوں، وہ بالکل روشن اور صاف سیدھی ہے، اگر حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی زندہ ہوتے تو ان کو میرے اتباع کے بغیر چارہ نہیں ہوتا مطلب یہ ہے کہ تم کو اپنے

نبی اور اپنی کتاب کے سوا کسی دوسرے کے آگے ہاتھ پھیلانے کی ضرورت نہیں ہے۔ ''حق گو'' صاحب اس حدیث کو پڑھیں، اور بتائیں کہ یہ حدیث لوگوں نے کیوں ''وضع'' کی، اور اس کو ''وضع'' کر کے خواہ مخواہ اپنے پاؤں میں کیوں کلہاڑی ماری؟

اس مضمون کی اور حدیثیں بھی ہیں، منجملہ ان کے ایک وہ حدیث بھی ہے، جس کو ''حق گو'' صاحب نے (صفحہ۱۲) میں نقل کیا ہے، کہ:

''اہل کتاب اپنی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کر کے مسلمانوں کو عہد نبوی میں سنایا کرتے تھے، تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اہل کتاب کی باتوں کو جھوٹی بھی نہ کہو لیکن اس کی تصدیق بھی نہ کرو۔''

''حق گو'' صاحب اس حدیث کو تسلیم کرتے ہیں، لیکن اس کو مدینہ کا نہیں، بلکہ شام کا واقعہ قرار دیتے ہیں، یعنی عہد نبوی کے بعد جب شام فتح ہوا ہے، لیکن سوال ہے کہ اس وقت آنحضرت ﷺ کہاں تھے، جو مذکورہ بالا حکم فرماتے؟ ''حق گو'' صاحب نے اس کو شام کا واقعہ اس لئے قرار دیا ہے کہ جب حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ مدینہ آئے ہیں، اس وقت یہود مدینہ سے نکل چکے تھے، لیکن ''حق گو'' صاحب کا یہ استدلال غلط ہے، اس لئے کہ اس سے صرف یہ لازم آتا ہے کہ یہ واقعہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے سامنے کا نہیں ہے، لیکن یہ کہتا کون ہے کہ یہ واقعہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے سامنے کا ہے، واقعہ ان کے آنے سے پہلے کا ہے، لیکن جب وہ مدینہ میں آئے، تو ان سے کسی نے بیان کیا، انہوں نے اس بیان کی حکایت کر دی، اسی طرح صدہا واقعات انہوں نے بیان کئے ہیں، اور ہم کو تو ان باتوں سے کوئی بحث نہیں، ہم تو صرف یہ دکھانا چاہتے ہیں، کہ اگر ''واضعین حدیث'' نے یہود ونصاری سے باتیں حاصل کی ہوتیں، تو اس حدیث کو ہرگز دفاتر حدیث میں جگہ نہ دیتے اس لئے کہ اس سے ان کو سخت نقصان پہنچتا ہے، اور ان کے فعل کی مذمت نکلتی ہے۔

# ''حق گو'' صاحب کی خبط الحواسی

''حق گو'' صاحب غایت بدحواسی کے عالم میں لکھتے ہیں کہ:

''یہودیوں میں اولین فرائض وہی تھے، جو ہمارے ہاں ہیں، یعنی صلوٰۃ وصیام و زکوٰۃ، مگر جب مثنا کا رواج یہودیوں میں ہوا تو انہوں نے نمازیں اور روزے ضائع کر دیئے، اور زکوٰۃ کی جگہ سود لینے لگے، اور لگے قربانی اور سبت اور اس طرح کے طفلانہ احکام پر سختی سے عمل کرنے، اس لئے شام و عراق میں یہودیوں کے ساتھ بود و باش کرنے میں مسلمانوں نے انہی اعمال کی نقل کی جن کا اصل ماخذ مثنا تھا۔''

لیکن کیا ''حق گو'' صاحب ذرا اپنے حواس درست کر کے یہ بتا سکتے ہیں کہ حدیثوں میں سبت کی تعظیم اور ان کے احکام کا ذکر کس جگہ ہے، جو یہودیوں میں رائج تھے، اسی طرح قربانی کے احکام جو مثنا میں درج ہیں، اور یہودیوں کا ان پر عملدرآمد تھا، وہ حدیث یا فقہ میں کہا ہیں ''حق گو'' صاحب! آپ جھوٹ تو بولتے ہیں، لیکن آپ کو جھوٹ بولنے کا بھی سلیقہ نہیں ہے، آپ اگر آنکھیں کھول کر دیکھتے تو آپ کو نظر آتا کہ حدیث وفقہ کی کتابوں میں سب سے پہلے پاکی اس کے بعد نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج کے ابواب نہایت جلی خط میں لکھے ہوئے ہیں، اور سبت وقربانی یہود کا کوئی ذکر نہیں ملتا، پس اگر مسلمانوں نے یہودیوں کے اعمال کی نقل کی ہوتی، تو اس کے برعکس ہوتا، اگر عقل ہو تو سوچئے کہ یہود نے نماز، روزہ کو بھلا دیا تھا، اور زکوٰۃ کی جگہ سود لینے لگے تھے، اور مسلمان بقول آپ کے انہی کے مقلد تھے، تو مسلمانوں نے کیوں اور کہاں سے نماز، روزہ اور زکوٰۃ کی فرضیت اور اس کے مسائل کی تفصیل حدیث وفقہ میں لکھی، اور خواہ مخواہ کے لئے اتنے جھگڑے اپنے سر لئے؟ اور جواز سود، جیسے ''سودمند'' مسئلہ کو قبول کرنے کے بجائے اپنی کتابوں میں ''ابواب الربوا''

کے عنوانات قائم کر کے سود لینے کی ہزاروں برائیاں اور سودی لین دین کی صدہا صورتیں لکھ کر ان کو حرام قرار دے لیا اور وسائل معاش کو اپنے اوپر تنگ کرلیا بلکہ اگر آپ تتبع سے کام لیتے تو آپ کو حدیثوں میں صاف لکھا ہوا ملتا کہ سبت کے احکام یہود کے ساتھ مخصوص تھے، مسلمان ان احکامات کے مکلّف نہیں ہیں، بتایئے کہ جب واضعین حدیث یہود کے مقلد تھے، تو یہ حدیث انہوں نے کیوں وضع کی؟

# تصویر کی حرمت وحلت کا مسئلہ

''حق گو'' صاحب نے تقلید یہود کی مثال میں تصویر بنانے کی حرمت کا ذکر کیا ہے، اور لکھا ہے کہ:

> ''تصاویر کے متعلق قرآن میں کوئی وعید نہیں ہے، بلکہ اس کے برخلاف سلیمان کے تذکرہ میں وارد ہے۔ ''یَعْمَلُون لَهُ ما یشاء مِنْ مَحَارِیْب و تمَاثیل'' البتہ مثنا میں ربیوں نے تصاویر کی سخت ممانعت کی ہے۔''

''حق گو'' صاحب کا مطلب یہ ہے کہ قرآن میں تو تصویر کی ممانعت ہے نہیں، لہٰذا مسلمانوں نے بہ تقلید یہود اس کی حرمت کی حدیثیں بنالیں، لیکن سوال یہ ہے کہ اس تقلید میں مسلمانوں کا کیا فائدہ تھا، تصویر کو حرام کرنے سے ان کو کس دنیاوی منفعت کی توقع تھی کہ انہوں نے بخیال ''حق گو'' صاحب قرآن کو چھوڑ کر یہودیوں کی پیروی کی، ایک معمولی عقل کا آدمی بھی سمجھ سکتا ہے کہ انسان اپنا مذہب چھوڑ کر بلاوجہ اور بے غرض بے دینی اختیار نہیں کرسکتا، اور جب کہ ''حق گو'' صاحب کے خیال میں حکومتوں کی سرپرستی میں حدیث وضع کی گئی ہے، اور بادشاہ عموماً عیاش اور شہوت پرست تھے، تو اب تصویر کی حرمت صرف بے وجہ اور بے فائدہ ہی نہیں رہے گی، بلکہ بادشاہ وقت کی عیاشی اور شہوت پرستی کے لئے بے حد مضر بھی ہوگی۔ پس

تعجب ہے کہ ایسی چیز واضعین حدیث نے کیوں وضع کی اور بادشاہوں نے اس سے کیوں نہیں روکا، بالخصوص جب کہ وہ قرآن سے اس کا جواز دکھلا کر واضعین حدیث کے خلاف عوام الناس کے جذبات کو بھی برانگیختہ کر سکتے تھے، اور بزور اس کو روک سکتے تھے، پھر وہ واضعین حدیث بھی کیسے سادہ لوح تھے، کہ انہوں نے قرآن کو بھی چھوڑ دیا، اور اپنے محسنوں اور بادشاہوں کو بھی خوش نہ کر سکے، ''حق گو'' صاحب ہوش میں آؤ اور سوچو کہ ایسی بے عقلی کوئی انسان کیسے کر سکتا ہے، پھر ذرا یہ بھی بتاؤ، کہ جب تمہارے نزدیک گزشتہ انبیاء علیہم السلام کی بات کے قرآن میں مذکور ہونے سے اس کا جواز ثابت ہوتا ہے، تو تم نے ڈاڑھی کے ان احکام پر جو احادیث میں مذکور ہیں، کیوں طعن کیا، اور اس کو یہودیوں کی تقلید کیوں کہا، کیا تمہیں معلوم نہیں کہ حضرت ہارون علیہ السلام کی داڑھی کا ذکر قرآن میں موجود ہے، جس سے ثابت ہوتا ہے کہ داڑھی رکھنا انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے، قرآن میں ہے کہ ''لا تاخذ بلحیتی ولا برأسی'' (یعنی) ''اے بھائی موسیٰ! میری داڑھی اور میرے سر کے بال نہ پکڑو'' اسی طرح قتل مرتد پر کیوں معترض ہوئے، جب کہ مرتدین بنی اسرائیل کی سزا قرآن میں قتل ہی مذکور ہے۔

## ''حق گو'' کی شرمناک غلط بیانی

اس کے بعد میں ''حق گو'' صاحب کی اس مشق دروغبافی کی داد دوں گا کہ انہوں نے نہایت دلیری سے یہ لکھ دیا کہ:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے پر عقاب کی تصویر بنی ہوئی تھی۔''

کیوں صاحب آپ نے اس جھنڈے کو دیکھا ہے، اگر نہیں دیکھا ہے تو آپ کو کس کے بیان سے معلوم ہوا، اور اس کا بیان آپ تک کس طرح پہنچا، اور آپ نے اس سلسلۂ رواۃ پر کس طرح اعتبار کر لیا، جس کے ذریعہ آپ کو یہ معلوم ہوا ہے، کیا

آپ کو شرم نہیں معلوم ہوتی، کہ روایت کو آپ مردود بھی قرار دیتے ہیں؟ اور پھر اسی سے کام بھی لیتے ہیں۔

پھر اگر کسی روایت میں یہ ذکر ہوتا تو بھی غنیمت تھا، اور اس صورت میں آپ ایک ہی گناہ کے مرتکب ہوتے، (یعنی استدلال بالروایۃ کے) لیکن لطف تو یہ ہے کہ اس روایت ہی کا کہیں وجود نہیں ہے، سیر میں صرف اتنا ہے کہ آپ کے ایک جھنڈے کا نام "رایة العقاب" تھا، لیکن یہ کہ اس میں عقاب کی تصویر بنی تھی، "حق گو" صاحب کا اضافہ اور افتراء ہے، اس جھنڈے کا نام "رایة العقاب" اس لئے نہیں پڑا تھا کہ اس میں عقاب کی تصویر تھی، بلکہ وہ عقاب کی طرح بلندی میں اڑتا تھا، اور اس پر عقاب کا دھوکا ہوتا تھا، اس لئے "رایة العقاب" کہلاتا تھا، اور فتوح البلدان میں مورخ بلاذری نے لکھا ہے کہ عرب لوگ جھنڈے کو عقاب بھی کہتے ہیں۔

## ماکول اللحم جانوروں کی بحث

"حق گو" صاحب لکھتے ہیں:

"یہود میں کھانے پینے کی چیزوں میں بھی مذہب و ایمان کا دخل تھا، چنانچہ کتاب تثنیہ میں ماکولات لحم پر ایک بڑی لمبی فہرست دی گئی ہے، قرآن میں خدا نے فرمایا ہے کہ یہودیوں پر یہ حلال و حرام اس لئے تھا کہ اس سے زیادہ کی اہلیت مذہب میں نہ رکھتے تھے، مگر مسلمانوں نے جب یہودیوں کی فہرست دیکھی تو فوراً پنجہ دار جانوروں اور کیچلی دار جانوروں کی حرمت کی حدیث وضع ہوگئی۔"

## "حق گو" کی قرآن مجید پر تعریض

"حق گو" صاحب نے اس عبارت میں قرآن مجید پر سخت تعریض کی ہے، ان

کے انداز تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ کھانے پینے میں مذہب و ایمان کا دخل نہ ہونا چاہئے، حالانکہ قرآن کریم خود بہت سی چیزوں کو مذہباً حرام و ناجائز بناتا ہے، خدا فرماتا ہے ’’اُحِلّت لکُمْ بھیْمَة الانعامِ الا ما یتلٰی علیکُمْ‘‘ ’’(یعنی) تمہارے لئے سب چوپائے حلال کئے گئے ہیں، مگر وہ جن کی تلاوت آگے کی جائے گی۔‘‘ پھر اس اجمال کی تفصیل یوں کی گئی ’’حُرِّمت عَلَیْکُمْ المیتة والدَّمُ وَلَحْمُ الخِنْزِیْرِ وما اُھِلَّ لِغَیْرِ اللّٰهِ بهٖ المنخنقة والموقوذة والمتردیة والنطیحة وَمَا اکلَ السَّبع الّا ما ذکیتم وَمَا ذُبِحَ عَلَی النُّصُب‘‘ ’’(یعنی) حرام کیا گیا تم پر مردار اور خون اور سور کا گوشت اور وہ چیز جس پر غیر خدا کا نام پکارا گیا، اور جو جانور مرا ہو گلا گھٹنے سے اور چوٹ سے اور بلندی سے گر کر اور سینگ مارنے سے اور جس کو کھایا پھاڑنے والے جانور نے، مگر جو تم نے ذبح کر لیا ہو، اور (حرام ہے) جو ذبح کیا گیا ہو کسی تھان پر۔‘‘

اس کے آگے اسی سورہ مائدہ میں شراب کی حرمت بھی مذکور ہے، اب ’’حق گو‘‘ صاحب بتائیں کہ مذہب و ایمان کا دخل کھانے پینے کی چیزوں میں بھی قرآن سے ثابت ہوا یا نہیں، اور انہوں نے منقولۂ بالا عبارت میں قرآن کے صریح احکام کی مخالفت و تکذیب کی یا نہیں؟ ناظرین ’’حق گو‘‘ صاحب کی اس عبارت کو پڑھیں، اور ہمارے اس قول کی تصدیق کریں، جس کو ہم نے مقدمہ میں لکھا ہے، کہ انکار حدیث کا منشاء بجز بے دینی اور مذہب سے آزادی حاصل کرنے کے اور کچھ نہیں۔

## قرآن مجید پر افتراء

اس کے بعد ہم ’’حق گو‘‘ صاحب سے پوچھتے ہیں، کہ قرآن مجید میں یہ کہاں مذکور ہے کہ:

’’یہود کے لئے یہ حلال و حرام اس لئے تھا کہ وہ اس سے زیادہ کی اہلیت

مذہب میں نہ رکھتے تھے۔‘‘

مہربانی کر کے اس آیت کو نقل کیجئے جس میں فقدان اہلیت کا لفظ ہو، حیرت ہے کہ ’’حق گو‘‘ صاحب وضع حدیث کو تو جرم سمجھتے ہیں (اور حقیقۃً ایسا کرنے والا مجرم ہے) لیکن قرآن بنالینا اور خدا پر افتراء کر بیٹھنا، ان کے نزدیک کوئی جرم نہیں ہے؟

## بنی اسرائیل پر طیبات کے حرام ہونے کی وجہ

قرآن میں جہاں اس کا ذکر ہے، وہاں کے الفاظ یہ ہیں: ’’فبظُلْمٍ مِنَ الَّذِيْنَ هَادوا حَرَّمْنا عَلَيْهِمْ طِيبٰت اُحِلَّت لَهُمْ وبصَدِّ هِمْ عَنْ سبَيل اللّٰه كثيرًا‘‘ ’’(یعنی) یہودیوں کے ظلم ومعصیت کی وجہ سے اور چونکہ وہ خدا کی راہ سے بہتوں کو روک رہے تھے، اس لئے ہم نے ان پر بہت سی پاکیزہ چیزوں کو حرام کر دیا۔‘‘ اور ایک جگہ ہے ’’ذٰلِك جزينٰهُمْ ببغيهمْ‘‘ ’’(یعنی) یہ ان کی سرکشی کا بدلہ تھا، بہرحال جب ان کی سرکشی کی وجہ سے بہت سی کھانے کی چیزیں ان پر خدا نے حرام کیں۔ تو ظاہر ہے کہ مذہب کو کھانے کی چیزوں میں دخل ہوا۔

## ’حق گو‘ نسخ کا قائل ہوگیا

یہاں پر ’’حق گو‘ صاحب کو ایک نکتہ سمجھا دینا مناسب ہوگا، ’’حق گو‘ صاحب اقراری ہیں کہ یہودیوں پر بہت سی کھانے کی چیزیں اللہ نے حرام کیں، اور یہ تحریم ان کی نااہلیت کی وجہ سے تھی، اور ’’حق گو‘ صاحب اس کا بھی انکار نہیں کر سکتے، بلکہ ان کا عنوان کلام اس کو صاف ظاہر کر رہا ہے کہ شریعت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ میں وہ چیزیں حرام نہیں ہیں، پس ثابت ہوا کہ ایک چیز کو اللہ تعالیٰ ایک وقت میں کسی مصلحت سے حرام کرتا ہے، اور پھر اسی کو حلال کر دیتا ہے، اور اسی کا نام ہماری اصطلاح میں نسخ ہے، پس ’’حق گو‘ صاحب خود اپنے اقرار سے نسخ کے قائل ہو گئے، لہٰذا ان کا اس مسئلہ پر طعن کرنا ان کی خبط الحواسی کی دلیل ہے۔

# ''مثنا'' کا صحیح معنی

''حق گو'' صاحب نے اس مقام پر فٹ نوٹ میں مثنا کی تحقیق کی ہے، اور اس کو سنت کا مرادف قرار دیا ہے، مگر ''حق گو'' صاحب کی یہ صریح غلطی یا بالقصد فریب کاری ہے، مثنا کے صحیح معنی ''قانون ثانی'' یا ''ڈیوٹرونومی'' کے ہیں، عبرانی زبان کی لغت میں اور یورپین محققین کی تحقیقات سے یہی ثابت ہوتا ہے، تفصیل کے لئے معارف نمبر ۲ جلد ۲۴، اور نمبر ۱ جلد ۲۶ ملاحظہ کیجئے۔

# ''حق گو'' صاحب کی اختلاف بیانی

''حق گو'' صاحب نے ''مسیحیت وحدیث'' کے عنوان کے ماتحت لکھا ہے کہ:

''مسلمانوں نے ان واقعات کو بھی جو ان کے زمانے میں پیش آئے آثار قیامت میں داخل کر دیا، اور اس مضمون کی حدیث بنالی''۔ (صفحہ ۱۷)

اور اس کے بعد ایک حدیث نقل کر کے لکھتے ہیں، کہ:

''یقیناً یہ قصہ آثار قیامت عبداللہ بن زبیر کی جنگ کا واقعہ ہے۔''

حالانکہ آپ کو یاد ہوگا، کہ وہ لکھ چکے ہیں، کہ:

''عبداللہ بن زبیر وغیرہ کے واقعات میں سے ایک واقعہ کا بھی اشارہ آثار قیامت کی پیشین گوئیوں میں نہیں ہے۔''

''حق گو'' صاحب! بتایئے آپ کا وہ قول صحیح ہے، یا یہ قول؟

# ''حق گو'' کی ایک عجیب کاروائی

اس مقام پر ''حق گو'' صاحب نے ایک اور عجیب کارروائی کی ہے، اور وہ یہ ہے، کہ حدیث ''مُشَارٌ الیہ'' پر آپ نے یہ اعتراض کیا ہے کہ:

''حدیث کا یہ واقعہ ۶۷ھ کا ہے، اور وہ حضرت اُمّ سلمہ کی زبانی نقل کی

گئی ہے، حالانکہ حضرت اُمّ سلمہ کا انتقال ۵۹ھ میں ہو چکا تھا۔''

اس اعتراض کو آپ نے ایسے انداز میں ذکر کیا ہے کہ گویا یہ جناب ہی کی دماغی کاوش کا نتیجہ ہے، حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ اس اعتراض کو نووی نے شرح مسلم میں نقل کیا ہے، اور ''حق گو'' صاحب نے وہیں سے اس کو سرقہ کیا ہے، پھر دوسری کارروائی یہ کی ہے کہ نووی نے وہیں اس کا نہایت مسکت جواب دے دیا ہے، مگر ''حق گو'' صاحب نے ازراہ غایت ''دیانت داری'' اس کو نقل نہیں کیا، نووی نے یہ جواب ذکر کیا ہے کہ حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال یزید بن معاویہ کے عہد حکومت میں ہوا ہے، نہ کہ ۵۹ھ میں جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا آخری عہد خلافت ہے، اور حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کی وفات کی یہ تاریخ ابن عبدالبر نے استیعاب میں اور ابوبکر ابی خیثمہ نے ذکر کی ہے، لہٰذا راوی کے اس قول پر کہ یہ حدیث ہم نے حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے ابن الزبیر رضی اللہ عنہ کے عہد حکومت میں سنی، کوئی اعتراض وارد نہیں ہوسکتا۔

## قرآن میں شہیدوں کا ذکر

اسی عنوان کے ماتحت ''حق گو'' صاحب نے اپنی یہ عجیب تحقیق بھی ذکر کی ہے، کہ:

''قرآن شریف میں خدا کی راہ میں مارے جانے والے کو شہید نہیں کہا گیا۔''

لیکن ''حق گو'' صاحب کو ہم یہ بتانے کی زحمت گوارا فرمائیں گے، کہ قرآن کریم کی اس آیت میں شہداء کے لفظ سے کس جماعت کو مراد لیا گیا ہے ''اولٰئِكَ مَعَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْهِمْ مِنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدّیقِینَ وَالشُّھداء والصالحین'' ''حق گو'' صاحب سے درخواست ہے کہ وہ صدیقین، شہداء اور صالحین تینوں کی تعریفیں فرمائیں، اور بتایئے کہ جماعت شہداء صدیقین و صالحین سے کس وصف میں

ممتاز ہے؟

## اختلاف بیانی کی دوسری مثال

اختلاف بیانی کی دوسری مثال یہ ہے کہ ''حق گو'' صاحب نے (صفحہ۴) میں لکھا ہے کہ:

''حدیث کی اشاعت عباسیوں کی خلافت میں ہوئی ہے۔''

اور (صفحہ۳۳) میں لکھا ہے کہ:

''سلطنت کی ہوا خواہی وسرپرستی وتوجہ نے گویا روایت حدیث کا دروازہ کھول دیا۔''

ان عبارتوں کا مقتضی یہ ہے کہ حدیثوں کے وضع کرنے میں امراء وسلاطین کے جذبات کی رعایت کی گئی ہے، بلکہ ''حق گو'' صاحب نے متعدد جگہ یہ تصریح کی ہے کہ بادشاہوں کے ناروا افعال وحرکات کی تائید کے لئے حدیثیں وضع کی گئیں، پھر اس کے ساتھ ساتھ (صفحہ۱۶) میں حرمت تصویر کی حدیث کا ذکر بھی کرتے ہیں، حالانکہ خود (صفحہ۲۰) میں تصریح کی ہے کہ:

''خلفائے عباسی تماثیل وصور میں شریعت کا خیال نہ کرتے تھے، جوان کو حرام بتاتا تھا، (بتاتی تھی؟)۔''

''حق گو'' صاحب! کیا کسی صحیح الحواس شخص سے ایسی اختلاف بیانی کی توقع کی جاسکتی ہے؟

## تیسری مثال

اختلاف بیانی کی تیسری مثال یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کی بحث میں تو ان کی عمر منگنی کے وقت یعنی ۱۰ھ میں ۱۶ سال لکھتے ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ بعثت نبوی کے وقت وہ ۵، ۶ برس کی تھیں، لیکن (صفحہ۲۷) میں لکھتے ہیں، کہ:

''حضرت عائشہ اس وقت پیدا بھی نہ ہوئی تھیں۔''

سچ ہے ''دروغ گورا حافظہ نہ باشد۔''

# ''حق گو'' صاحب کا انکار حدیث کے باوجود حدیثوں سے استدلال

یہ بھی ایک عجیب بات ہے کہ ''حق گو'' صاحب حدیث کے منکر ہیں، اور انکار حدیث کے وجوہ واسباب ہی کے بیان میں یہ رسالہ انہوں نے لکھا ہے، اور انتہائی بے باکی اور دریدہ دہنی کے ساتھ حدیثوں پر حملہ کیا ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی جگہ جگہ حدیثوں سے استدلال بھی کرتے جاتے تھے، (صفحہ ۱۴) میں لکھتے ہیں:

''اپنا نکاح خود دو مسلمانوں کی شہادت میں پڑھ سکتا ہے۔''

یہ نکاح کے لئے دو شاہدوں کی شرط حدیثوں کے سوا قرآن میں کہاں مذکور ہے، اور (صفحہ ۱۶) میں لکھتے ہیں:

''خود رسول اللہ کا جھنڈا رایۃ العقاب کہلاتا تھا۔''

کیا حدیثوں کے علاوہ اور کہیں اس کا بیان ہوسکتا ہے؟

اور (صفحہ ۲۸) میں لکھتے ہیں:

''اور اس کے بعد لوگ ہجرت کر کے حبشہ چلے گئے، اور اس دوران میں جو وحی نازل ہوئی، اس کو پیچھے رہ جانے والوں نے یادداشت کے طور پر حروف مقطوعات (مقطعات کہئے) لگا کر چھوڑ دیا کہ جب کاتبان وحی واپس آئیں گے تو اس کو اپنی جگہ پر رکھ لیں گے، الخ۔''

اگرچہ یہ پورا بیان ''حق گو'' صاحب کا طبع زاد فسانہ ہے، لیکن بفرض محال اگر یہ بیان مطابق واقعہ بھی ہو تو کیا سوائے صحابہ رضی اللہ عنہم کے بیان کے جو راویوں کے سلسلہ

سے کسی مصنف تک پہنچے، کوئی دوسرا ذریعہ اس کے علم کے لئے ہوسکتا ہے؟ اسی طرح کسی سورت کا مکی ہونا اور کسی کا مدنی ہونا بجز حدیث و روایت کے اور کسی طرح معلوم ہوسکتا ہے؟ پھر (صفحہ ۳۰) میں لکھتے ہیں، کہ:

> ''آیت ''ما اٰتاکُمُ الرسُول فخذوہ (الآیۃ)'' ''اس موقع پر آئی ہے، جب کہ مال غنیمت کی تقسیم پر لوگوں کو آنحضرت سے بدگمانی ہوگئی تھی۔''

آیت کا شان نزول بھی ''حق گو'' صاحب کے دماغ کی ایجاد ہے، لیکن اگر بالفرض ثابت بھی ہو، تو سوائے حدیث و روایت کے اور کونسی صورت اس کے معلوم ہونے کی ہے

وجدو منع بادہ اے زاہد چہ کافر نعمتی است
منکر مے بودن و ہمرنگ مستان زیستن!

## ''حق گو'' تحریف قرآن کا بھی قائل ہے

''حق گو'' صاحب کے زیر نظر رسالہ کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صرف حدیثوں ہی کے منکر نہیں ہیں، بلکہ وہ قرآن کو بھی محرف قرار دے کر در پردہ اس کا انکار کرنا چاہتے ہیں، چنانچہ (صفحہ ۲۸) کی منقولہ بالا عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ حروف مقطعات جو قرآن کریم کی بہتیری سورتوں کے اوائل میں ہیں، منزل من اللہ نہیں ہیں، بلکہ صحابہ نے اپنی طرف سے یادداشت کے لئے ان کو لگا دیا ہے، (معاذ اللہ) اسی طرح اسی صفحہ میں ان کا یہ لکھنا کہ:

> ''مدینہ کی لمبی سورتوں میں دو تین سورتیں اکٹھی ہی کر دی گئیں۔''

ان کے قائل تحریف ہونے کی واضح دلیل ہے، اس لئے ان کے عنوان کلام سے معلوم ہوتا ہے، کہ وہ مدنی سورتوں کے درمیان میں مکی سورتوں کے رکھنے کو تعلیم و

اشارہ رسول اللہ ﷺ کے مطابق نہیں، بلکہ صحابہ کی ذاتی رائے سے اس کو سمجھتے ہیں، اور (صفحہ ۲۹) میں تو بالکل بے حجاب ہو کر لکھ دیا ہے کہ:

''یا تو آیت کو تفسیر میں مدغم کر دیا ہے، اور یا یہ بھی اس قرآن سے لیا گیا ہے، جو محرف نہ ہوا تھا۔''

لیجئے اب تو بلا زحمت استدلال یہ ثابت ہو گیا کہ ''حق گو'' صاحب کے نزدیک جس قرآن کی آج تلاوت کی جاتی ہے، وہ محرف ہے (توبہ توبہ) کہیے! اب تو آپ کو یقین ہو گیا کہ انکار حدیث کا منشا بجز بے دینی والحاد کے اور کچھ نہیں ہے، اب تو آپ نے دیکھ لیا کہ حدیثوں کو موضوع اور بناوٹی کہہ کر بے کار کر دیا گیا، اور قرآن کو محرف قرار دے کر بے اعتبار بنا دیا گیا، اب کیا چیز رہ گئی، جس سے دین و مذہب کے احکام معلوم ہوں، اب جس کا جو جی چاہے کرے، آپ اس کو کسی چیز سے ملزم نہیں کر سکتے۔

## مذہبی واسلامی غیرت کا خون

ہم محو حیرت ہیں کہ ''حق گو'' صاحب کی اسلامی غیرت کہاں گئی کہ انہوں نے حفظ ونقل اقوال وافعال نبوی اور تدوین حدیث کو جو مسلمانوں کا بے نظیر کارنامہ تھا، کذب وافتراء قرار دے کر خیر الامم کے دامن عزت کو داغدار تو بنایا ہی تھا، اور امت مسلمہ کے محدثین، فقہاء صوفیہ وزہاد اور اصحاب مغازی وسیر کو یہود ونصاری اور مجوس کا مقلد اور ان کے خیالات کا سرقہ کرنے والا اور کذاب ومفتری اور جابر وظالم اور شہوت پرست بادشاہوں کا ہوا خواہ تو کہا ہی تھا لیکن اس سے بھی دل کی بھڑاس نہ نکلی، اور اس وقت تک ان کو چین نہ آیا جب تک کہ انہوں نے ایک غیر مسلم متعصب اور کور عقل مصنف کا وہ مقالہ اپنی تائید میں نقل نہ کیا جس میں وہ دشمن عقل وخرد لکھتا ہے:

''مانویہ فرقہ کے لوگ بھی مسلمانوں کی طرح پانچ وقت کی نماز پڑھتے

تھے، اور ہر ایک نماز میں کئی رکعتیں بالکل اسی طرح ہوتی تھیں، جیسے اسلامی شریعت میں، نماز سے پہلے وہ لوگ وضو بھی کرتے تھے، اور سال میں تیس دن کے روزے بھی مسلمانوں کی طرح رکھتے تھے، ان کا یہ طریقہ اسلام سے قبل کا ہے، اور قیاس یہ ہے کہ مکہ کے نبی نے اپنی شریعت میں مانو یہ شریعت کا نمونہ اختیار کیا ہو۔"

مسلمانو! للہ انصاف! کیا کوئی معمولی مسلمان بھی اس بے غیرتی و بے حمیتی کا مرتکب ہوسکتا ہے، کیا کوئی مسلم اس مقولہ کو سننے کی تاب لاسکتا ہے؟ چہ جائیکہ اس سے اپنی کسی بات کی تائید حاصل کرے؟ کیا کوئی مسلمان اپنے نبی اور ان کی شریعت کی یہ توہین گوارا کرسکتا ہے؟

مگر "حق گو" صاحب کی غیرت وحمیت کی داد دیجئے کہ وہ اس ناپاک مقولہ کو انتہائی رواداری کے ساتھ تائیداً نقل کرتے ہیں، اور فٹ نوٹ میں صرف اتنا لکھ کر ہر الزام سے سبکدوش ہوجاتے ہیں:

"اس کا کوئی ثبوت نہیں کہ آنحضرت نے کبھی مانو یہ فرقہ کے لوگوں کو دیکھا تھا، دوسرے میرا گمان ہے کہ قرآن شریف میں نہ پانچ وقت کی نماز ہے، اور نہ تیس دن کے روزے۔"

مگر "حق گو" صاحب! جب آپ یورپین وامریکن مصنفوں کی قیاس آرائیوں اور ان کے تخیلات ہی کو تاریخی شہادتوں سے زیادہ یقینی سمجھتے ہیں، اور ان کے مقابلہ میں اپنے مذہب کے متواترات تک تکذیب و تغلیط کردیتے ہیں، تو کیا بعید ہے کہ کوئی دشمن اسلام اپنی قیاس آرائی سے مانو یہ فرقہ کی ملاقات ثابت کردے، اس وقت آپ کیا کریں گے، ایک یورپین محقق کی تحقیق کو غلط کہنے کی آپ ہمت نہیں کر سکتے، اس لئے سوائے اس کے کیا چارۂ کار ہوگا کہ کریمر کے خیال کو صحیح مان کر ایمان کو خیر باد کہہ دیں۔ "اعاذنا اللّٰہ."

## پانچ نمازوں اور تیس روزوں کا ملحدانہ انکار

یہ میرا صرف قیاس نہیں ہے، بلکہ ''حق گو'' صاحب نے اپنی اس عادت کا رسالہ زیر نظر میں بکثرت مظاہرہ کیا ہے، خود اسی فٹ نوٹ میں بھی اس کا ثبوت موجود ہے، کیا آپ نہیں دیکھتے کہ کریمر کی اس تحریر سے مرعوب ہوکر پانچ وقت کی نمازوں اور تیس دن کے روزوں کا کیسا صاف انکار کر دیا، حالانکہ وہ یہ بھی کر سکتے تھے، کہ کریمر کی تکذیب کرتے اور پوچھتے کہ تمہارے پاس اس کا کیا ثبوت ہے، کہ مانو یہ فرقہ اسلام سے پہلے نماز پنجگانہ پڑھتا تھا، اور روزہ ماہانہ رکھتا تھا، کسی مستند تاریخی شہادت سے اس کو ثابت کرو، اس قسم کے بیانات قیاس آرائی سے بمراحل دور ہیں، مگر ''حق گو'' صاحب سے یہ کہاں ممکن، اور ان کو یہ ہمت کہاں؟ ان کو تو یورپ کی ہر نہیق پر ایمان لانا ضروری ہے۔

## قرآن مجید میں تیس روزں کا حکم

پھر ''حق گو'' صاحب کی اس جرأت کو بھی دیکھئے کہ قرآن میں پانچ نمازوں اور تیس روزوں کے مذکور ہونے کا انکار کر گئے حالانکہ تیس روزوں کا صریح حکم قرآن کی اس آیت میں ہے: ''فَمَنْ شَهِدَ مِنكُمُ الشّهر فليصمه'' ''(یعنی) تم میں سے جو شخص ماہ رمضان کو پالے تو اس ماہ کا روزہ رکھے۔'' اللہ اکبر! ایک بے دین و لامذہب کی بات کا تو ''حق گو'' صاحب انکار نہ کر سکے، لیکن قرآن کے صریح حکم کے انکار و تکذیب میں ان کو کچھ تامل نہ ہوا۔ ''انا للّٰہ''

## پانچ نمازں کا قرآنی حکم

اسی طرح نمازوں کا ثبوت قرآن کی متعدد آیات میں ہے، مثلاً ''اقم الصَّلٰوۃ طرفی النّھارِ وزلفًا مِنَ اللَّیل حافظوا علی الصَّلٰوت وَالصَّلٰوۃ الوُسطٰی

اقمِ الصَّلٰوۃ لدلوکِ الشَمْسِ الٰی غسقِ اللَّیل وقرآن الفجر انَّ قراٰنَ الفجر کَانَ مَشْھُوْدًا مِنْ بعد صلٰوۃ العشاء من قبل صلٰوۃ الفجر'' آیت نمبر۱ سے ثابت ہے کہ دن کے دو کناروں (ابتداء وانتہاء) میں دو نمازیں اور رات کی ساعتوں میں بھی کچھ نمازیں پڑھنی چاہئیں، لہٰذا کم از کم چار نمازیں تو اسی سے ثابت ہوگئیں، اس کے بعد آیت نمبر۲ کو لیجئے تو اس میں صلوات (کم از کم تین) کا پہلے حکم دے کر صلٰوۃ وسطٰی کا حکم بھی دیا جاتا ہے، لہٰذا اس سے بھی چار نمازیں ثابت ہوئی، پھر چونکہ اس آیت میں ایک نماز کو وسطیٰ کہا گیا ہے، یعنی بیچ کی درمیانی نماز، اور چار ماننے میں کوئی نماز درمیانی نہیں ہوسکتی، اس لئے پانچ نمازیں ماننی پڑیں گی، اور دو ادھر اور دو ادھر اور بیچ میں ایک درمیانی ہوسکے، پس جب اس آیت سے پانچ نمازیں ثابت ہوئیں تو لامحالہ آیت نمبر۱ میں بھی پانچ ہی مراد ہوں گی، دو دن میں اور تین رات میں اور خود اس آیت میں بھی دن کے لئے طرفین (تثنیہ کا صیغہ جو دو پر بولا جاتا ہے) اور رات کے لئے زلف (جمع کا صیغہ جو کم از کم تین پر بولا جاتا ہے)، موجود ہے جس سے نمازوں کا پانچ کی تعداد میں ہونا ظاہر ہوتا ہے، اور آیت نمبر۳ میں آفتاب کے مائل بہ غروب ہونے کے وقت کی نماز (یعنی مغرب) اور نماز فجر کا صریح حکم موجود ہے، اور آیت نمبر۴ میں نماز عشاء کا صاف نام موجود ہے، اور آیت نمبر۵ میں نماز فجر کا صریح ذکر ہے، علاوہ بریں اگر قرآن میں نماز پنجگانہ کا ذکر نہ بھی ہوتا، تو ''حق گو'' صاحب کے لئے اس الزام سے بچنے کی کوئی صورت نہ تھی، اس لئے کہ وہ مسلمانوں کے عمل متواتر کو حجت اور قابل عمل مانتے ہیں۔ (دیکھو صفحہ ۳۰) اور ظاہر ہے کہ نماز سے بڑھ کر اور کون سا متواتر عمل ہوگا، لہٰذا یہ تواتر بجائے خود اس کی دلیل ہے کہ آنحضرت ﷺ نے پانچ وقت کی نمازیں پڑھیں، اور لوگوں کو اس کی تعلیم فرمائی، پس عمل متواتر کو حجت مانتے ہوئے ''حق گو'' صاحب کریمر کے قول کا کیا جواب دیں گے۔

## عمل متواتر اور قول متواتر میں کیا فرق ہے؟

یہاں پہنچ کر میں ''حق گو'' صاحب سے یہ بھی دریافت کروں گا کہ جب تواتر آپ کے نزدیک غلطی سے پاک ہے، تو کیا وجہ ہے کہ عمل متواتر کو تو آپ قابل عمل کہتے ہیں، لیکن قول متواتر کو قابل تسلیم و تصدیق نہیں کہتے، فرض کیجئے کہ پچیس یا پچاس آدمی کہتے ہیں کہ ہم سے حضرت عبداللہ ابن عمر کے مولی نافع (رضی اللہ عنہم) نے بیان کیا کہ میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فلاں بات بیان کرتے ہوئے سنا تو آپ کہہ دیں گے کہ وہ پچاسوں آدمی جھوٹ بولتے ہیں، اگر کہئے کہ ہاں، تو معلوم ہوا کہ آپ قول متواتر کو تسلیم نہیں کرتے، اور متواتر چیز بھی جھوٹی ہوسکتی ہے، پس متواتر عمل بھی قابل عمل نہیں ہوسکتا، اس لئے کہ جب قول باوجود تواتر کے جھوٹ ہوسکتا ہے، تو عمل بھی باجود تواتر کے غلط ہوسکتا ہے اور اگر کوئی فرق ہو تو بیان کیجئے۔

## تواتر کی اہمیت

حقیقت یہ ہے کہ منکرین حدیث نے تواتر کی اہمیت کو بالکل نظر انداز کر دیا ہے، ورنہ ان کو حدیثوں کا انکار ممکن نہ تھا، حالانکہ اس کو نظر انداز کرنا جیسا کہ میں مقدمہ میں اشارہ کر چکا ہوں، نہایت خطرناک اقدام ہے، عقائد و اعمال مذہبی سے قطع نظر کیجئے، تواتر کو بے اعتبار کہنے کے بعد ان مسکینوں کو اپنا صحیح النسب ہونا اور اپنے والدین کے تعلقات زنا شوئی کا جائز و شرعی ثابت کرنا بھی محال ہو جائے گا، جب ہم تواتر کی اس ہمہ گیری پر نظر ڈالتے ہیں، اور دیکھتے ہیں کہ دنیا کا کوئی انسان اس سے بے نیاز نہیں ہے، اور نہ اس کو اس کے تسلیم کرنے سے چارہ ہے، تو سخت تعجب ہوتا ہے، کہ منکرین حدیث نے حدیثوں کے باب میں کیوں اس کا اعتبار نہیں کیا، آخر اس کی کیا وجہ ہے، کہ اس کا تو یہ لوگ انکار نہیں کرتے کہ:

''ہندوستان میں گوتم بدھ ایک مصلح گزرا ہے۔''

لیکن اگر یہ کہا جائے کہ:

''زہری رحمۃ اللہ علیہ ایک راست باز محدث، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نہایت دیندار، امام حدیث، اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ ایک خداترس صداقت شعار حافظ حدیث تھے، اور ہزارہا آدمی گواہ ہیں کہ ان حضرات نے اپنے صدہا استاذوں کی زبانی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جن افعال واقوال کو بیان کرتے سنا، اس کو یاد کیا، اور ایک مجموعہ میں جمع کر دیا۔''

تو ہندستان کے چند افراد بول اٹھتے ہیں کہ یہ سب غلط ہے، یہ ساری باتیں بناوٹی ہیں، حالانکہ ان حضرات کے ہزاروں ہم عصروں نے ان کو حدیثیں سنتے، اور ان کو بلاترمیم وااصلاح قلم بند کرتے ہوئے دیکھا، اور ان کی صداقت وراستبازی کی قول وفعل سے گواہی دی، اور وہ ساری شہادتیں آج بھی سفینوں میں موجود ہیں اور سینہ بسینہ بھی نقل ہوتی چلی آتی ہیں، اور کوئی ایک قول بھی سینوں یا سفینوں سے ایسا نہیں ملا جس سے یہ معلوم ہوتا ہو کہ یہ حضرات (معاذ اللہ) خود افتراء پرداز تھے، یا دوسرے مفتریوں سے یہ باتیں حاصل کی تھیں پھر ان تمام باتوں کے ہوتے ہوئے بھی ''منکرین'' یہی کہتے جاتے ہیں کہ حدیثیں موضوع اور بناوٹی ہیں، بلکہ ان کی صداقت وصحت کی ساری شہادتیں بھی فرضی ہیں، بہت اچھا لیکن پھر اس کے ساتھ ہی حضرت موسیٰ حضرت عیسیٰ، حضرت نبی آخرالزمان (علیہم السلام) قرآن، توریت، انجیل اور دنیا کی تمام قدیم کتابوں کا بھی انکار کیجئے، بلکہ اپنے نسب کی صحت وغیرہ کا بھی انکار کیجئے کہ ان تمام امور کے ثبوت کا مدار بھی خبر، شہادت در شہادت اور تواتر ہی پر ہے۔

## ''حق گو'' صاحب کی بیباکانہ غلط بیانیاں

''حق گو'' صاحب میں ایک بڑا عیب یہ ہے کہ ان کو غلط بیانی اور صریح دروغبافی

کرنے میں مطلقاً کوئی عار نہیں معلوم ہوتی، صفحات سابقہ میں ضمناً ایسی مثالیں آپ نے پڑھی ہوں گی، یہاں چند نئی مثالیں لکھی جاتی ہیں۔

❶ (صفحہ ۱۵) میں لکھتے ہیں:

''نمرود حضرت ابراہیم کے زمانہ میں تھا ہی نہیں، اس کا زمانہ حضرت نوح کے زمانے سے بھی قبل کا ہے، جیسا کہ توریت سے ظاہر ہوتا ہے۔''

حالانہ توریت کی کتاب پیدائش باب ۱۰ میں صراحۃً مذکور ہے کہ نمرود حضرت نوح علیہ السلام کا پڑپوتا ہے، اور اس کا نسب نامہ یہ ہے، ① نمرود بن کوش بن حام بن نوح۔

❷ (صفحہ ۲۳) میں لکھتے ہیں:

''حضرت ابوحنیفہ...... کو کوئی دس بارہ حدیثوں سے زیادہ کا علم نہ تھا۔''

حالانکہ غیر مطبوعہ کتابوں کو چھوڑ کر صرف مطبوعہ کتابوں سے حضرت سیدنا امام اعظم رضی اللہ عنہ کی روایت کی ہوئی صدہا احادیث آج بھی پیش کی جاسکتی ہیں۔

❸ اسی صفحہ میں لکھتے ہیں:

''ابن حنبل کی کتاب مؤطا کے بعد دوسری کتاب ہے۔''

حالانکہ ابو عبید، اسد بن موسیٰ، سورینی، سعید بن منصور، حمانی، طیالسی، عبدالرزاق وغیرہ (رحمۃ اللہ علیہم) امام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے پہلے فن حدیث میں کتابیں لکھ چکے تھے۔

❹ (صفحہ ۲۷) میں لکھتے ہیں:

''ورقہ بن نوفل غالباً ایک فرضی شخص ہے، جن کا حضرت خدیجہ سے رشتہ نہ کوئی عرب کا نساب جانتا ہے، اور نہ ان کے کسی اولاد کا (الخ)۔''

حالانکہ ورقہ کے حالات نہایت تفصیل سے مورخین نے لکھے ہیں، حافظ ابن

حجر رحمۃ اللہ علیہ نے اصابہ میں ان کا نسب نامہ یوں ذکر کیا ہے، ''ورقہ بن نوفل بن اسد ابن عبدالعزیٰ بن قصی'' اور تصریح کی ہے کہ ان کا ذکر طبری، بغوی، ابن قانع اور ابن السکن نے کیا ہے، اور اصابہ سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ زبیر بن بکار نے جو بڑے نساب عالم ہیں، ان کا ذکر کیا ہے۔

❺ (صفحہ ۳۰) میں لکھتے ہیں:

''مَا اٰتکم الرسُول (الایۃ)'' ''اس وقت آئی جب مالِ غنیمت کی تقسیم پر لوگوں کو آنحضرت سے بدگمانی ہوئی۔''

حالانکہ یہ شان نزول کسی مفسر نے نہیں ذکر کیا ہے۔

## ''حق گو'' کی کم علمی اور ناواقفیت کی چند مثالیں

''حق گو'' صاحب کی بے مائگی کی بہت سی مثالیں آپ اوپر پڑھ چکے ہیں، اب چند مضحکہ خیز مثالیں ملاحظہ ہوں:

❶ (صفحہ ۲۳) میں آپ نے ابوبکر قطیعی محدث کو ''ابوبکر قطفی'' اور ان کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کا پوتا لکھا ہے، اگر ''حق گو'' صاحب نے حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی بستان المحدثین'' کا مطالعہ بھی کیا ہوتا، تو ایسی بے علمی کا مظاہرہ نہ کرتے، ابوبکر قطیعی رحمۃ اللہ علیہ کا حضرت ابن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے کوئی نسبی تعلق نہیں ہے، ان کا نام و نسب یوں ہے، ''احمد ابن جعفر بن حمدان'' اور ابوبکر کنیت ہے۔

❷ (صفحہ ۲۴) میں امام بغوی کا زمانہ دسویں صدی ہجری بتایا ہے'' حالانکہ ان کی وفات ۵۱۶ھ میں ہوئی ہے۔[1]

❸ اسی صفحہ میں صاحب مشکوٰۃ کو بارہویں صدی کا عالم بتایا ہے، حالانکہ وہ آٹھویں صدی کے عالم ہیں، اگر ''حق گو'' صاحب کی نظر مشکوٰۃ پر بھی ہوتی، تو ایسی جہات کا ظہور ان کے قلم سے نہ ہوتا، مشکوٰۃ کے آخر میں مصنف نے خود اختتام

[1] اکمال ص ٤٤

تصنیف کا سال ۲۷۷ھ لکھا ہے۔

❹ اسی صفحہ میں لکھا ہے کہ۔

''شافعیوں کے پاس کتاب الام شافعی تھی، گھاٹے میں تھے تو حنفی ......ان کو یقیناً دوسرے اسکول کا ذخیرہ حدیث دیکھ کر رشک ہوتا تھا...... کہ وہ بے حدیث کے رہے جاتے ہیں، اس لئے انہوں نے وہ چھ مجموعے (صحاح ستہ) چن لئے۔''

اس جہالت کو دیکھئے، ابھی لکھ چکے ہیں، کہ مسند احمد رحمۃ اللہ علیہ موطا کے بعد دوسری کتاب ہے، حالانکہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ، امام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے قدیم ہیں، اس لئے ان کی کتاب الام کو دوسرے نمبر پر لکھنا چاہئے تھا۔

## امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابو یوسف حافظ حدیث تھے

دوسری جہالت یہ ہے کہ ''حق گو'' صاحب محدثین احناف سے بالکل بے خبر ہیں، ان کو معلوم ہونا چاہئے کہ حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ خود حافظ حدیث تھے۔[1] اسی طرح حضرت امام یوسف رحمۃ اللہ علیہ بھی حافظ حدیث تھے۔[2] حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کی مؤطا فن حدیث میں آج بھی موجود ہے، حضرت امام طحاوی حنفی رحمۃ اللہ علیہ کی شرح معانی الآثار و شرح مشکل الآثار سے کون ناواقف ہے، امام محمد کی کتاب الآثار و کتاب الحج، اس کے علاوہ مسانید امام اعظم بھی ہر جگہ ملتے ہیں، تیسری جہالت یہ ہے کہ صحاح ستہ کو تنہا حنفیوں کا انتخاب سمجھتے ہیں، حالانکہ اگر وہ مقدمہ مشکوۃ بھی پڑھ لیتے تو ایسا نہ لکھتے۔

❺ اسی صفحہ میں وہ ''کلینی'' کو کتاب کا نام سمجھ رہے ہیں، اور اس کو کافی کے علاوہ کوئی اور چیز خیال کرتے ہیں، اور اس کے مصنف کا نام یعقوب اور اس کو قاہرہ کا ایک یہودی بتاتے ہیں، حالانکہ کتاب کا نام کافی ہے، اور مصنف کا نام محمد بن

[1] تذکرہ الحفاظ ذہبی [2] تذکرہ

یعقوب اور کلینی نسبت ہے، کسی کتاب کا نام نہیں ہے۔

## صوفیائے کرام رحمۃ اللہ علیہ پر تہمت

❻ (صفحہ ۲۴) میں لکھتے ہیں:

''صوفیوں کے نزدیک بالکل مباح تھا کہ ترغیب و ترہیب کی جعلی حدیثیں رسول اللہ کے نام سے مشہور کی جائیں۔''

حالانکہ صوفیہ کرام رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اس الزام سے بالکل پاک ہیں، ''حق گو'' صاحب نے اس مدعا پر جس عبارت سے استدلال کیا ہے، اس میں صوفیوں کا کہیں ذکر نہیں ہے، بلکہ بعض متصوفہ کا ذکر ہے، افسوس ہے کہ ''حق گو'' اپنی نادانی کے باعث ''صوفی'' اور ''متصوف'' میں فرق نہ کر سکے، ''متصوف'' بناوٹی کو کہتے ہیں یعنی ''متصوف'' کا اطلاق اس گروہ کے افراد پر ہوتا ہے، جس کا ذکر انقلاب کے ''افکار و حوادث'' اور زمیندار کے ''فکاہات'' میں اکثر ہوتا رہتا ہے، اور اس گروہ کو کوئی پابند شرع اچھی نظر سے نہیں دیکھتا، اور نہ کوئی اس کو صوفیہ صافیہ کی جماعت میں شمار کرتا ہے، لہٰذا ایسوں کے فعل کی وجہ سے سچے صوفیوں کو بدنام کرنا دیانت کے خلاف ہے، سچے صوفیہ ہرگز اس امر قبیح کے مرتکب نہ تھے، یہ دوسری بات ہے کہ فن حدیث سے ناواقفیت یا حسن ظن کی وجہ سے اپنے کلام میں کوئی موضوع حدیث نادانستہ ذکر کر گئے ہوں۔

❼ (صفحہ ۲۵) میں لکھتے ہیں کہ:

''وضع حدیث کے فتنہ کو دبانے کے لئے، جاحظ، ملا قاری، ابن جوزی، عسقلانی، شوکانی، وغیرہ کا گروہ اٹھا۔''

سبحان اللہ! کیا معلومات ہیں، یعنی جاحظ بھی اس فتنہ کو دبانے اٹھے تھے؟ اور چھٹی صدی ہجری تک جو ابن جوزی کا زمانہ ہے، کوئی اس فتنہ کو فرو کرنے کے لئے

اٹھا ہی نہ تھا۔

## صوفیائے کرام کی دشمنی میں قرآن کا انکار

❽ (صفحہ ۲۶) میں لکھتے ہیں کہ:

"صوفیوں نے رسول اللہ کو اپنے رنگ میں رنگنا شروع کیا مہینوں صوم وصال رکھوائے، بھوکوں کی شدت سے ان کے پیٹ پر پتھر بندھوائے، ازواج مطہرات کو ایک جوڑے کپڑے اور ایک کھجور پر قناعت کرائی الخ۔"

اس سے زیادہ بے علمی اور کیا ہوگی کہ "حق گو" صاحب قرآن کے مضامین سے ایک دم نابلد ہیں، قرآن کریم میں خدا نے رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو خطاب کر کے فرمایا ہے: "ولنبلونکم بشیءٍ من الخوفِ والجُوع ونقصٍ مِّنَ الاموال والانفسِ والثمراتِ وبشر الصّٰبرِیْنَ" اور سورہ احزاب میں اپنے محبوب نبی ﷺ کو خطاب کر کے فرمایا کہ اپنی ازواج مطہرات سے کہہ دیجئے "ان کنتن تردن الحیوۃ الدنیا وزینتھا فتعالین امتعکن واسرحکن سراحًا جمیلًا" اس آیت سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ازواج مطہرات دنیا کی آسائش اور مآکل وملابس کی فراوانی سے محروم تھیں۔

چونکہ میری یہ تحریر توقع سے زیادہ طویل ہوگئی ہے، اس لئے اب صرف ایک بات اور ذکر کر کے اس کو ختم کرتا ہوں۔

## موضوعات کی اشاعت کے خلاف حضرات محدثین اور خلفاء کی مساعی جمیلہ

"حق گو" صاحب نے اپنے رسالہ کے متعدد مقامات میں یہ ظاہر کیا ہے کہ محدثین نے بناوٹی حدیثیں شائع کیں، اور خلفاء نے ان کی سرپرستی کی، حالانکہ یہ

بالکل بے بنیاد بلکہ تاریخی شہادتوں کے خلاف بات ہے، اب موقع نہیں ہے، ورنہ تفصیل وار بتایا جاتا کہ کن کن محدثین اور خلفاء نے فتنہ وضع حدیث کو دبانے کے لئے کیا کیا کوششیں کیں، اور کس کس محدث نے موضوعات کو صحیح احادیث سے علیحدہ کرنے کے لئے کیا کیا خدمت انجام دی، اس لئے صرف دو چار تاریخی واقعات پر اکتفاء کیا جاتا ہے۔

❶ علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ الخلفاء میں لکھا ہے کہ:

"مہدی عباسی کو (جس کی خلافت کا زمانہ ۱۵۸ھ سے ۱۶۹ھ تک ہے) کبوتروں کا بڑا شوق تھا، ایک دن غیاث بن ابراہیم نامی ایک شخص دربار میں آیا، لوگوں نے اس سے فرمائش کی کہ امیر المؤمنین کو حدیث سناؤ، اس نے کہا حضرت ابوہریرہ سے مرفوعاً مروی ہے، کہ کھر والے اور موزے پہننے والے (یعنی اونٹ) جانوروں اور تیروں اور ڈینے والے جانوروں کے سوا اور کسی چیز میں مقابلہ جائز نہیں ہے، مہدی نے اس کو کچھ انعام دیا، اور جب جانے لگا تو کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ تو جھوٹا ہے تو نے روپئے کے لئے "ڈینے والے جانوروں" کا اضافہ کر دیا ہے، تا کہ کبوتروں کا مقابلہ (کبوتر بازی) بھی جائز ہو جائے، اور اس کے بعد حکم دیا کہ تمام کبوتر ذبح کر دیئے جائیں، حکم کی دیر تھی، سارے شاہی کبوتر آن کی آن میں ذبح کر دیئے گئے۔"

❷ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے موضوعات کبیر کے دیباچہ میں اور سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ الخلفاء میں ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیا ہے کہ۔

"ہارون الرشید خلیفہ عباسی (جس نے ۱۷۰ھ سے ۱۹۳ھ تک فرائض خلافت انجام دیئے ہیں) کے پاس ایک بے دین لایا گیا، ہارون نے اس کے قتل کا حکم سنایا، اس نے کہا کہ اے امیر المؤمنین! آپ ان چار

ہزار حدیثوں کو کیا کریں گے، جن کو میں نے بنایا ہے، ان میں کا ایک حرف بھی آنحضرت (ﷺ) کا فرمودہ نہیں ہے، ہارون نے اس کے جواب میں کہا کہ تجھ کو عبداللہ بن المبارک اور ابواسحٰق فزاری کی بھی خبر ہے، وہ دونوں حضرات حدیثوں کی چھان بین کر رہے ہیں، اور وہ موضوعات کا ایک ایک حرف نکال کر پھینک دیں گے۔

۳ زمانہ حال کے شہرہ آفاق مورخ مولانا شبلی صاحب نعمانی لکھتے ہیں:

''مسلمانوں کو ہمیشہ اس پر فخر کا موقع حاصل رہے گا، کہ ان کا قلم تلوار سے نہیں دبا...... ایک دفعہ ایک شاعر نے مامون الرشید کے دربار میں قصیدہ پڑھا کہ امیر المؤمنین! اگر تو آنحضرت (ﷺ) کے انتقال کے وقت موجود ہوتا، تو خلافت کا جھگڑا سرے سے نہ پیدا ہوتا، دونوں فریق تیرے ہاتھ پر بیعت کر لیتے، وہیں سرِ دربار ایک شخص نے اٹھ کر کہا تو جھوٹ کہتا ہے، امیر المؤمنین کے باپ حضرت عباس رضی اللہ عنہ جو عباسیوں کے مورث اعلیٰ ہیں، وہاں موجود تھے، ان کو کس نے پوچھا، مامون الرشید کو بھی اس گستاخانہ لیکن سچ جواب کی تحسین کرنی پڑی۔''

۴ ذہبی کی میزان الاعتدال میں ہے کہ:

''ابن حبان محدث رحمۃ اللہ علیہ نے ایک شخص کو مکہ میں ایک موضوع حدیث بیان کرتے ہوئے دیکھ کر کہا کہ اے بڈھے! اللہ سے ڈر، اور رسول اللہ ﷺ پر جھوٹ نہ باندھ، پہلے تو وہ نہ مانا، لیکن جب ابن حبان نے اس کو بادشاہ کا خوف دلایا، تو اس نے قسم کھائی کہ اب مکہ میں حدیث نہ بیان کروں گا۔''

اس قسم کے صدہا واقعات تاریخوں میں مذکور ہیں، ان سے ثابت ہوتا ہے، کہ محدثین کبھی بادشاہوں کی خوشامد میں کوئی حدیث بنانا تو درکنار کسی خوشامدی کی ایسی

حرکت دیکھ کر خاموش بھی نہیں رہے، فوراً بادشاہ کے منہ پر اس کے جھوٹ ہونے کا اعلان کر دیا، اور اسی پر منحصر نہیں، انہوں نے سلاطین کے کسی ناروا فعل کی خاموشی سے بھی حمایت نہ کی، سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ اور حجاج، امام اوزاعی اور سفاح، امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور ابن ہبیرہ و منصور اور امام احمد اور معتصم کے واقعات میرے دعویٰ کی پرزور شہادتیں ہیں۔

''حق گو'' صاحب نہایت دیدہ دلیری سے یہ بھی لکھ جاتے ہیں، کہ مؤطا کی تصنیف حکومت کی سرپرستی میں ہوئی، حالانکہ تاریخوں سے ثابت ہے کہ منصور عباسی حاکم وقت کے خلاف علویوں کا گروہ تھا، اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے علویوں کی موافقت کی تھی، اور منصور کے خلاف خروج کا فتویٰ دیا تھا، ایسی حالت میں منصور مؤطا کی سرپرستی کیسے کر سکتا تھا، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ سفیان رحمۃ اللہ علیہ و ابن عجلان رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے محدثین پر بھی حکومت نے یہ الزام قائم کیا تھا، اور ان کی گرفتاری کا حکم دے رکھا تھا، علاوہ بریں محدثین وفقہاء، امراء وحکام کی ہم نشینی کو نہایت نفرت وحقارت کی نظر سے دیکھتے تھے، اس حالت میں ان سے حکومتوں کو اور حکومتوں سے ان کو کیا توقع ہوسکتی تھی؟ اور ان میں سے کوئی ایک دوسرے کی حمایت کیونکر کر سکتا تھا؟ تطویل کے خیال سے اشارات پر اقتصار کرتا ہوں، اور ''حق گو'' صاحب چاہیں گے تو کسی صحبت میں مورخین کی تصریحات بہ تفصیل پیش کی جائیں گی۔

## ایڈیٹر اہل حدیث امرتسر سے ایک شکایت

''حق گو'' صاحب سے جو کچھ کہنا تھا، کہہ چکا، اب سب سے آخر میں مجھے مولوی ثناء اللہ صاحب (ایڈیٹر اہل حدیث سے ایک شکایت کرنی ہے) مجھے نہایت تعجب ہوا جب میں نے دیکھا کہ منکرین حدیث کا یہ رسالہ ثنائی برقی پریس میں طبع ہوا ہے، اور میں نہیں سمجھ سکا کہ مولوی ثناء اللہ صاحب نے بایں ہمہ ادعائے عشق

حدیث دشمنان حدیث کے اس الحاد پرور رسالہ کو جس میں حدیث اور محدثین کی تنقیص وتکذیب اور توہین وتحقیر کے لئے کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا گیا ہے، کیوں اپنے پریس میں طبع کرایا، اور ان کی مذہبی حمیت وغیرت نے اس کو کس طرح گوارا کر لیا، کیا مولوی صاحب مجھے بتائیں گے کہ یہ تعاون "علی الاثم والعدوان" میں داخل ہے یا نہیں، اور کیا حدیث میں دشمنوں کے ہاتھ اسلحہ بیچنے کی ممانعت آئی ہے، یا نہیں، اگر آئی ہے تو اس میں کیا راز ہے؟ پھر ستم بالائے ستم یہ کہ اس رسالہ کو چھاپ کر آپ خاموش ہو گئے جہاں تک مجھے معلوم ہے، آپ نے مستقل جواب تو درکنار اپنے اخبار میں بھی شاید اس کی خبر نہیں لی۔

مولوی صاحب! گستاخی معاف! "اہل حدیث" کہلانے کے لئے تو آپ ہیں، اور حدیثوں سے مدافعت کرنے کے لئے حنفی ؎

فاذا تکون کریھۃ ادعی لھا
واذا یحاس الحیس یدعی جندب

"(مطلب یہ کہ) جب کوئی سختی پیش آتی ہے، تو اس کے لئے میں بلایا جاتا ہوں، اور جب حلوا پکتا ہے، تو جندب (ایک شخص کا نام ہے) کو بلایا جاتا ہے۔"

هذا آخر الكلام والحمد لله الكريم المنعام وصلى الله على سيدنا محمد خير الانام واله وصحبه الغر الكرام.



یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللہَ وَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِیْدًا

سورۃ الاحزاب آیت نمبر ۷۰

اہل حدیث کانفرنس (مئو ائمہ) کے خطبۂ صدارت پر محققانہ تنقید

# تحقیق اہلِ حدیث

اثر خامہ

محدثِ جلیل، امیر الہند

حضرت مولانا ابو المآثر حبیب الرحمٰن الاعظمی

رحمہ اللہ تعالیٰ

ناشر

زمزم پبلشرز

نزد مقدس مسجد، اردو بازار، کراچی



# عرض ناشر

فرقۂ غیر مقلدین دوسرے فرقوں کی بہ نسبت ایک نومولود فرقہ ہے، اس کی عمر زیادہ سے زیادہ ڈیڑھ سو سال قرار دی جا سکتی ہے، لیکن یہ اس کی عجیب بے بسی بلکہ بدنصیبی ہے کہ ابتک اس فرقہ کے افراد، اپنی تمام کوشش وکاوش کے باوجود، کوئی ایسا نام یا لقب نہیں دریافت کر سکے، جو ان کی حرکات وسکنات کو دیکھتے ہوئے پوری طرح اس پر منطبق ہو سکے، چنانچہ اپنے روز پیدائش سے لے کر اب تک اس جماعت نے اپنے لئے جتنے القاب اختیار کئے اور جتنے لبادے اوڑھے، وہ باوجود افسوس ناک ہونے کے ایک حیرت انگیز داستان ہے۔

غیر مقلدین کا سب سے بڑا دعویٰ عمل بالحدیث کا ہے، جس کی مناسبت سے وہ خود کو اہل حدیث کے نام سے موسوم کرتے ہیں، اور اپنے آپ کو حدیث رسول ﷺ کا سرمایہ دار سمجھ کر تمام دنیا کو یہ باور کرانا چاہتے ہیں کہ ہم راہ راست پر ہیں اور جہاں کے تمام مسلمان راہ حق سے ہٹے ہوئے ہیں، لیکن واقعہ اس کے بالکل برعکس ہے، حقیقت یہ ہے کہ حدیث کے علم وفہم اور اس پر عمل کی بابت ان کی حرماں نصیبی قابل رحم ہے، یہ جماعت اپنے کو اہل حدیث ثابت کرنے کے لئے مختلف قسم کی چالبازیاں دکھاتی رہی ہے، چنانچہ وہ علماء ومحدثین کی کتابوں میں جہاں کہیں، ''اصحاب الحدیث'' یا ''اہل الحدیث'' وغیرہ الفاظ دیکھتی ہے، اپنے اوپر چسپاں کر کے غرور ونخوت کا مظاہر کرتی پھرتی ہے، حالانکہ ان الفاظ سے مراد وہ اہل علم ہوتے ہیں جن کا شب وروز کا مشغلہ حدیثوں کا بیان کرنا اور ان کا پڑھنا پڑھانا ہوتا تھا، جس سے اس جماعت کو دور کا بھی واسطہ نہیں۔

غیر مقلدین نے اپنے مذہب کو پھیلانے کے لئے جو جو کرتب کئے اور سوانگ رچائے اور کذب و دروغ بافی کے جیسے جیسے جال بچھائے اس کی مثال ملنا مشکل ہے، کانفرنس، سیمینار، پمفلٹ، کتابچے غرض تقریر وتحریر کا وہ کون سا حربہ ہے جس کو اس فرقہ حادثہ نے آزمایا نہ ہو، چنانچہ ۱۹۴۳ میں جب کہ انگریزی حکومت کے خلاف تمام ہندوستان میں غیظ وغضب کی لہر چل رہی تھی، اور انگریزوں کے پنجۂ اقتدار سے رہائی کے لئے پورا ملک سخت جدو جہد کر رہا تھا، فرقۂ غیر مقلدین سب سے الگ ہو کر مئو آئمہ ضلع الہ آباد میں کانفرنس کر رہا تھا، جس میں اس کے سر برآوردہ مولانا ابوالقاسم سیف بنارسی اپنے خطبۂ صدارت میں اہل حدیث کے مسلک پر نظر ڈال رہے تھے، اور محدثین بلکہ عہد صحابہ وتابعین سے اپنا رشتہ جوڑنے کے لئے آسمان و زمین کے قلابے ملا رہے تھے، دفعیہ شر کے لئے اس کے چند مہینے بعد جواباً احناف کانفرنس بھی ہوئی، جس میں مسلک حنفی کے ہندوستان کے اکابر ومشاہیر اہل علم نے شرکت کی، ان ہی میں محدث جلیل ابوالمآثر حضرت مولانا حبیب الرحمٰن الاعظمی رحمۃ اللہ علیہ بھی تھے، آپ نے اپنی تقریر کے اندر مولانا ابوالقاسم بنارسی کے خطبۂ صدارت پر نہایت فاضلانہ ومحققانہ تبصرہ کیا اور ان کے تخیلات کا پرزور دلائل کے ساتھ رد کیا، یہ تبصرہ اس قدر پسند کیا گیا کہ لوگوں کے شدید اصرار کی وجہ سے حضرت محدث کبیر علیہ الرحمہ نے اس کو کچھ اور وسعت دے کر کتابی شکل دی، جسے احناف ادارۂ اشاعت و التبلیغ مئو آئمہ نے شائع کیا، اس کا وہ ایڈیشن جو ۴۳ ہی میں شائع ہوا تھا مختصر سی مدت میں ختم ہو گیا، اس کے بعد سے اس کا برابر تقاضا ہوتا رہا، لیکن دوبارہ طباعت کی نوبت نہ آسکی، ادھر کچھ مدت سے اس کا تقاضا اور اس کے لئے اصرار بہت زیادہ ہو گیا اور شدت کے ساتھ اس کی ضرورت محسوس کی جانے لگی، جس کے پیش نظر اس کی دوبارہ اشاعت وطباعت کا فیصلہ کرنا پڑا، خدا سے دعا ہے کہ وہ اس رسالہ کو نافع اور فتنہ کا دافع بنائے! آمین۔



الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

اما بعد!

احناف کانفرنس منعقدہ ۱۵، ۱۶، ۱۷ اکتوبر ۱۹۴۳ء بمقام مئو آئمہ ضلع الہ آباد کے آخری اجلاس میں ناچیز نے جو تقریر کی تھی، وہ خدا کے فضل سے بہت بروقت اور مفید خیال کی گئی، اور اصرار ہوا کہ اس کا قلم بند ہو کر شائع ہونا ضروری ہے۔ جب میں نے اسے منظور کر لیا تو چونکہ اس تقریر میں آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس منعقدہ اپریل ۴۳ء کے خطبہ صدارت مصنفہ مولوی ابوالقاسم صاحب بنارسی کے چند اجزاء پر تبصرہ کیا گیا تھا، اس لئے اصرار ہوا کہ جن اجزاء پر تقریر میں تبصرہ نہیں ہوا ہے۔ اس تحریر میں ان پر بھی تبصرہ ہو جانا ضروری ہے، دوستوں کی اس خواہش کو بھی رد نہ کر سکا، اور مذکورہ بالا خطبہ صدارت کے تمام اجزاء پر ایک تنقیدی تبصرہ کے لئے مجھے فرصت نکالنا ہی پڑی۔

## حدیث کی نئی تعریف

مولوی ابوالقاسم صاحب نے اپنے خطبہ صدارت میں یاد رفتگاں[1] کے بعد آغاز کلام میں یہ ظاہر کیا ہے کہ:

”میری بحث کی جولانی کے لئے صرف ایک ہی میدان رہ جاتا ہے، اور وہ یہ کہ اہل حدیث مسلک پر نظر ڈالوں۔“

[1] اہل حدیث کانفرنس کے گزشتہ اجلاس کے بعد سے جن اعیان اہل حدیث کا انتقال ہوا ہے ان کا تذکرہ ۱۲

اس کے بعد سب سے پہلے آپ نے اہل حدیث کی وجہ تسمیہ لکھی ہے، اس ضمن میں آپ فرماتے ہیں کہ:

''حدیث نام ہے کلام اللہ اور کلام الرسول کا۔'' [1]

حدیث کی یہ تعریف غیر مقلدیت کا ایک تازہ کرشمہ ہے، ورنہ اس دور سے پہلے کے حضرات غیر مقلدین بھی یہی لکھتے آئے ہیں کہ حدیث نام ہے رسول علیہ السلام کے قول و فعل و تقریر کا، چنانچہ نواب صدیق حسن خان صاحب اہلِ حدیث مسک الختام میں لکھتے ہیں: حدیث در اصطلاح مشہور قول و فعل و تقریر رسول ست علیہ الصلوٰۃ والسلام (صفحہ ۲۱) آگے غیر مشہور اصطلاح کو جس میں صحابی و تابعی کے قول کو بھی حدیث کہا گیا ہے، لکھ کر فرماتے ہیں وصواب اول است، بلکہ اس دور کے بھی سب سے بڑے غیر مقلد مولی ثناء اللہ صاحب امرتسری کلام اللہ کو حدیث سے الگ اور حدیث کو قرآن سے دوسرے درجہ کی چیز قرار دیتے ہیں، لکھتے ہیں:

''اہل حدیث تو بموجب اصول مسلمہ حدیث کو درجۂ دوم قرآن سے سمجھ کر اور قرآن شریف کے بعد، تلاش مسائل کے وقت پہلی نظر حدیث پر ڈالتے ہیں۔'' [2]

## جعلی حدیث سے استناد

وجہ تسمیہ لکھنے کے بعد مولوی ابوالقاسم صاحب نے دعویٰ کیا ہے کہ اہل حدیث نام پیغمبر علیہ السلام کا مقرر فرمایا ہوا اور صحابہ کا قبول کردہ نام ہے، پہلی بات کی سند میں یہ حدیث لکھی ہے کہ:

''قیامت میں اہل حدیث سیاہی دانوں سمیت آئیں گے، اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا تم اہل حدیث ہو جنت میں جاؤ۔''

ناظرین یہ معلوم کر کے محو حیرت ہو جائیں گے کہ یہ حدیث جعلی ہے، اور جعلی

---

[1] خطبہ صدارت ص ٤ [2] اہل حدیث کا مذہب ص ۷۹

حدیث سے سند پکڑنا باتفاق حرام ہے، مگر مولوی ابوالقاسم صاحب نے لاعلمی کی وجہ سے اس حدیث کو سند قرار دے لیا، اگر مولوی صاحب ٹھنڈے دل سے غور کریں تو اسی ایک بات سے ان کو سمجھ لینا چاہئے کہ جب آج کل کے تارک تقلید علماء جعلی اور غیر جعلی حدیث میں تمیز نہیں کر سکتے تو ان کو براہ راست حدیث سے مسائل اخذ کرنے کا حق کہاں تک حاصل ہوسکتا ہے۔

لطف یہ ہے کہ اس حدیث کو مقلد علماء (ذہبی، خطیب اور سیوطی) نے تو موضوع لکھا ہی ہے، ایک غیر مقلد "امام" نے بھی اس کو موضوعات (جعلی حدیثوں میں) شمار کیا ہے۔

علامہ شوکانی کی کتاب الفوائد المجموعۃ (صفحہ ۳۰) ملاحظہ کیجئے۔ اور مقلدین کی تحقیق دیکھنی ہوتو لآلی مصنوعہ (جلد ا صفحہ ۱۱۲) میں یہ تصریح پڑھئے، "قال الخطیب موضوع (الی) قال فی المیزان وضع ھذا الحدیث علی الطبرانی" یعنی خطیب نے کہا کہ یہ حدیث جعلی ہے...... میزان میں کہا (رقی ہے) اس حدیث کو طبرانی کے نام پر بنالیا ہے۔

## اصحاب الحدیث کی صحیح مراد

پھر اگر بالفرض یہ حدیث جعلی نہ بھی ہوتی تب بھی اس سے مولوی ابوالقاسم صاحب کا مدعا حاصل نہیں ہوسکتا تھا، اس لئے کہ اس میں اصحاب الحدیث کا جو لفظ واقع ہوا ہے، اس سے تارکین تقلید کی وہ جماعت جو براہ راست عمل بالحدیث کی مدعی ہو، مراد نہیں ہے، بلکہ اہل علم کی وہ جماعت مراد ہے جو کتابت ودرس حدیث کا مشغلہ رکھتی ہو، چنانچہ اس کی بین دلیل "بایدیھم المحابر" کا لفظ ہے، یعنی (ان کے ہاتھوں میں دواتیں ہوں گی) ظاہر ہے کہ دواتیں ہاتھوں میں لئے ہوئے آنا کتابت کا مشغلہ رکھنے والے ہی کا کام ہوسکتا ہے۔

دوسری دلیل یہ کہ یہ جعلی حدیث ان الفاظ کے ساتھ بھی مروی ہے:

"یحشر اللہ اصحاب الحدیث و اھل العلم"

**ترجمہ:** "یعنی اللہ حدیث اور علم والوں کو محشور فرمائے گا۔"[1]

دیکھئے اس میں اصحاب الحدیث کے ساتھ اہل العلم کہہ کر واضح کر دیا کہ اصحاب الحدیث سے مراد علمائے حدیث اور اس کے لکھنے پڑھنے والے ہیں۔

تیسری بین دلیل، اس جعلی حدیث کے وہ الفاظ ہیں جن کو مولوی ابوالقاسم صاحب نے کسی مصلحت کی وجہ سے چھوڑ دیا ہے اور وہ یہ ہیں:

"طالما کنتم تصلون علی نبیی فی الدنیا"

یعنی اللہ تعالیٰ اصحاب الحدیث کو یہ کہہ کر جنت میں بھیجے گا کہ "تم ہمارے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) پر دنیا میں درود بہت پڑھتے ہے۔" دیکھئے یہ الفاظ بھی ظاہر کر رہے ہیں کہ اصحاب الحدیث حدیث سے لکھنے پڑھنے والے مراد ہیں، اس لئے کہ کثرت درود انہیں کا مشغلہ ہے، چاہے کتابۃً ہو یا تلفظاً، نیز ان الفاظ سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ ان کے جنتی ہونے کا سبب "ترک تقلید" یا "ادعائے عمل بالحدیث" نہیں بلکہ، کثرت درود ہے، اور مولوی ابوالقاسم صاحب خود بھی خوب خوب سمجھتے ہیں کہ کثرت درود مقلدین کا مشغلہ ہے یا غیر مقلدین کا۔ میں نے اس جعلی حدیث کے لفظ اصحاب الحدیث کی جو مراد لکھی ہے وہی امام ذہبی کے کلام سے بھی ظاہر ہوتی ہے۔ اس لئے کہ انہوں نے اس حدیث کو "حدیث فی حشر العلماء بالمحابر" کے عنوان سے یاد کیا ہے۔[2]

## صحابہ کے اہل حدیث ہونے کا مطلب

دوسری بات کے ثبوت میں مولوی ابوالقاسم نے متعدد حوالے دیئے ہیں، لیکن ان کی یہ کوشش بھی رائیگاں ہے، اس لئے کہ ان تمام حوالوں میں بھی اصحاب الحدیث

---

[1] لآلی مصنوعہ ص ۱۳ [2] میزان ذہبی

یا اہل الحدیث سے وہی حدیثوں کی روایت کرنے والے یا ان کو یاد کرنے والے، درس دینے والے اور لکھنے والے مراد ہیں، تارکین تقلید یا مدعیان عمل بالحدیث کسی طرح مراد نہیں ہو سکتے، چنانچہ اس سلسلے میں پہلی بات انہوں نے یہ لکھی ہے کہ ''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اپنے کو اہل حدیث کہا'' لیکن افسوس ہے کہ پوری بات نہیں لکھی، ورنہ صاف کھل جاتا کہ اہل حدیث سے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی مراد کیا ہے، مولوی صاحب نے اس کے لئے تاریخ خطیب و تذکرہ کے جس مقام کا حوالہ دیا ہے اس مقام میں ابوبکر بن ابی داؤد کا ایک خواب مذکور ہے کہ:

''ابوبکر بن ابی داؤد جس زمانے میں حضرت ابوہریرہ کی حدیثوں کی تصنیف میں مصروف تھے اسی زمانہ میں انہوں نے حضرت ابوہریرہ کو خواب میں دیکھا، گھنی ڈاڑھی، گندمی رنگ، موٹے کپڑے پہنے ہوئے، ابوبکر کہتے ہیں کہ میں نے ان کو دیکھ کر کہا کہ مجھے جناب سے محبت ہے، انہوں نے جواب دیا کہ میں دنیا میں پہلا صاحب حدیث ہوں۔''

اس پورے واقعہ کو سامنے رکھ کر اب مولوی ابوالقاسم صاحب ہی بتائیں کہ اگر صاحب حدیث سے ان کے اصطلاحی معنی یعنی عامل بالحدیث مراد ہیں تو کیا حضرت ابوہریرہ سے پہلے صحابہ میں کوئی عامل بالحدیث نہیں تھا، یا مولوی صاحب کے لفظوں میں یہ کہ ''جس طرح حدیث کو جماعت اہل حدیث نے اپنا پروگرام بنایا ہے'' اس طرح حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پہلے کسی صحابی نے نہیں بنایا تھا، میں سمجھتا ہوں کہ مولوی صحاب یہ کہنے کی ہرگز جرأت نہیں کر سکتے، لہٰذا ''صاحب حدیث'' کے وہ معنی یہاں نہیں ہو سکتے جو مولوی صاحب کہتے ہیں، بلکہ صاحب حدیث کے معنی وہی ہیں کہ حفظ حدیث و روایت حدیث کا مشغلہ رکھنے والا، اور کچھ شبہ نہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو جماعت صحابہ میں اہتمام حفظ حدیث و کثرت روایت وغیرہما کے لحاظ سے اولیت کا درجہ حاصل ہے، اور اس معنی کے لئے ایک کھلا ہوا قرینہ یہ ہے کہ

تصنیف حدیث کے وقت یہ خواب نظر آیا ہے، ترک تقلید یا عمل بالحدیث کے وقت نہیں۔

## جعلی حدیث کے بعد خواب سے استناد

پھر لطف یہ ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا کلام بھی حالت حیات و بیداری کا نہیں ہے۔ بلکہ وفات کے کئی صدی بعد حالت خواب کا ناظرین دیکھتے چلیں، پہلی بات کے ثبوت میں مولوی صاحب نے جعلی حدیث کی پیش کی اور دوسری بات کی سند میں خواب، اہل حدیث کے دلائل کی قوت کا اندازہ اسی سے ہوسکتا ہے۔

یہ تو مولوی صاحب کے ایک حوالہ پر ہماری گفتگو تھی، ان کے دوسرے حوالوں کا بھی یہی حال ہے، چنانچہ مولوی صاحب نے متعدد تابعین یا تبع تابعین کی نسبت ''شرف اصحاب الحدیث'' کے حوالہ سے اہلحدیث کا لفظ دکھا کر یہ باور کرانا چاہا ہے کہ وہ اسی معنی میں اہل حدیث تھے جس معنی میں خود مولوی ابو القاسم صاحب ہیں، حالانکہ یہ غلط ہے۔ ''شرف اصحاب الحدیث'' میں محدثین و رواۃ حدیث کے شرف ومنقبت کا بیان ہے اور اس میں اصحاب الحدیث یا اہل الحدیث کے لفظ سے محدثین اور رواۃ حدیث ہی مراد ہیں۔ چنانچہ مصنف کتاب خود فرماتے ہیں:

> ''قد ذکرنا فی کتابنا ھذا من فضل الحدیث واھله المخصوصین بحفظه ونقله الخ''

یعنی ہم نے اس کتاب میں حدیث اور اس کے اہل کی، جو حدیث کو یاد اور نقل کرنے کے ساتھ مخصوص ہیں، فضیلت بیان کی ہے۔ (صفحہ ۱۳۴)

اس کے علاوہ اس کتاب میں میرے اس دعوے کی سینکڑوں دلیلیں موجود ہیں، از انجملہ اس کتاب میں ایک عنوان ہے ''اصحاب الحدیث کا خلفائے نبی ہونا'' اس عنوان کے تحت میں یہ حدیث ذکر کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا آپ

کے خلفاء کون ہیں؟ حضرت نے فرمایا وہ لوگ جو میرے بعد آئیں گے، میری حدیثوں اور سنت کی روایت کریں گے اور لوگوں کو اس کی تعلیم دیں گے۔ (صفحہ۳۱)
دیکھئے کتنی وضاحت سے ثابت ہوتا ہے کہ اصحاب الحدیث سے حدیثوں کی روایت کرنے والے اور تعلیم دینے والے مراد ہیں۔

ازانجملہ ایک عنوان ہے۔

''آنحضرت ﷺ کا اصحاب الحدیث کی عزت کرنے کی وصیت کرنا۔''

اس کے تحت میں یہ حدیث نبوی ذکر کی ہے کہ:

''تمہارے پاس اطراف زمین سے کچھ جوان حدیث کا علم حاصل کرنے آئیں گے، ان سے اچھا سلوک کرنا۔'' (صفحہ۲۱)

معلوم ہوا کہ علم حدیث کے طالب علم اصحاب الحدیث ہیں، اسی مقام پر حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا وہ قول بھی مذکور ہے جس کو مولوی ابوالقاسم صاحب نے (صفحہ۳) میں ذکر کیا ہے۔ لیکن مولوی صاحب نے پوری بات نہیں لکھی، پوری بات یہ ہے کہ حضرت ابوسعید جب ان جوانوں کو جو علم حدیث حاصل کرنے کے لئے آتے تھے، دیکھتے تو مرحبا کہتے، اور فرماتے کہ حضرت ﷺ نے تمہارے لئے مجلس کشادہ کرنے اور تم کو حدیث سمجھانے کا ہم کو حکم دیا ہے۔ تم ہمارے جانشین اور ہمارے بعد اہل حدیث یعنی محدث ہو۔

ازانجملہ ایک عنوان ہے ''اصحاب الحدیث کے باب میں صالحوں کے خواب''
اس کے تحت میں ایک خواب یہ ہے کہ ایک شخص علم حدیث حاصل کر رہا تھا اسی اثناء میں مر گیا، ابوبکرہ بکراوی نے اس کو خواب میں دیکھا، پوچھا کیا گزری؟ کہا بخشش ہو گئی پوچھا کس بات پر؟ کہا علم حدیث طلب کرنے پر (صفحہ۱۱) دیکھئے حدیث کے طالب علم اصحاب الحدیث ہیں۔ اسی طرح اور بھی خواب اس میں مذکور ہیں۔ یہ چند مثالیں بطور مشتے نمونہ ازخروارے ہیں۔

اور سب سے بڑھ کر یہ کہ مولوی محمد صاحب جونا گڑھی غیر مقلد خود اس کتاب کے ترجمہ میں کسی مقام پر اصحاب الحدیث کا ترجمہ ”حدیث کے طالب علم“ کرتے ہیں، چنانچہ (صفحہ ۱۰۵) میں ”رجل من اصحاب الحدیث“ کا ترجمہ ایک حدیث کے طالب علم نے کیا ہے۔ اور کسی مقام پر ”حدیث جاننے والے“ جیسا کہ (صفحہ ۳۳) میں ہے اور کسی مقام پر ”محدثین کرام“ جیسا کہ (صفحہ ۳۸) میں اہل الحدیث کا ترجمہ ”محدثین کرام“ کیا ہے، اسی طرح (صفحہ ۲۴) میں صاحب الحدیث کا ترجمہ ”محدثین“ کیا ہے۔

**ایک لطیفہ:** اہل حدیث حضرات کی عادت ہے کہ جہاں اصحاب الحدیث کی کوئی بزرگی یا کوئی منقبت مذکور ہوتی ہے وہاں تو اصحاب الحدیث کا ترجمہ جماعت اہل حدیث، یا اہل حدیث کرتے ہیں اور جہاں کوئی برائی مذکور ہوتی ہے، وہاں ”حدیث کے طالب علم“ ترجمہ کرتے ہیں یا کوئی ترجمہ نہیں کرتے گول مول ”ایسے ہی لوگوں، یا ان لوگوں“ کا لفظ لکھ کر آگے گزر جاتے ہیں۔ مثلاً مولوی محمد جونا گڑھی ”ما قوم خیر من اصحاب الحدیث“ کا ترجمہ تو یہ کرتے ہیں کہ اہل حدیث سے بہتر کوئی قوم نہیں (صفحہ ۳۳) لیکن ”اما تری اهل الحدیث کیف تغیروا کیف افسدوا“ کا ترجمہ یوں کرتے ہیں کہ دیکھئے تو یہ طالب حدیث کیسے بگڑ گئے۔

اسی طرح شرف اصحاب الحدیث میں جہاں جہاں اصحاب الحدیث کے ایمان کی تعریف، یا ان کا وارث رسول اللہ (ﷺ) ہونا ان کا ابدال وغیرہ ہونا مذکور ہے وہاں تو اس کا ترجمہ اہل حدیث یا جماعت اہلحدیث ہے۔ (دیکھو صفحہ ۱۸، ۳۲، ۳۴ وغیرہ) لیکن امام اعمش کے قول ”ما فی الدنیا قوم شر من اصحاب الحدیث“ کا ترجمہ یہ ہے کہ دنیا میں اس قوم سے بری کوئی قوم نہیں ہے حالانکہ ان کے اصول سے ترجمہ یوں ہونا چاہئے تھا کہ: ”دنیا میں جماعت اہل حدیث سے بدتر کوئی قوم نہیں ہے“ اسی طرح امام اعمش کے دوسرے قول ”لو کانت لی اکلب

كنت ارسلتها على اصحاب الحديث" کا ترجمہ کرتے ہیں کہ اگر میرے پاس کتے ہوتے تو میں ان لوگوں پر چھوڑ دیتا (صفحہ ۱۰۴) حالانکہ ان کو یوں ترجمہ کرنا زیبا تھا کہ "اگر میرے پاس کتے ہوتے تو میں اہل حدیثوں پر چھوڑ دیتا۔"

اسی طرح:

"نظر عبيدالله بن عمر الى اصحاب الحديث و زحامهم فقال شنتم العلم وذهبتم بنوره لو ادركنا واياكم عمر بن الخطاب لا وجعنا ضربًا"

کا ترجمہ کرتے ہیں کہ حضرت عبیداللہ بن عمر نے ایسے ہی لوگوں کی بھیڑ بھاڑ دیکھ کر فرمایا تھا کہ تم نے علم کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے الخ (صفحہ ۹۴) حالانکہ ان کی تحقیق کی رو سے صحیح ترجمہ یوں ہے کہ حضرت عبیداللہ بن عمر نے اہل حدیثوں کی بھیڑ بھاڑ دیکھ کر فرمایا تھا کہ تم نے علم کے ٹکڑے ٹکڑے[1] کر دیئے اور علم کی رونق گھٹا دی اگر ہمیں تمہیں حضرت عمر پا لیتے ہیں تو سخت[2] سزا دیتے۔

اسی طرح:

"سمعت الليث بن سعد يقول وقد اشرف على اصحاب الحديث فراى منهم شيئا فقال ما هذا انتم الى يسير من الادب احوج منكم الى كبير من العلم"

کا ترجمہ یوں کرتے ہیں کہ حضرت لیث بن سعد ایسے ہی لوگوں کو اور ان کی ایسی ہی حرکتوں کو دیکھ کر فرماتے ہیں کہ تم تھوڑے سے ادب وعمل کے زیادہ محتاج ہو اور بڑے سارے علم کے کم محتاج ہو (صفحہ ۹۴) حالانکہ اپنے اصول سے یوں ترجمہ کرنا چاہئے تھا کہ لیث بن سعد نے ان اہلحدیثوں اور ان کی حرکتوں کو دیکھ کر فرمایا

[1] و [2] ہم نے صرف اصحاب الحدیث کے ترجمہ کی باصول اہل حدیث تصحیح کی ہے ورنہ "شنتم" کا ترجمہ "ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے" اور "لا وجعنا ضربا" کا "سخت سزا دیتے" بھی مجتہدانہ ترجمہ ہے، صحیح ترجمہ "تم نے بدنما بنا ڈالا" اور "سخت مار مارتے"۔ ۱۲ منہ

کہ ادب وتمیز کے زیادہ محتاج ہو۔[1]

ابو بکر بن عیاش فرماتے تھے ”اصحاب الحدیث ھم شر الخلق ھم المجان“ مولوی محمد صاحب اس کا ترجمہ کرتے ہیں کہ اصحاب الحدیث بڑے برے لوگ ہیں وہ تو مجنون ہیں (صفحہ ۱۱۰) حالانکہ ان کو یوں لکھنا چاہئے تھا کہ اہل حدیث بدترین خلائق ہیں۔

یوں ہی ”کان لہ کلب یوذی اصحاب الحدیث“ کا ترجمہ کرتے ہیں کہ ان کا کتا ہمیں ایذاء دیا کرتا تھا (صفحہ ۱۰۷) حالانکہ ان کو یوں کہنا چاہئے کہ امام اعمش کا کتا اہل حدیثوں کو ایذاء دیتا تھا۔

مولوی محمد صاحب (صفحہ ۵۵) میں ”واھلہ“ کا ترجمہ ”اہل حدیث“ کرتے ہیں، لیکن ”یرید شعبۃ ان اھلہ یضیعون العمل بما یسمعون منہ“ کا ترجمہ کرتے ہیں شعبہ کا مطلب ان لوگوں سے ہے جو حدیثیں سنتے ہیں اور ان پر عمل نہیں کرتے (صفحہ ۸۴) حالانکہ یہ بالکل غلط ترجمہ ہے، یوں لکھنا چاہئے کہ شعبہ کی مراد یہ ہے کہ اہل حدیث جو حدیثیں سنتے ہیں ان پر عمل نہیں کرتے۔

صحابہ کو اہل حدیث ثابت کرنے کے سلسلہ میں مولوی ابو القاسم صاحب نے تاریخ بغداد کے حوالے سے ایک بات یہ بھی لکھی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کو اہل حدیث کہا گیا (صفحہ ۵) لیکن مولوی صاحب نے تاریخ بغداد کی وہ عبارت نقل نہیں کی ورنہ معلوم ہو جاتا کہ حضرت ابن عباس کو کس معنی میں اہل حدیث کہا گیا، سنئے تاریخ بغداد کی عبارت یہ ہے:

”اصحاب الحدیث ثلثۃ عبداللہ بن عباس فی زمانہ والشعبی فی زمانہ، والثوری فی زمانہ“

[1] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل حدیث ہمیشہ سے بے ادب اور بدتمیز تھے، ان کو تھوڑا سا بھی ادب حاصل نہ تھا۔

یعنی اصحاب حدیث تین شخص ہیں ابن عباس رضی اللہ عنہ اپنے زمانہ میں، اور شعبی رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ میں اور ثوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ میں۔ دیکھئے اس عبارت میں اگر اصحاب الحدیث سے اہلحدیث مراد لئے جائیں تو جس طرح اس سے ابن عباس کا اہل حدیث ہونا ثابت ہوگا، اسی سے یہ بھی تو ثابت ہوگا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کے زمانہ سے لے کر ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے زمانے تک صرف تین ہی اہل حدیث ہوئے ہیں، لہٰذا اسی (صفحہ ۵) میں مولوی ابوالقاسم صاحب کا یہ لکھنا غلط ہو گیا کہ ''تمام صحابہ اہلحدیث تھے'' اور ''صحابہ وتابعین سب اہل حدیث تھے۔''

اسی سلسلہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ امام ''شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ تمام صحابہ اہل حدیث تھے۔'' (صفحہ ۵) مولوی صاحب نے اس کے لئے تذکرۃ الحفاظ (جلد ا صفحہ ۲۷) کا حوالہ دیا ہے، حالانکہ تذکرۃ الحفاظ (جلد ا صفحہ ۲۷) تو درکنار دس بیس صفحے آگے پیچھے بھی یہ مضمون نہیں ہے۔

اسی سلسلہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ صحابہ کرام نے جتنے ملک فتح کئے وہاں کے تمام لوگ اسلام میں داخل ہونے کے بعد مذہب اہل حدیث رکھتے تھے (صفحہ ۵) ہم پوچھتے ہیں کہ اگر یہ بات صحیح بھی ہو تو اس سے صحابہ کرام کا اہلحدیث ہونا کس طرح ثابت ہوتا ہے، اور آپ نے ''صحابہ کرام'' کے عنوان کے ماتحت اس کو کیوں لکھا؟ کیا صحابہ کے مفتوحہ علاقوں کے نومسلم بھی ''صحابہ کرام'' تھے۔

ثانیاً اس دعوے کے ثبوت میں جس کتاب کا آپ نے حوالہ دیا ہے اس میں ہرگز یہ مضمون نہیں ہے۔ آپ نے اس کتاب کی عبارت تو (تحریف ہی کے ساتھ سہی) نقل کی لیکن ترجمہ کرنے کی ہمت نہ ہوئی، ورنہ معلوم ہو جاتا کہ اس عبارت سے آپ کی کتر بیونت کے بعد بھی صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ روم، جزیرہ، شام اور آذربیجان کی سرحدوں کے تمام لوگ اہل حدیث کے مذہب پر تھے، لیکن کب تھے، اسلام لانے اور صحابہ کرام کے فتح کرنے کے بعد ہی سے یا کچھ زمانہ گزرنے پر، اس

کا کوئی ذکر نہیں۔[1]

ثالثاً کتاب اصول الدین میں یہ عبارت جس طرح آپ نے نقل کی ہے اس طرح نہیں ہے، آپ نے اس میں تحریف کی ہے اصل عبارت یوں ہے:

"بیان هذا واضح، فی ثغور الروم والجزیرة و. ثغور الشام وثغور آذر بیجان وباب الابواب کلهم علی مذهب اهل الحدیث من اهل السنة"

دیکھئے آپ نے اور تصرفات کے علاوہ "علی مذهب اهل الحدیث" کے پہلے ایک لفظ "کانوا" کا اضافہ کر دیا اور "اهل الحدیث" کے بعد "من اهل السنة" کا لفظ کھا گئے۔

میں عام ناظرین کو بتانا چاہتا ہوں کہ مولی ابو القاسم صاحب نے اس عبارت میں یہ دونوں تحریفیں اس لئے کی ہیں کہ وہ ایسا نہ کرتے تو اس عبارت سے یہ ثابت ہوتا کہ مذکورہ بالا سرحدوں کے تمام لوگ مذہب اہلحدیث پر تھے نہیں بلکہ ہیں، اور یہ بیان پانچویں صدی کا ہے۔ لہٰذا ان سرحدوں کے باشندوں کا پانچویں صدی میں اہل حدیث ہونا ثابت ہوگا۔

❷ پھر اس عبارت سے یہ بھی واضح ہو جاتا کہ ان کے اہل حدیث ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہ اہل سنت تھے، یہ مطلب نہیں کہ وہ غیر مقلد تھے۔

---

[1] مولوی ابو القاسم صاحب کی اس غلط بیانی کی بھی کوئی حد ہے کہ اصول الدین کی عبارت میں نہ کہیں صحابہ کا لفظ ہے نہ ان کے فتح ممالک کا، مگر وہ خواہ مخواہ اصول الدین کا نام لے کے بار بار یہی کہے جاتے ہیں کہ جب صحابہ نے ممالک کو فتح کیا اسی وقت سے یہاں کے لوگ اہل حدیث تھے۔ چنانچہ صفحہ ۱۰ میں لکھتے ہیں کہ: اصول الدین کے حوالے سے آپ کو بتایا تھا کہ خلافت عثمانی میں افریقہ کو جب صحابہ وتابعین نے فتح کیا تو وہاں کے مسلمان اہل حدیث مذہب پر قائم ہوئے۔ حالانکہ اصول الدین میں نہ خلافت عثمانی کا ذکر ہے نہ فتح افریقہ کا نہ فتح کے وقت سے مذہب اہل حدیث پر قائم ہونے کا۔ "هاتوا برهانكم ان كنتم صادقين."

اگر مولوی صاحب نے اس عنوان کو بھی غور سے پڑھا ہوتا جس عنوان کے ماتحت یہ عبارت اصول الدین میں ہے تو شاید وہ سمجھ سکتے کہ مصنف کا مقصود اہل ثغور کو غیر مقلد ثابت کرنا نہیں ہے بلکہ یہ مقصود ہے کہ وہ عقیدۃً سنی تھے، رافضی، خارجی، معتزلی وغیرہ نہ تھے، وہ عنوان یہ ہے "فی تحقیق اھل السنة لا ھل الثغور" (یعنی اہل ثغور کو سنی ثابت کرنے کے بیان میں)۔

## تابعین واتباع تابعین

کو اہلحدیث ثابت کرتے ہوئے ایک بات مولوی ابوالقاسم صاحب نے یہ لکھی ہے کہ: "سفیان بن عیینہ کو حکماً اہل حدیث میں شمار کیا گیا ہے" (صفحہ ۶) اور اس کے لئے تاریخ بغداد (جلد ۹ صفحہ ۷۹) کا حوالہ دیا ہے لیکن افسوس ہے کہ (جلد ۹ صفحہ ۷۹) میں یہ مضمون نہیں ہے، ہاں اگر اصحاب الحدیث کے معنی جماعت اہل حدیث کے ہیں، تو اس صفحہ میں جماعت اہل حدیث کے چوری کرنے کا ایک واقعہ ضرور مذکور ہے، وہ واقعہ یہ ہے۔

"سرق اصحاب الحدیث نعل ابی زید فکان اذا جاء اصحاب الشعراء والعربیة والاخبار رمی بثیابه ولم یتفقدھا واذا جاء اصحاب الحدیث جمعھا وجعلھا بین یدیه" [1]

یعنی جماعت اہلحدیث نے ابوزید انصاری کا جوتا چرالیا اس لئے جب شعر و عربیت اور اخبار والے آتے تو ابوزید اپنے کپڑے ادھر ادھر پڑے رہنے دیتے اور ان کی خبر گیری نہ کرتے لیکن جب جماعت اہل حدیث آتی تو سب کپڑوں کو سمیٹ کر اپنے آگے رکھ لیتے۔

خیر، یہ تو ایک لطیفہ تھا، واقعہ یہ ہے کہ ابن عیینہ یا جس کسی کو بھی اہلحدیث کہا گیا

[1] تاریخ بغداد: ۷۹/۹

ہے اس کے معنی یہی ہیں کہ حدیث کا علم رکھنے والے اور اس فن کے خدمت گزار تھے، جیسا کہ میں اوپر تفصیل سے لکھ چکا ہوں۔

## ائمہ اربعہ

اس کے بعد مولوی ابوالقاسم صاحب نے ائمہ اربعہ کو اپنے جیسا اہل حدیث ثابت کرنے کی لاحاصل سعی کی ہے۔ اس سلسلے میں سب سے پہلا نام امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا لیا ہے اور ان کی نسبت کتاب اصول الدین سے یہ عبارت نقل کی ہے، ''اصل ابی حنیفة فی الکلام کاصول اصحاب الحدیث'' یہاں مولوی صاحب نے عبارت تو صحیح نقل کی ہے، لیکن ترجمہ میں وہ حرکت کی ہے کہ دیانت اپنا سر پیٹ کر رہ گئی، فرماتے ہیں کہ ''امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے اصول، عقائد و حرمت تقلید میں اہلحدیث کے اصول جیسے ہیں'' (صفحہ۶) اہل علم ملاحظہ فرمائیں کہ الکلام کے ترجمہ میں حرمت تقلید کا اضافہ کیسی دیانت داری ہے! مولوی ابوالقاسم کو کون سمجھائے کہ کتاب اصول الدین عقائد کلامیہ کے بیان میں ہے اور اس کے مصنف نے آغاز کتاب ہی میں عقائد کلامیہ کے پندرہ اصول گن کر بتا دیئے ہیں جن میں حرمت تقلید کا نام ونشان بھی نہیں ہے، لہٰذا ان کے لفظ الکلام کے ترجمہ میں حرمت تقلید کا اضافہ ان پر افتراء نہیں ہے تو کیا ہے؟ اصحاب الحدیث کے اصول عقائد مصنف کتاب نے آغاز میں اجمالاً اور پوری کتاب میں تفصیلاً بیان کر دیئے ہیں، لہٰذا مولوی ابوالقاسم صاحب اگر سچے ہیں تو پوری کتاب پڑھ کر بتائیں کہ مصنف اصول الدین نے اصحاب الحدیث کے اصول میں حرمت تقلید کا ذکر کہاں پر کیا ہے اور کیوں کر سکتے ہیں جس تقلید کی حرمت میں بحث ہے وہ فروعی مسائل میں تقلید ہے اس کا ذکر اصول عقائد میں کس بنا پر کریں گے۔

اس کے بعد یہ بھی بتا دوں کہ مصنف اصول الدین اصحاب الحدیث یا اہل

الحدیث کے لفظ سے غیر مقلد ہرگز مراد نہیں لیتے، اس لئے کہ متعدد جگہ وہ اہل حدیث کی مثال میں امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے مقلدوں کا نام لیتے ہیں، مثلاً (صفحہ۲۰۴) میں متکلمین اہل حدیث میں عبداللہ بن سعید اور کرابیسی کا ذکر کرتے ہیں، حالانکہ یہ دونوں امام شافعی کے مقلد تھے۔[1] ابن حجر نے لسان المیز ان میں ان دونوں کا فقہائے شافعیہ میں سے ہونا ذکر کیا ہے۔

مولوی ابو القاسم صاحب نے اسی سلسلہ میں ابن عیینہ کا یہ قول بھی لکھا ہے کہ ''پہلے پہل امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ہی نے مجھ کو اہل حدیث بنایا۔'' (صفحہ۶)

میں کہتا ہوں کہ اگر مولوی صاحب کی نظر وسیع ہوتی تو اسی ایک بات سے ان کی سمجھ میں آ سکتا تھا کہ کتابوں میں اہل حدیث کے لفظ سے کیا مراد ہوا کرتی ہے، مولوی صاحب اگر احسان مانیں تو میں ان کو بتاؤں کہ جو فقرہ انہوں نے لکھا ہے وہ ''اول من صیرنی محدثا ابو حنیفة'' کا ترجمہ ہے۔

سفیان بن عیینہ کا مقولہ تاریخ ابن خلکان (جلد ا صفحہ ۲۱۱) میں انہیں الفاظ میں مذکور ہے۔ ترجمہ کرنے والے نے محدث کا ترجمہ اہل حدیث کر دیا۔ پس جب اہل حدیث بنانے سے محدث بنانا مراد ہے تو مولوی ابو القاسم صاحب نے بعد میں جو فقرہ اپنی طرف سے لکھا ہے وہ یوں ہونا چاہئے کہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ محدث تھے اور دوسروں کو (بلکہ سفیان بن عیینہ جیسوں کو بھی) محدث بنایا کرتے تھے۔

اس کے بعد بقیہ ائمہ کی نسبت بھی اسی طرح کی عبارتیں نقل کی ہیں، لہٰذا ان سب پر الگ الگ بحث کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ ہاں! ایک بات ہم مولوی ابو القاسم صاحب سے یہاں ضرور پوچھیں گے کہ جب آپ کی تحقیق میں ائمہ اربعہ اہل حدیث تھے یعنی انہوں نے بھی آپ کی طرح حدیث کو اپنا پروگرام بنایا تھا اور اپنے ہر قول وفتویٰ کی بنیاد حدیث ہی پر رکھی تھی تو آپ کو ایک الگ جماعت قائم کرنے کی

---

[1] دیکھئے طبقات الشافعیہ

ضرورت کیوں پیش آئی۔ کیا ائمہ اربعہ کے ماننے والوں نے ان کے پروگرام کو قبول کیا تو وہ اہل حدیث نہیں ہے؟ اگر ہوئے اور یقیناً ہوئے تو ان سے علیحدہ ایک جماعت قائم کرنے کا مقصد تفریق بین المسلمین کے سوا اور کیا ہے؟

دوسری بات یہ دریافت کرنی ہے کہ ان ائمہ کی نسبت اہل حدیث کا لفظ کہیں مل جاتا ہے تو اس کو بہت دھوم دھام سے نقل کرتے ہیں، لیکن فقہاء، اہل الفقہ، ائمۃ الفقہ کے جو الفاظ جگہ جگہ ان کی نسبت مذکور ہیں ان کو کیوں نہیں نقل کرتے، مثلاً اصول الدین (صفحہ ۳۱۲) کی جو عبارت آپ نے نقل کی ہے اس سے چند سطر پہلے مذکور ہے "ومن بعد هم ائمة الامة فى الفقه مثل الاوزاعى ومالك والثورى والشافعى وابى ثور واحمد بن حنبل الخ."

اسی ضمن میں ایک بات مولوی ابوالقاسم صاحب نے یہ لکھی ہے کہ امام احمد سے حدیث نبوی "لا تزال من امتى منصورين" (میری امت میں ایک گروہ مظفر ومنصور رہے گا) کی نسبت پوچھا گیا کہ یہ کون لوگ ہیں، تو فرمایا اہل حدیث ہیں (صفحہ ۷) میں کہتا ہوں کہ یہاں آپ نے اصح الکتب بعد کتاب اللہ (یعنی صحیح بخاری) کو پس پشت ڈال دیا ورنہ معلوم ہو جاتا کہ امام احمد بن حنبل کی مراد "جماعت اہلحدیث" نہیں ہے بلکہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا علم رکھنے والے چاہے وہ حنفی ہوں یا شافعی یا مالکی وغیرہ، صحیح بخاری میں مذکور ہے کہ اس گروہ سے اہل العلم مراد ہیں۔

"لا تزال طائفة من امتى ظاهرين على الحق، وهو اهل العلم"[1]

## بڑے پیر

اس کے بعد مولوی ابوالقاسم صاحب نے بڑے پیر صاحب کا یہ قول نقل کیا ہے کہ "اہل بدعت کی علامت اہل حدیث کو برا کہنا ہے" میں کہتا ہوں کہ باایں ہمہ وہ

[1] بخاری شریف: ۲/ ۱۰۸۷

مذہب حنبلی کے مقلد تھے جیسا کہ غیر مقلدین کے امام نواب صدیق حسن خانصاب کی کتاب مسک الختام میں ہے کہ: ''مشہور و مقرر آن ست کہ ایشاں حنبلی مذہب اند و ذکر ایشاں در حنابلہ واقع است'' (صفحہ۱۴)

دوسرے یہ کہ اصحاب الحدیث کے لفظ سے ان کی مراد تمام اہلسنّت ہیں۔ چنانچہ مولوی یوسف صاحب جے پوری اسی غنیۃ الطالبین کی عبارت نقل کرتے ہیں:
''اهل السنة ولاسم لهم الا اسم واحد وهو اصحاب الحديث.''[1]
اور خود ہی ترجمہ کرتے ہیں کہ ''اہل سنت کا ایک ہی نام ہے اور وہ اہلحدیث ہے'' دیکھئے! اس عبارت سے صاف صاف ظاہر ہو گیا کہ پیران پیر تمام اہل سنت کا نام اصحاب الحدیث بتاتے ہیں۔ مولوی ابو القاسم صاحب نے بھی اس عبارت کو نقل کیا ہے مگر اس کی ابتداء میں ''اهل السنة'' کا جو لفظ ہے اس کو چھوڑ دیا ہے۔

## افغانستان

مولوی ابو القاسم صاحب نے ابو الطیب سہیل[2] بن محمد سلیمان صعلوکی کی نسبت فرشتہ کے اردو ترجمہ سے یہ دکھا کر کہ وہ اہل حدیث سے تھے، بڑی خوشی منائی ہے کہ لیجئے غزنی کے دربار میں بھی اہل حدیث عالم موجود تھے، (صفحہ۸) لیکن اگر ان کی نظر اردو ترجموں سے کچھ آگے پہنچی ہوتی، تو سمعانی کی انساب اور سبکی کی طبقات (جلد۳ صفحہ۱۶۹) سے بآسانی معلوم ہو سکتا تھا کہ ابو الطیب مذکور شافعی کے مقلد تھے، لہٰذا ان کو اہل حدیث لکھنا اس اصطلاح پر مبنی ہے، جس کے رو سے مالکی و شافعی لوگ اہلحدیث کہلاتے ہیں[3] بلکہ تمام بلاد خراسان کی یہ اصطلاح ہے کہ اہل حدیث بول کر سوائے شافعیہ کے دوسرے کسی کو مراد نہیں لیتے، جیسا کہ ابن الصلاح اور سبکی نے

[1] حقيقة الفقه: ص ۱۱
[2] سہیل لکھنا غلط ہے، سہل صحیح ہے۔ (طبقات کبریٰ سبکی: ۳/۱٦۹)
[3] مقدمه ابن خلدون: ص ۳۷٤، ۳۷٥

تصریح کی ہے:

”ذلك اصطلاح اهل خراسان اذا اطلقوا اصحاب الحديث يعنون الشافعية“ [1]

”اذا اطلق اهل الحديث لا يراد غير الشافعية“ [2]

اس کے بعد مولوی ابوالقاسم صاحب ایک مجتہدانہ شان سے رقم طراز ہیں کہ:

”سلطان محمود غزنوی کا اہل حدیث عالم سے سفارت کا کام لینا شاید اس وقت شروع ہوا جب کہ وہ مشہور اہل حدیث فاضل قفال مروزی کی صحبت کے اثر سے مذہب حنفی کو خیر باد کہہ چکا تھا۔“ (صفحہ ۸)

اس دو سطر کی عبارت میں مولوی صاحب نے اپنے اجتہاد کی خوب نمائش کی ہے۔

❶ قفال مروزی کو اہل حدیث لکھا حالانکہ وہ کٹر شافعی مقلد تھے۔ [3]

❷ قفال مروزی کے مکذوب و جعلی قصہ کا اعادہ کیا حالانکہ وہ قصہ عقلاً و نقلاً باطل ہے، تفصیل کے لئے ملا علی قاری اور ملا عبدالنبی گنگوہی کے رسالے دیکھئے نیز ”مخائل الافتعال علی صلٰوة القفال“ نامی میرا رسالہ پڑھئے۔

❸ سلطان محمود غزنوی کی حنفی مذہب سے بیزاری کا راگ الاپا، حالانکہ مسعود بن شیبہ اور عبدالقادر قرشی نے سلطان کو فقہائے حنفیہ میں شمار کیا ہے اور مدتوں تک فقہ حنفی میں سلطان کی ایک تصنیف تفرید نامی بلاد غزنہ میں مشہور و متداول رہ چکی ہے۔ نیز سلطان کی آخر حیات تک اس کی سلطنت کے قاضی القضاۃ ابو محمد ناصحی حنفی تھے، جیسا کہ جواہر مضیئہ میں ہے۔

❹ اگر اہل حدیث سے سفارت کا کام لینا حنفی مذہب سے بیزاری کا اثر ہے، تو سفارت کے واقعہ کے بائیس برس بعد ۴۱۲ھ میں قاضی القضاۃ ابو محمد ناصحی کو امیر حاج مقرر کرنا اور انہیں حنفی بزرگ کے ذریعہ حج کو از سر نو جاری کرانا (قرامطہ کے ظلم

---

[1] طبقات سبکی: ۲۵۸/۳　[2] طبقات سبکی: ۲۵۹/۳　[3] طبقات شافعیہ: ۱۹۸/۳

کی وجہ سے عرصہ دراز سے حج بند تھا) کیا مذہب حنفی سے گرویدگی اور اس کی برتری کا اعلان نہیں ہے؟ حیرت ہے کہ یہ واقعہ بھی اسی تاریخ فرشتہ (جلد ۱ صفحہ ۴۶) میں مذکور ہے، مگر مولوی صاحب کو نظر نہیں آیا۔

## ہندوستان

اوپر کے بیان سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ منصورہ (سندھ) کے اکثر مسلمانوں کا بشاری کے زمانہ میں اہلحدیث[1] ہونا مولوی ابوالقاسم صاحب کے لئے کوئی خوشی کی چیز نہیں ہے، جب تک کہ ان کا غیر مقلد ہونا ثابت نہ ہو، اس لئے کہ ابن خلدون کے حوالہ سے بتایا جا چکا ہے کہ شافعیوں کو بھی اہلحدیث کہا کرتے تھے۔

## تقسیم مذاہب

دنیا کے مختلف حصوں میں مختلف مذہبوں کے قدرتی طور پر پھیلنے کو مولوی ابوالقاسم صاحب نے ''ملکی بٹوارہ'' قرار دیا ہے۔ اس کے جواب میں ہم کو اس کے سوا کچھ نہیں کہنا ہے کہ ''موتوا بغیظکم.''

ہاں! اس مسئلہ میں ایک بات کی طرف ان کو متوجہ کرنا ضروری ہے کہ قفال کبیر شاشی، عبدان مروزی[2] اور ابوعوانہ اسفرائینی تو کبار اصحاب الحدیث میں سے ہیں، پھر ان لوگوں نے تقلیدی مذہب (شافعیت) کے قدم جمانے میں کس طرح کوشش کی۔

## اشاعت بزور حکومت

مولوی صاحب نے اپنے بعض پیشرووں کی تقلید میں اس بات پر بھی بہت زور

---

[1] مولوی ابوالقاسم صاحب نے یہ بات مولوی عبدالحلیم شرر ناول نویس کی کتاب سے نقل کی ہے اور اس کے بعد انہوں نے ہندوستان میں اہلحدیث کی قدامت کی نسبت جو کچھ لکھا ہے وہ بھی بجنسہ شرر ہی کی تقلید میں ہے۔ (تاریخ سندھ شرر ۲/ ۱۲۵) منہ ۱۲

[2] امام اصحاب الحدیث (طبقات سبکی ۲/ ۴۰) ۱۲ منہ

دیا ہے کہ تقلیدی مذاہب بزور شمشیر رائج کئے گئے ہیں، لیکن مولوی صاحب کو معلوم ہونا چاہئے کہ۔

ع پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

تقلیدی مذاہب کی خداداد مقبولیت کو دیکھ کر جلنے والے سن رکھیں ؎

بمیر تابر ہی اے حسود کیں رنجیست
کہ از مشقت اوجز بمرگ نتواں رست

حسد کے جذبہ سے مغلوب ہوکر یہ بک دینا تو آسان ہے کہ تقلیدی مذاہب بزور شمشیر پھیلے، لیکن اس کی دلیل پیش کرنا، مولوی ابوالقاسم صاحب کے بڑوں کے امکان میں بھی نہیں ہے۔ مقریزی اور ابن خلکان کی عبارتوں کے ترجمہ میں مولوی صاحب نے زبردست خیانت کی ہے۔ ان عبارتوں میں حکومت کے ڈنڈے کے زور کا کوئی ذکر نہیں ہے، بلکہ حکومت کی زبانی زور کا بھی کوئی ذکر نہیں ہے۔ مولوی صاحب اگر سچے ہوں تو وہ کسی تاریخی کتاب کی عبارت میں یہ دکھا دیں کہ فلاں حکومت نے کسی ایک شخص کو تلوار یا ڈنڈے سے دھمکا کر یا زبانی ہی تہدید سے حنفی یا مالکی مذہب قبول کرنے پر مجبور کیا۔

ہاں! مذہب اہل حدیث کی اشاعت بے شک تلوار کے زور سے ہوئی، اور اس کا اقرار خود مولوی ابوالقاسم صاحب کے اسی خطبۂ صدارت میں ہے لکھتے ہیں کہ:

"یوسف[1] بن عبدالمؤمن پھر اس کے بعد اس کے بیٹے یعقوب...... نے مذہب اہل حدیث کی پوری حمایت کی...... (یعقوب)...... خلیفہ کا حکم تھا کہ فقہ چھوڑ دو، ...... اور کسی امام کی تقلید نہ کرو۔" (صفحہ ۱۱)

دیکھئے! مولوی ابوالقاسم صاحب کو اقرار ہے کہ افریقہ کے ان بادشاہوں نے اپنے شاہی حکم سے تقلید بند کرا دی، بلکہ اسی (صفحہ ۱۱) میں انہوں نے یہ بھی ذکر کیا

[1] یوسف اور اس کا بیٹا یعقوب مولوی ابوالقاسم صاحب کے اقرار کے موافق اہلحدیث بادشاہ تھا ۱۲ منہ

ہے کہ یوسف بادشاہ تلوار سامنے رکھ کر قرآن پاک اور سنن ابوداؤد کے سوا ہر چیز کو غلط کہتا تھا یعنی تلوار سے دھمکا کر لوگوں سے اسے منواتا تھا، نیز انہوں نے اسی صفحہ میں انعام دینے کا بھی ذکر کیا ہے، یعنی روپیہ کا لالچ دلا کر بھی اہلحدیث کی اشاعت ہوئی۔

پھر مولوی صاحب نے انعام دینے کا ذکر کر کے لکھا ہے کہ یہی وجہ ہے کہ وہاں کے علماء کثر اہل حدیث ہو گئے اور مثال میں امام ابن حزم کا نام لیا ہے۔ ہم اس بیان میں مولوی صاحب کی تصدیق کرتے ہیں اور ہماری طرح ہر وہ آدمی اس کی تصدیق کے لئے مجبور ہے جو ہندوستان میں بھی سیکڑوں بندگان زر کو نواب صدیق حسن خانصاحب کی داد ودہش کے اثر سے مذہب بدلتے دیکھ چکا ہے اور اس کے بعد انہیں واقعات کا اعادہ ہوتے ہوئے مئو اور بنارس میں بھی مشاہدہ کر چکا ہے۔

## مذہبی عصبیت

کے ماتحت مولوی صاحب لکھتے ہیں کہ۔

''اگر ایک مذہب کا مقلد اپنا مذہب چھوڑ کر دوسرے مذہب میں داخل ہو جاتا تو وہ سزا کا مستحق ہوتا تھا۔''

اور ''ابتلاء اہلحدیث'' کے ماتحت لکھتے ہیں کہ ایک شخص حنفی مذہب چھوڑ کر رفع الیدین اور قرأۃ فاتحہ خلف الامام کرنے لگا...... تو اس کو برسر بازار کوڑے لگائے گئے حیرت ہے کہ مولوی صاحب تو ہمارا عمل ومسلک یہ بتاتے ہیں، اور ان کے مذہب کے پیشوا مولوی محمد جونا گڑھی عقیدۂ محمدی میں، شرح درمختار معروف بہ شامی کے حوالہ سے ہمارا مسلک یہ نقل کرتے ہیں کہ:

''اگر ایک شخص نے آج ایک مذہب (مثلاً حنفی مذہب) کے مطابق (بغیر آمین بالجہر اور رفع الیدین، اور فاتحہ خلف الامام کے) نماز پڑھی

اور دوسرے دن وہ دوسرے مذہب (مثلاً شافعی مذہب) کے مطابق (یعنی آمین، رفع الیدین، سورہ فاتحہ وغیرہ سے) نماز پڑھتا ہے تو اس کے لئے منع نہیں (جائز ہے)۔" (صفحہ ۱۰)

اب وہ ہی بتائیں کہ ہم ان کو سچا مانیں یا مولوی محمد صاحب کو؟

اصل حقیقت یہ ہے کہ مولوی ابوالقاسم صاحب نے یہاں سخت تلبیس و مغالطہ دہی سے کام لیا ہے۔ درمختار کی عبارت "ارتحل الی مذهب الشافعی" (کو وہ اس درمختار سے نقل کرتے ہیں جو شامی کے حاشیہ پر ہے اور اس عبارت پر شامی جو لکھتے ہیں اس سے آنکھیں بند کر لیتے ہیں، ناظرین کو میں بتانا چاہتا ہوں کہ شامی نے اس جگہ تصریح کر دی ہے کہ حنفیت چھوڑ کر شافعی ہو جانے والے کو اس وقت سزا دی جائے گی جب کہ اس نے ناجائز یا شرعاً ناپسندیدہ غرض کے لئے تبدیل مذہب کیا ہو، مثلاً شہوت رانی یا اور کسی دنیاوی غرض کے لئے، لیکن اگر ایسا نہ ہو بلکہ اس کو ملکۂ اجتہاد[1] حاصل ہو گیا، اور اجتہاد سے اس کو واضح ہو گیا کہ فلاں بات حق ہے، اس لئے اس کو اس نے اختیار کر لیا تو وہ ہرگز سزا کا مستحق نہیں۔

حاصل یہ ہے کہ ہمارے فقہاء نے تبدیل مذہب کرنے والے کو مذہبی عصبیت کی بناء پر مستحق سزا نہیں قرار دیا ہے، بلکہ اس لئے کہ اس نے تبدیل مذہب کو شہوت رانی یا تحصیل غرض فاسد کا ذریعہ قرار دیا، اور اس طرح مذہب کو مذاق بنایا، چنانچہ اس کی بھی اسی جگہ شامی میں تصریح موجود ہے۔ نیز یہی وجہ ہے کہ اگر کوئی شافعی بھی ایسی ہی کسی غرض فاسد کے لئے حنفی ہو جائے، تو اس کا بھی وہی حکم ہے، جیسا کہ شامی میں اسی جگہ اس کی بھی تصریح موجود ہے، مگر مولوی ابوالقاسم صاحب ان سب تصریحات سے آنکھیں بند کر کے صرف ایک فقرہ نقل کرتے ہیں۔ معلوم نہیں اس قسم

---

[1] مولوی ابوالقاسم صاحب کو یہاں وسوسہ نہ ہو کہ ہم بھی تو مجتہد ہیں، اس لئے کہ جو شخص جعلی اور غیر جعلی حدیثوں میں تمیز نہ کر سکے اس کو اجتہاد کا خواب دیکھنا زیبا نہیں۔ ۱۲ منہ

کے فریب کارانہ حرکات کے جواز کے لئے کون سی آیت یا حدیث رکھتے ہیں۔

## ابتلاء اہلحدیث

کے ماتحت مولوی ابوالقاسم صاحب لکھتے ہیں کہ۔

''امام بخاری جامع حدیث نبوی ﷺ کو ابوحفص حنفی نے پہلے تو بخارا میں فتویٰ دینے سے روکا پھر شہر بدر کرایا۔'' (صفحہ۱۲)

اس قصہ میں ابوحفص کی طرف شہر بدر کرانے کی نسبت صریح افتراء پردازی ہے، اور اس کے لئے جواہر مضیئہ کا نام لینا دوسرا افتراء ہے، شاید مولوی ابوالقاسم صاحب کو یہاں ''علی الکاذبین'' والی آیت یاد نہیں رہی، جواہر مضیئہ میں ابو حفص کی نسبت صرف اتنا لکھا ہے کہ انہوں نے امام بخاری سے یہ کہہ کر فتوے دینے سے منع کیا کہ آپ اس کے اہل نہیں ہیں۔ (ابوحفص کا امام بخاری سے یہ کہنا محض نصیحۃً تھا، اور ان کو اس کا حق تھا اس لئے کہ امام بخاری ان کے لڑکے کے برابر اور پڑھنے میں ان کے ہم سبق اور ساتھی تھے) اس کے آگے جواہر مضیئہ میں یہ لکھا ہے کہ امام بخاری مانے نہیں، فتویٰ دیتے رہے، تا آنکہ کسی نے ایک ایسا مسئلہ پوچھا جس کے جواب میں امام بخاری سے غلطی ہوگئی، غلطی نہایت واضح تھی، اس لئے اہل شہر نے ان کو وہاں سے نکلنے پر مجبور کیا۔ مولوی ابوالقاسم صاحب کی دیانت دیکھئے کہ انہوں نے اہل شہر کا الزام ابوحفص کے سر تھوپ دیا۔

مولوی ابوالقاسم صاحب نے اپنے اس افتراء کو (صفحہ۱۵) میں بھی دہرایا ہے بلکہ وہاں اس کے ساتھ ایک اور افتراء بھی شامل کر دیا ہے، وہ یہ کہ امام بخاری نے فتویٰ غلط نہیں دیا تھا، ابوحفص کبیر نے ان پر افتراء کیا تھا، حالانکہ یہ سراسر بہتان ہے، مولوی صاحب نے فوائد بہیہ کا حوالہ دیا ہے، اس میں ہرگز یہ مضمون نہیں ہے، بلکہ اس میں بعینہٖ وہی بات ہے، جو جواہر مضیئہ میں ہے، ہم جواہر اور فوائد دونوں کی

عبارتیں ناظرین کے سامنے رکھ دیتے ہیں اور لفظی ترجمہ بھی پیش کر دیتے ہیں۔

"قدم محمد بن اسماعیل البخاری فی زمن ابی حفص الکبیر وجعل یفتی فنهاه ابو حفص وقال لست باهل له فلم ینته حتی سئل عن صبیین شربا من لبن شاة او بقرة فافتی بثبوت الحرمة فاجتمع الناس علیه واخرجوه من بخاری"[1]

ترجمہ: "محمد بن اسماعیل بخاری، ابوحفص کبیر کے زمانہ میں بخاری آئے اور فتویٰ دینے لگے، ابوحفص نے ان کو منع کیا اور کہا کہ آپ اس کے اہل نہیں ہیں، پس وہ باز نہ آئے یہاں تک کہ ان سے دو بچوں کی نسبت جنہوں نے ایک بکری یا گائے کا دودھ پی لیا مسئلہ پوچھا گیا انہوں نے حرمت کے ثبوت کا فتویٰ دے دیا پس لوگ ان پر اکٹھا ہو گئے اور لوگوں نے ان کو بخاریٰ سے نکال دیا۔"

میں سمجھتا ہوں کہ مولوی ابوالقاسم صاحب کی نام لی ہوئی دونوں کتابوں کی اصل عبارت سامنے آجانے کے بعد اس میں تو اب کوئی اشتباہ نہیں رہ جاتا کہ مولوی صاحب نے سخت افتراء پردازی کی، لیکن ابھی ایک بات رہی جاتی ہے وہ یہ کہ مولوی صاحب نے یہ کیوں کیا تو یہ داستان بڑی درد ناک ہے، اور درحقیقت مولوی صاحب نے اسی پر پردہ ڈالنے کے لئے یہ سب جتن کئے ہیں۔

وہ داستان یہ ہے کہ محمد بن یحییٰ ذہلی مولوی ابوالقاسم صاحب کی اصطلاح میں نیشا پور کے ایک زبردست مشہور اہلحدیث تھے۔ ان سے اور امام بخاری سے ایک مسئلہ میں اختلاف ہوگیا، نتیجہ یہ ہوا کہ انہوں نے امام بخاری کی سخت مخالفت کی اور یہاں تک کہہ اٹھے کہ وہ بدعتی ہیں، جو ان کے پاس جائے وہ ہمارے پاس نہ آئے،

[1] فوائد: ص ۱۸، جواهر: ۱/ ٦٧

اور یہ کہ وہ میری موجودگی میں یہاں (نیشاپور میں) نہیں رہ سکتے، امام بخاری خوف زدہ ہو کے وہاں سے بخارا چلے آئے[1] لیکن محمد بن یحییٰ ذہلی نے امام بخاری کو یہاں بھی چین نہ لینے دیا۔ اس کی تفصیل حافظ شمس الدین ذہبی جیسے مورخ اور حافظ حدیث نے اپنی کتاب سیر اعلام النبلاء میں یہ لکھی ہے کہ ذہلی نے امام بخاری کی شکایتیں حاکم بخارا اور وہاں کے علماء کے پاس لکھ بھیجیں، حاکم نے سخت برہم ہو کر امام بخاری کے حق میں بہت برا ارادہ کیا لیکن امام ابوحفص کبیر حنفی کے بیٹے محمد بن حفص کو اس کی اطلاع ہو گئی اور انہوں نے خفیہ امام بخاری کو بخارا کی کسی رباط میں پہنچا دیا۔[2]

ناظرین نے اب خوب سمجھ لیا ہوگا کہ مولوی ابوالقاسم صاحب نے مذکورہ بالا افتراء پردازیاں کیوں کی تھیں۔ امام بخاری کو درحقیقت ایک اہلحدیث بزرگ نے بخارا سے نکلوایا اور نیشاپور میں اصحاب الحدیث (اہلحدیث) ہی میں سے ایک شخص نے مسئلہ پوچھ کر امام بخاری کے خلاف فتنہ برپا کرایا (مقدمہ صفحہ ۵۷۹) اور جن امام ابوحفص کو مولوی ابوالقاسم صاحب بدنام کر رہے ہیں، انہیں کے بیٹے محمد نے بخارا میں امام بخاری کی جان بچائی اور اپنی جان پر کھیل کر ان کو بخارا کی کسی رباط میں پہنچا دیا۔

## اختلاف بیان

مولوی ابوالقاسم صاحب نے (صفحہ ۹) میں لکھا ہے کہ ''چوتھی صدی ہجری میں تقلید نے دنیا میں نیا جنم لیا تھا۔'' لیکن (صفحہ ۱۲) میں امام شافعی پر حملہ کرنے والے کو مالکی مذہب کا مقلد اور امام بخاری کو شہر بدر کرانے والے کو حنفی لکھ کر (صفحہ ۱۳) میں لکھتے ہیں کہ ''یہ مختصر نمونہ تھا ارباب تقلید کے سلوک کا اصحاب حدیث سے'' معلوم ہوا کہ تقلید کا وجود دوسری صدی میں تھا اس لئے کہ امام شافعی کی وفات دوسری صدی میں یعنی ۲۰۴ھ میں ہوئی ہے۔ ہم کچھ نہ کہیں گے، مولوی صاحب خود بتائیں کہ اس

[1] اس کی پوری تفصیل غیر مقلدین کے معتمد علیہ بزرگ ابن حجر کے مقدمہ فتح الباری ص ۵۷۹ میں پڑھئے۔

[2] فوائد بهیه: ص ۱۹

اختلاف بیان کی بنا پر ان کونسی مثل صادق آتی ہے۔

## ابن تیمیہ

ابتلائے اہلحدیث کے تحت میں ابن تیمیہ کو امام اہلحدیث لکھا ہے، حالانکہ نواب صدیق حسن خانصاب نے ان کو امام احمد کے اتباع (مقلدین) میں شمار کیا ہے۔[1]

اسی طرح امام مزی کو مقتدائے اہل حدیث لکھا۔ حالانکہ وہ شافعی المذہب تھے، امام ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ میں (جلد۲ صفحہ ۲۸۰) میں اس کی تصریح کی ہے۔ یونہی حافظ عبدالغنی مقدسی کو ''کھلا اہلحدیث'' بتایا، حالانکہ ان کے حنبلی ہونے کی تصریح امام ذہبی نے تذکرہ (جلد۴ صفحہ ۱۶۰) میں کی ہے، اسی طرح سلطان الاولیاء حضرت شیخ نظام الدین دہلوی کو اصحاب حدیث (اپنے اصطلاحی معنی میں) شمار کیا، حالانکہ مولوی ابوالقاسم صاحب نے تاریخ فرشتہ کے جس مقام کا حوالہ دیا ہے، اسی جگہ مذکور ہے کہ حضرت شیخ کے مخالف نے شیخ سے کہا کہ تم ''مرد مقلد'' ہو اور شیخ نے اس کی تردید نہیں کی، نیز تاریخ میں (جلد۲ صفحہ ۵۹۷) میں ہے کہ ''ابوحنیفہ کی فقہ اور تفسیر اور حدیث اور اصول وکلام میں استحضار اور مہارت تام رکھتے تھے۔''

نیز اسی قبیل سے اس سلسلہ میں مولانا اسمٰعیل[2] شہید رحمۃ اللہ علیہ کا نام لینا بھی ہے۔ اس لئے کہ مولانا بھی ترک تقلید کے حامی نہیں تھے، بلکہ تقلید مذاہب اربعہ کو بہتر سمجھتے

---

[1] مسک الختام: ص ٤

[2] نیز اسی قبیل سے ص۲۶ میں حضرت مرزا مظہر جان جاناں کو بھی اہلحدیث ظاہر کرنا ہے، حالانکہ مرزا صاحب پکے حنفی تھے اور دو ایک کام جو خلاف مذہب حنفی کرتے تھے اس کی نسبت ان کے خلیفہ ارشد حضرت شاہ غلام علی فرماتے ہیں کہ ''از انتقال در مسئلہ جزئی خلاف مذہب لازم نمی آید'' (مقامات مظہری ص۱۱۹) یعنی کسی جزئی مسئلہ میں اختلاف کرنے سے مذہب کی مخالفت لازم نہیں آتی۔ اور یہ بات خود مرزا صاحب نے بھی لکھی ہے (دیکھو مکتب ۱۶ ص۱۰۲) حضرت مرزا صاحب کی ذاتی تحقیق یہ تھی کہ سری نمازوں میں مقتدی کو فاتحہ پڑھنا اچھا ہے (لازم و واجب نہیں ہے) مگر مذہب حنفی کے التزام کا ان کو اتنا اہتمام تھا کہ خود امامت فرماتے تھے تاکہ بلا ضرورت حنفی مذہب سے اختلاف کی نوبت نہ آئے۔ (مقامات ص۱۹)

تھے، صراط مستقیم میں خود فرماتے ہیں ''اما اتباع مذاہب اربعہ کہ رائج در تمام اہل اسلام است بہتر وخوب است'' (بہر حال چاروں مذہبوں کی پیروی جو تمام اہل اسلام میں رائج ہے بہت ہی عمدہ اور اچھی بات ہے)۔

## مذہبی جنگ

اس کے بعد مولوی صاحب نے مذہبی جنگ کے عنوان سے مذاہب اربعہ کے ماننے والوں کے باہمی جھگڑوں کا ذکر کیا ہے، مولوی صاحب کو اس تذکرہ سے پہلے ذرا اپنے گھر کی طرف بھی ایک نگاہ ڈال کر غور کرنا چاہئے تھا کہ جس جماعت کو پیدا ہوئے ابھی جمعہ جمعہ آٹھ دن بھی نہیں ہوئے خود اس میں کتنے جھگڑے ہیں۔

بہت سے ناظرین کو معلوم نہ ہوگا کہ اہل حدیث میں ایک پارٹی مولوی عبدالوہاب صدر دہلوی کو اپنا امام مانتی ہے، دوسری مولوی ثناء اللہ صاحب کو اپنا سردار تسلیم کرتی ہے اس پارٹی میں مولوی ابوالقاسم صاحب بھی ہی، پہلی پارٹی دوسری پارٹی کی نسبت علانیہ کہتی ہے کہ وہ جاہلیت کی موت مرے گی۔ چنانچہ مولوی ابوالقاسم صاحب اس پارٹی پر تعریض کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''دعوائے امامت کر کے نواب بے ملک بن گئے، اور فتویٰ دے دیا کہ جو میری بیعت نہ کرے گا اور میرے پاس زکوٰۃ کی ساری رقم نہ بھیج دے گا وہ جاہلیت کی موت مرے گا۔''[1]

اور دوسری پارٹی پہلی کو ملعون قرار دیتی ہے۔ چنانچہ خود مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ جو مدعی امامت امور شرعی کو نافذ نہ کرسکتا ہو نہ قائم رکھ سکتا ہو ملعون ہے۔[2]

## بہتانات

اس عنوان کے ماتحت خطبۂ صدارت میں مصنفین کی بھول چوک کو بھی ذکر کر

---

[1] خطبۂ صدارت ص ۲۸ [2] خطبۂ صدارت ص ۲۸

کے بہتان واتہام سے تعبیر کیا گیا ہے، مثلاً صاحب ہدایہ نے بھول سے یہ لکھ دیا ہے کہ امام مالک کے نزدیک متعہ جائز ہے، تو مولوی ابوالقاسم صاحب کے خیال میں صاحب ہدایہ نے امام مالک پر جھوٹا الزام لگایا ہے۔ العیاذ باللہ۔ اگر بھول چوک بھی ان کے نزدیک قابل معافی نہیں ہے تو ابن ابی شیبہ نے کتاب الرد علی ابی حنیفۃ میں جہاں جہاں امام ابوحنیفہ کا مذہب غلط نقل کیا ہے وہاں پر اس کتاب کے ترجمہ میں مولوی ابوالقاسم صاحب نے کیوں نہیں لکھا کہ یہاں ابن ابی شیبہ نے امام پر جھوٹا الزام لگایا ہے، مثلاً ابن ابی شیبہ نے لکھ دیا کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک عشاء کا وقت بس آدھی رات تک رہتا ہے۔[1] حالانکہ یہ بقول آپ کے ''صریح اتہام'' ہے، امام صاحب کے نزدیک صبح صادق تک عشاء کا وقت ہے۔[2] اسی طرح ابن ابی شیبہ نے لکھ دیا کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک صدقہ کھانا موالی بنی ہاشم کو درست ہے۔[3] حالانکہ ایسا نہیں ہے۔[4] اس کی اور بہت سی مثالیں ہیں جو بخوف تطویل نظرانداز کی جاتی ہیں۔

مولوی صاحب نے بعض صحیح باتوں کو بھی بہتان میں داخل کر دیا ہے، مثلاً صاحب ہدایہ کا یہ لکھنا کہ امام شافعی کے یہاں شطرنج کھیلنا مباح ہے، مگر مولوی صاحب اپنی نادانی کی وجہ سے اس کو بہتان کہتے ہیں، ان کو شافعیوں کے مذہب کی خبر نہیں ہے۔ علامہ ابن حجر مکی شافعی زواجر میں لکھتے ہیں:

''فمتی کان المعتمد علی الفکر والحساب فلا وجہ الا الحل کالشطرنج''[5]

اس سلسلہ میں سنن نسائی کے ایک حاشیہ پر بھی بڑی برہمی کا اظہار کیا ہے حالانکہ برہمی کی کوئی وجہ نہیں ہے، اس لئے کہ حاشیہ میں تو خود آپ کے ترجمہ کے

---

[1] کتاب الرد ص۳۰ اور اپنا ترجمہ ص۲۹
[2] شرح معانی الآثار: ۱/۹۴، ۹۵
[3] کتاب الرد ص۳۸ اور ترجمہ ص۳۵
[4] طحاوی: ۱/۳۰۱
[5] زواجر: ۲/۱۶۸

بموجب ان وہابیوں کو خارجی کہا گیا ہے، جو ہمارے مردوں کا قتل اور عورتوں کو قید کرنا مباح جانتے ہیں، لہٰذا اگر آپ ایسے نہیں ہیں تو آپ کو برا کیوں لگتا ہے، اور اگر آج کوئی غیر مقلد ایسا نہیں ہے، تو کیا معلوم کہ جس زمانہ میں وہ حاشیہ لکھا گیا تھا اس وقت بھی کوئی وہابی اس خیال کا نہ تھا جب تک اس کو ثابت نہ کیجئے اس حاشیہ کو بہتان نہیں کہہ سکتے، کیا محمد بن عبدالوہاب نجدی کا مسلمانوں سے لڑنا اور کشت وخون کا بازار گرم کرنا آپ کو معلوم نہیں ہے، لہٰذا اس زمانہ میں ہندوستان میں بھی کوئی وہابی اس طرح کا ہو تو کیا بعید ہے۔

## مسلک اہل حدیث

ان سب قصوں کے بعد مولوی صاحب نے مسلک اہلحدیث کا بیان شروع کرتے ہوئے "علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین" کے معنی بتائے ہیں کہ میری سنت اور خلفائے راشدین کی روش اختیار کرنا (صفحہ ۱۶) اور آگے وہ روش یہ بتائی ہے کہ خلفائے راشدین اختلاف کے وقت حدیث پر عمل کرتے تھے، مقصد مولوی صاحب کا یہ ہے کہ سنت صرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے اور وہی تنہا قابل پیروی ہے، خلفاء کی سنت سنت نہیں نہ خلفاء کی سنت کی پیروی کا اس حدیث میں حکم ہے، اس میں تو بس عمل بالحدیث کا حکم ہے جو خلفاء کی روش ہے۔

ہم کو اس جگہ مولوی صاحب سے گزارش کرنا ہے کہ آپ اس حدیث کے یہ معنی بیان کر کے دنیا کو یہ باور کرانا چاہتے ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ہزارہا صحابہ کرام میں سے صرف چار حضرات رضی اللہ عنہم عمل بالحدیث کرتے تھے، باقی کوئی دوسرا صحابی عامل بالحدیث نہیں تھا، اور یہ بھی باور کرا رہے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم باقی صحابہ کو (العیاذ باللہ) ایسا ہی سمجھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ صرف چار حضرات (خلفائے راشدین) کی روش اختیار کرنے کو کہتے ہیں، دوسرے کسی صحابی کی نہیں، عیاذاً باللہ۔ مولوی صاحب کو صحابہ کرام کی نسبت ایسی بدگمانی پھیلانے سے توبہ کرنی چاہئے،

ورنہ بتانا چاہئے کہ چار ہی حضرات کی تخصیص کیوں کی گئی۔

اس کے بعد ہم کو ان سے یہ گزارش کرنا ہے کہ اگر بالفرض "سنة الخلفاء" سے ان کی روش ہی مراد ہو تو اس روش کی تخصیص عمل بالحدیث کے ساتھ آپ نے کس دلیل سے فرمائی ہے۔ اگر کہئے کہ خلفاء کے سیر وسوانح حیات سے ان کی یہی روش ثابت ہوتی ہے، تو گزارش ہے کہ سیر وسوانح سے خلفاء کی روش صرف وہی نہیں ثابت ہوتی، بلکہ کچھ اور بھی، مثلاً حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کلالہ کی نسبت محض اپنی رائے سے فرمایا کہ "اراہ ما خلا الوالد، والولد" اور مثلاً حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے شریح کو ہدایت کی کہ جس مسئلہ میں آیت یا حدیث نہ ملے تو نیکوکاروں نے جو فیصلہ کیا ہے اس پر تم بھی فیصلہ دو، جب یہ بھی نہ ملے تو خود اجتہاد کرو، نیز یہ بھی ہدایت فرمائی کہ ایک معاملہ کو دوسرے پر قیاس کرو[1] اور مثلاً حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اس بات کو رد کرنے کی جرأت نہیں کرتے تھے جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمائی ہو، چنانچہ کلالہ کے باب میں انہوں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی پیروی کی[2] نیز ان کی روش تھی کہ کتاب وسنت میں مسئلہ نہ ملتا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا اس بات کوئی فیصلہ مل جاتا تو اسی پر کاربند ہو جاتے[3] اور مثلاً حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے محض اپنی رائے سے مرض الموت کی مطلقہ کو وارث قرار دیا[4] اور مثلاً حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ نے محض اپنی رائے سے ام ولد کی بیع ممنوع قرار دی۔[5]

ان مثالوں سے ثابت ہوا کہ خلفائے راشدین کی یہ روش بھی تھی کہ جن مسائل میں کوئی آیت یا حدیث نہیں ہوتی تھی ان میں اپنی رائے سے فتویٰ اور فیصلے دیتے تھے، نیز ان کی روش یہ بھی تھی کہ وہ ایک معاملہ کو دوسرے پر قیاس فرماتے تھے۔[6]

---

[1] دیکھو حافظ ابن القیم کی اعلام الموقعین: ۱/۲۹، ۳۰ [2] اعلام: ص ۷۳

[3] اعلام: ۱/۲۲ [4] اعلام: ۱/۷۶ [5] اعلام: ۱/۷۶

[6] مزید تفصیل کے لئے اعلام الموقعین از: ۱/۲۸ تا ۸۰ کا مطالعہ کیا جائے۔

پھر خلفائے راشدین کی یہ روش بھی تھی کہ ایک خلیفہ آنحضرت ﷺ کے طرز عمل کے ساتھ ساتھ اپنے پیشرو خلیفہ کے طرز عمل کو بھی باوجودیکہ وہ آنحضرت ﷺ کے طرز عمل سے مختلف ہوتا تھا قابل عمل و پیروی قرار دیتا تھا، جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول:

"ان استخلف فقد استخلف من هو خير مني يعني ابابكر وان اترككم فقد ترككم من هو خير مني رسول الله صلى الله عليه وسلم"

ترجمہ: "یعنی اگر میں کسی کو خلیفہ بنا جاؤں تو یہ بھی مجھ سے بہتر شخص یعنی ابوبکر نے کیا ہے اور نہ بنا جاؤں تو یہ بھی مجھ سے بہتر ہستی نے یعنی رسول اللہ ﷺ نے کیا ہے۔"

سے ظاہر ہے، علامہ نووی فرماتے ہیں کہ اس کا حاصل یہ ہے کہ خلیفہ بنانا (طرز عمل صدیقی) اور نہ بنانا (طرز عمل نبوی) دونوں جائز ہیں۔[1]

جماعت اہل حدیث کی روش بقول مولوی ابوالقاسم صاحب یہ ہے کہ:

"ہم حدیث نبوی کے مقابلہ میں کسی بڑی سے بڑی ہستی کے قول و رائے کو پر پشہ کے برابر بھی وقعت نہیں دیتے۔"[2]

مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد طرز عمل نبوی کو اختیار کرنے کے باوجود طرز عمل صدیقی کو اتنی وقعت دیتے تھے کہ اس کو قابل پیروی سمجھتے تھے، لہٰذا آپ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہ روش چھوڑ کر حدیث "عليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين" کے بھی تارک ہو گئے۔

نیز خود آپ کے اقرار کے بموجب خلفائے راشدین کی یہ روش بھی تھی کہ وہ سابق خلیفہ کے طرز عمل کو بھی سنت قرار دیتے تھے، چنانچہ آپ نے خود لکھا ہے کہ

---

[1] نووی شریح مسلم: ۱۲۹/۲ [2] خطبۂ صدارت ص۲۰

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مقرر کی ہوئی حد خمر (اسی کوڑے) کو بھی باوجودیکہ وہ عہد نبوی کی حد سے مختلف ہے، سنت کہا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد نے بھی اس پر سکوت فرما کر اپنی رضا کا اظہار کیا[1] مگر آپ لوگ سنت تو درکنار اس کو پر پشہ کے برابر بھی نہیں مانتے (العیاذ باللہ)۔

اس کے بعد ہم کو گزارش کرنا ہے کہ جب ہر معاملہ میں خلفائے راشدین کی روش اور ان کا طریقہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول وفعل کو تمام اقوال وافعال پر مقدم کرنا تھا تو ضروری ہے کہ ان کی روش اور سنت نبوی میں تعارض نہ ہو، پھر کیا وجہ ہے کہ مسئلہ استخلاف میں آپ سنت نبویہ اور سنت خلیفہ راشد میں تعارض اور اختلاف مانتے ہیں۔[2]

نیز کیا وجہ ہے کہ مسئلہ طلاق ثلاث اور مسئلہ تمتع بالحج میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جو فتویٰ اور حکم دیا اس کی نسبت آپ یہ نہیں کہتے کہ ان مسئلوں میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے قول وفعل کو مقدم کیا ہے، اگر کہئے کہ ہر معاملہ میں خلفائے راشدین کی یہ روش نہیں تھی، تو معاذ اللہ آپ خلفائے راشدین کی نسبت یہ باور کرانا چاہتے ہیں کہ کہیں کہیں وہ اپنے قول وفعل کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول وفعل پر مقدم کرتے تھے، توبہ توبہ غور کیجئے کہ خلفاء پر یہ کتنا بڑا حملہ ہے۔

نیز آپ کے اس قول پر لازم آئے گا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو متضاد باتوں پر عمل کرنے کا حکم دیا، اس لئے کہ آپ نے اپنی سنت کو لازم بنانے کے ساتھ ساتھ خلفاء، کی روش کو بھی (جو بقول آپ کے سنت نبویہ کے کہیں کہیں خلاف بھی ہے) لازم بنانے کا حکم دیا آپ جو چاہیں کہیں لیکن ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مقدس کو اس سے ارفع واعلیٰ سمجھتے ہیں کہ آپ دو متضاد باتوں کا حکم دیں۔

اس کے بعد ہم کو یہ گزارش کرنا ہے کہ جب "علیکم بسنتی و سنة

---

[1] خطبہ صدارت ص ۱۸ [2] دیکھو خطبہ صدارت ص ۱۸

الخلفاء الراشدین'' میں کوئی قید یا تخصیص نہیں ہے تو آپ کو اپنی طرف سے کوئی قید یا تخصیص پیدا کرنے کا کیا حق ہے؟ اور کیا ایسا کرنا اپنی رائے کو قول نبوی پر مقدم کرنا نہیں ہے؟ پھر کیا وجہ ہے کہ آپ نے اس حدیث کا صریح معارضہ ومقابلہ کرتے ہوئے (صفحہ ۱۹) میں لکھا ہے کہ:

''جو کام خلفائے راشدین نے سیاسۃً یا کسی وقت ضرورت کے باعث کیا یا کرایا تھا وہ ہمارے لئے واجب الاتباع نہیں ہے۔''

ناظرین مولوی ابوالقاسم صاحب کی اس جرأت کو دیکھیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو بلا کسی قید اور بغیر کسی استثناء کے خلفائے راشدین کی سنت کو واجب الاتباع فرماتے ہیں، اور مولوی صاحب یہ کہتے ہیں کہ نہیں سیاسی امور اور وقتی ضرورت کے کام اس سے مستثنیٰ ہیں، وہ واجب الاتباع نہیں ہیں، العیاذ باللہ، یہ ہے مولوی صاحب کا عمل بالحدیث اور تمسک بالسنۃ۔

پھر ہم مولوی صاحب سے یہ بھی پوچھیں گے کہ خلفائے راشدین نے جو کام ''سیاسۃً یا وقتی ضرورت کے باعث کئے یا کرائے'' وہ کیوں واجب الاتباع نہیں ہیں؟ کیا وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول وفعل کے خلاف ہیں؟ اور خلاف ہیں تو عمل بالحدیث ان کی روش نہیں ہوئی، اور قول وفعل نبوی کو سب سے مقدم کرنا ان کا طریقہ نہیں ہوا۔ اور اگر خلاف نہیں ہیں تو ضرور واجب الاتباع ہیں۔

اپنی ان گزارشوں کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جماعت اہلحدیث کے مسلم امام، اور اس کے خیال میں اس جماعت کے روح رواں حافظ ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق بھی پیش کردیں، جو انہوں نے حدیث مذکور کی شرح میں لکھی ہے۔

حافظ موصوف اعلام الموقعین (صفحہ ۲۲۶) میں فرماتے ہیں:

''فقرن سنة خلفائه بسنته وامر باتباعها کما امر باتباع سنته وابلغ فی الامر بها حتی امر بان یعض علیها

بالنواجذ وهذا يتناول ما افتوا به وسنوه للامة وان لم يتقدم من نبيهم فيه شي والا كان ذلك سنته"

ترجمہ: "یعنی رسول خدا ﷺ نے خلفاء کی سنت کو اپنی سنت کے ساتھ ذکر کیا، اور اس کی اتباع کا بھی اسی طرح حکم دیا جس طرح اپنی سنت کے اتباع کا، اور اس میں یہاں تک مبالغہ کیا کہ اس کو دانت سے پکڑنے کا حکم دیا اور سنت خلفاء شامل ہے ان فتووں کو اور اس چیز کو جو انہوں نے امت کے لئے رائج کی اگرچہ اس کی نسبت آنحضرت ﷺ کا پہلے سے کوئی حکم نہ ہو ورنہ وہ تو آنحضرت ﷺ کی سنت ہو جائے گی۔"

## قیاس واجماع

"ہم قیاس واجتہاد کے منکر نہیں ہیں...... ہم کہتے ہیں کہ احادیث نبویہ کو مقیس علیہا بنانا چاہئے...... اس اصل کو لوگوں نے یکسر چھوڑ دیا ہے۔" (صفحہ ۲۱)

معلوم نہیں مولوی صاحب کو ایسی غلط باتیں لکھنے کی کس طرح جرأت ہوتی ہے، احناف یا مقلدین نے اس اصل کو کہاں چھوڑا؟ اور انہوں نے کب کہا کہ احادیث نبویہ کو مقیس علیہا نہ بنانا چاہئے، احناف کے اصول کی کتابوں میں تو تصریح ہے کہ قیاس وہی معتبر ہے جو کتاب وسنت و اجماع سے مستنبط ہو۔ "هو القياس المستنبط من هذه الاصول الثلاثة."[1]

باقی رہا حمل النظیر علی النظیر تو یہ احادیث کو مقیس علیہا بنانے کے نہ منافی ہے نہ قابل انکار، امام مزنی شاگرد امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے:

"الفقهاء من عصر رسول الله صلى الله عليه وسلم الى يومنا وهلم جرا استعملوا المقاييس فى الفقه فى جميع

[1] نور الانوار: ص ٤

الاحکام فی امر دینهم (قال) واجمعوا ان نظیر الحق حق ونظیر الباطل باطل"[1]

ترجمہ: "یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے لے کر آج تک کے فقہاء نے برابر دین کے تمام احکام میں قیاس سے کام لیا...... اوران کا اجماع واتفاق ہے کہ حق کی نظیر حق اور باطل کی نظیر باطل ہوتی ہے۔"

مولوی صاحب غور کریں کہ جو کا جو کے عوض کم وبیش لینا دینا حدیث کی رو سے ناجائز ہے، اب کوئی جوار کو بھی اس پر قیاس کرے تو کیا یہ حمل النظیر نہیں ہے؟ اگر ہے اور بے شک ہے تو دیکھئے کہ حمل النظیر علی النظیر حدیث کو مقیس علیہ بنانے کے منافی کہاں ہوا؟

آپ نے یہاں حضرت شاہ ولی اللہ کا حوالہ تو دے دیا لیکن اگر آپ نے شاہ صاحب کا کلام اس مبحث میں سمجھ کر پڑھا ہوتا تو حمل النظیر علی النظیر کی جو مثالیں آپ نے ذکر کی ہیں ان کو ہرگز ذکر نہ کرتے۔

شاہ صاحب نے اس بحث میں تھوڑا ہی پہلے تصریح فرمائی ہے کہ مذہب حنفی کی بنیاد ان مناظرانہ استدلالوں پر نہیں ہے جو ہدایہ وغیرہ میں تشحیذ اذہان (ذہن تیز کرنے) کے لئے مذکور ہیں[2] لیکن آپ نے شاہ صاحب کے اس ارشاد کی کوئی پرواہ نہ کرتے ہوئے انہیں استدلالوں کو بنیاد مان کر مسائل پر اعتراض شروع کر دیا، پھر لطف یہ کہ مخالفت کے جوش میں سچ بولنے کی بھی کوشش نہیں کی بلکہ اپنی طرف سے ایک مسئلہ بنا کے حنفیہ کے سر آپ نے منڈھ دیا، چنانچہ آپ لکھتے ہیں:

"ایک شخص نے عورت کو زنا کے لئے بعقد اجارہ رکھا اس کے بعد عورت نے وہ اجرت لے لی، گو یہ اجارہ فاسد ہے اور اجرت کا سبب بھی فعل حرام ہے لیکن قاعدہ بن چکا ہے "اجر المثل طیب ......" اس لئے

[1] اعلام الموقعین: ۷۴/۱ [2] حجة اللہ مطبوعہ مصر ص ۱۲۸

عورت کو وہ اجرت حلال ہے۔ (صفحہ ۱۲)

ناظرین کو معلوم ہونا چاہئے کہ یہ سراسر بہتان وافتراء ہے، جو عورت زنا کے لئے بعقد اجارہ رکھی گئی اور اس نے زنا کی جو اجرت لی، اس زنا کو ہمارے تمام فقہاء حرام لکھتے ہیں، علامہ عینی حنفی شرح بخاری میں لکھتے ہیں، "لا تحل لانه ثمن عن محرم وقد حرم الله الزنا وهذا مجمع على تحريمه لا خلاف بين المسلمين" یعنی (زانیہ کی اجرت اور حرام وطی کا معاوضہ حلال نہیں ہے، اس لئے کہ وہ حرام چیز کا عوض ہے، اللہ سبحانہ نے زنا کو حرام کیا ہے، اس اجرت کی حرمت پر اجماع ہے۔ اس میں مسلمانوں کا کوئی اختلاف نہیں ہے)۔[1] اور علامہ انور کشمیری کی تقریر ترمذی میں اجرت زانیہ کی نسبت ہے کہ "حرام عند الكل" یعنی سب کے نزدیک حرام ہے۔[2]

الحاصل مولوی ابوالقاسم صاحب کا یہ سمجھنا کہ:

"احناف نے اجر المثل طیب کی بنا پر اجرت زانیہ کو حلال کہا۔ حالانکہ حدیث "مهر البغی خبیث" کی رو سے وہ حرام ہے۔"

سراسر فریب ہے۔ بالکل غلط ہے، احناف نے بھی حرام ہی کہا ہے۔ اور اسی حدیث کی بنا پر کہا ہے، چنانچہ مذکورہ بالا دونوں کتابوں میں اسی حدیث کے ماتحت اجرت زنا کو حرام لکھا ہے، اور بدائع میں ہے:

"ولا تجوز اجارة الاماء للزنا لانها اجارة على المعصية (الى قوله) روى عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه نهى عن مهر البغى وهو اجر الزانية على الزنا."[3]

یعنی زنا کے لئے لونڈیوں کا اجارہ جائز نہیں ہے، اس لئے کہ گناہ پر اجارہ ہے ...... آنحضرت ﷺ سے مروی ہے کہ مہر البغی سے منع فرمایا ہے۔ اور مہر البغی نام ہے

---

[1] شرح بخاری: ۶۱۱/۵ [2] تقریر ترمذی: ص ۴۰۲ [3] بدائع: ۱۹۰/۴

زانیہ کی اجرت کا، کیا بدائع کی اس تصریح کے بعد بھی کسی کا کوئی فریب چل سکتا ہے؟
یہی وجہ ہے کہ مولی عبدالرحمٰن صاحب اہلحدیث مبارک پوری کو اعتراف کرنا پڑا کہ "هو مجمع علی تحریمه"[1] یعنی اجرت زنا کی حرمت پر اجماع ہے، اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے، مولوی ابوالقاسم صاحب نے اس مسئلہ کے لئے شامی کا حوالہ بھی دے دیا ہے مگر یہ شامی پر صریح افتراء ہے۔ اس لئے کہ شامی میں 'زنا کے لئے بعقد اجارہ رکھنے" کا قطعاً ذکر نہیں ہے۔

## اہلحدیث اپنے گھر کی خبر لیں

ہاں حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری اہلحدیث نے بے شک یہ لکھا ہے کہ "رنڈی نے زنا سے مال کمایا اور اس کے بعد اس نے توبہ کر لی تو وہ مال اس کے اور تمام مسلمانوں کے لئے حلال اور پاک ہو جاتا ہے۔"[2]

۲ مولوی ابوالقاسم صاحب نے دوسرا مسئلہ یہ لکھا ہے کہ:

"اگر کسی مسافر امام نے قصر نماز نہیں کی بلکہ پوری پڑھائی تو مقیم مقتدیوں کی نماز نہیں ہوئی، اس لئے کہ مسافر پچھلی دونوں رکعتوں میں متنفل تھا۔" (صفحہ ۱۲، ۲۲)

مولوی صاحب نے یہاں تک صحیح لکھا ہے، لیکن اس کی وجہ جو لکھی ہے "قوی کی بنا ضعیف پر نہیں ہو سکتی" (صفحہ ۲۱) وہ ان کی طبعزاد وجہ ہے، اس لئے کہ انہوں نے ہماری کسی فقہی کتاب کا حوالہ نہیں دیا۔

اور اگر بالفرض وہ کوئی حوالہ دیتے بھی، تو شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرما چکے ہیں کہ مسائل مذہب حنفی کی بنیاد ان مناظرانہ استدلالوں پر نہیں ہے جو ہدایہ وغیرہ میں مذکور ہیں۔

---

[1] شرح ترمذی

[2] دیکھو فتویٰ حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری مورخہ ۲۳ ربیع الآخر ۱۳۲۹ھ بحوالہ قطع الوتین ۱

درحقیقت مسئلہ مذکورہ میں مقتدیوں کی نماز نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ نفل پڑھنے والے کے پیچھے فرض پڑھنے والے کی نماز نہیں ہوتی، اور یہ بات خود اس حدیث سے ثابت ہے، جس کو مولوی ابوالقاسم صاحب نے نقل کیا ہے، مگر حسب عادت انہوں نے ادھوری حدیث نقل کی ہے۔

پورا واقعہ یہ ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ عشا کی نماز میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شرکت کر کے پھر اپنے محلّہ میں جا کر نماز عشاء میں امامت کرتے، اور خوب لمبی نماز پڑھتے، جب دربار رسالت میں اس کی شکایت ہوئی، تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ہدایت کی۔ ”اما ان تصلی معی واما ان تخفف علی قومك“ (یعنی یا تو ہمارے ساتھ نماز پڑھو، یا اپنی قوم کے ساتھ پڑھو، تو ہلکی پڑھو) مولوی ابوالقاسم صاحب کے اقرار کے بموجب ”امام اہلحدیث“ حافظ ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ یہ حدیث دلالت کرتی ہے کہ مفترض کو متنفل کی اقتداء جائز نہیں ہے، ”لانه يدل على انه اذا صلى معه امتنعت امامته“ (اس لئے حدیث دلالت کرتی ہے کہ جب معاذ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھ لیں گے تو پھر وہ امامت نہیں کر سکتے۔[1]

جب یہ ثابت ہو گیا کہ مفترض کو متنفل کی اقتداء جائز نہیں تو چونکہ مسئلہ مذکورہ میں مسافر پچھلی دو رکعتوں میں متنفل تھا اور مقتدی مفترض اس لئے حدیث معاذ کی رو سے اس کی نماز نہیں ہوئی۔

مولوی ابوالقاسم صاحب نے اولاً تو پوری حدیث نہیں لکھی، پھر جتنی لکھی اس میں بھی اپنی طرف سے کچھ بڑھا کر یہ سمجھا دیا کہ احناف نے اس حدیث کے خلاف ایک قاعدہ بنا کر یہ مسئلہ نکال لیا، حالانکہ معاملہ بالکل برعکس ہے، احناف نے اہل حدیث کے مسلم امام کی تصریح کے مطابق اسی حدیث سے یہ مسئلہ نکالا ہے۔

---

[1] شامی: ۱/۴۰۷

مولوی ابوالقاسم صاحب نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کی نسبت یہ جو لکھا ہے کہ "وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے فرض عشاء پڑھ کر جاتے" یہ ان کی طبعزاد بات ہے، حافظ ابن تیمیہ نے اسی حدیث سے استنباط کر کے لکھا ہے "فعلم ان الذی کان یصلیه مع النبی صلی الله علیه وسلم نفل" (یعنی پس معلوم ہوا کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے جو نماز پڑھتے تھے وہ نفل تھی) اور یہ بات ایک دوسرے اہلحدیث امام (حسب اقرار مولوی ابوالقاسم صاحب دیکھو صفحہ ۱۱) علامہ قرطبی نے بھی لکھی ہے۔[1]

❸ تیسری مثال مولوی ابوالقاسم صاحب نے یہ لکھی ہے کہ۔

"کسی نے صبح کی نماز ایسے وقت پڑھی کہ ایک رکعت کے بعد آفتاب نکل آیا، اب وہ دوسری رکعت پڑھے گا تو نماز نہیں ہوگی۔" (صفحہ ۲۲)

یہ مسئلہ بھی صحیح ہے، لیکن اس کی وجہ جو بتائی ہے، غلط ہے۔ ہمارے فقہاء نے ہرگز اس کی وجہ یہ نہیں لکھی ہے کہ "ناقص کا الحاق کامل کے ساتھ نہیں ہوسکتا" بلکہ یہ وجہ لکھی ہے کہ جو چیز کامل واجب ہوگی وہ ناقص سے ادا نہ ہوگی، پھر یہ وجہ بھی حسب ارشاد شاہ ولی اللہ تشحیذ ذہن کے لئے ہے، مسئلہ کی اصل بنیاد اس پر نہیں ہے، بلکہ اس مسئلہ کی بنیاد بھی احادیث پر ہے، توضیح اس کی یہ ہے کہ مولوی ابوالقاسم صاحب نے جو حدیث ذکر کی ہے اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آفتاب نکلنے کی حالت میں نماز ہو جاتی ہے، لیکن دوسری بکثرت احادیث میں طلوع آفتاب کی حالت میں نماز پڑھنے کو منع فرمایا گیا ہے، اس لئے اب دو ہی راہیں تھیں، یا تو پہلی حدیث کو ترجیح دی جاتی یا دوسری حدیث کو، چنانچہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے پہلی کو اپنے فہم و اجتہاد کی بنا پر راجح قرار دیا، اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے دوسری کو اپنے فہم و اجتہاد کی بنا پر ترجیح دے کر انہیں دوسری حدیثوں کی بنا پر صورت مذکورہ میں نماز کو فاسد کہا۔ بہرحال امام شافعی

---

[1] شامی: ۱/۴۰۷

فرمائی کہ تم سب ایک ماں باپ کی اولاد ہو یعنی نسب میں سب برابر ہو۔

اوپر جو دوسرا سبب نزول مذکور ہوا ہے اس سے بھی یہی واضح ہوتا ہے۔

مصنف رسالہ کی دوسری گمراہی فہم یہ ہے:

''اس تکوینی حکایت سے کہ تمام بنی آدم خلقت ونوعیت میں برابر ہیں یہ انشائی حکم پیدا ہوتا ہے کہ اے انسانو! اس خدائی قانون کو اپنے اوپر مساویانہ طریق سے جاری کرو۔''

یہ بات اپنی جگہ پر درست ہے کہ اسلامی قانون تمام انسانوں پر بلا تفریق و تمیز جاری ہوگا، لیکن یہاں یہ بتانا مقصود نہیں ہے، یہاں تو صرف یہ بتانا مقصود ہے کہ جب تم سب نسب میں مساوی ہو تو ایک دوسرے کے مقابل میں نسب پر فخر نہ کرو اور ایک نسب کو نیچا اور دوسرے کو اونچا نہ قرار دو اور نہ اس پستی و بلندی کے باطل خیال پر کسی عمل کی بنیاد رکھو، جیسا کہ مفسرین کی تصریحات سے ثابت ہو چکا ہے۔

مصنف رسالہ کی تیسری گمراہی فہم جو پہلی دونوں گمراہیوں سے قباحت و شناعت میں بدرجہا زائد ہے، یہ ہے:

''انساب کے سلسلہ میں بھی اعلیٰ و ادنیٰ برادریاں ہیں پھر ایک ایک برادری میں اعلیٰ وادنی خاندان ہیں پھر ایک ایک خاندان میں اعلیٰ وادنیٰ افراد ہیں جو عرف عام میں اپنے انہیں انتسابات سے معروف و متعارف ہیں اور انہیں انتسابات مادی کے کمال ونقصان پر ان طبقات کا کمال ونقصان دائر ہے۔''

اس اقتباس کو بغور پڑھئے اور دیکھئے کہ نص قرآنی کا یہ کتنا صریح وقبیح معارضہ ہے، ارشاد خداوندی تو یہ ہے: کہ سارے انسان ایک ماں باپ سے ہیں یعنی نسب کے لحاظ سے ان میں کوئی فرد یا جماعت اعلیٰ وادنیٰ نہیں ہے، اور مصنف رسالہ اس کے برعکس یہ اعلان فرماتے ہیں کہ انساب کے سلسلہ میں اعلیٰ وادنیٰ برادریاں ہیں۔

اصل یہ ہے کہ مصنف رسالہ اپنی کوتاہی فہم کی وجہ سے یہ سمجھ نہیں سکے کہ انسانوں کی مختلف برادریوں میں اعلیٰ ادنیٰ کا جو تفاوت ان کو نظر آ رہا ہے وہ تفاوت نسبی نہیں ہے، اس لئے کہ نسب تو سب برادریوں کا ایک ہے۔ ’’کما ینسب الی علی رضی اللہ عنہ‘‘

الناس من جهة التمثال اكفاء ابوهم آدم والام حواء

بلکہ یہ تفاوت کسبی ہے، بشرطیکہ وہ تفاوت واقعی بھی ہو ورنہ بہت سا تفاوت تو محض خیالی ہے۔

مصنف رسالہ نے غور نہیں کیا کہ جب وہ ایک خاندان میں اعلیٰ وادنیٰ افراد مانتے ہیں تو ان افراد کا اعلیٰ وادنیٰ ہونا ظاہر ہے کہ بلحاظ نسب تو ہو نہیں سکتا، اس لئے کہ ان سب افراد کا نسبی خاندان باعتراف مصنف ایک ہے، پس لازمی طور پر ان افراد کا اعلیٰ وادنیٰ ہونا بلحاظ کسب ہوگا یعنی ان کے اعمال واخلاق اور ذاتی وشخصی کمال ونقص کی بناء پر ہوگا، ٹھیک اسی طرح برادریوں کا اعلیٰ وادنیٰ ہونا بھی ہے کہ سب برادریاں ایک ماں باپ سے پیدا ہوئی ہیں اس لئے نسباً تو ان میں کوئی تفاوت نہیں، ہاں! جن برادریوں نے علمی وعملی کمالات سے اپنے کو آراستہ کیا وہ کسباً دوسری برادری سے اعلیٰ ہیں۔

مصنف رسالہ کی چوتھی گمراہی فہم جو شناعت میں تیسری سے کم نہیں ہے، یہ ہے:

’’اسی آیت کریمہ میں یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ تمام بنی آدم ایک ہی نسب اور ایک ہی قبیلہ سے نہیں، بلکہ ان کے شعوب وقبائل متعدد ہیں......‘‘

آیت کی کتنی کھلی ہوئی معنوی تحریف ہے، خدا تو یہ فرماتا ہے کہ ہم نے سب انسانوں کو ایک ماں باپ سے پیدا کیا، جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ سب بنی آدم ایک ہی نسب سے ہیں اور مصنف رسالہ آیت کا مدلول اس کے بالکل برعکس بتاتا

ہے۔

بہرحال انسانوں کا نسب ایک ہے، ہاں اس نسب میں بہت سی شاخیں، پھر شاخوں میں دوسری شاخیں پیدا ہوتی گئی ہیں، انہیں شاخوں اور شاخوں کی شاخوں کو قرآن کریم میں شعوب وقبائل سے تعبیر فرمایا گیا ہے۔ اس کی مثال بعینہٖ درخت کی ہے کہ اس کا تنا ایک ہوتا ہے، اسی ایک تنے سے کئی شاخیں پھوٹتی ہیں پھر ان شاخوں میں بھی کئی کئی شاخیں نکل آتی ہیں، پس جس طرح اس درخت کے جتنے پھل یا پھول یا پتیاں ہیں وہ پہچان کے لئے یوں کہے جائیں گے کہ یہ پھل فلاں شاخ کا ہے اور یہ فلاں شاخ کا، پھر بھی وہ سب ایک درخت کے ہیں، اسی طرح ایک آدمی پہچان کے لئے کہا جائے گا کہ وہ قبیلہ ہاشم کا آدمی ہے اور دوسرا آدمی بنوامیہ کا پھر بھی وہ دونوں ایک شجرۂ نسب کے ہیں...... اور اس تعارف اور پہچان کے لئے صرف دو قبیلوں یا دو شاخوں کا ہو جانا کافی ہے، ان دونوں میں الگ الگ تعریفی خصوصیات کا ہونا قطعاً ضروری نہیں ہے، فرض کیجئے کہ امیہ اور ہاشم تمام خصوصیات و اخلاق و ملکات میں یکساں ہی ہوتے تب بھی ایک آدمی کو ہاشم کی طرف دوسرے کو امیہ کی طرف منسوب کر کے ایک کو دوسرے سے الگ کیا جا سکتا تھا، اور دونوں میں اشتباہ پیدا ہونے کا دروازہ بند کیا جا سکتا تھا، لہٰذا مصنف رسالہ کا یہ فرمانا کہ:

''قبائل وانساب کا محض تعدد وتکثر وجہ تعارف نہیں ہوسکتا جب تک کہ ان قبائل وشعوب میں امتیازی خصوصیات ذاتی یا عرضی طور پر موجود نہ ہوں اس لئے ...... ''لتعارفوا'' کے مقتضی سے ان کے باہمی تعارف کے لئے ان شعوب وقبائل میں امتیازات وتفاوت کا تسلیم کرنا بھی ناگزیر ہوگا ''اِلٰی قولہ'' شعوب وقبائل کے دعویٰ تعدد سے بھی ان کے امتیازات پر ایک تیز روشنی پڑ جاتی ہے جو نص قرآن سے پھوٹ رہی ہے۔'' پانچویں گمراہی فہم ہے اور مدلول آیت کے مصادم و معارض ہونے میں تیسری اور چوتھی سے کسی طرح کم نہیں ہے، اس لئے کہ اس میں نسبی

امتیازات کے ثبوت کو آیت کا مقتضی کہا گیا ہے، حالانکہ تصریحات مفسرین وغیرہ سے ثابت کیا جا چکا کہ آیت مذکورہ علی رغم المصنف نسبی امتیازات کو پامال کر رہی ہے۔ علاوہ ازیں یہ بھی ثابت کر دیا گیا کہ نسبی امتیازات ہرگز ''لتعارفوا'' کا مقتضی نہیں ہیں، اور تعارف کے لئے اس کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔

مجھے بار بار حیرت ہوتی ہے کہ مصنف رسالہ کو ایسی بدیہی بات کیسے سمجھ میں نہیں آئی، فرض کیجئے کہ انصار کے دونوں قبیلے اوس وخزرج میں کوئی الگ تعریفی خصوصیات نہ ہوں تو کیا دو آدمیوں میں سے ایک کو اوس کی طرف اور دوسرے کو خزرج کی طرف منسوب کرنے سے دونوں میں امتیاز نہ پیدا ہوگا اور تعارف نہ ہو سکے گا؟

مصنف رسالہ نے فہم وتدبر کی ضلالتوں کی اس نمائش کے بعد اپنے انہیں غلط نظریوں پر ایک دوسرے نظریہ کی بنیاد رکھی ہے اور وہ یہ ہے کہ...... ''انسانی نسبوں کے امتیازات انسانوں کی اصلیت یعنی پیدائشی اخلاق وملکات کے تابع ہیں'' ...... لیکن جب دلائل سے ثابت ہو چکا کہ نسبی امتیازات کا دعویٰ ہی سرے سے غلط ہے تو یہ نظریہ بناء فاسد علی الفاسد کی قبیل سے ہے۔ اور اگر پہلی باتوں سے تھوڑی دیر کے لئے قطع نظر کر لیا جائے تب بھی یہ نظریہ بدیہی طور پر باطل ہے، اس لئے کہ مصنف نے اس نظریہ کے اثبات کے لئے جو دور از کار اور طول طویل مقدمات ذکر کئے ہیں ان میں سے ایک مقدمہ بھی نہ شرعی نقطۂ نگاہ سے صحیح ہے نہ عقلی۔

مثلاً پہلا مقدمہ لاتبدیلیٔ اخلاق کا ہے، یہ بالکل صحیح ومسلم ہے کہ پیدائشی اخلاق اور فطری رجحانات بدلا نہیں کرتے، لیکن یہ بھی ناقابل انکار بات ہے کہ فی نفسہٖ یہ اخلاق معیار فضیلت نہیں ہیں بلکہ معیار فضیلت وکرامت وہ اعمال وآثار حسنہ ہیں جو ان پر متفرع اور متبنی ہوتے ہیں اور وہ بلاشبہ بدل سکتے ہیں، مصنف نے اس جگہ حدیث ''خيار كم في الجاهلية خيار كم في الاسلام'' نقل کی ہے، لیکن

اولاً تو اس حدیث کو اس کے مدعا سے کوئی تعلق نہیں، دوسرے اس کو نہایت گمراہ کن اختصار کے ساتھ پیش کیا ہے پوری حدیث یوں ہے: "خیار کم فی الجاھلیة خیار کم فی الاسلام اذا فقھوا" حدیث کا آخری ٹکڑا جس کو مصنف نے غیر مفید مطلب سمجھ کر چھوڑ دیا ہے وہ صاف بتا رہا ہے کہ اگر کوئی شخص جاہلیت میں اپنی اصلی فطرت کے لحاظ سے بلند اخلاق بھی ہو تو جب تک وہ اسلام لانے کے بعد فقیہ نہ ہو جائے صاحب کرامت و شرف نہیں ہو سکتا، کیا اس ارشاد نبوی کے بعد بھی یہ کہنے کی جرأت کی جا سکتی ہے کہ کرامت و دناءت کا معیار پیدائشی اخلاق ہیں؟ مصنف کو یہاں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے نواسے اور حواری رسول کے فرزند حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا یہ قول غور سے پڑھنا چاہئے:

"ذکر عندہ شرف الجاھلیة فقال دعوا ھذا فان الاسلام عمر بیوتا کانت خاملة واخمل بیوتا کانت عامرة"

تَرجَمہ: "یعنی ان کے پاس جاہلیت کی شرافت کا ذکر ہوا تو فرمایا کہ اجی اس کو چھوڑ دو، اسلام نے ان خاندانوں کو جو بڑے نامی تھے گمنام بنا دیا اور جو گمنام تھے ان کو نامی بنا دیا۔"[1]

مصنف کا ایک مقدمہ یہ ہے کہ اخلاق نسلوں میں منتقل ہوتے ہیں، اس کے ثبوت میں مصنف نے لکھا ہے کہ "حدیث نبوی میں ارشاد ہے "الولد ثمرة الفؤاد" یا "الولد سرلابیہ" (صفحہ ۱۶)

ناظرین! غور فرمائیں کہ مصنف کو خود شک و تردد ہے کہ حدیث کیا ہے لیکن اس سے استدلال کرنے میں کوئی احتیاط نہیں برتتا، مصنف کو معلوم ہونا چاہئے کہ "الولد سرلابیہ" کی تو حدیثوں میں کوئی اصل نہیں[2] ہاں! "الولد ثمرة القلب" ضرور حدیث ہے مگر اس کے وہ معنی نہیں ہیں جو مصنف نے بیان کئے ہیں، بلکہ اولاد کو محض

[1] مجمع الزوائد: ۸۶/۸ [2] "تمیز الطیب من الخبیث" اور مقاصد حسنہ۔

اتنی مشابہت کی بناء پر پھل کہہ دیا گیا کہ جس طرح پھل درخت سے پیدا ہوتا ہے اسی طرح اولاد ماں باپ سے پیدا ہوتی ہے جیسا کہ ابن اثیر نے نہایہ میں اور سیوطی نے درنثیر میں لکھا ہے، اور ثعالبی لغوی نے لکھا ہے کہ جو چیز انسان کو پیاری ہوتی ہے اس کو بطریق استعارۃ ثمرۃ القلب کہتے ہیں اسی بنا پر اولاد کو حدیث میں "ثمرۃ القلب" کہا گیا ہے۔[1]

اسی مقدمہ کی تائید میں مصنف رسالہ نے آیت "والذين آمنوا واتبعتهم ذريتهم بايمان الحقنابهم ذريتهم" کو نقل فرما کر لکھا ہے کہ:

"بظاہر حال تو یہ محض ان کی آبائی کرامت کی رعایت ہے، لیکن حقیقت حال کے اعتبار سے یہ انہی اخلاق کی کارفرمائی معلوم ہوتی ہے جو کریم آباء سے ان کی اولاد میں منتقل ہوئے، کیونکہ آخرت کے درجات کا مدار اعمال پر نہیں بلکہ اخلاق پر ہے" الخ

لیکن مصنف کا یہ نکتہ صحابہ ومفسرین کی تصریحات کے بالکل خلاف ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ نے آیت کی جو تفسیر کی ہے وہ بتاتی ہے کہ یہ الحاق ذریت کے کسی استحقاق کی بناء پر نہیں ہے بلکہ محض لطف الٰہی ہے کہ آباء کی آنکھیں ٹھنڈی کرنے کو ان کی اولاد بھی ان کے ساتھ کر دی جائے گی، ابن کثیر نے لکھا ہے کہ "هذا فضله تعالٰى على الابناء ببركة عمل الآباء" ایسا ہی مضمون دوسری تفسیروں میں بھی ہے اور اسی مقام پر تفسیروں سے آخرت کے درجات کا مدار اعمال پر ہونا بھی معلوم کیا جا سکتا ہے۔[2]

---

[1] ثمار القلوب: ص ۲۷۲ مطبوعہ قاہرہ

[2] مصنف رسالہ کا یہ تخیل اس حدیث صحیح کے بھی سراسر خلاف ہے "من ابطأبه عمله لم يسرع به نسبه" (ترمذی ۲/۱۱۸) یعنی جس کو اس کا عمل پیچھے ہٹائے اس کو اس کا نسب آگے نہیں بڑھا سکتا۔ ملا علی قاری مرقاۃ میں فرماتے ہیں کہ حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جو اپنے اعمال کی کوتاہی کی وجہ سے درجہ سعادت پانے کے قابل نہ ہوا اس کو اس کا نسب آگے نہیں بڑھا سکتا، اس لئے کہ خدا کا تقرب ←

اسی مقدمے کی تائید میں مصنف رسالہ حضرت زکریا علیہ السلام کی دعاء "هب لی من لدنك ولیا یرثنی الخ" کو ذکر کر کے فرماتے ہیں کہ حضرت زکریا غیر قوم تو بجائے خود رہی اپنوں اور اپنے رشتہ داروں کا بھی اس بارہ میں انتخاب نہیں فرماتے یہ اس لئے کہ جس نہج پر خود اپنی اولاد جو اپنے ہی اخلاق کا خلاصہ ہے اپنے مقاصد و اعمال کو اعلیٰ درجہ پر قائم کر سکتی ہے اس کی توقع دوسروں سے اس قدر نہیں باندھی جا سکتی۔

مصنف کا یہ نکتہ بھی غلط ہے، حضرت زکریا نے اپنی دعاء کا منشا اور غایت وغرض خود بالتصریح ظاہر کر دی ہے اور وہ یہ ہے:

"انی خفت الموالی من ورائی"

ترجمہ: "میں اپنے بعد اپنے چچازاد بھائیوں سے ڈرتا ہوں۔"

واقعہ یہ تھا کہ حضرت زکریا کے موالی نہایت شریر لوگ تھے، ان کو ڈر ہوا کہ یہ لوگ میرے بعد میری تعلیم برباد کر دیں گے اور دین کی تحریف کر کے اسی کو ذریعہ معاش بنائیں گے۔ اس لئے انہوں نے دعا کی کہ مجھ کو ایک لڑکا عطا ہو جو میری تعلیم کو ضائع و برباد نہ ہونے دے۔ لیکن چونکہ اندیشہ تھا کہ کہیں خدانخواستہ وہ بھی انہیں کا سا نہ ہو جائے، اس لئے یہ بھی دعا کی "واجعله رب رضیا" (کہ خداوندا اس کو

← نسب سے نہیں اعمال صالحہ سے حاصل ہوتا ہے، اللہ نے فرمایا "ان اکرمکم عندالله اتقاکم". اس کا کھلا ہوا ثبوت یہ ہے کہ سلف وخلف کے اکثر و بیشتر علماء ایسے خاندانوں سے نہیں ہوئے جن پر فخر کیا جا سکے، بلکہ زیادہ تر تو عجمی یا غلام تھے، بایں ہمہ وہی امت کے سادات اور علم کے سرچشمے تھے۔ اس کی تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں ارشاد ہے کہ اے صفیہ (حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی) اور فاطمہ (حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی) تم قیامت کے دن میرے سامنے اپنے اعمال لانا، اپنے انساب نہ پیش کرنا (حاضیہ ترمذی مصنفه مولانا احمد ۱۱۸/۲) اور ابن اثیر نے نہایہ میں اور سیوطی نے درنثیر میں اور علامہ طاہر نے مجمع میں حدیث مذکور کے معنی یہ لکھے ہیں کہ جو بدکار رہو یا اعمال صالحہ میں اس نے کوتاہی کی ہو "لم ینفعه فی الآخرة شرف النسب" اس کو آخرت میں نسب کی شرافت کا کچھ کام نہ دے گی۔

اپنا پسندیدہ بنایئے)۔

افسوس ہے کہ مصنف رسالہ نے آیت کے آگے پیچھے سے آنکھ بند کر کے ایک نکتہ ذکر کر دیا اور نہیں دیکھا کہ اس طرح آیت کی معنوی تحریف ہو جائے گی، "انی خفت الموالی من ورائی" صاف بتا رہا ہے کہ اگر حضرت زکریا کے موالی نیکو کار ہوتے تو وہ یہ دعا نہ کرتے لیکن مصنف رسالہ کے نکتہ کی بنا پر تو حضرت زکریا کا یہ فرمانا معاذ اللہ بے کار ہوا جاتا ہے۔ افسوس ہے اس قرآن فہمی پر!!

اسی طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا کا جو نکتہ بیان کیا ہے وہ بھی غلط ہے اس لئے کہ اس صورت میں اسماعیلی ذریت کی تخصیص بے معنی ہے اگر حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وہی مراد تھی جو مصنف رسالہ نے بیان کی ہے تو یہ غرض اسحاقی نبی سے بھی پوری ہوسکتی تھی، لہٰذا "رسولا منھم" کیوں فرمایا یعنی یہ کیوں فرمایا کہ خداوندا اولاد اسماعیل میں سے ایک رسول برپا کر، بیٹے ہونے میں تو اسحاق اور اسماعیل برابر تھے، لہٰذا جس طرح اسماعیلی نبی سے غرض حاصل ہوسکتی تھی۔ اسی طرح اسحاقی نبی سے بھی ہوسکتی تھی۔

اسی طرح مصنف رسالہ نے ذریت ابراہیمی میں نبوت کے انحصار کا جو نکتہ پیدا کیا ہے قرآن کریم کی تلویح قریب بتصریح کے بالکل خلاف ہے، خدائے تعالیٰ نے خود ابراہیم خلیل کی نبوت کو چند اعمال شرعیہ کی بجا آوری اور اس امتحان میں ان کی بہترین کامیابی کا انعام قرار دیا ہے:

"واذ ابتلی ابراھیم ربه بکلمات فاتمھن قال انی جاعلك للناس اماما."

**ترجمہ:** "جب ابراہیم کو ان کے رب نے چند باتوں میں آزمایا اور ابراہیم نے ان کو پورا کر دکھایا تو ان کے رب نے کہا کہ میں تم کو لوگوں کے لئے امام (نبی) بنانے والا ہوں۔"

اوراسی امتحان کی کامیابی کا انعام ان کی ذریت میں انبیاء کا مبعوث فرمانا بھی ہے، چنانچہ قرآن پاک کے اسی مقام پر مذکور ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنی نبوت کی بشارت سے دلشاد ہو چکے تو درخواست کی یا پوچھا کہ "ومن ذریتی" (اور میرے ذریت سے؟) تو حق تعالیٰ نے فرمایا کہ: "لا ینال عهدی الظالمین" یعنی تمہاری ذریت سے بھی پیشوا (انبیاء) مبعوث ہوں گے مگر تمہاری ذریت میں جو ظالم ہوں گے ان کو ہمارا عہد نہ پہنچے گا (میں نے جو ترجمہ کیا ہے اس کے لئے "احکام القرآن للرازی" دیکھئے) اسی بشارت کو خدا نے سورۂ عنکبوت میں "وجعلنا فی ذریته النبوة والکتاب" کے عنوان سے بیان فرمایا ہے اس سوال وجواب سے ظاہر ہوتا ہے۔

❶ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اعتقاد یہ نہ تھا کہ کمال اخلاق لازمی طور پر موروث ہوتا ہے اور باپ سے بیٹے کی طرف یقیناً منتقل ہوتا ہے، اور وہ اس کے بھی معتقد نہ تھے کہ نبوت کمال اخلاق پر دائر ہے، اس لئے اگر ان دونوں باتوں کے وہ معتقد ہوتے تو خدا سے یہ پوچھنے کی ضرورت ہی نہ ہوتی کہ میری ذریت سے نبی ہوگا یا نہیں، بلکہ بذات خود فیصلہ کر لیتے کہ میرے اخلاق اولاد میں ضرور منتقل ہوں گے اور جب نبوت کمال اخلاق ہی پر دائر ہے تو میری اولاد میں نبی بھی ضرور ہوں گے۔

❷ اس سوال وجواب سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ کمال اخلاق کا منتقل ہونا ضروری نہیں ہے اگر ضروری ہوتا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں "ظالمین" موجود ہی نہیں ہو سکتے تھے پھر "لا ینال عهدی الظالمین" کیوں فرمایا۔

❸ یہیں سے یہ بات بھی ظاہر ہوئی کہ ابراہیم کی ذریت میں نبی کا ہونا بھی پہلے انعام کا تتمہ اور تکملہ ہے اس لئے کہ پہلے انعام ہی کی بشارت سن کر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے سوال کیا اور اللہ نے ذریت میں بھی نبی مبعوث کرنے کا اشارہ فرمایا۔

پھر مصنف رسالہ نے "وجعلنا فی ذریته النبوة" کا جو معنی سمجھا ہے وہ بھی

غلط ہے اس لئے کہ نبوت مطلقاً بنی ابراہیم کے لئے خدا نے مخصوص نہیں فرمائی بلکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانے کے بعد یہ شرف ان کی ذریت کے ساتھ مخصوص ہو گیا ورنہ ان سے پہلے بلکہ ان کے وقت تک حضرت نوح علیہ السلام کی عام ذریت کو یہ شرف بخشا گیا تھا چنانچہ قرآن پاک میں دوسری جگہ ارشاد ہے:

﴿وَجَعَلْنَا فِیْ ذُرِّیَّتِهِمَا النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبِ﴾

ترجمہ: ”یعنی ہم نے نوح اور ابراہیم کی ذریت میں نبوت اور کتاب رکھی۔“

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وقت تک نبوت حضرت نوح علیہ السلام کی ذریت میں بلا تخصیص کسی خاص شاخ کے تھی، چنانچہ حضرت ہود علیہ السلام، حضرت صالح علیہ السلام، حضرت لوط علیہ السلام، حضرت خضر علیہ السلام (علی قول) ذریت نوح کی مختلف شاخوں میں سے نبی بنا کر بھیجے گئے، جب ذریت نوح علیہ السلام میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نبی بنائے گئے تو ان کے بعد نبوت انہیں ذریت میں رہی۔

جب قرآن پاک کی اس آیت سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وقت تک ذریت نوح علیہ السلام کے اندر نبوت کا انحصار بلا تخصیص کسی شاخ کے ثابت ہوا تو مصنف رسالہ نے یہاں جو نکتہ انحصار نبوت کا لکھا ہے، وہ جس طرح ذریت ابراہیم علیہ السلام پر چسپاں ہے اسی طرح ذریت نوح علیہ السلام پر بھی یقیناً چسپاں ہوسکتا ہے۔ لہٰذا حضرت ابراہیم علیہ السلام کے نام کی جگہ حضرت نوح علیہ السلام کا نام رکھ کر اس کو یوں پڑھے:

”حق تعالیٰ نے جو حضرت نوح علیہ السلام کے اخلاق کا خالق اور ان کی تہ سے واقف تھا، نبوۃ جیسے کمال کو صرف ذریت نوح میں منحصر اور دائر فرمادیا کہ نبوت کمال اخلاق پر دائر ہے، اس کمال کی توقع انہی کی ذریت سے پوری ہوسکتی ہے۔“

اور اس نکتہ کے ساتھ ایک یہ مقدمہ بھی ملا لیجئے کہ حضرت نوح علیہ السلام آدم ثانی ہیں (یعنی دنیا کی موجودہ تمام برادریاں حضرت نوح علیہ السلام ہی کی اولاد ہیں) جیسا کہ

خود مصنف رسالہ نے (صفحہ ۲۰) میں اس کو تسلیم کیا ہے، تو نتیجہ یہ برآمد ہوگا کہ دنیا کہ تمام برادریوں سے جو ذریت نوح علیہ السلام ہیں اس کمال اخلاق کی توقع تھی جس پر نبوت دائر ہے، یہ جداگانہ بات ہے کہ ذریت ابراہیمی میں دو جہتوں سے توقع تھی اور غیر ابراہیمی میں ایک ہی جہت سے تھی مگر تھی۔

مصنف رسالہ بتائیں کہ اب بھی ان کو اپنے نکتہ کی صحت پر یقین ہے یا کچھ تذبذب پیدا ہوگیا؟

## مصنف کے مزعومہ نظریہ کا ابطال مراتب خلافت راشدہ سے

اس کے بعد مصنف رسالہ نے زیر بحث مقدمہ کی تائید میں یہ بھی لکھا ہے کہ ''خود جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنی خلافت نبوۃ کو اپنے ہی قبیلہ اور خاندان کے لئے مخصوص فرما دیا'' ...... لیکن میں کہتا ہوں کہ اس سے تو مصنف کے مقدمہ کی تائید کے بجائے اس کا ابطال ہوتا ہے، اس لئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی خلافت نبوۃ کو اپنی نسل و ذریت کے ساتھ مخصوص نہیں فرمایا، حالانکہ مصنف کا نظریہ صحیح ہوتو یہی ہونا ضروری تھا۔

مصنف رسالہ کے اس مقدمہ کی غلطی کئی طرح واضح کی جا چکی، تاہم مزید توضیح کے لئے اتنا اور بتادوں کہ اگر یہ مقدمہ صحیح ہوتو ترتیب خلافت کے باب میں تمام اہل سنّت کا جو اجماعی مسلک وعقیدہ ہے غلط ہو جائے گا۔ اس لئے کہ اس مقدمہ کی بناء پر خلافت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے زیادہ استحقاق حضرت حسن رضی اللہ عنہ یا حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو ہونا چاہئے، اس لئے کہ وہ لوگ بزعم مصنف خلاصۂ اخلاق نبوی تھے، اور اس وصف میں ان کا سہیم وشریک کوئی دوسرا نہ تھا۔

حیرت ہے کہ حضرت زکریا علیہ السلام نے تو دعا کر کے وارث حاصل کیا اور اس کو کسی طرح گوارا نہیں کیا کہ ان کی ذریت کے سوا کوئی دوسرا وارثِ علوم نبوت ہو، اور

آنحضرت ﷺ نے دو دو وارث موجود ہوتے ہوئے دوسروں کو اپنی وراثت و خلافت بخش دی، آخر آپ نے دوسرے رشتہ داروں سے کس طرح توقع باندھی، ہماری اس تقریر سے مصنف کی اس بات کی غلطی بھی ظاہر ہوتی ہے جو اس نے (صفحہ ۲۵) میں لکھی ہے کہ:

''بلکہ ان کے (خلفاء اربعہ رضی اللہ عنہ کے) مراتب خلافت کی ترتیب ہی ان کے مراتب اخلاق پر دائر ہے۔''

یہ غلط اس لئے ہے کہ اگر ترتیب خلافت مراتب اخلاق پر دائر ہوتی تو چونکہ مصنف کے نزدیک ماں باپ کے اخلاق لڑکوں میں منتقل ہوتے ہیں، اس لئے آنحضرت ﷺ کے اخلاق حضرت حسن رضی اللہ عنہ وحضرت حسین رضی اللہ عنہ میں بواسطہ فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا منتقل ہوں گے، تو ان کے اخلاق کا مقابلہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے اخلاق ہرگز نہیں کر سکتے، اس لئے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے اخلاق تو وہ ہیں جو حضرت ابو قحافہ سے ان میں منتقل ہوئے ہیں اور ظاہر ہے کہ ایک اولوالعزم نبی بلکہ افضل الانبیاء کے اخلاق جس میں منتقل ہوئے اس کے اخلاق کا مقابلہ وہ نہیں کرسکتا جس میں غیر نبی کے اخلاق منتقل ہوئے ہوں۔ بلکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے اخلاق تو بزعم مصنف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ یا حضرت علی رضی اللہ عنہ یا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ یا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے اخلاق کا بھی مقابلہ نہیں کر سکتے، اس لئے کہ یہ تمام حضرات رسول اللہ ﷺ کے نسب اطہر میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے بہت زیادہ قریب اور حصہ دار ہیں پس اگر ترتیب خلافت ان اخلاق کے مراتب پر دائر ہوتی جو آباء سے ابناء کی طرف منتقل ہوتے ہیں تو خلیفہ اول حضرت حسن رضی اللہ عنہ ہوتے یا پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ یا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ یا پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ۔

## قوت وقلت استعداد کی بحث

مصنف رسالہ نے اسی سلسلہ میں دفع دخل کے طور پر یہ بحث بھی بہت پھیلا کر

لکھی ہے کہ:

''ایک خاتم نسب کے سلسلہ میں اس کے اخلاق کو قدر مشترک کے طور پر ساری ذریت میں منتشر ہوں گے مگر قابلیتوں کے تفاوت سے کسی اولاد میں قوت سے سرایت کریں گے کسی میں ضعف سے۔''

آگے ہابیل قابیل اور سام وحام کے نام تمثیلاً لکھے ہیں، لیکن میں کہتا ہوں کہ اگر ایک باپ کے دو بیٹوں کے اخلاق کا تفاوت ان کی قابلیتوں کے تفاوت پر مبنی ہے تو سوال یہ ہے کہ ان دونوں کی قابلیتوں میں تفاوت کہاں سے پیدا ہوا، اگر قابلیتیں بھی موروث ہیں تو تفاوت کیوں ہے اور اگر موروث نہیں بلکہ محض فیض قدرت ہیں تو اخلاق کو بھی فیض قدرت کیوں نہ مانا جائے، بالخصوص جب کہ ان کے انتقال من الآباء الی الابناء پر کوئی شرعی یا عقلی دلیل بھی قائم نہیں ہے،...... ہابیل اور قابیل کے اخلاق و اعمال کا تفاوت مسلم، لیکن اس کی کونسی نقلی یا عقلی دلیل ہے کہ ہابیل نے حضرت آدم کے اخلاق پوری قوت سے جذب کئے تھے، اور قابیل سوء استعداد کی وجہ سے نہ جذب کر سکا، یہ کیوں نہیں ممکن ہے کہ قدرت کی طرف سے جس کو جیسی استعداد ملی تھی اسی کی مناسبت سے اخلاق بھی ان پر قدرت کی طرف سے بلا واسطہ فائض ہوئے۔

اور اگر ہم آپ کی اس تقریر کو مان بھی لیں تو پھر ہمارا سوال ہے کہ ہابیل و قابیل، اور ان کے بیٹے پھر ان کے پوتے پڑپوتے آپ کے بیان کردہ اخلاقی تفاوت کے باوجود، نسبی لحاظ سے برابر اور متساوی تھے یا نہیں، ظاہر ہے کہ ان کی نسبی مساوات کا انکار صریح مکابرہ ہے لہٰذا معلوم و ثابت ہو گیا کہ اخلاقی تفاوت سے نسبی امتیاز و تفریق قائم نہیں ہوتی۔

مصنف رسالہ اور توضیح سے سننا چاہیں تو عرض ہے کہ، بنو امیہ اور بنو ہاشم کا اخلاقی تفاوت غالباً ان کے نزدیک مسلم ہوگا، بعض شرعی احکام میں دونوں کے امتیاز

سے بھی ان کو انکار کی گنجائش نہیں ہے، بایں ہمہ وہ دونوں نسب میں مساوی اور نصوص فقہیہ کی رو سے ایک دوسرے کے نسباً کفو ہیں۔

## عصبیت کا مظاہرہ

مصنف رسالہ ہزار کوششوں کے باوجود اپنے جذبہ عصبیت کو نہ دبا سکا اور لکھتے لکھتے یہ لکھ گیا کہ:

> ''حام (ابن نوح) نے قلت استعداد کے سبب اخلاق نوحی سے حصہ قلیل پایا اور اسی لئے نوح علیہ السلام نے اس پر ناخوشی کا اظہار فرمایا اس لئے وہی بشری کمزوریاں اولاد میں منتقل ہوئیں تو بیشتر کافر و ملحد اقوام جو قوم حیثیت سے متدین نہیں رہی ہیں اس کی اولاد میں ظاہر ہوئیں۔''
> (صفحہ ۲۱)

مصنف کا یہ بیان تمام تر عصبیت کا مرہون منت ہے ورنہ تاریخی شہادتوں کے بموجب سامی[۱] اقوام کفر و الحاد میں حامی اقوام سے کسی طرح پیچھے نہیں ہیں، خود قرآن کریم سامی اقوام کے کفر و الحاد کے بیان سے لبریز ہے، حامی قوموں میں کوئی ایسی نہیں ہے جو اپنی حد سے بڑھی ہوئی شرارتوں کی وجہ سے ہمیشہ کے لئے خدا کی مغضوب و معتوب ہوگئی ہو مگر سامی اقوام میں بنص قرآنی ایک قوم ایسی بھی ہے جو بارگاہ خداوندی سے یہ خطابات پا چکی ہے۔

❶ ﴿لعن الذين كفروا من بني اسرائيل على لسان داؤد وعيسى بن مريم﴾

❷ ﴿فباؤا بغضب على غضب﴾

---

[۱] ایک حدیث کی رو سے عرب فارس اور روم سب سامی النسل ہیں، فارسیوں میں مجوسی مزدکی، اور خرمی جماعتوں اور رومیوں میں یہودیوں اور نصرانیوں کے مختلف فرقوں کا کفر و الحاد کوئی پوشیدہ راز نہیں ہے۔

۳ ﴿ضربت علیهم الذلة والمسكنة﴾

۴ ﴿وجعل منهم القردة والخنازير﴾

وغیرہ وغیرہ۔

اسی طرح حضرت نوح علیہ السلام کے اظہار ناخوشی کی بنیاد یہ قرار دینا کہ حام نے اخلاق نوحی سے قلیل حصہ پایا تھا محض بے دلیل دعویٰ ہے، آخر یہ کیوں ممکن نہیں ہے کہ خارجی اثرات کی وجہ سے یہ غلطی صادر ہوئی ہو، حام سے جس قسم کی غلطی صادر ہو گئی تھی ویسی غلطیوں سے یہ نتیجہ نکالنا بالکل غلط ہے، اچھے اچھے اخلاف صدق سے بھی ایسی غلطیاں صادر ہو جاتی ہیں، اس بحث کو پھیلانے اور امثلہ ونظائر سے اس کی توضیح کرنے سے میں قصداً گریز کرتا ہوں کہ سوء ادب کا اندیشہ ہے۔

قابیل کی ساتویں پشت میں کفر ظاہر ہونے کا بھی کوئی ثبوت مجھ کو نہیں ملا، اور نہ اسی کا ثبوت دستیاب ہوا کہ حضرت نوح علیہ السلام اسی کفر کے مقابلہ کے لئے مبعوث ہوئے، تفسیروں میں تو یہ مذکور ہے کہ۔

۱ حضرت نوح علیہ السلام اور حضرت آدم علیہ السلام کے درمیان دس پشتیں گزر چکی تھیں۔

۲ اور یہ کہ وہ جس کفر کو مٹانے کے لئے مبعوث ہوئے تھے وہ شیطان کے اغواء سے اولاد آدم میں ظاہر ہوا تھا، میری تصدیق کے لئے درمنثور اور ابن کثیر کا مطالعہ کیجئے۔

## ایک عجیب نظریہ یا مصنف رسالہ کا تہافت

مصنف رسالہ کا ایک تہافت ملاحظہ ہو، ایک جگہ تو آپ لکھتے ہیں:

”ایک خاتم نسب[1] کے سلسلہ میں کسی فرد میں تو کمال استعداد کے سبب سے یہ اخلاق فاضلہ اس قوۃ اور شدۃ کے ساتھ سما جائیں گے کہ بشری

[1] مصنف رسالہ کی اصطلاح میں خاتم نسب وہ فرد ہے جو ایک خاص نوعیت اخلاق کا منبع ہو، اور یہ ضروری نہیں کہ وہ دنیا کے ابتدائی قرون میں گزرا ہو)۔ (دیکھو ص ۱۹)

کمزوریاں مغلوب ہو کر اس کے قلب پر غلبہ ہی ان اخلاق کا ہو جائے گا اور عام قلوب میں اس کے اخلاق کی عظمت قائم ہو جائے گی اور کسی فرد میں نقصان استعداد کے سبب سے یہ آبائی اخلاق اس ضعف ونقص کے ساتھ نفوذ کریں گے کہ گویا کالعدم ہیں تو ضرور ہے کہ ایسا فرد قلوب میں بے عظمت ہو جائے ایک کی اولاد قلوب میں باحرمت ہوگی اور دوسرے کی بے حرمت اور نہ محض اس نسبت ہی کی وجہ سے بلکہ خود اولادوں میں بھی انہی دو رنگوں کے سرایت کر جانے کی وجہ سے۔''

(اس کے بعد مثال میں حضرت آدم علیہ السلام کے دولڑکوں ہابیل اور قابیل کو پیش کیا ہے)۔

یعنی یہاں تو مصنف رسالہ تصریح فرماتے ہیں کہ ایک خاتم نسب کے دو صلبی لڑکے بھی پیدائشی اخلاق میں جو نسبی امتیازات کا مدار ہوتے ہیں، ایسے متفاوت ہو سکتے ہیں، جیسے زمین وآسمان اور ہر چند کہ وہ خاتم نسب نبی ہو لیکن اگر اس کے دو لڑکوں میں یہ اخلاقی تفاوت ہوگا تو ایک باحرمت اور دوسرا بے حرمت ہوگا اور اسی طرح ان لڑکوں کی اولاد بھی باحرمت اور بے حرمت ہوگی۔

لہٰذا اب فرض کیجئے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ایک خاتم نسب ہیں، اور ان کی متعدد اولادیں ہیں، ظاہر ہے کہ ان میں سے ہر ایک نے صدیقی اخلاق سے برابر حصہ نہیں پایا ہے اس لئے مصنف کی تحریر کے بموجب وہ سب باحرمت نہ ہوں گے، اور اسی طرح ان سب کی اولادیں بھی باحرمت نہ ہوں گی، بلکہ جب کہ مصنف کی تصریح کے مطابق ایک خاتم نسب (اگرچہ وہ نبی ہو) کے بعض لڑکے قلت استعداد کی وجہ سے آبائی اخلاق سے تقریباً عاری ہوتے ہیں، تو یہ کیوں نہیں ممکن ہے کہ کسی خاتم نسب کے کل لڑکے قلیل الاستعداد ہوں، اور اس وجہ سے کوئی بھی اس کے اخلاق کو پوری طرح جذب نہ کر سکے، اور تقریباً ان اخلاق سے کل ہی عاری رہ جائیں، اور

وہ سب کے سب بے حرمت ہو جائیں۔

مصنف رسالہ نے سب لڑکوں کے قلیل الاستعداد ہونے کے استحالہ پر کوئی دلیل تو قائم کی نہیں ہے اور نہ واقعۃً ایسا ہونا محال ہی ہے۔ لہٰذا اس خاتم نسب کے ہر لڑکے کی اولاد بقول مصنف بے حرمت ہو جائے گی۔

نیز مصنف کے فلسفہ کی رو سے یہ بھی ممکن ہے کہ ایک خاتم نسب کے کل لڑکے اچھی استعداد کے ہوں لیکن ان لڑکوں کے تمام لڑکے یا بعض۔ یا لڑکوں کی اولاد کی کل اولاد یا بعض سوء استعداد کی وجہ سے خاتم نسب کے اخلاق کو جذب نہ کر سکیں تو ظاہر ہے کہ وہ بھی بے حرمت ہو جائیں گے اور محض اتنی نسبت کہ وہ فلاں کامل الاخلاق کے پوتے یا پڑپوتے ہیں دلوں میں ان کی حرمت پیدا نہیں کر سکتی، غور کیجئے! کہ جب نبی کے صلبی لڑکے ہونے کی نسبت قابیل اور حام کی حرمت دلوں میں پیدا نہ کر سکی، تو کسی امتی کی واسطہ در واسطہ اولاد ہونے کی نسبت کیا حرمت پیدا کر سکتی ہے؟

لہٰذا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی اگر تمام صلبی اولاد ان کے اخلاق کی حامل ہوں لیکن ایک یا دس بیس واسطوں کے بعد کی اولاد نے اپنی سوء استعداد کی وجہ سے صدیقی اخلاق جذب نہ کئے ہوں تو وہ بقول مصنف بے حرمت ہو جائیں گی، پس (صفحہ ۲۷) میں مصنف کا یہ لکھنا تہافت نہیں تو اور کیا ہے کہ۔

"با کرامت انسان کی وقعت کا قلوب سے محو ہو جانا تعجب خیز نہیں ہے، ان کی یہ بے وقعتی معاذ اللہ بذاتہ نہیں کی گئی بلکہ حب نبوی اور حب صحابہ کی قلت کی بناء پر عمل میں آئی، گو عند اللہ یہ انتسابات ہمیشہ با کرامت رہیں گے۔"

یہاں پہنچ کر مصنف رسالہ (صفحہ ۲۰ والی) حکیمانہ تقریر بالکل بھول جاتے ہیں۔

جو جماعت اپنے کو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ یا کسی دوسرے صحابی کی طرف منسوب کرتی ہے اس کی کوئی بے وقعتی کرتا ہو تو میرے نزدیک وہ برا کرتا ہے، بے وقعتی کسی مسلمان کی بھی جائز نہیں ہے، لیکن حضرت مصنف سے اتنا سوال میں ضرور کروں گا کہ اگر کسی نے یہ نامعقول حرکت کی، تو آپ نے اس کی اس حرکت کو حب صحابہ کی قلت کی بناء پر کیوں قرار دے لیا، جناب کے ذہن شریف کا انتقال اس جانب کیوں نہیں ہوا کہ اس نے جناب کے ایجاد کردہ فلسفہ کی بناء پر بے وقعتی کی ہے، یعنی اس نے اس لئے بے وقعتی کی ہے کہ ان جماعتوں کا انتساب ان صحابہ رضی اللہ عنہم کی جانب ایسا ہی ہے جیسا کہ حامی قوموں کا حضرت نوح علیہ السلام کی طرف، یا اس لئے بے وقعتی کی ہے کہ ان کی نظر میں ان جماعتوں کا انتساب ہی قوی دلائل سے غلط یا کم از کم بے حد مشکوک ثابت ہو چکا ہے۔

مصنف رسالہ کا دوسرا تہافت اسی جگہ یہ لکھنا ہے کہ ''عنداللہ یہ انتسابات ہمیشہ با کرامت رہیں گے'' یعنی کامل الاخلاق ہستیوں کی اولاد چاہے کتنی ہی عدیم الاخلاق یا بد اخلاق ہو جائیں لیکن ان کے انتسابات خدا کے یہاں باکرامت رہیں گے، حالانکہ خود ہی مصنف رسالہ (صفحہ ۲۸) میں تصریح فرماتے ہیں کہ:

''کرامت عنداللہ کا مدار تقویٰ وطہارت ہے نہ کہ نسب۔''

اور (صفحہ ۲۹) میں لکھتے ہیں کہ ''نہ مقبولیت عنداللہ میں اس کا کوئی اثر ہے کہ وہاں نسیب اور غیر نسیب کے لئے ذریعہ کرامت صرف تقویٰ ہے۔''

مصنف رسالہ کا ایک تہافت یہ بھی ہے کہ ایک جگہ تو یہ لکھتے ہیں کہ:

''آخرت کے درجات کا مدار اعمال پر نہیں ہے بلکہ اخلاق پر ہے۔''

(صفحہ ۱۶)

اور یہی وجہ ہے کہ مصنف کے خیال میں ''کم عمل مگر با ایمان اولاد کو ان کے آباء کرام کے ساتھ درجات میں لاحق کر دیا جائے گا۔'' (صفحہ ۱۶)

لیکن (صفحہ ۲۸) میں لکھتے ہیں کہ ''مدارج عقبی کسب کرنے سے ملتے ہیں، خلقتوں پر دائر نہیں ہیں۔''

مصنف رسالہ کے کلام میں اس طرح کے اور بھی تہافت ہیں اور ان سب کا سرچشمہ ہے مصنف کا اپنے نسب کی بناء پر اپنی برتری کا احساس، اور پھر اس کی نسبت یہ تخیل کہ وہ شرعی ہے، اگر یہ تخیل فاسد نہ ہوتا تو اس کو (صفحہ ۲۹) میں یہ لکھنے کی جرأت ہرگز نہ ہوتی کہ:

''جب کسی شخص کو کوئی خلقی کرامت دے دی جائے عام طبائع میں ایسے فضائل سے گونہ وقار و خودداری کا مضمون باقی رہتا ہے جو یقیناً تکبر نہیں ہے محض انعام خداوندی کی قدر و منزلت سے قلوب میں برپا ہوتا ہے اس لئے شریعت اسلامیہ نے معاملہ مع الخلق کی صرف اس نوع (یعنی نکاح) میں اس نسبی وقار کا اعتبار کرلیا۔ (صفحہ ۲۹، ۳۰)

حالانکہ اور دلائل سے قطع نظر صرف اس آیت کا شان نزول ہی ان تمام تخیلات کے مواد کے لئے نشتر کا کام دیتا ہے، میں اوپر سیوطی کے حوالہ سے نقل کرچکا ہوں کہ عرب کے ایک شریف قبیلہ بنو بیاضہ نے اپنے غلام ابو ہند کا نکاح اپنے قبیلہ کی کسی لڑکی سے کرنے میں تامل کیا تھا، اور مصنف کی مذکورہ بالا خودداری کا اظہار کیا تھا، تو اسی خودداری کو فنا کرنے کے لئے یہ آیت نازل ہوئی تھی (واضح ہو کہ آیت کا یہ شان نزول سیوطی نے اسباب النزول اور درمنثور (جلد۲ صفحہ ۹۸) اور بیہقی نے سنن کبری (جلد۷ صفحہ ۱۳۶) اور علامہ عینی نے عمدۃ القاری (جلد۹ صفحہ ۳۷۷) میں بلا قیل وقال نقل کیا ہے)۔

نیز اگر احساس برتری اور مذکورہ بالا تخیل فاسد نہ ہوتا تو مصنف کے قلم سے یہ الفاظ کبھی نہیں نکل سکتے تھے کہ:

''مساوات اس وقت تک قابل مدح بلکہ قابل ذکر شے نہیں ہوسکتی جب

تک انسانوں میں کمتر و برتر کا وجود اور شریف و وضیع کی تخصیص نہ ہو، اسلام کو مساوات کو قابل فخر کہنے کا موقع جب ہی مل سکتا ہے کہ اس کے سامنے انسانی برادریوں میں مراتب و درجات کے مختلف فروق اور معیار موجود ہوں، بہر حال جب کہ مساوات کے لئے تفاوت مراتب ضروری تھا تو یہ بھی ضروری تھا کہ منجانب اللہ اس تفاوت کا کوئی اصولی معیار مقرر ہو۔" (صفحہ ۷، ۸)

اگر تخیلات فاسدہ نے مصنف کے دماغ کے تمام گوشوں پر قبضہ نہ جما لیا ہوتا تو یہ معمولی بات ایسے فلسفی آدمی کے ذہن میں بآسانی سما سکتی تھی کہ ایک چیز ہے سوسائٹی کے دماغ اور عرف و عادت میں کمتر و برتر کی تفریق کا وجود، اور دوسری چیز ہے خدا و رسول کے نزدیک اس تفریق کا قابل اعتبار و تسلیم امر ہونا، مساوات کا قانون بنانے اور نافذ کرنے کے لئے پہلی چیز تو بے شبہہ ضروری اور لازم ہے اور وہی وہ چیز ہے کہ وہ نہ ہو تو مساوات کا قانون کوئی قابل ذکر شے نہیں ہو سکتا، لیکن دوسری چیز قطعاً ضروری نہیں ہے، اس سے صاف سننا چاہتے ہوں تو سنئے کہ مساوات کا حکم دینے سے یہ ہرگز لازم نہیں آتا کہ سوسائٹی کی نگاہ میں جو اونچ نیچ کی تقسیم پائی جاتی ہے، یا لوگوں کے دماغ میں جو کمتر و برتر کی تفریق موجود ہے، اس کو کسی نہ کسی درجہ میں اور کسی نہ کسی نوع سے واضع قانون نے قانوناً صحیح چیز مان لیا ہے تب یہ حکم دیا ہے، بلکہ یہ لازم آتا ہے کہ یہ تفریق و تقسیم لوگوں میں پائی جاتی تھی اس لئے مساوات کا حکم دیا ہے۔

## نسبتاً کمتر و برتر کی تفریق کا ابطال نصوص سے

مجھے حیرت ہے کہ شرعیات پر بھی عبور رکھنے کے باوجود مصنف رسالہ نے مذکورہ بالا خیالات کا اظہار کرنے کی کس طرح جرأت کی۔ کیا ان کی نظر سے یہ حدیثیں نہیں

گزری ہیں:

❶ ”المسلمون اخوة لا فضل لاحد علی احد الا بالتقوی[1]“

❷ ”الناس کلهم بنو آدم وآدم خلق من التراب ولا فضل لعربی علی عجمی (الی) الا بالتقوی“[2]

❸ ”یقول اللّٰه یوم القیامة ایها الناس انی جعلت نسبا وجعلتم نسبا فجعلت اکرمکم عنداللّٰه اتقاکم فابیتم الا ان تقولوا فلان اکرم من فلان وفلان اکرم من فلان وانی الیوم ارفع نسبی واضع نسبکم الا ان اولیائی المتقون[3]“

مصنف رسالہ اس حدیث کو غور سے پڑھیں اور بتائیں کہ فقرہ ”جعلت نسبا وجعلتم نسبا“ کی اس کے سوا کوئی دوسری مراد تو ہوسکتی نہیں کہ میں نے عزت و کرامت کی چیز تقویٰ کو قرار دیا تھا اور تم نے نسب کو قرار دے لیا، لہٰذا آپ نے انساب کو ذریعہ کرامت، اور تفاضل انساب اور اس کے ایک معیار کو قدرتی، اور نسبی امتیازات کو جعل حق سے قرار دے کر اس حدیث قدسی کا صریح معارضہ کیا یا نہیں؟

❹ ”کلکم لآدم وحواء طف الصاع بالصاع وان اکرمکم عنداللّٰه اتقاکم فمن اتاکم ممن ترضون دینه وامانته فزوجوه“[4]

مصنف رسالہ اس حدیث کو غور سے پڑھ کر بتائیں کہ ”فمن اتاکم الخ“ حدیث کے کس فقرہ پر تفریع ہے اگر کہئے کہ ”ان اکرمکم الخ“ پر، تو لازم آتا ہے کہ ”عنداللّٰه“ کی یہ مراد نہیں ہے کہ آخرت یا احکام آخرت میں جیسا کہ آپ نے (صفحہ ۳۰ وصفحہ ۳۱) میں لکھا ہے اس لئے کہ تزویج کا حکم جو اس فقرہ پر متفرع ہے

---

[1] درمنثور بحوالہ طبرانی
[2] در منثور بحوالہ ابن مردویہ
[3] درمنثور بحوالہ طبرانی وغیرہ
[4] درمنثور بحوالہ بیہقی

حکم اخروی نہیں ہے، بلکہ آپ کی اصطلاح میں منزلی معاملہ اور وہ بھی عین وہی معاملہ جس میں آپ تقویٰ کے بجائے نسب کی رعایت ضروری سمجھتے ہیں، اور اگر پہلے فقرہ سے مرتبط اور اس پر متفرع مانئے تو لازم آتا ہے کہ حدیث کے پہلے فقرہ میں جو مساوات بیان کی گئی ہے، منزلی معاملات میں بھی اس کو جاری کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اور منزلی معاملات بھی اس حکم مساوات کی گرفت سے آزاد نہیں ہیں۔ لہٰذا (صفحہ ۳۵) میں آپ کا منزلی معاملات کو اس سے مستثنیٰ قرار دینا، اس حدیث کے صریح خلاف ہے یا نہیں؟

۵ ”الناس بنو آدم وخلق اللّٰہ آدم من تراب، قال اللّٰہ یایھا الناس انا خلقناکم من ذکر وانثی الی آخرہ“[1]

اس حدیث کے پہلے فقرہ میں مساوات کا تقریباً اسی عنوان سے بیان ہے جو عنوان حدیث نمبر ۴ کا ہے پھر اس بیان مساوات پر آیت مساوات سے استشہاد ہے، اور حدیث نمبر ۴ سے ثابت ہو چکا ہے کہ اس حکم مساوات سے منزلی معاملات خارج نہیں ہیں لہٰذا معلوم ہوا کہ آیت مساوات میں اسی مساوات کا بیان ہے جس کا بیان حدیث نمبر ۴ میں ہے۔

اب! مصنف رسالہ بتائیں کہ انہوں نے آیت مساوات کی جو تفسیر کی ہے ان احادیث کی روشنی میں غلط در غلط تفلسف محض ہے یا نہیں؟

۶ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ ہاشمی نے فرمایا:

”لا اری احدا یعمل بھذہ الآیۃ یا ایھا الناس انا خلقناکم من ذکر و انثی حتی بلغ ان اکرمکم عنداللّٰہ اتقاکم فیقول الرجل للرجل اکرم منک فلیس احد اکرم من احد الا بتقوی اللّٰہ“

[1] درمنثور بحوالہ ترمذی وغیرہ

مصنف رسالہ غور فرمائیں، ترجمان القرآن حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے اس ارشاد میں صاف بیان ہے کہ دنیا ہی میں کسی کا کسی سے اپنے کو نسباً باکرامت یا برتر سمجھنا بھی ''ان اکرمکم عنداللّٰه اتقاکم'' کی خلاف ورزی ہے، اور تصریح ہے کہ شرعی نقطہ نظر سے عنداللہ ہی نہیں بلکہ عندالناس بھی کوئی کسی سے نسباً برتر نہیں ہے۔

۷ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''زوجت المقداد وزيدا ليكون اشرفكم عنداللّٰه احسنكم خلقا''

تَرجَمَۃ: ''میں نے مقداد اور زید کا اس لئے نکاح کردیا تا کہ یہ ثابت ہو جائے کہ اللہ کے نزدیک وہی زیادہ شریف ہے جس کے کسبی اخلاق زیادہ بہتر ہیں۔''

مصنف رسالہ کو معلوم ہے کہ حضرت مقداد کندی (یعنی غیر قریشی) تھے بلکہ دوسری روایت کی بنا پر حبشی غلام تھے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا نکاح خاص اپنی چچا زاد بہن سے کردیا تھا، اور زید بن حارثہ بھی غیر قریشی (یعنی کلبی) تھے پھر آزاد شدہ غلام تھے ان کا نکاح حضرت نے اپنی پھوپھی زاد بہن سے کردیا تھا، اس حدیث میں انہیں نکاحوں کی (جن میں کفاءت کا لحاظ نہیں کیا گیا ہے) علت غائی یہ بیان فرمائی ہے کہ میں نے ایسا اس لئے کیا تا کہ معلوم ہو جائے کہ خدا کے نزدیک اور اس کی شریعت میں نسبی امتیازات[1] درخور اعتناء نہیں ہیں بلکہ حسن اخلاق اور کسبی فضائل

---

[1] **ایک غلط فہمی**

احادیث میں بنو ہاشم کو زکوۃ لینے کی جو ممانعت ہے اس سے ہمارے مخاطبین نے یہ سمجھ لیا کہ اس حکم کا مبنیٰ فضیلت نسبی ہے حالانکہ یہ غلط ہے یہ بات ہوتی تو عبدالمطلب بن ہاشم کی کل اولاد ہاشمیت اور مطلبیت میں برابر ہے اور اس نسبی جہت سے کسی کو کسی پر کوئی فضیلت حاصل نہیں ہے پھر کیا وجہ ہے کہ عبدالمطلب کی صرف تین اولاد عباس، حارث اور ابو طالب ہی کی اولاد پر زکوۃ حرام ہے، اور ←

سے آراستگی ہے۔

مصنف رسالہ ارشاد فرمائیں کہ کیا اس حدیث میں بھی "عنداللّٰہ" کا معنی وہ "آخرت میں یا احکام آخرت میں" کریں گے؟ اور کیا اس حدیث کے بعد بھی اس تفریق کے قائل رہیں گے کہ تقویٰ یا حسن اخلاق کرامت عنداللہ ہے، جس کا ظہور آخرت میں ہوگا، منزلی معاملات (نکاح) میں کرامت عندالناس کا اعتبار ہے اور ان میں صرف کرامت عنداللہ کارآمد نہیں ہے۔

## ایک حنفی فقیہ کی شہادت

علامہ خیر الدین رملی نے فتاویٰ خیریہ میں ایک مقام پر پیشہ ور کی شہادت کے مقبول ہونے پر "ان اکرمکم عنداللّٰہ اتقاکم" سے استدلال کیا ہے، اور فرمایا ہے کہ بہت سے پیشہ وروں میں ہم وہ دینداری وتقویٰ پاتے ہیں جو عزت و جاہ والوں میں نہیں پاتے۔[1]



← عبدالمطلب کے باقی نولڑکوں کی اولاد پر حلال ہے، نیز نسبی فضیلت اس کے حکم کا مبنی ہوتی تو بنی ہاشم کے موالی (غلام اور آزاد شدہ غلام) پر زکوٰۃ کیوں حرام ہوتی۔ اصل یہ ہے کہ اس حکم کا مبنی ہی غلط سمجھا گیا صحیح مبنی یہ ہے کہ یہ لوگ آنحضرت ﷺ سے ایسا تعلق رکھتے تھے کہ ان کا نفع حضرت کا نفع ہے، اس لئے اگر آپ ان کے لئے زکوٰۃ لینا جائز قرار دے دیتے تو کفار کو یہ کہنے کا موقع مل جاتا کہ محمد (ﷺ) اسلام کی دعوت روپیہ جمع کرنے کے لئے دیتے ہیں نیز ایسا کرنا "ما اسئلکم علیه اجرا الا المودة فی القربی" کے اعلان کے خلاف ہوتا جیسا کہ حافظ ابن حجر اور علامہ عینی نے شرح بخاری میں لکھا ہے۔

[1] فتاویٰ خیریہ: ۲/۲۶

# باب دوم

## مسئلہ کفاءت

یہاں سے بحث ونظر کا ایک دروازہ کھلتا ہے، اور اس حدیث سے ایک دوسرے مسئلہ پر مصنف کی زبان میں نہایت تیز روشنی پڑتی ہے، اور وہ کفاءت کا مسئلہ ہے۔

چونکہ مصنف نے اپنے رسالہ میں اس مسئلہ کو بھی چھیڑا ہے اس لئے اس مسئلہ کی بھی تحقیق اور توضیح ضروری معلوم ہوئی۔ لہٰذا گزارش ہے کہ:

علماء اسلام میں بہت سے لوگ تو دین کے سوا کسی اور بات میں کفاءت کا بالکل اعتبار نہیں کرتے۔[1] چنانچہ صحابۂ کرام میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ، اور تابعین میں عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ اور ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ، اور ائمہ میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ[2] کی یہی رائے ہے۔[3]

اور صاحب بدائع نے بھی یہی مذہب حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا بھی نقل کیا ہے۔[4]

---

[1] ائمہ حنفیہ میں امام کرخی رحمۃ اللہ علیہ اور ابوبکر جصاص رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی مختار ہے، اور علامہ نوح آفندی نے لکھا ہے کہ: اگر امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی کوئی روایت نہ ہوتی تو یہ دونوں بزرگ ہرگز عدم اعتبار کفاءت کو اختیار نہ کرتے (شامی ص ۳۲۶) لہٰذا ضرور ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے بھی کوئی روایت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے موافق ہے۔ ۱۲ منہ

[2] اس جگہ مصنف رسالہ سے یہ گزارش بھی کر دینی مناسب ہے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے اس قول پر "ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم" سے استدلال کیا ہے۔ (بدایۃ المجتهد: ۱۵/۲) لہٰذا معلوم ہوا کہ وہ بھی "عنداللہ" کی مراد وہی قرار دیتے ہیں جو ہم نے لکھی ہے۔ ۱۲ منہ

[3] عمدۃ القاری: ۹،۳۷۷/۳ و فتح الباری: ۱۰۴/۹ [4] بدائع: ۳۱۷/۲

اور جمہور علماء اسلام کے نزدیک دین کے ساتھ نسب میں کفاءت کا اعتبار ہے، لیکن نسباً کفاءت کا اعتبار عرب یعنی اولاد قحطان اور اولاد اسماعیل کے ساتھ مخصوص ہے، عجمی نسل کے لوگوں میں اس کفاءت کا مطلقاً اعتبار نہیں ہے۔

پس اس اعتبار کفاءت کی رو سے بنا بر قول امام اعظم۔

1. قریش کے مختلف خاندان باہم کفو ہیں اور کوئی۔
2. غیر قریشی عرب، قریش کا کفو نہیں[1]، اور۔
3. تمام غیر قریشی عرب ایک دوسرے کے کفو ہیں۔
4. اور کوئی عجمی کسی غیر قریشی عرب کا بھی کفو نہیں ہے......لیکن یہ حکم اسی وقت تک ہے جب تک صرف عربیت و عجمیت کا مقابلہ ہو......اور اگر عجمیت کے ساتھ علم بھی ہو تو عجمی کا پلہ بھاری ہو جائے گا۔ جامع قاضی خان، بزازیہ، فتح القدیر اور نہر فائق میں ہے۔

"فالعالم العجمى كفوء للجاهل العربى والعلوية لان شرف العلم فوق شرف النسب"[2]

ترجمہ: "یعنی عجمی عالم، عربی جاہل بلکہ علویوں کا بھی کفو ہے اس لئے کہ علم کی شرافت نسب کی شرافت سے بڑھی ہوئی ہے۔"

اور شامی فرماتے ہیں:

"شرف العلم اقوى من شرف النسب بدلالة الآية وتصريحهم بذلك"

ترجمہ: "یعنی آیت قرآنی کی دلالت اور فقہاء کی تصریح کی بنا پر علمی شرافت، نسبی شرافت سے قوی تر ہے۔"

اس کے بعد علامہ شامی باوجود عربی النسل بلکہ قریشی بلکہ سیّد ہونے کے یوں

---

[1] شامی: ۳۲۷/۲　　[2] شامی: ص ۳۳۱

اعلان حق فرماتے ہیں:

"كيف يصح لاحد ان يقول ان مثل ابی حنيفة رحمه الله تعالٰی او الحسن البصری رحمه الله تعالٰی وغيرهما ممن ليس بعربی انه لا يكون كفوا لبنت قرشی جاهل او لبنت عربی بوال علی عقبيه فلا جرم انه جزم بما قاله المشائخ صاحب المحيط وغيره كما علمت، وارتضاه المحقق ابن الهمام وصاحب النهر واتبعهم الشارح"[1]

ترجمہ: "یہ کہنا کیونکہ جائز ہوسکتا ہے کہ کوئی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ یا حسن بصری وغیرہ کو[2] جو عربی نہیں ہیں یہ کہے کہ وہ ایک قریشی جاہل یا ایک......

---

[1] شامی: ۳۳۲/۲

[2] ناچیز کہتا ہے کہ علامہ شامی نے امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت حسن بصری کے نام تمثیلاً ذکر کئے ہیں، ورنہ انہیں بزرگوں پر کیا موقوف ہے، اسلام کے ابتدائی قرون میں جب کہ ہمارے ہندوستان کی طرح ہر بزرگ یا عالم یا صاحب وجاہت صرف سیّد یا صدیقی و فاروقی وعثمانی ہی نہیں ہوتا تھا، بلکہ دوسرے خاندانوں میں بھی بزرگ یا عالم وغیرہ ہوتے تھے، اور جب کہ یہ ضروری نہ تھا کہ حجاز کے علاوہ کسی ملک میں کسی شخص کو کوئی نمایاں حیثیت حاصل ہو تو وہ خواہ مخواہ یہ دعویٰ کرے کہ میرے باپ دادا عرب کے باشندے اور وہاں کے حاکم یا امیر تھے، یا میں زین العابدین یا ابوبکر یا عمر (رضی اللہ عنہم) کی اولاد سے ہوں اس وقت اکثر و بیشتر غیر عربی بلکہ غلام ہی اشخاص مذہبی پیشوا ہوتے تھے، چنانچہ سیّد عبدالقادر عیدروس نے "النور السافر" ص ۳۳۱ میں لکھا ہے کہ ایک بار امام زہری بادشاہ وقت عبدالملک بن مروان قریشی اموی کے دربار میں پہنچے تو اس نے پوچھا کہ آپ کہاں سے آرہے ہیں؟ فرمایا مکہ معظمہ سے۔ عبدالملک نے پوچھا کہ مکہ کے تمام لوگ کس کے آگے سر اطاعت خم کرتے ہیں؟ فرمایا عطاء کے آگے، پوچھا وہ عربی ہیں یا غلام؟ فرمایا غلام۔ عبدالملک نے کہا پھران کو یہ عزت کیونکر حاصل ہوگئی؟ فرمایا دینداری وعلم کی بدولت، اس نے کہا کیا دیندار واہل علم ہی لوگوں کے لئے پیشوائی وسرداری زیبا ہے؟ فرمایا بے شک، اس کے بعد عبدالملک نے یمن، مصر، شام، جزیرہ (میسوپوٹامیا) خراسان اور بصرہ کے پیشواؤں کو پوچھا، امام زہری نے ترتیب وار طاؤس، یزید بن ابی حبیب، مکحول، میمون بن مہران، ضحاک بن مزاحم اور حسن بصری کے نام لئے اور فرمایا کہ یہ سب غیر عربی یا غلام ہیں، اور بتایا کہ تمام ←

عربی کی لڑکی کے کفو نہیں ہو سکتے اسی وجہ سے ضروری ہوا کہ صاحب مجمع الفتاویٰ نے جزم کے ساتھ وہی کہا جو مشائخ مثلاً صاحب محیط وغیرہ نے کہا، اور محقق ابن ہمام اور صاحب نہر نے اسی کو پسند کیا اور صاحب

دنیائے اسلام میں صرف غلاموں کو امامت و پیشوائی حاصل ہے، فقط ایک کوفہ مستثنیٰ ہے کہ وہاں کے پیشوا آج ابراہیم نخعی ہیں جو عربی النسل ہیں۔

ہمارے مخاطبین بتائیں کہ ان کے نقطۂ نظر سے تو ان ائمہ اعلام میں سے ایک بھی اس قابل نہیں ہے کہ وہ ایک جاہل عربی بدو کی بیٹی کا کفو ہو سکے۔

اور سنئے کہ جامع کمالات علمیہ وعملیہ امام جلیل وسیّد نبیل حضرت عبداللہ بن المبارک رحمۃ اللہ علیہ بھی عربی النسل نہ تھے بلکہ ایک ہندوستانی غلام کے لڑکے تھے جیسا کہ سیّد عبدالقادر مذکور نے علامہ قزوینی کی اخبار البلاد کے حوالہ سے لکھا ہے (دیکھو "النور السافر" ص۳۳۲) اس لئے وہ بھی اپنی متفق علیہ امامت وجلالت کے باوجود ہمارے مخاطبین کے کفو نہ تھے، لیکن ہمارے مخاطبین کو یہ سن کر حیرت ہوگی کہ امام مذکور کا تو بڑا رتبہ ہے، ان کے باپ جو اس پایہ کے نہ تھے ان کا نکاح خودمرو کے اس قاضی نے جس کے وہ غلام تھے اپنی حقیقی لڑکی سے کر دیا تھا اور ابن المبارک اسی خاتون کے بطن سے پیدا ہوئے (النور السافر ص۳۳۲) "فاعتبروا یا اولی الابصار" حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنی قابل انکار عظمت کے باوجود ہمارے مخاطبین بلکہ ان کے دیہاتی جاہل ہم قوموں کے ہمسر اور کفو نہیں ہیں، اس لئے کہ وہ بھی مجوسی النسل غیر عربی مسلمان ہیں، اور بہت اوپر نہیں بلکہ ان کے پردادا ہی آتش پرستی سے تائب ہو کر دائرہ اسلام میں داخل ہوئے تھے۔ (مقدمۂ فتح ص۵۶۳)

حضرت بایزید بسطامی وحضرت معروف کرخی بھی ہمارے مخاطبین کے کفو نہیں ہیں اس لئے کہ بایزید کے دادا غیر عربی تھے اور مجوسیت سے اسلام میں آئے تھے (نفحات الانس ص۵۹) اور معروف کرخی بھی موالی (غیر عربیوں) میں سے تھے اور ان کے باپ مسلمان ہوئے تھے (نفحات ص۳۹) یا خود ہی مسلمان ہوئے تھے (تذکرۃ الاولیاء ص۲۰۵) ہمارے مخاطبین کو اس موقع پر وہ واقعہ بھی یاد کرنا چاہئے جس کو شیخ الاسلام ہروی نے بیان کیا ہے کہ ایک صاحب تصانیف علم زہیر بن بکیر نامی کہتے ہیں کہ ایک زمانہ تک میرا یہ حال تھا کہ آسمان کے دروازہ تک تمام کے تمام غلام زادہ پرا باندھے ہوئے ہیں اور کوئی مجھ سے کہہ رہا ہے کہ لڑکے دیکھ یہ سب غلام زادہ ہیں، ان میں فقط ایک شخص عربی ہے۔

شیخ الاسلام فرماتے ہیں کہ میں ابوالخیر نام کے تیرہ مستند بزرگوں کو جانتا ہوں وہ سب غلام زادہ ہیں مگر ساری دنیا کے پیشوا اور آقا ہیں۔ (فنحات الانس ص۲۰۵)

درمختار[1] نے بھی ان کی موافقت کی ہے۔''

---

[1] شامی کی اس تصریح سے ثابت ہو گیا کہ مولوی محمد شفیع دیوبندی نے ''نہایات الارب'' ص ۱۷ میں درمختار کے حوالہ سے جو یہ مسئلہ لکھا ہے کہ عجمی عالم بھی عربی عورت کا کفو نہیں ہے تو اس میں مغالطہ سے کام لیا ہے۔

ایک تو درمختار کے حوالہ سے وہ مسئلہ لکھا جو درمختار کے مصنف کا مختار نہیں ہے بلکہ انہوں نے اس کا رد کیا ہے۔

دوسرے جس بات کو اتنے مشائخ نے عقلی و نقلی دلائل سے ناقابل قبول وضعیف ٹھہرایا ہے اسی کو قابل قبول ظاہر کیا۔

اصل یہ ہے کہ مولوی شفیع نے جو مسئلہ لکھا ہے اس کو صاحب ''تنویر الابصار'' نے لکھا ہے اور اپنی شرح میں انہوں نے ظاہر کر دیا ہے کہ میں نے صاحب ینابیع کے لکھنے کے بموجب اس کو اصح قرار دیا ہے، لیکن شامی نے ثابت کر دیا ہے کہ صاحب ینابیع کی جانب اس کو اصح کہنے کی نسبت غلط ہے، اس لئے کہ صاحب ینابیع نے عالم کی نسبت یہ بات نہیں لکھی ہے بلکہ صاحب منصب و جاہ کی نسبت لکھی ہے۔ (شامی: ۳۳۱/۲، اور منحة الخالق: ۱۳۱/۳) اور شامی نے جو فرمایا ہے وہی بات ینابیع سے ابن نجیم اور علامہ رملی نے بھی نقل کی ہے۔ (بحر رائق: ۱۳۰/۳ اور منحة الخالق: ۱۳۱/۳)

ناچیز کہتا ہے کہ حق تو یہی ہے کہ صاحب ینابیع نے صاحب منصب کی نسبت یہ بات لکھی ہے، لیکن اگر یہی مان لیا جائے کہ انہوں نے عالم کی نسبت لکھا ہے تو بھی انہوں نے فقط علوی عورت کے لئے عالم عجمی کا کفو نہ ہونا ذکر کیا ہے، چنانچہ ابن نجیم اور رملی اور سروجی وغیرہم نے ینابیع کی جو عبارت نقل کی ہے اس میں ''للعلوية'' کی تصریح موجود ہے اور عالم عجمی، علوی عورت کا کفو نہ ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ علوی کے علاوہ باقی عربی قبائل (مثلاً صدیقی، فاروقی وغیرہ) کا بھی کفو نہ ہو اسی لئے صاحب مضمرات نے تصریح کی ہے عالم عجمی علوی عورت کا کفو نہیں لیکن باقی عربی قبائل کا کفو ہے، لہٰذا صاحب تنویر کا یہ لکھنا کہ صاحب ینابیع نے عالم عجمی کا عربی عورت کے لئے کفو نہ ہونا اصح بتایا ہے دوسری غلطی ہے اس لئے کہ صاحب ینابیع نے مطلقاً عربی عورت کے لئے نہیں بلکہ خاص علوی عورت کے لئے کفو نہ ہونا لکھا ہے۔

یہیں سے یہ بات بھی واضح ہو جاتی ہے کہ شامی مطبوعہ میریہ مصر (۳۳۱/۲ کی سطر ۲۲) میں ''للعربية'' کا لفظ لغزش قلم یا تصحیف کاتب ہے، صحیح ''للعلوية'' ہے جیسا کہ اسی صفحہ میں صاحب درمختار نے نقل کیا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ مولوی شفیع صاحب نے باایں ہمہ تبحر و تقدس ان تمام باتوں کو کس طرح نظر انداز کر دیا اور مذکورہ بالا (سولہ ۱۶) فقہائے حنفیہ کے مقابلہ میں ایک صاحب تنویر کے قول کو ←

مذکورہ بالا حضرات کے علاوہ صاحب فیض اور صاحب در نے بھی بے تردد اسی کو اختیار کیا ہے نیز امام عتابی نے بھی یہی لکھا ہے اور امام قاضی خان نے امام علی بزدوی سے نقل کیا ہے۔ ''الفقیه یکون کفوء اللعلویة لان شرف الحسب فوق شرف النسب'' [1]

اور امام بخاری نے ذخیرہ سے نقل کیا ہے ''ان العالم کفوء للعلوی اذ شرف العلم فوق النسب [2]'' اور قہستانی نے جامع الرموز میں صاحب مضمرات کا یہ قول کہ ''عالم (عجمی) علوی عورت کا کفو نہیں ہے'' نقل کر کے یوں رد کر دیا ہے کہ ''لکن فی المحیط وغیرہ ان العالم کفوء للعلویة اذ شرف العلم فوق شرف النسب''

یہاں پر یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ صاحب مضمرات کا جو قول اوپر نقل ہوا وہ خاص علوی عورت کے باب میں ہے، ورنہ عام عربی قبائل کے باب میں انہوں نے بھی تصریح کی ہے کہ عالم عجمی ان سب قبائل کا کفو ہے، جام الرموز میں ہے۔ ''والعرب بعضهم کفوء لبعض منهم لا العجم الا ان یکون عالما او وجیها فانه یکون کفوء الهم کما فی المضمرات'' [3]

مصنف رسالہ کی قماش کے لوگ فقہ حنفی سے مسئلہ اعتبار کفاءت کو تو بڑی دھوم دھام سے نقل کیا کرتے ہیں، لیکن فقہائے حنفیہ کی مذکورہ بالا تصریحات کا نام بھی نہیں لیتے۔

حالانکہ اگر ان حضرات کی تحریرات کا مقصد اعلان حق تھا تو صرف ان تصریحات کی اشاعت ہی نہیں بلکہ ان پر عمل بھی ضروری تھا، میں یقین کے ساتھ کہہ

← کیوں پورے جزم کے ساتھ نقل کر دیا باوجودیکہ ان میں سے بعض بعض علی الانفراد بھی ''فضلا عن جمعیهم'' صاحب تنویر سے بدرجہا اعلم وافقہ واورع ہیں مثلاً امام بزدوی، صاحب ذخیرہ اور امام عتابی، ۱۲ منہ۔

[1] قاضی خان: ۱۶۲/۱ [2] خلاصۃ الفتاویٰ: ۱۲/۲ [3] جام الرموز: ۲۰۵/۲

سکتا ہوں کہ غلط فہمیوں کا ازالہ کرنے والے حق بات کا اعلان کرنے والے اور انساب وکفاءت پر شرعی حیثیت سے روشنی ڈالنے والے عربی النسل بزرگ، بلکہ وہ غیر عربی النسل حضرات بھی جو اپنی نسبی برتری کے مدعی ہیں کسی بڑے سے بڑے عجمی عالم، یا کسی پیشہ ور قوم[1] سے صرف نسبت رکھنے والے، بڑی سے بڑی علمی شرافت و شہرت کے مالک شخص سے رشتہ کرنے کا فتویٰ اپنی قوم کے جاہل افراد کو نہیں دے سکتے، اس لئے اگر بے ادبی معاف ہو تو پوچھوں کہ فقہ حنفی کے مسائل اور فتوے صرف عجمیوں اور پیشہ وروں ہی کو مرعوب کرنے کے لئے، اور انہیں کے لئے واجب العمل ہیں، یا آپ حضرات کے لئے بھی، افسوس ہے کہ جس عجمی عالم کا خاندان پشتہا پشت سے مسلمان ہے، اس کے ساتھ آپ کا یہ برتاؤ ہے اور ایک نومسلم عالم یا صاحب فضائل کے لئے امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فتویٰ ہے:

"الذی اسلم بنفسه اوعتق اذا احرز من الفضائل ما یقابل نسب الآخر کان کفوءًا له"[2]

تَرجَمَہ: "جو خود مسلمان ہوا ہو یا جس نے غلام سے آزادی پائی ہو وہ اگر ایسے فضائل جمع کرے جو دوسرے کسی کے نسبی شرف کے ہم وزن ہو جائیں تو وہ نومسلم اور آزاد شدہ غلام اس کا کفو ہو جائے گا۔"

علامہ عینی حنفی اور کرمانی شافعی اپنی اپنی شرح بخاری میں اور...... میں بتصریح لکھتے ہیں:

"الوضیع العالم خیر من الشریف الجاهل والعلم یرفع کل من لم یرفع"

تَرجَمَہ: "یعنی پست نسب عالم، شریف جاہل سے بہتر ہے، علم ہر پست

---

[1] آگے معلوم ہو جائے گا کہ جو لوگ پیشہ کی رو سے کفاءت کا اعتبار کرتے ہیں وہ یہ بھی تصریح کرتے ہیں کہ علمی شرافت پیشہ کی دناءت کو دور کر دیتی ہے۔ ۱۲ منہ

[2] شامی: ص ۳۳۰

کو بلند کر دیتا ہے۔"[1]

## غیر عربی برادریوں میں نسبی کفاءت کا بالکل اعتبار نہیں

نیز فقہ حنفی کے مسئلہ کفاءت کی رو سے ہر عجمی (جو کسی عربی قبیلہ کی طرف منسوب نہ ہو) دوسرے عجمی کا کفو ہے لہٰذا راجپوت مسلمان، رائیں قوم، کنبوہ، رانکی (جو اپنے کو عراقی کہتے ہیں) پٹھانوں کی مختلف قسمیں، نعمانی، برادری قدوائی، روتارے، مغل قوم اور ہر نومسلم جس کا باپ اور دادا بھی مسلمان ہو سب آپس میں کفو ہیں، اس لئے کہ فقہاء حنفیہ نے تصریح کی ہے کہ غیر عربی برادریوں میں نسبی کفاءت کا اعتبار نہیں ہے۔

## پیشہ کے لحاظ سے کفاءت کے اعتبار کی صحیح تشریح

اسی طرح فقہ حنفی کی رو سے ایک جولاہہ اور دھنیا، ایک کنجڑا اور قصائی بھی مذکورہ بالا تمام قوموں کا باتفاق ائمہ کفو ہے بشرطیکہ وہ اپنا ذاتی پیشہ چھوڑ کر کوئی ایسا کام کرنے لگا ہو جو عرف عام میں ذلیل کام نہ سمجھا جاتا ہو، مثلاً وکالت، ملازمت، بصیغۂ تعلیم، اخبار کی اڈیٹری باعزت تجارت وغیرہ وغیرہ، اور یہ دوسرا کام کرتے کرتے اتنے دن ہو گئے ہوں کہ اس کے کپڑا بننے، روئی دھننے، ترکاری ساگ اور گوشت بیچنے کا قصہ بھولا ہوا افسانہ بن جائے۔[2]

## فقہ میں جولاہے اور دھنئے سے کون مراد ہے؟

فقہ کے اس مسئلہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جولاہا اور دھنیا فقہی اصطلاح میں وہی ہے جو خود یہ پیشہ کرتا ہو، لہٰذا جو شخص خود یہ پیشے نہیں کرتا نہ اس کے گھر میں یہ پیشے ہوتے، بلکہ کئی پشتوں سے ذاتی پیشے متروک ہو چکے ہیں، ہاں یہ ضرور ہے کہ قدیم زمانہ میں کبھی اس کے خاندان میں یہ پیشے ہوتے تھے...... تو ایسے شخص کو کوئی غیر پیشہ

[1] عینی: ص ۳۵۰، وحواشی بخاری

[2] شامی: ص ۳۳۰

ور عجمی قوم (جیسے کنبوہ) فقہ حنفی کی رو سے جولاہہ یا دھنیا قرار دے کر اپنا غیر کفو نہیں کہہ سکتی، فقہ حنفی کی کسی کتاب سے اس کا ثبوت نہیں ملتا کہ ایک جولاہے کا پوتا یا پڑپوتا بھی جولاہا ہے باوجودیکہ اس نے، اس کے باپ نے، اس کے دادا نے، کبھی جولاہگی نہ کی ہو، مناسب ہوگا کہ اس مقام پر امام سرخسی کی مبسوط ایک عبارت پیش کردوں جس سے میرا مدعا روز روشن کی طرح واضح ہو جاتا ہے، فرماتے ہیں:

"الرابع الكفاء ة فی الحرفة والمروی عن ابی حنيفة رحمة اللّٰه عليه ان ذلك غير معتبر اصلا وعن ابی يوسف رحمة اللّٰه عليه انه معتبر ...... وكانه اعتبر العادة فی ذلك وورد حديث عن رسول اللّٰه صلی اللّٰه عليه وسلم انه قال: الناس اكفاء الا الحائك والحجام ولكن ابو حنيفة قال الحديث شاذ لا يوخذ به فيما تعم به البلوی والحرفة ليست بشیء لازم فالمرء تارة يحترف بحرفة نفيسة وتارة بحرفة خسيسة بخلاف النسب فانه لازم له[1]"

دیکھئے اس عبارت میں کتنی صراحت سے مذکور ہے کہ:

❶ اولاً تو امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک پیشہ کے لحاظ سے کفاءت معتبر ہی نہیں، لہٰذا ان کے قول کے بموجب تو ایک جولاہہ جولاہگی کرتے ہوئے بھی بے تکلف ایک کنبوہ یا ایک پٹھان کا کفو ہے۔

❷ پیشہ نسب کی طرح لازم نہیں ہے یعنی یہ کہ کوئی آدمی ایک پیشہ کرتا رہا ہو پھر اس کو چھوڑ دے تو وہ اس پیشہ والا نہیں رہا۔ مثلاً کوئی کپڑا بننا چھوڑ دے تو اب وہ جولاہہ نہیں رہا، پیشہ کا تو یہ حال ہے کہ خسیس پیشہ کرے گا تو آدمی خسیس سمجھا جانے لگے گا، لیکن اس کو چھوڑ کر نفیس پیشہ اختیار کر لے تو خست و دناءت معدوم ہو جائے گی

[1] مبسوط: ۲۵/۵

برخلاف نسب کے کہ وہ جو ہے وہی رہے گا، پس جب امام سرخسی کی تصریح کے بموجب ایک جولاہہ جولاہگی چھوڑ دینے کے بعد جولاہہ نہیں رہتا، تو جس نے کبھی جولاہگی کی ہی نہیں بلکہ اس کے باپ دادا نے کی ہے وہ کیسے جولاہہ کہا جا سکتا ہے۔

۳ تیسرے یہ کہ مولوی شفیع وغیرہ جو ایک حدیث نقل کرتے ہیں کہ سارے لوگ آپس میں کفو ہیں بجز جولاہے اور حجام کے تو اس کو تمام احناف کے پیشوائے اعظم امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے ناقابل اعتبار و استدلال قرار دیا ہے۔

حیرت ہے کہ امام اعظم کی اس تصریح کے بعد مولوی شفیع صاحب یا کسی دوسرے حنفی نے اس حدیث کو ذکر کرنے اور اس سے استدلال کی کس طرح جرأت کی؟[1]

[1] ہمارے مخاطبین کو یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے جس طرح اس حدیث کو شاذ (یعنی منکر) اور ناقابل استدلال قرار دیا ہے، اسی طرح حافظ ابوحاتم نے بھی منکر کہا ہے، بلکہ حافظ ابوعمر بن عبدالبر نے تو اس کو منکر کے ساتھ موضوع بھی کہا ہے اور ابن حبان کا رجحان بھی اسی طرح ہے۔ (عمدۃ القاری: ۳۷۶/۹) مجھ کو حیرت ہے کہ مولوی شفیع صاحب نے محدثین کے ان اقوال کو آنکھوں سے دیکھتے ہوئے اپنے رسالہ میں یہ کیسے لکھ دیا کہ "تعدد طرق سے اس کا ضعف رفع ہو جاتا ہے" مولوی شفیع صاحب کو کون سمجھائے کہ تعدد طرق سے صرف ضعف یسیر رفع ہوتا ہے، موضوع حدیث تعدد طرق واہیہ سے غیر موضوع نہیں ہو سکتی، نہ ایک وضاع یا منکر الحدیث راوی کی تائید و متابعت کوئی ویسا ہی دوسرا راوی کر دے تو ضعف رفع ہو سکتا ہے، علامہ شامی تدریب و تقریب سے ناقل ہیں: "هذا اذا كان ضعفه لسوء حفظ الراوى الصدوق الامين اولا رسال او تدليس اوجهالة حال اما لو كان لفسق الراوى او كذبه فلا يوثر فيه موافقة مثله له ولا يرتقى بذلك الى الحسن" (رد المختار: ۹۰/۱)

## بعض پیشہ وروں کی مذمت کی حدیثیں

یہاں پہنچ کر دو دو باتیں مجھے ان حضرات سے بھی کرنی ہیں، جنہوں نے مولوی شفیع صاحب کی حمایت میں ان حدیثوں کی تقویت کی کوشش کی ہے، جن کو مولوی شفیع صاحب نے "نهايات الارب" میں نقل کر کے مسلمانوں کے سواد اعظم کی بلاوجہ دل آزاری کی ہے۔

۱ اس سلسلہ میں پہلی بات یہ ہے کہ ان حضرات نے باب مثالب میں بھی ضعیف حدیثوں کو قابل ←

# عالم ہونے کی صورت میں پیشہ کی کفاءت کا قطعاً اعتبار نہیں

اسی طرح فقہ کی کتابوں میں مسئلہ کفاءت کی جو تفریعات مذکور ہیں، ان کی رو سے کوئی ایسا شخص جو خود بننے کا پیشہ کرتا ہو، مگر عالم دین ہو تو وہ ہر عجمی قوم کا بلکہ عربی کا بھی کفو ہے، اس لئے کہ جس طرح فقہائے حنفیہ نے نسب اور حرفت کے لحاظ سے کفاءت کا معتبر ہونا بیان کیا ہے، اسی طرح یہ بھی تصریح کی ہے کہ علم کا شرف پیشہ کی

← قبول قرار دیا، حالانکہ محدثین وفقہاء میں سے کسی ایک نے بھی ایسا نہیں لکھا ہے، مجھے حیرت ہوتی ہے کہ یہ حضرات محدثین کی عبارتیں تو وہ نقل کرتے ہیں جن میں ذکر ہوتا ہے ضعیف حدیث کے وعظ وقصص و فضائل میں مقبول ہونے کا، اور زبردستی نتیجہ یہ نکالتے ہیں کہ ضعیف حدیثیں باب مثالب میں بھی قابل قبول ہیں۔

❷ دوسری بات یہ ہے کہ محدثین نے باب فضائل وغیرہ میں ضعیف حدیث کے قابل قبول ہونے کی شرط یہ ذکر کی ہے کہ اس پر کوئی مفسدہ مترتب نہ ہو، جیسے کسی کے حق کے اضاعت، چنانچہ علامہ شامی نے ابن حجر مکی کی شرح اربعین سے اس کو نقل کیا ہے۔ (شامی: ۹۰/۱) یہ حمایتی حضرات اس باب کو بھی نظر انداز کر جاتے ہیں۔

❸ تیسری بات یہ ہے کہ ضعیف حدیث کے قابل قبول ہونے کی ایک شرط یہ ہے کہ شدید الضعف نہ ہو جیسا کہ (در مختار ۹۰/۱) میں مصرح ہے۔

اور یہ حضرات جن حدیثوں کی تقویت امر کے درپے ہیں نہ ان کی سند کا پتہ ہے نہ کسی محدث نے ان کے یسیر الضعف ہونے کی تصریح کی ہے، بلکہ اس کے برعکس وہ ایسی کتابوں سے منقول ہیں جن کی حدیثوں کی نسبت حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ''عجالہ نافعہ ص ۸،۷'' میں لکھتے ہیں کہ:

''ان کا نام ونشان قرون سابقہ (پہلی صدیوں) میں موجود نہ تھا۔ صرف پچھلے محدثین نے ان کو روایت کیا ہے، پس دو حال سے خالی نہیں، یا تو اگلے محدثین نے بحث وتفتیش کے بعد اس کی کوئی اصل نہیں پائی کہ ان کی روایت میں مشغول ہوں، یا کچھ اصل تو ملی لیکن اس میں کوئی علت اور خرابی دیکھی کہ ان حدیثوں کے چھوڑ دینے کا باعث بنی، بہر حال یہ حدیثیں اعتماد اور بھروسہ کے لائق نہیں ہیں کہ ان سے کسی عقیدہ یا عمل کو ثابت کیا جائے'' یہ حمایتی حضرات اس بات کو بھی نظر انداز کر جاتے ہیں، ۱۲ منہ۔

پستی کا بدل بن جاتا ہے بلکہ اس سے زائد ہو جاتا ہے، علامہ شامی لکھتے ہیں:

"ان شرف النسب او العلم یجبر نقص الحرفة بل یفوق سائر الحرف" [1]

اور فرماتے ہیں:

"شرف العلم اقوی من شرف النسب" [2]

اور یہی وجہ ہے کہ علامہ شامی نے فرمایا کہ یہ کہنا جائز نہیں ہو سکتا کہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ جو عجمی تھے اور بزازی کا پیشہ کرتے تھے (یا بننے کا جیسا کہ فتاویٰ براہنہ باب ۲۶ وغیرہ سے ثابت ہوتا ہے) کسی جاہل قریشی (صدیقی، فاروقی وغیرہ) کی لڑکی کے کفو نہیں ہیں۔ [3]

## نسبی کفاءت کی شرعی حیثیت یا اعتبار کفاءت کا مطلب

یہاں پہنچ کر یہ بتا دینا بھی بہت ضروری ہے کہ نکاح میں کفاءت کی شرعی حیثیت کیا ہے، اور یہ کہ فقہاء نے جو کفاءت کو معتبر قرار دیا ہے اس کا کیا مطلب ہے، یعنی یہ کہ کفاءت کا اعتبار بطریق وجوب ہے، یا بطریق ندب، پھر اگر بطریق وجوب ہے تو نکاح کے صحیح و جائز ہونے کے لئے شرط ہے یا نہیں، نیز یہ کہ وہ حقوق اللہ کی قبیل سے ہے یا از قبیل حقوق العباد، تو سنئے!

## ولی اور عورت کفاءت کا لحاظ نہ کریں تو کوئی باز پرس نہیں

یہ تو متفق علیہ ہے کہ وہ از قبیل حقوق العباد ہے، اور وہ بالکل حق شفعہ کی نظیر ہے، کہ جس کو شفعہ کا حق حاصل ہو اور وہ اپنے حق سے دستبردار ہو جائے تو خدا کے یہاں اس کی کوئی باز پرس نہیں ہو سکتی بلکہ ماجور ہونے کی امید ہے، اسی طرح اگر اولیاء اور عورت نسبی کفاءت کے باب میں اپنے حق کو استعمال نہ کریں تو کوئی مواخذہ

---

[1] شامی: ۲/۳۳۰ [2] شامی: ۲/۳۳۱ [3] شامی: ۲/۳۳۱

نہیں ہوسکتا، اس میں چاروں اماموں کا کوئی اختلاف نہیں۔" زاد المعاد لابن القیم"

بلکہ کبار مشائخ حنفیہ کی تصریح کے مطابق تو متعدد احادیث کی بنا پر نسبی کفاءت کا لحاظ نہ کرنا اور اس حق سے دست بردار ہونا ہی افضل ہے، چنانچہ امام سرخسی او ملک العلماء کاسانی نے وہ حدیث جس میں آنحضرت ﷺ نے بنو بیاضہ کو حکم دیا ہے کہ وہ اپنے قبیلہ کی لڑکی سے اپنے غلام ابوطیبہ کا نکاح کردیں، اور وہ حدیث جس میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو فرمایا ہے کہ عرب کی قوم کے پاس جا کر کہو کہ تمہیں رسول اللہ ﷺ کا حکم ہے کہ اپنے قبیلہ میں میرا نکاح کردو، نقل کر کے لکھا ہے: "تاویل الحدیث الآخر الندب الی التواضع وترك طلب الکفاءة[1]" یعنی اس حدیث کا مقصد تواضع کو اور کفاءت کی طلبی سے دستبردار ہونے کو مندوب قرار دینا ہے ملک العلماء کاسانی نے بھی تقریبا یہی بات لکھ کر فرمایا ہے کہ: "وعندنا الافضل اعتبار الدین والاقتصار علیه[2]" یعنی ہمارے (حنفیہ) کے نزدیک افضل یہی ہے کہ صرف دینداری کا لحاظ کیا جائے اور اسی پر اقتصار کیا جائے یعنی کفاءت کی جستجو نہ کی جائے۔

## اعتبار کفاءت درجہ جواز میں ہے

ان دونوں اماموں کی انہیں تصریحات سے یہ بات بھی صاف ہوجاتی ہے کہ نسبی کفاءت کے اعتبار کی جو تصریح فقہائے حنفیہ نے کی، اس سے صرف درجہ جواز میں معتبر ہونا مراد ہے، بلکہ ملک العلماء کاسانی نے تو اس کی تصریح بھی کی ہے، چنانچہ وہ حضرت ابوطیبہ رضی اللہ عنہ وبلال رضی اللہ عنہ کی مذکورہ بالا حدیثوں کی یہ مراد بیان کرنے کے بعد کہ اس حدیث میں افضل بات کی ترغیب دینا مقصود ہے، یعنی اس بات کی

---

[1] مبسوط: ۵/۲۳ [2] بدائع: ۲/۳۱۷

ترغیب کہ صرف دینداری کو دیکھیں دینداری کے سوا اور کسی لحاظ سے کفاءت کی جستجو نہ کریں ...... فرماتے ہیں: "وھذا لا یمنع جواز الا متناع" دیکھئے اس فقرہ میں غیر کفو (نسبی) سے امتناع (یعنی نکاح نہ کرنے) کو صرف جائز بتاتے ہیں، اور غیر کفو (نسبی) سے بشرطیکہ دیندار ہو، نکاح کر دینے کو افضل کہتے ہیں۔

شیخ ابن الہمام رحمۃ اللہ علیہ نے فتح القدیر میں اگرچہ اعتبار کفاءت کو وجوب کے درجہ میں لکھا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی یہ تصریح بھی کی ہے اس وجوب کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ولی کفاءت کے باب میں اپنا حق چھوڑ دے تو گناہگار ہوگا نہ یہ مطلب ہے کہ بالغہ عورت اپنا حق چھوڑ دے تو گناہگار ہوگی اپنا اپنا حق چھوڑنے میں کوئی گناہگار نہ ہوگا بلکہ وجوب کا یہ مطلب ہے کہ عورت اولیاء کی رضا مندی حاصل کئے بغیر اپنا نکاح غیر کفو میں کر لے گی تو وہ اپنا حق کفاءت چھوڑنے کی وجہ سے تو گناہگار نہ ہوئی لیکن اس نے اولیاء کا حق کفاءت ضائع کیا اس لئے وہ گناہگار ہوگی۔

وجوب کی اس تفسیر کے بعد شیخ ابن الہمام کے وجوب اور امام سرخسی وغیرہ کے جواز میں کوئی قابل لحاظ فرق نہیں رہ جاتا ...... پھر لطف یہ ہے کہ شیخ ابن الہمام نے خود ہی اس کے بعد فقہ حنفی کے ایک متفق علیہ مسئلہ سے اپنے قول پر ایک ایسا اعتراض و اشکال وارد کر دیا ہے جس کا وہ خود بھی کوئی حل پیدا نہیں کر سکے ہیں۔

## کفاءت صحت نکاح کے لئے معتبر ہے یا لزوم نکاح کے لئے

بہر حال! دو باتیں تو بالکل صاف ہو چکی ہیں کہ۔

1. کفاءت بحیثیت حق اللہ نہیں بحیثیت حق العبد معتبر ہے۔
2. اور وہ حق بھی جوازی ہے نہ کہ وجوبی۔

اب رہی یہ بات کہ کفاءت صحت نکاح کے لئے معتبر ہے یا لزوم نکاح کے لئے، تو اس کی تفصیل یہ ہے کہ منکوحہ اگر نابالغہ ہے، اور ولی باپ یا دادا ہے تو کفاءت

نہ صحت کے لئے شرط ہے نہ لزوم کے لئے، یعنی یہ کہ۔

❶ اگر باپ یا دادا نے اپنی نابالغ لڑکی یا پوتی کا غیر کفو سے نکاح کر دیا تو یہ نکاح صحیح ہے اور لازم بھی ہے، فسخ نہیں ہوسکتا۔[1]

❷ اور اگر منکوحہ بالغہ ہے اور اس کا کوئی ولی نہیں ہے اور اس نے اپنا نکاح غیر کفو میں کرلیا تو یہ نکاح بھی صحیح ولازم ہے فسخ نہیں ہوسکتا۔[2]

❸ اسی طرح اگر ولی موجود ہو اور لڑکی کے ساتھ اس کا ولی بھی غیر کفو میں شادی ہونے پر رضا مند ہو جائے تو یہ نکاح بھی صحیح ولازم ہے فسخ نہیں ہوسکتا۔

❹ لڑکی بالغ ہو اور اس کے متعدد ولی ہوں مثلاً باپ، چچا، اور بھائی، تو صرف ولی اقرب کی رضا مندی سے غیر کفو میں نکاح صحیح و لازم ہو جائے گا، مثلاً صورت مفروضہ میں باپ رضا مند ہو اور چچا اور بھائی ناراض ہوں جب بھی نکاح صحیح ولازم ہو جائے گا اور اگر سب اولیاء ایک درجہ کے ہوں مثلاً چار بھائی، تو صرف ایک کی رضا مندی سے غیر کفو میں نکاح صحیح ولازم ہو جائے گا۔[3]

## بالغہ لڑکی اپنا نکاح غیر کفو میں کرلے تو نکاح صحیح ہے

اب صرف دو صورتیں رہ جاتی ہیں ایک یہ کہ لڑکی نابالغ ہو اور باپ دادا کے علاوہ کوئی دوسرا ولی مثلاً چچا یا بھائی اس کا نکاح غیر کفو میں کردے تو یہ نکاح صحیح نہیں ہوگا، اس لئے کہ چچا وغیرہ کی ولایت کمزور ہے، دوسری صورت یہ ہے کہ لڑکی بالغہ ہو اور اس کا ولی موجود ہو اور لڑکی بلا رضا مندی ولی اپنا نکاح غیر کفو سے کرلے تو حسن بن زیاد کی شاذ روایت کی بنا پر اس صورت میں بھی نکاح صحیح نہیں ہوگا۔ لیکن ظاہر الروایۃ کی بنا پر نکاح صحیح ہے، ہاں! ولی کو حق اعتراض حاصل ہے۔

اب سوال یہ ہوتا ہے کہ ان دونوں میں مفتی بہ کون ہے؟ تو عموماً یہی ظاہر کیا

---

[1] بدائع: ۳۱۸/۲، ونہایات الارب: ص ۱۹

[2] شامی: ۳۰۴/۲ [3] مبسوط: ۲٦/۵، بدائع: ۳۱۸/۲

جاتا ہے کہ حسن کی روایت مفتی بہ ہے جیسا کہ مولوی شفیع صاحب وغیرہ نے کیا ہے، مگر تحقیقی بات یہ ہے کہ مشائخ نے دونوں روایتوں پر فتوے دیئے ہیں، لہٰذا دونوں مفتی بہ ہیں، چنانچہ علامہ شامی ظاہر الروایۃ کی نسبت علامہ ابن نجیم کا قول نقل کرتے ہیں "وبہ افتی کثیر من المشائخ فقد اختلف الافتاء"[1] یعنی ظاہر الروایہ ہی پر بہت سے مشائخ نے فتویٰ دیا ہے لہٰذا مفتی بہ ہونا بھی مختلف فیہ ہو گیا، یعنی بہتوں کے نزدیک یہ مفتی بہ ہے، اور بہتوں کے نزدیک وہ۔

خلاصۃ الفتاویٰ میں ہے کہ کسی بالغہ لڑکی نے بلا رضائے ولی غیر کفو میں شادی کر لی تو بہت سے مشائخ نے ظاہر الروایۃ کی بنا پر فتویٰ دیا ہے کہ اس کو شوہر سے یہ کہنے کا حق نہیں، کہ میرے ولی راضی ہو جائیں تو میں تمہارے پاس رہوں گی ورنہ نہیں، "وکثیر من مشائخنا افتوا بظاهر الرواية ليس لها ان تمتنع"[2]

مولانا عابد سندی نے نہر فائق سے اور صاحب نہر نے بزازیہ سے اور صاحب بزازیہ نے برہان الائمہ سے نقل کیا ہے کہ فتویٰ امام اعظم کے قول پر ہے، بسبب قوت دلیل کے "کما فی غاية الاوطار"...... برہان الائمہ کا یہ قول خلاصۃ الفتاویٰ (جلد۲ صفحہ ۱۷) اور عالمگیری (جلد۲ صفحہ ۳۰۰) میں بھی مذکور ہے۔

علامہ خیر الدین رملی نے لکھا ہے: "فيه اختلاف الفتوىٰ"[3] یعنی اس میں فتویٰ مختلف ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ جس طرح حسن کی روایت کو مفتی بہ کہا گیا ہے، اسی طرح ظاہر الروایۃ کے مفتی بہ ہونے سے انکار ممکن نہیں......اور جب دونوں روایتیں مفتی بہ ٹھہریں تو ضرورت ہوئی کہ دوسرے وجوہ ترجیح سے ایک کا دوسرے پر رجحان معلوم کیا جائے۔

ہم نے جہاں تک مطالعہ اور غور سے کام لیا، اسی نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ ظاہر الراویۃ

---

[1] شامی: ص ۳۰۵ [2] خلاصة الفتاویٰ: ۱۴/۲ [3] خیریہ: ۲۵/۱

ہر طرح قابل ترجیح ہے۔

❶ اولاً اس لئے کہ علامہ شامی، علامہ ابن نجیم سے ناقل ہیں:

"الفتویٰ اذا اختلفت کان الترجیح لظاهر الروایة"[1]

ترجمہ: "یعنی جب مشائخ کے فتوے مختلف ہوں تو ظاہر الروایہ کو ترجیح ہوگی۔"

❷ ثانیاً اس لئے کہ ظاہر الروایۃ ہی کے موافق حضرات صاحبین کا بھی قول ہے، اور صاحب درمختار وغیرہ نے تصریح کی ہے کہ:

"ما اتفق علیه اصحابنا فی الروایات الظاهرة یفتی به قطعا"[2]

ترجمہ: "یعنی جس بات میں ہمارے تینوں اماموں کا روایات ظاہرہ میں اتفاق ہو اسی پر قطعاً فتویٰ دیا جائے گا۔"

اب رہی یہ بات کہ حضرات صاحبین کا ظاہر الراویۃ سے اتفاق کہاں مذکور ہے، تو سنئے! کہ عالمگیری (جلد۲ صفحہ۳۰۰)، عینی شرح کنز (صفحہ۹۶)، کفایہ (جلد۲ صفحہ۱۰) اور فتح القدیر (جلد۲ صفحہ۳۷) میں مذکور ہے، یہاں صرف عالمگیری، بحر اور فتح القدیر کی عبارت نقل کی جاتی ہے عالمگیری میں ہے:

"المرأة اذا زوجت نفسها من غیر کفوء صح النکاح فی ظاهر الروایة عن ابی حنیفة فهو قول ابی یوسف آخرا وقول محمد آخرا"

اور فتح القدیر میں ہے:

"فتحصل ان الثابت الآن هو اتفاق الثلاثة علی الجواز مطلقًا من الکفوء وغیره"

---

[1] ۵۱/۱ [2] درمختار برحاشیه شامی: ۴۹/۱

اور بحر میں ہے:

"وهو ظاهر الرواية عن الثلاثة"[1]

۳ ثالثاً ظاہر الروایۃ دلیل کے لحاظ سے بھی قوی ہے جیسا کہ غایۃ الاوطار کے حوالہ سے گزرا بلکہ حق تو یہ ہے کہ یہی روایت بادلیل ہے، اور شامی نے لکھا ہے کہ جب کسی مسئلہ میں دو قول ہوں اور مشائخ نے دونوں کی تصحیح کی ہو لیکن ان میں سے کسی ایک کے لئے کوئی دوسرا مرجح (مثلاً قوت دلیل یا اتفاق ائمہ ثلاثہ یا ظاہر الروایۃ ہونا) موجود ہو تو وہی ماخوذ و معتبر ہوگا جس کے لئے مرجح موجود ہو۔[2]

۴ رابعاً اس لئے کہ متون میں یہی مذکور ہے۔[3] اور اس پر بہت سے مشائخ نے فتویٰ بھی دیا ہے۔ لہٰذا یہی روایت راجح اور قابل قبول ہوگی، فقہاء نے تصریح کی ہے کہ جب شروح کا قول متون کے خلاف ہو تو متون کو ترجیح ہوگی، علامہ شامی نے علامہ ابن نجیم سے نقل کیا ہے "اذا اختلف التصحيح والفتوىٰ فالعمل بما فى المتون اولى"[4]

۵ خامساً، اس لئے کہ حضرت مولانا اشرف علی صاحب نے رسالہ وصل السبب ضمیمہ نہایات الارب میں لکھا ہے کہ "اصل قول امام صاحب وہی ہے جو ظاہر مذہب ہے اور ظاہر مذہب کا چھوڑنا بدون قوۃ دلیل کے جائز نہیں" (صفحہ ۴) اور یہاں قوۃ دلیل تو در کنار سرے سے دلیل ہی نہیں ہے، لہٰذا بقول حضرت موصوف اس قول (روایت حسن) پر عمل کی اجازت نہیں۔

۶ سادساً اس لئے کہ یہی امام شافعی کی تصریح کے مطابق ہے "ليس نكاح غير الكفاء حراما فأردبه النكاح وانما هو تقصير بالمرأة والاولياء فاذا رضوا صح"[5]

---

[1] بحر: ۱۲۸/۳　[2] شامی: ص ۵۱　[3] قدوری اور کنز

[4] شامی: ۵۱/۱　[5] فتح الباری: ۱۰۴/۹

# فتویٰ نویسی میں عصبیت کا ناخوشگوار مظاہرہ

مذکورہ بالا مسئلہ میں مولوی شفیع صاحب کے بے باکانہ افتاء پر تو چنداں تعجب نہیں، اس لئے کہ اس باب میں بہر حال ایک مرجوح قول موجود تو ہے...... زیادہ تعجب تو ان کی اس جرأت پر ہے کہ انہوں نے بالغہ لڑکی اور اس کے ولی کی رضا مندی کی صورت میں بھی غیر کفو سے نکاح کو مصالح کے اعتبار سے نامناسب لکھ دیا۔[1]

حالانکہ اوپر اجلہ مشائخ حنفیہ کی تصریحات سے ثابت کیا جا چکا ہے کہ غیر کفو نسبی اگر عالم یا دیندار ہے تو یہی نہیں کہ اس سے نکاح کر دینا مناسب ہے بلکہ یہی افضل ہے۔

بلکہ احادیث نبویہ کی رو سے ایسا کرنا ایک عظیم الشان فتنہ وفساد کا پیش خیمہ ہے۔

"اذا خطب الیکم من ترضون دینه و خلقه فزوجوه الا تفعلوا تکن فی الارض فتنة وفساد عریض"[2]

**ترجمہ:** "جب ایسا شخص منگنی کرے جس کا دین اور اخلاق پسندیدہ ہوں تو اس کا نکاح ضرور کر دو، نہ کرو گے تو زمین میں فتنہ اور بڑا فساد برپا ہو جائے گا۔"

اسی حدیث میں بروایت حضرت ابو حاتم مزنی یہ بھی ہے کہ ہم نے آنحضرت ﷺ کے اس ارشاد پر یہ گزارش کی کہ یا رسول اللہ! منگنی کرنے والے میں عدم کفاءت یا افلاس ہو تب بھی؟ تو اس سوال کے بعد بھی آنحضرت ﷺ نے تین مرتبہ وہی الفاظ بتکرار فرمائے۔

مسلمانو! للہ انصاف!! کہ ایک طرف تو رسول خدا ﷺ دیندار غیر کفو سے نکاح

---

[1] نہایات الارب: ص ۱۹ [2] ترمذی: ص ۱۲۸

کر دینے کی بار بار تاکید فرماتے ہیں اور نہ کرنے کو بڑے فتنہ وفساد کا پیش خیمہ قرار دیتے ہیں۔ دوسری طرف مولوی محمد شفیع صاحب غیر کفو سے نکاح کرنے کو خلاف مصلحت اور نامناسب کہتے ہیں، ایسی حالت میں ہم کس طرح باور کرلیں کہ مولوی صاحب کا فتویٰ نیک نیتی پر مبنی ہے۔ اور ہم کس طرح مان لیں کہ انہوں نے اپنے اس فتوے میں عصبیت جاہلیہ کا مظاہرہ نہیں کیا ہے؟

## غیر کفو میں نکاح کی چند مثالیں

جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے غیر کفو میں نکاح کی صرف زبانی ہی تعلیم نہیں دی بلکہ اس کے متعدد عملی نمونے بھی پیش فرما گئے ہیں۔

**۱ مقداد وضباعہ رضی اللہ عنہما کا نکاح:** چنانچہ آپ نے اپنی خاص چچازاد بہن حضرت ضباعہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت مقداد رضی اللہ عنہ کندی سے کر دیا تھا، ہمارے مخاطبین کو معلوم ہوگا کہ حضرت مقداد جس قبیلہ کے آدمی تھے (یعنی کندہ) وہ قریشی قبیلہ نہ تھا، لہٰذا فقہی نقطۂ نظر سے وہ ضباعہ کے کفو نہیں تھے۔ نیز اس قبیلہ کے افراد کو عرب کے لوگ بافندگی (کپڑا بننے) کا طعنہ دیا کرتے تھے۔ معاویہ رضی اللہ عنہ بن حدیج کندی کی نسبت ابن النساجۃ اور اشعث بن قیس رضی اللہ عنہ کی نسبت حائک بن حائک وغیرہ الفاظ تاریخ و تذکرہ کی کتابوں میں آج بھی موجود ہیں۔

**۲ حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت زید رضی اللہ عنہ سے:** حضرت زینب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی زاد بہن تھیں اور حضرت زید کلبی تھے، مگر غلامی کی زندگی بسر کر چکے تھے، اسی لئے حضرت زینب اور ان کی بہن، حضرت زید سے نکاح کو پسند بھی نہ کرتی تھیں، بلکہ ابتداءً جب حضرت نے مشورہ دیا تو بہت برہم ہوئیں، لیکن سورہ احزاب کی ایک آیت کے نزول کے بعد بہت پشیمان ہوئیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں خود ہی کہلا بھیجا کہ آپ جس سے چاہیں میرا نکاح کر دیجئے۔

**③ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت قیس کا نکاح حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ سے:**
حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ایک قریشی خاتون تھیں، اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ وغیرہ جیسے قریشی حضرات ان کے خواستگار ہو چکے تھے، مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قریشیوں کے مقابلہ میں حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کو جو قریشی نہ تھے بلکہ آزاد شدہ غلام کے لڑکے تھے، ترجیح دی، اور باوجودیکہ فاطمہ رضی اللہ عنہا اس رشتہ کے لئے آمادہ نہ تھیں، صراحۃً ناراضی ظاہر کر چکی تھیں، مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرما کر ان کو آمادہ کر دیا کہ تم کو خدا و رسول کا حکم ماننا بہتر ہے، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ آگے چل کر یہ رشتہ ایسا مبارک ثابت ہوا کہ عورتیں مجھ پر رشک کرتی تھیں۔

**④ حضرت ہند رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت سالم رضی اللہ عنہ سے:** حضرت سالم فارسی النسل غلام تھے، یعنی عربی بھی نہ تھے مگر حضرت ابو حذیفہ قریشی نے ان کا نکاح اپنی بھتیجی ہند سے کر دیا تھا۔[1]

**⑤ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا نکاح:** حضرت بلال کے متعلق کس کو معلوم نہیں ہے، کہ وہ حبشی غلام تھے، اور ان کی ایک شادی حضرت عبدالرحمٰن بن عوف قریشی کی بہن سے ہوئی تھی، اور ایک شادی ان کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بنولیث میں کرادی تھی۔[2]

**⑥ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بہن کا نکاح اشعث رضی اللہ عنہ سے:** اشعث بن قیس رضی اللہ عنہ کندی تھے، اور ان کو حائک بن حائک کہا جاتا تھا...... بایں ہمہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اپنی بہن ام فروہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ان سے کر دیا تھا۔[3] تجرید ذہبی میں ہے کہ اشعث کے بیٹے محمد وغیرہ ام فروہ کے بطن سے ہیں۔[4]

**⑦ حضرت ابو ہند حجام کا نکاح بنو بیاضہ میں:** حضرت ابو ہند غلام تھے اور پچھنا لگانے کا کام کرتے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اس قبیلہ کو جن کے وہ غلام

---

[1] بخاری [2] ۱۳۷/۷ [3] مجمع الزوائد: ۴۱۵/۹

[4] تجرید ذہبی: ۳۴۸/۲

تھے حکم دیا تھا کہ ان کی شادی اپنے قبیلہ میں کردو، مجمع الزوائد میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے حکم فرمایا کہ ابو ہند کو بیاہ دو اور ان سے رشتہ داری کرو[1] تتبع سے ایسی بہت سی مثالیں[2] مل سکتی ہیں۔ لیکن ہم بنظر اختصار اتنے ہی پر اکتفا کرتے ہیں۔

ہندوستان میں نسبی کفاءت کی مراعات میں جس تشدد اور عصبیت کا آج مظاہرہ کیا جارہا ہے، کچھ شبہہ نہیں کہ وہ ہندوؤں کی ہم سائگی کا اثر ہے۔ اور وہ بھی قرون متاخرہ کی نامسعود یادگار ہے، دوسرے بلاد میں ایسی شدید عصبیت کا مظاہرہ نہ آج کیا جاتا ہے نہ پہلے کبھی کیا جاتا تھا...... بلکہ خود ہندوستان مین بھی پہلے اتنی عصبیت نہ تھی۔

## شیخ عبدالقدوس گنگوہی کا نکاح فاروقی گھرانے میں

کون نہیں جانتا کہ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی نعمانی (عجمی النسل) تھے اور ان کی شادی شیخ المشائخ حضرت شیخ عارف رودولوی فاروقی کی صاحبزادی سے ہوئی

---

[1] ۳۷۷/۹

[2] چنانچہ ہند بنت الحارث قرشیہ رضی اللہ عنہا کی شادی معبد بن المقداد کندی رضی اللہ عنہ سے ہوئی ہے۔ (تہذیب التہذیب ۱۲/ ۴۵۷) اور بنت ابی سفیان امویہ قرشیہ میمونہ رضی اللہ عنہا کی شادی عروہ بن مسعود ثقفی رضی اللہ عنہ سے اوران کے بعد مغیرہ بن شعبہ ثقفی سے ہوئی ہے (فتح ۹/ ۱۳۳، ذہبی ۲/ ۳۲۲) اور صخرہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہا کا نکاح سعد بن الاخنس سلمی سے (تہذیب ۱۲/ ۴۰۵) حالانکہ فقہ حنفی کی رو سے قریشیہ عورت کا کفو غیر قریشی نہیں ہوسکتا، اور ہند بنت مقوم بن عبدالمطلب بن ہاشم کا نکاح ابو عمرہ انصاری سے (تجرید ۲/ ۳۲۷) اور ہند بنت ربیعہ بن الحارث بن عبدالمطلب کا نکاح حبان بن واسع انصاری سے (تجرید ۲/ ۳۲۶) اور یعلی بن امیہ قرشی کی بہن نفیسہ کا نکاح سعد بن الربیع انصاری سے، اور ام کلثوم بنت العباس بن عبدالمطلب ہاشمیہ کا نکاح حضرت ابوموسیٰ اشعری سے ہوا، اوران کے بیٹے موسیٰ انہیں کے بطن سے پیدا ہوئے (تجرید ۲/ ۳۵۰)، اور ام کلثوم بنت عقبہ قرشیہ کا نکاح زید بن حارثہ سے ہوا (تجرید ۲/ ۳۵۰) اور ام الحکم قرشیہ (بنت ابی سفیان) کا نکاح عبداللہ بن عثمان ثقفی سے (تجرید ۲/ ۳۳۳ و فتح الباری ۹/ ۱۱۳)، اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بہن قریبہ کا نکاح قیس بن سعد بن عبادہ انصاری سے ہوا۔ (تجرید ۲/ ۳۱۴)

تھی۔[1]

## ایک اور ستم ظریفی

ہمارے ان ہندوستانی شرفاء کی ایک ستم ظریفی یہ بھی ہے کہ اگر ان سے کوئی یہ کہتا ہے کہ آپ اپنے نسب کی بنا پر اتنی شدید عصبیت کا مظاہرہ تو کرتے ہیں، لیکن آپ کے نسب کی کوئی قابل قبول دلیل بھی آپ کے پاس ہے؟ تو بے تامل یہ فرما دیتے ہیں کہ ثبوت نسب میں تسامع وتواتر کافی ہے۔ حالانکہ یہ صریح مغالطہ ہے، فقہ حنفی کے جس مسئلہ کی بنا پر یہ کہہ دیا جاتا ہے اس میں ثبوت نسب کا ذکر نہیں ہے، بلکہ شہادت علی النسب کا ذکر ہے، یعنی فقہاء نے یہ لکھا ہے کہ کسی کے نسب کی شہادت دینے کے لئے تسامع وتواتر کافی ہے، مثلاً کسی نے قاضی کے پاس دعویٰ کیا، میں فلاں شخص کا پوتا یا پڑپوتا ہوں اور قاضی نے شہادت طلب کی تو جن لوگوں نے کم از کم دو متقی آدمیوں سے سنا ہو کہ مدعی شخص مذکور کا پوتا یا پڑپوتا ہے وہ قاضی کے پاس شہادت دے سکتے ہیں۔

اس مسئلہ میں یہ مذکور نہیں ہے کہ فی الواقع ثبوت نسب یا کسی نسب کا بالجزم دعویٰ کرنے کے لئے یہ کافی ہے کہ چند آدمیوں کو ایسا کہتے سن لیا جائے۔ اگر ایسا ہوتا تو یہ فقہاء یہ کیسے لکھ دیتے "العجم ضیعوا انسابھم" (عجمیوں نے اپنا نسب ضائع کر دیا) کیا عجمی قبائل میں یہ شہرت نہیں پائی جاتی کہ فلاں آدمی کسریٰ کی اولاد سے ہے اور فلاں آدمی ساسان کی اولاد سے ہے؟

پھر یہ بھی غور نہیں فرمایا گیا، کہ فقہاء نے جو مسئلہ لکھا ہے وہ ما نحن فیہ میں اس لئے بھی جاری نہیں ہو سکتا، کہ شہادت فرع ہے صحت ومسموعیت دعویٰ کی، اور یہاں دعویٰ ہی سرے سے نامسموع ہے، اس لئے کہ یہ دعویٰ اثبات حق یا دفع حق سے مجرد ہے، اور ایسا دعویٰ بتصریح فقہاء ناقابل سماعت ہے، خیر الدین رملی لکھتے ہیں:

[1] لطائف قدوسی: ص ۱۱، ۱۲

”دعوی النسب المجرد عن ذالك ليس فيه ذالك وبه يعلم عدم سماع دعوی نقباء الاشراف انه شريف اوليس بشريف“ [1]

اور یہ بھی غور نہیں کیا گیا کہ حسب تصریح فقہاء اگر شاہد نسب یہ کہہ دے کہ میں تسامع کی بنا پر گواہی دیتا ہوں، تو یہ گواہی نامقبول ہو جائے گی، اور صورت مجوث عنہا میں آپ حضرات نے اس کو ظاہر کر دیا ہے کہ ہم تسامع کی بنا پر کہتے ہیں۔

پھر یہ بھی غور نہیں کیا گیا، کہ یہاں جس بات میں بحث ہے، اس کی نسبت تواتر ہی کہاں پایا جاتا ہے؟ ایک صدیقی یا فاروقی یا انصاری بزرگ کی نسبت یہ چیز بے شک متواتر ہو سکتی ہے کہ وہ فلاں کے بیٹے ہیں یا فلاں کے پوتے یا فلاں کے پڑپوتے ہیں، لیکن یہ کہ وہ حضرت صدیق یا حضرت فاروق کی نسل سے ہیں، تو یہ بات متواتر نہیں ہو سکتی، جب تک کہ نسب نامہ کی ہر کڑی اپنے زمانہ میں، اور ماقبل کی تمام کڑیاں ازمنہ مابعد میں بلا انقطاع متواتر نہ ہوں، اور اس کا دعویٰ کوئی صدیقی یا فاروقی نہیں کر سکتا۔

اگر یہ کہا جائے کہ ہماری مراد تواتر سے یہ ہے کہ ہمارے زمانہ میں ہماری نسبت اور ہمارے والد کے زمانہ میں ان کی نسبت اور ان کے والد کے زمانہ میں ان کی نسبت یہ متواتر تھا اور ہے کہ ہم صدیقی یا فاروقی ہیں، تو گزارش ہے کہ اس کو تواتر کہنا تواتر کی توہین ہے، تواتر کے لئے یہ ضروری ہے کہ حضرت فاروق یا حضرت صدیق تک بلا انقطاع یہ سلسلہ چلا جائے، اور یہاں یہ موجود نہیں۔ یہاں تو یہ صورت ہے کہ پانچویں یا چھٹی یا ساتویں صدی ہجری میں ایک بزرگ بغداد یا افغانستان یا عرب یا شام یا یمن سے آئے، اور ساتویں یا آٹھویں یا نویں صدی میں کسی نے ان بزرگ کا ایک نسب نامہ لکھا جو ان کے خاندان میں نقل ہوتا رہا اور شہرت پاتا رہا۔ تو انصاف سے کہا جائے کہ کیا اس کا نام تواتر ہے؟ اگر اسی کا نام تواتر ہے تو تمام بے

---

[1] ایضاً ۲/ ۶۹، ۷۰

اصل افسانے اور ساری من گھڑت کہانیاں اور بہت سی موضوع حدیثیں سب متواتر اور یقینی ہیں، مثال کے طور پر سنئے کہ ہندوستان کے اکثر فاروقی حضرات اپنے شجرۂ نسب میں حضرت ابراہیم ادہم کا نام لکھتے ہیں اور ان کا نسب حضرت عمر رضی اللہ عنہ تک پہنچاتے ہیں۔ لہٰذا ہمارے مخاطبین کی تقریر کی بنا پر حضرت ابراہیم ادہم کا فاروقی ہونا متواتر ہے...... حالانکہ حضرت ابراہیم ادہم کا فاروقی ہونا متواتر تو درکنار ان کے کسی معاصر یا قریب زمانہ کے کسی نساب یا مورخ یا ماہر اسماء رجال یا تذکرہ نویس کا بیان آحاد بھی نہیں ہے۔ بلکہ اس کے برخلاف اسماء الرجال وغیرہ کی جتنی کتابوں میں ہم کو ان کا ذکر مل سکا ہے، سب میں ان کو عجلی یا تمیمی لکھا ہے...... چنانچہ اسی بنا پر حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نے تنبیہات وصیت (صفحہ ۷) میں لکھا ہے کہ:

> ''بروئے قواعد علم تاریخ محدثین کے قول کو ترجیح ہوگی اور فاروقیت اور سیادت بلا دلیل ہوگی ...... ادہمی کہنے تک کی گنجائش ہے اور اس سے آگے تجاوز کرنا بلا دلیل ہے اور بلا دلیل بات کہنا مخالفت ہے آیۃ ''ولا تقف ما لیس لك به علم'' کی۔''

مزید توضیح کے لئے دوسری مثال سنئے، اعظم گڑھ کے ضلع میں ایک علویوں کا خاندان ہے اور ایک عباسیوں کا، اور یہ دونوں اپنے کو مخدوم یک لکھی سمرقندی کی اولاد سے بتاتے ہیں جیسا کہ دونوں خاندانوں کے چھپے ہوئے نسب نامے شاہد ہیں، لیکن مصیبت یہ ہے کہ ایک خاندان مخدوم مذکور کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اولاد سے بتاتا ہے، اور دوسرا حضرت عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب کی اولاد سے ہمارے مخاطبین کی تقریر کی بنا پر دونوں خاندانوں کا دعویٰ تواتر پر مبنی ہے، لہٰذا یا مخدوم مذکور کا حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب دونوں کی اولاد سے ہونا یقینی ہے ''وهل هذا الا تناقض'' یا پھر ہر تواتر چونکہ دوسرے کا مکذب ہے، اس لئے نہ اس کا علوی ہونا ثابت اور نہ اس کا عباسی ہونا، لطف یہ ہے کہ دونوں خاندانوں نے مخدوم

مذکور کا پدر ہی سلسلہ حضرت علی رضی اللہ عنہ یا حضرت عباس رضی اللہ عنہ تک پہنچایا ہے لہٰذا کسی تاویل کی بھی گنجائش نہیں ہے۔ اسی طرح حضرت شاہ نوارالحق سرہرپوری کو، جن کا مزار سرہرپور ضلع فیض آباد میں ہے، بعض حضرات علوی ثابت کرتے ہیں، اور ان کی نسل میں ہونے کی وجہ سے اپنے کو علوی لکھتے ہیں، اور دوسرے بہت سے حضرات ان کو عباسی ثابت کرتے ہیں اور علویت کو غلط ثابت کرتے ہیں۔ تفصیل کے لئے رسالہ برہان دہلی ماہ نومبر ۱۹۴۲ء ملاحظہ ہو۔

تیسری مثال یہ ہے کہ حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ دام ظلہ اپنے رسالہ تنبیہات وصیت (صفحہ ۵) میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

''ہم لوگ از روئے نسب نامہ ونیز تواتر حضرت ابراہیم بن ادہم بلخی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں ہیں۔''

اور حضرت موصوف نے اپنا نسب نامہ جو مثنوی ''زیر وبم'' میں لکھا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت کا سلسلہ نسب ابراہیم بن ادہم تک بواسطہ فرخ شاہ کابلی کے پہنچتا ہے، یعنی فرخ شاہ کابلی، ابراہیم بن ادہم کی اولاد میں ہیں اور فرخ شاہ کی اولاد میں حضرت تھانوی وغیرہ ہیں، لہٰذا لازمی بات ہے کہ جو جو حضرات فرخ شاہ کی اولاد میں ہوں ان سب کے نسب نامہ میں ابراہیم بن ادہم کا نام ضرور آئے، لیکن ایسا نہیں ہے، چنانچہ اشرف السوانح میں لکھا ہے کہ حضرت مجدد الف ثانی، حضرت فرید الدین گنج شکر وغیرہما بھی فرخ شاہ کی اولاد میں ہیں، لیکن نہ مجدد صاحب کے نسب نامہ میں ابراہیم بن ادہم کا نام آتا ہے، نہ حضرت گنج شکر کے کسی نسب نامہ میں، میری تصدیق کے لئے ملاحظہ کیجئے، مرآۃ الانساب مطبوعہ جے پور صفحہ ۳۸ تا ۴۲، اور الفرقان مجدد نمبر صفحہ ۱۶۶ اور زبدۃ المقامات، اور سوانح عمری مولانا محمد حسین الہ آبادی صفحہ ۳، ۴ وغیرہ۔

اب غور کیجئے کہ جب حضرت مولانا تھانوی کا ادہمی ہونا متواتر ہوا تو فرخ شاہ

کابلی کا بھی ادہمی ہونا لازمی طور پر متواتر ہوا، لیکن مذکورہ بالا حوالوں سے فرخ شاہ کابلی کا ادہمی نہ ہونا متواتر ثابت ہوتا ہے...... بتایا جائے کہ نفی واثبات دونوں متواتر کیسے ہوسکتے ہیں، اجتماع النقیضین جائز کیوں کر ہو جائے گا۔

چوتھی مثال یہ ہے کہ حضرت شاہ بدیع الدین مدار کو جن کا مزار مکن پور میں ہے کسی نے تو سیّد لکھا ہے[1] اور کسی نے کہا کہ فاروقی ہیں یا عثمانی[2] اور کسی نے لکھا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی اولاد سے تھے[3] اور کوئی کہتا ہے کہ اسرائیلی تھے اور حضرت ہارون کی نسل سے[4] چنانچہ عبدالرحمٰن چشتی نے خود حضرت مدار کے خلیفہ ارشد قاضی محمود کنتوری کے رسالہ سے ان کا ہارونی ہونا ہی نقل کیا ہے۔[5]

نسب ناموں کے سلسلہ میں ایسی بے شمار باتیں ہیں مگر

اند کے پیش تو گفتم غم دل ترسیدم     کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است

## ایک شبہہ اوراس کا ازالہ

آج کل علم وفہم کی جیسی ''فراوانی'' ہے، اس کے لحاظ سے بعید نہیں جو کوئی یہ شبہہ کر بیٹھے کہ تنبیہات وصیت کے جن مضامین کا اوپر حوالہ دیا گیا ہے، ان سے حضرت مولانا تھانوی نے رجوع کر لیا ہے، اس لئے میں پہلے ہی گزارش کر دینا چاہتا ہوں کہ میں حضرت موصوف کے رجوع سے واقف ہوں لیکن یہ رجوع میرے لئے قطعاً مضر نہیں بلکہ مفید ہے اور اس رجوع سے میرے مذکورہ بالا بیان کی مزید تائید وتوثیق ہوتی ہے۔ اور وہ اس طرح کہ جب حضرت موصوف نے تنبیہات وصیت میں صرف اپنی ہی نہیں بلکہ تمام فاروقیان تھانہ بھون کا ادہمی ہونا متواتر فرمایا۔ پھر اپنے رجوع میں اس کو بالکل غلط قرار دے دیا، تو اس سے ثابت ہو گیا کہ نسب کے معاملہ میں کسی بات کے متواتر ہونے سے اس کا صحیح ہونا لازم نہیں آتا،

---

[1] سفینۃ الاولیاء و تحفہ الابرار     [2] تحفۃ الابرار

[3] انتصاح: ص ۷۴     [4] انتصاح: ص ۷۵     [5] انتصاح: ص ۷۶

بعض بے اصل اور بالکل بے سروپا اور غلط باتیں بھی نسب کے معاملہ میں متواتر ہو جاتی ہیں، لہٰذا نسب کے معاملہ میں کسی بات کے متواتر ہونے کا دعویٰ کرنا بالکل بے سود ہے۔

دوسرے یہ کہ جب حضرت موصوف تنبیہات میں تصریح فرماتے ہیں کہ تمام فاروقیان تھانہ بھون کے نسب ناموں میں ابراہیم بن ادہم بلخی کا نام موجود ہے، اور النور میں اس کو غلط لکھتے ہیں، تو تمام نسب ناموں کے اس غلطی میں متفق ہونے کی وجہ سوا اس کے اور کچھ نہیں ہوسکتی کہ پہلے کسی ایک شخص نے بلا تحقیق کے اپنا نسب نامہ لکھا پھر مختلف اوقات میں لوگوں نے اس کی نقلیں لیں، اور بعد کے ناموں کا اضافہ کرتے گئے، لہٰذا اس سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ نسب نامے قطعاً متواتر نہیں ہیں، بلکہ وہ کسی ایک کے بیان یا کتابت پر منتہی ہوتے ہیں اور جس پر منتہی ہوتے ہیں اس نے بلا تحقیق شجرہ تیار کرلیا ہے، لہٰذا اس کا بیان آحاد بھی قابل اعتبار نہیں جب تک کہ تحقیق نہ کرلی جائے۔

تیسرے یہ کہ جب تنبیہات وصیت میں تمام فاروقیان تھانہ بھون کی فاروقیت کو بے دلیل کہا گیا، اور النور میں ان سب کے فاروقی ہونے کو متواتر کہا گیا تو میں نہیں سمجھ سکتا کہ جو چیز کل تک بالکل بے دلیل تھی، وہ آج بادلیل ہی نہیں بلکہ ایک دم سے متواتر کس طرح بن گئی، اگر کوئی کہے کہ وہ کل بھی متواتر تھی تو میں کہوں گا کہ ہرگز نہیں، اگر فاروقی ہونا کل بھی متوتر ہوتا تو صرف ادہمی کہنے تک کی گنجائش نہ رکھی گئی ہوتی بلکہ جس طرح تواتر کی بنا پر ادہمی کہنے کی گنجائش بتائی گئی ہے اسی طرح فاروقی کہنے کی بھی گنجائش بتائی جاتی، نیز اگر کل تک فاروقی ہونا متواتر ہوتا تو فاروقیت کو بے دلیل نہ کہا جاتا، ایسے امور میں تواتر سے بڑھ کر اور کون سی دلیل ہوسکتی ہے۔

پس جب کل تک تواتر نہ تھا جو تواتر آج حادث ہوا ہے وہ مثبت مدعا کیوں کر ہوسکتا ہے، اگر اس طرح کا تواتر حادث مثبت مدعا ہو تو جو آدمی چاہے دس بیس برس

کوشش کر کے ایسا تواتر پیدا کر سکتا ہے۔

اور اگر کوئی یہ کہے کہ پہلے ہی سے دونوں باتیں متواتر تھیں: (۱) ادہمی ہونا، (۲) فاروقی ہونا، مگر چونکہ دونوں کا جمع ہونا ممکن نہ تھا، اس لئے پہلے یہ تحقیق ہوئی کہ فاروقیت کا تواتر غلط ہے، پھر یہ محقق ہوا کہ نہیں فاروقیت کا تواتر صحیح ہے، ادہمیت کا تواتر غلط ہے۔ تو گزارش ہے کہ تواتر تو مورث قطع اور موجب علم یقینی ہوتا ہے، وہ غلط کیسے ہوسکتا ہے؟ یہیں سے ثابت ہو گیا کہ میں نے جو پہلے لکھا ہے وہ بالکل صحیح ہے کہ یہ تواتر ہی نہیں ہے، تواتر ہوتا تو غلط نہیں ہوسکتا تھا۔

ثانیاً۔ ادہمیت کا بطلان ہی ابھی محل کلام ہے، اس لئے کہ اس کا ثبوت تو تواتر سے بتایا جاتا ہے اور اس کا بطلان ظاہر کیا جاتا ہے بیان آحاد سے، ظاہر ہے کہ بیان آحاد سے کوئی متواتر چیز باطل قرار نہیں دی جاسکتی۔

ثالثاً۔ ادہمیت کے بطلان کے جو وجوہ پیش کئے جاتے ہیں، ان سے کم وجوہ فاروقیت کی شہرت کے بطلان کے بھی نہیں ہیں، لہٰذا پہلے کو باطل ماننا اور دوسرے کو باطل نہ ماننا ترجیح بلا مرجح معلوم ہوتا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ فاروقیوں کے جد اعلیٰ فرخ شاہ کابلی ہندوستان آئے ہیں اور وہ اپنا کوئی نسب نامہ اپنے ہاتھ سے لکھ کر یا لکھوا کر نہیں چھوڑ گئے ہیں، اس لئے کہ اگر ایسا ہوتا تو آج فاروقیوں کے نسب نامے میں جو اختلافات موجود ہیں ہرگز نہ ہوتے۔ لہٰذا خیال ہوتا ہے کہ انہوں نے اپنا فاروقی ہونا زبانی بیان کیا ہوگا۔ اور ان کا یہ بیان، بیان آحاد ہے جو شہرت پاتا رہا، تا آنکہ آج اس کو متواتر کہا جانے لگا۔ لیکن جو بیان ایسا ہو اہل علم بتائیں کہ اس پر متواتر کی تعریف کس طرح صادق آتی ہے۔

پھر اس بیان آحاد کی بھی کوئی سند موجود نہیں ہے، صرف خیال ہی خیال ہے، ایسی حالت میں اس کی صحت اور بھی مشکوک ہو جاتی ہے نیز اس کو مشکوک ثابت کرنے والی یہ بات بھی ہے کہ آج تک یہ فیصلہ نہ ہوسکا کہ یہ فاروقی حضرات ناصر

بن عبداللہ بن عمر کی اولاد سے ہیں یا سالم بن عبداللہ بن عمر کی اولاد سے۔ پھر اگر ناصر کی اولاد سے ہیں تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے کسی لڑکے کا نام ناصر نہیں تھا۔[1] اور اگر سالم کی اولاد سے ہیں تو سالم کے کسی لڑکے کا نام ابراہیم نہیں تھا۔[2] پہلے اعتراض کا تو کوئی جواب میں نے نہیں دیکھا، ہاں دوسرے کا یہ جواب دیا جاتا ہے کہ ممکن ہے سالم کی اولاد کی اولاد میں کسی کا نام ابراہیم ہو اور وسائط متروک ہو گئے ہوں۔ لیکن اس پر یہ گزارش ہے کہ پھر تو سب نسب نامے غلط ٹھہرے، اس لئے کہ کسی ایک میں بھی وسائط مذکور نہیں ہیں۔ اور یہیں سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ نسب کے پورے سلسلہ میں تواتر تو درکنار بیان آحاد کا تسلسل بھی نہیں ہے۔

نیز آج سے اکبر کے عہد تک کا نسب نامہ بھی کسی پختہ اور مستند ثبوت سے موجود نہیں ہے، بلکہ کچھ زبانی روایات اور کچھ کاغذات کی مدد سے تیار کیا جاتا ہے۔ تاہم وہ بھی غنیمت ہے، اس لئے کہ اکبر کے عہد سے آگے اور بھی اندھیرا ہے، اکبر کے عہد سے لے کر فرخ شاہ تک چودہ پشتیں گزر گئی ہیں، لیکن چار پشتوں کے سوا پانچویں کا نام معلوم نہیں۔[3]

## غلط فہمی یا کسی اور سبب سے ادعائے شرافت کی چند مثالیں

حقیقت یہ ہے کہ عالی خاندان ہونے کا دعویٰ کر کے دوسروں کو پست سمجھنا تو بہت آسان ہے، لیکن عالی خاندانی کا قابل قبول ثبوت پیش کرنا کارے دارد۔ بالخصوص ہندوستانی مدعیان شرافت میں سے تو شاذ و نادر ہی کوئی شخص اپنے نسب کا کوئی پختہ ثبوت پیش کر سکے، ورنہ عموماً یہی پایا جاتا ہے کہ ان مدعیوں کے دعویٰ کا یا تو کوئی ثبوت ہی نہیں ہے، یا جو ثبوت ہے تاریخوں سے اس کی تکذیب ہوتی، یا کم از کم ان دعووں کی تائید کسی تاریخ سے نہیں ہوتی ہے۔

---

[1] طبقات ابن سعد [2] طبقات ابن سعد: ۵/۱۴۴، ۱۴۵

[3] النور رمضان و شوال ۴۳ھ

یہ مرض ہندوستان میں اور سارے ملکوں سے بہت زیادہ ہے، دوسرے ملکوں میں بھی یہ مرض پایا جاتا ہے مگر بہت کم، چنانچہ ذیل میں دوسرے ملکوں کی چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

❶ حافظ ابن حجر کے نامی شاگردوں میں تقی الدین قلقشندی بلند پایہ عالم ہیں، انہوں نے اپنے قریشی ہونے کا دعویٰ کیا تو ان کے معاصر امام بقاعی نے اس پر سخت قدح کی۔[1]

❷ نویں صدی کے ایک ہندوستانی عالم راجہ عبدالرحمٰن مہاجر مکی، مکہ میں ایک قسم کا رومال یا اوڑھنی بنا کر بیچا کرتے تھے، جس کو عمر کہتے ہیں، اس لئے عمری کہلانے لگے تھے، لیکن علامہ سخاوی کہتے ہیں کہ میں نے سنا کہ وہ اپنے کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ذریت سے قرار دینے لگے تھے۔[2]

❸ ایک مصری عالم ابن سوید تھے، ان کے باپ دادا نہایت پست حال تھے، بلکہ شاید نصرانیت سے اسلام میں آئے تھے، لیکن خود نہایت دولت مند و صاحب جاہ تھے، اس لئے اپنے کو بنو کنانہ کے خاندان سے بتانے لگے تھے۔[3]

❹ عبدالرحمٰن بن محمد کے باپ دادا زبیریہ (جگہ) کے رہنے والے ہونے کی وجہ سے زبیری کہے جاتے تھے، لیکن عبدالرحمٰن کے لڑکے نے زبیر بن العوام سے اپنا نسب جوڑ لیا، حالانکہ واقف کاروں نے ان کے زبیری ہونے کی نفی کی ہے۔[4]

❺ قاضی تاج الدین تاجی سامری الاصل (یہودی النسل) تھے، لیکن ماں کی جہت سے سیّد ہونے کے مدعی تھے، اس پر بعض شعراء نے پھبتی بھی کسی۔[5]

❻ محمد بن احمد حمید الدین نعمانی بڑے زبردست عالم تھے، ان کے باپ اپنے کو حضرت امام ابوحنیفہ کی اولاد سے بتاتے تھے، اس پر حافظ ابن حجر اور سخاوی نے لکھا

---

[1] الضوء اللامع: ۴۸/۴ [2] ضوء لامع: ۵۳/۴ [3] ضوء لامع: ۷۴/۴
[4] ضوء لامع: ۱۳۸/۴ [5] خلاصۃ الاثر: ۱۰۳/۳

ہے کہ "یعرف من له ادنی ممرسة بالاخبار تلفیقه"[1] یعنی جس کو تاریخ سے ذرا سا بھی لگاؤ ہے وہ جانتا ہے کہ یہ نسب نامہ بناوٹی اور جوڑا ہوا ہے۔

❼ محمد بن احمد فریانی کی نسبت مورخین نے لکھا ہے کہ وہ اپنے نسب کے باب میں جھوٹ بولتے تھے، کبھی اپنے کولخمی کہتے کبھی سفیانی اور کبھی علوی۔[2]

❽ خلاصۃ الاثر اور سلک الدرر میں بہت سے علماء واعیان کو ابراہیم ادہم کی اولاد سے ذکر کیا ہے، حالانکہ حضرت تھانوی دام ظلہ تصریح فرماتے ہیں کہ ابراہیم ادہم کی نسل نہیں چلی۔

❾ بہت سے علماء واعیان اپنے کو خالدی مشہور کرتے ہیں، جیسا کہ درر کامنہ[3] اور خلاصۃ الاثر کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے۔ حالانکہ خالد بن الولید سیف اللہ کی نسل دو تین پشتوں کے بعد بالکل منقطع ہوگئی، جیسا کہ حافظ ابن حجر نے تہذیب التہذیب میں اور علامہ سمہودی نے وفاء الوفاء میں لکھا ہے۔[4]

❿ محمد ابن احمد جروانی نے سیّد ہونے کا دعویٰ کیا تو لوگوں نے ان پر طعن کیا اور کہا کہ پہلے یہ خود اپنے کو انصاری لکھتے تھے اور اب سیّد بن گئے۔[5]

⓫ ابن ابی الطیب نہاوندی ثم الدمشقی اپنے قلم سے اپنے کو عثمانی لکھتے تھے، لیکن سخاوی نے ان کے عثمانی ہونے کو غلط ثابت کیا ہے۔[6]

⓬ محمد بن عطاء اللہ رازی ثم الہروی اپنے آپ کو امام فخر الدین رازی کی اولاد سے بتاتے تھے، اسی طرح ہندوستان کے بعض صدیقی حضرات علماء بھی اپنا نسب نامہ امام موصوف سے ملاتے ہیں، حالانکہ حافظ ابن حجر اور سخاوی جیسے ماہرین تاریخ ورجال تصریح فرماتے ہیں کہ ہم کو اس کی صحت کا ثبوت نہیں ملا، نہ کسی مورخ کا ہم نے یہ

---

[1] ضوء لامع: ۴۷/۷ [2] ضوء لامع: ۶۹/۷ [3] ضوء لامع: ۲۷۸/۷

[4] تہذیب التہذیب ص. ووفاء الوفاء: ۵۲۷/۱، نیز نزهة الخواطر: ص ۱۴۸ وطرب الاماثل

[5] ضوء لامع: ۱۳۰/۷ [6] ضوء لامع: ۲۶۲/۸

بیان پایا کہ امام رازی کی کوئی مذکر اولاد بھی تھی۔[1]

⑬ شیخ ابوالبرکات عراقی، حافظ ابن حجر کے ہم عصر عالم ہیں، وہ اپنی نسبت خود لکھتے ہیں کہ ہم لوگوں کی نسبت یہ مشہور ہے کہ ہم مشہور ومعروف بزرگ شیخ رسلان کی اولاد سے ہیں، لیکن انصاف یہ ہے کہ میں نے اس کی کوئی شافی سند نہیں پائی۔[2] دیکھئے اس سے صاف واضح ہے کہ صرف شہرت ادعائے نسب کے لئے کافی نہیں۔

⑭ محبّ الدین خزرجی کا نسب نامہ حافظ ابن حجر نے لکھ کر فرمایا کہ محبّ الدین نے یہ نسب نامہ خود لکھوایا ہے، اور وہی اس کی صحت کے ذمہ دار ہیں۔[3] یعنی یہ کہ حافظ کی نگاہ میں اس کی صحت مشکوک ہے۔

⑮ شمس الدین خراسانی امام عالی مقام حنفی اپنے کو سیّد کہتے تھے، نیز مدعی تھے کہ وہ حاکم مکہ رمیثہ کی اولاد سے ہیں، اس کی نسبت علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

"شرفه فيما قيل متجدد، وكذا دعواه انه من ذرية رميثة متوقف فيها، واهل مكة فى ذلك كلمة اجماع"[4]

ترجمہ: "یعنی ان کی سیادت نئی چیز ہے، اسی طرح رمیثہ کی اولاد سے ہونے کے دعویٰ میں بڑا تامل ہے، اور مکہ کے لوگ متفقہ طور پر ان کے دعویٰ میں شک کرتے ہیں۔"

⑯ علامہ شیخ مجد الدین فیروز آبادی مصنف قاموس کی جلالت سے کس کو انکار ہو سکتا ہے، لیکن یہ سن کر حیرت ہوگی کہ وہ پہلے اپنے کو شیخ ابواسحاق شافعی کی اولاد سے بتاتے تھے، اس کے بعد جب یمن میں قاضی مقرر ہوئے تو اپنے کو حضرت ابو بکر صدیق کی اولاد سے کہنے لگے، ان کے معاصر علماء کو ان کے دونوں دعووں سے سخت اختلاف تھا، حتیٰ کہ امام ذہبی نے تو صاف صاف لکھ دیا کہ شیخ ابواسحٰق نے شادی بھی

---

[1] ضوء لامع: ۱۵۱/۸
[2] ضوء لامع: ۲۵۵/۹
[3] ضوء لامع: ۱۹۸/۹
[4] ضوء لامع: ۲۲۲/۹

نہیں کی تھی (یعنی پھران کی اولاد کہاں سے آئی) اور ابن حجر نے بھی لکھا ہے کہ شیخ ابو اسحق نے کوئی اولاد نہیں چھوڑی، دوسرے دعویٰ کے متعلق بھی ابن حجر نے لکھا کہ اس کو دل کسی طرح قبول نہیں کرتا۔[1]

⑰ قاضی ابوبکر مراغی عثمانی مصری شافعی نزیل مدینہ کی نسبت سخاوی لکھتے ہیں:

"ذکرت ما فی نسبه من الخلف فی ابنه محمد من تاريخ المدينة او غيره من تصانيفی"[2]

⑱ ابوبکر بن عمر انصاری قمنی کا سلسلہ نسب جو زید بن ثابت پر منتہی ہوتا ہے، حافظ ابن حجر اس کو نقل کر کے لکھتے ہیں "هكذا قرأت نسبه بخطه واملاه علی بعض الموقعين ولاشك انه مركب و مفتری وكذا لا يشك من له ادنی معرفة بالاخبار انه كذب، وليس لزيد ابن يسمی ملكا" اور عینی نے لکھا ہے: "وكان يكتب الانصاری الخزرجی وليس بصحيح" اور مقریزی نے کہا: "ان اباه كان علافا بل ربما قيل انه كان ملحقابه"[3]

⑲ علامہ تقی حصنی جیسے عالم ربانی اپنے کو حسینی بتاتے تھے، اور ان کا نسب نامہ ضوء لامع میں مذکور ہے، مگر نقیب الاشراف نے ان سے برملا یہ کہہ دیا کہ "ان الشرف قد انقطع فی بلدكم من خمسمائة عام وليت نسبی نسبك واكون مثلك فی العلم والصلاح"[4]

⑳ عارف کبیر وولی مشہور حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی نے کسی تصنیف میں اپنی نسبی نسبت حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرف بیان کی ہے، اور اپنا نسب نامہ لکھا ہے، امام ذہبی فرماتے ہیں کہ یہ نسب نامہ مجہول ہے اور صحیح وثابت نہیں ہے، یہی بہتر تھا کہ شیخ اس کو ترک فرماتے، نکت الہمیان (صفحہ ۲۱۳) میں ہے، "قال الذهبی هذا نسب

---

[1] ضوء لامع: ۴۵/۱۰
[2] ضوء لامع: ۲۸/۱۱
[3] ضوء لامع: ۸۴/۱۱
[4] ضوء لامع: ۸۲/۱۱

مجهول لا يصح ولا يثبت، وكان الاولى به تركه اھ"

ان مثالوں میں غور کیجئے، اور بتایئے کہ دو چار پشتوں کے بعد ان کے خاندان والے اپنے نسب کے تواتر کا دعویٰ کر دیں تو کیا اس کو بلا چوں و چرا تسلیم کر لیا جائے؟

بہر حال تحقیقی بات یہ ہے کہ کسی نسب کا محض دعویٰ کر دینے اور دو چار دس پشتوں کے بعد اس کے شہرت پذیر ہو جانے سے نسب کا ثبوت نہیں ہو سکتا، اور نہ آج سے پہلے کسی محقق مدعی نسب نے محض شہرت و تسامع کو اپنے نسب کے ثبوت کی حجت قرار دیا۔

حضر موت میں سادات باعلوی کا ایک معزز خاندان ہے، جب وہ خاندان حضرت موت میں آباد ہوا اور اس کے سیّد ہونے کا چرچا ہوا تو وہاں کے حاکم وقت نے کہا کہ آپ لوگ اپنی سیادت پر شرعی حجت پیش کیجئے، اس وقت ان لوگوں نے یہ جواب نہیں دیا کہ شہرت و تسامع ہمارے ثبوت نسب کی شرعی حجت ہے، بلکہ امام حافظ مجتہد ابوالحسن علی بن محمد بن جدید نے خاص اسی مقصد کے لئے عراق کا جہاں سے نقل مکان کر کے حضر موت آئے تھے، سفر کیا، اور وہاں کے واقف کاروں کے بیانات پر سو ثقہ و متدین اشخاص کو جو حج کے لئے جا رہے تھے گواہ بنایا۔ اس کے بعد انہیں حاجیوں کے ساتھ مکہ معظّمہ گئے اور وہاں پہنچ کر ان سو حاجیوں کے بیانات پر تمام حضر موتی حجاج کو گواہ بنایا، پھر ان حاجیوں نے حضر موت میں آکر گواہی دی تو ان کے نسب کا ثبوت محقق ہوا۔[1]

سادات عقیلی امروہہ کا سلسلہ نسب عبداللہ بن مسلم بن عقیل سے متصل کیا جانا ہے، حالانکہ مسلم مذکور سے کوئی نسل باقی نہیں رہی، تحقیق الانساب تاریخ امروہہ (جلد ۴ صفحہ ۱۳۴) جو زبیری اپنے کو فوطہ بن رواح بن عبداللہ بن الزبیر کی اولاد سے بتاتے ہیں ان کے نسب کو مولف تاریخ امروہہ غیر متصل بتاتا ہے اور کہتا ہے کہ

---

[1] خلاصة الاثر: ۷۵/۱

عبداللہ بن الزبیر کے کسی بیٹے کا نام رواح اوران کے کسی پوتے کا نام فوطہ کہیں نہیں ملتا۔[1]

اور جو زبیری اپنے کو ہادی بن موسیٰ بن مصعب بن الزبیر کی اولاد کہتے ہیں ان کی نسبت لکھتا ہے کہ ابن قتیبہ نے معارف میں صاف لکھا ہے کہ عیسیٰ اپنے باپ کے ساتھ قتل ہو گئے اوران کے کوئی عقب نہ تھا، نہ مصعب بن زبیر کے کسی پوتے کا نام یا لقب ہادی بیان کیا گیا ہے جس کے ذریعہ یہ سلسلہ متصل ہوتا ہو۔[2]

امروہہ کے عباسی خاندان کے نسب میں یہ کلام ہے کہ وہ اپنے کو موسیٰ بن امین کی نسل سے بتاتے ہیں حالانکہ موسیٰ سے نسل نہیں چلی۔ نیز ان کے شجرۂ نسب میں قاعدہ کی رو سے دس واسطوں کی کمی ہے، جو اس کو جعلی ثابت کرتی ہے۔ (مفصل بحث خاندان زبیری کنبوی (صفحہ ۳۷۹ تا ۳۹۰) میں ہے)۔

## تبدیل نسب کی حرمت

مولوی شفیع اور اس ٹائپ کے دوسرے بعض حضرات نے تبدیل نسب کی حرمت کے بیان میں بھی بڑا زور صرف کیا ہے، تبدیل نسب کی حرمت میں ہم کو بھی کلام نہیں ہے۔ وہ بلا شبہہ حرام ہے، لیکن افسوس ہے کہ ان حضرات نے تبدیل نسب کا معنی سمجھنے میں صریح غلطی کی ہے، ان حضرات نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ ہندوستان کی بعض قومیں جو اپنے کو انصاری اور بعض قریشی وغیرہ کہتی ہیں یہ بھی تبدیل نسب ہے ...... حالانکہ یہ بالکل غلط ہے، اوراس کو تبدیل نسب کہنا لغۃً وشرعاً ہر طرح باطل ہے، تبدیل نسب کا مفہوم صرف یہ ہے کہ کسی شخص کا زید کا بیٹا یا پوتا ہونا معلوم وثابت ہو یا اس کا مثلاً ترکی النسل ہونا قابل وثوق دلائل سے ثابت ہو، اور وہ اپنے کو بجائے زید کا بیٹا یا پوتا کہنے کے عمرو کا کہنے لگے، یا بجائے ترکی النسل کہنے کے اپنے کو ابوبکر صدیق یا عمر فاروق رضی اللہ عنہما کی نسل سے بتانے لگے۔ اور یہاں یہ بات موجود نہیں

---

[1] ص ۳۴۲
[2] ص ۳۴۲

ہے۔ اس لئے کہ جو قومیں اپنے کو انصاری یا قریشی کہتی ہیں، ان کا جولاہہ یا قصاب ہونا تو بے شک معروف ہے لیکن جولاہا یا قصاب نسب کے مظہر نہیں ہیں، بلکہ پیشہ کے عنوان ہیں، لہٰذا جولاہا کے بجائے انصاری یا قصاب کے بجائے قریشی کہنے سے تبدیل نسب نہیں بلکہ تبدیل لقب لازم آئے گا۔ ہاں اگر ان قوموں کا غیر انصاری یا غیر قریشی (مثلاً ہندی یا ترکی، یا ساسانی یا افغانی) ہونا قابل وثوق دلائل سے ثابت ہوتا، پھر بھی وہ اپنے کو انصاری یا قریشی کہتیں، تو بے شک تبدیل نسب لازم آتی، میرے اس بیان کی پرزور شہادت یہ ہے کہ:

حضرت صہیب رومی عام طور پر رومی مشہور تھے اور لوگ یہی جانتے تھے کہ وہ رومی نسل سے ہیں، مگر وہ خود اپنا نسب نمر بن قاسط (ایک عربی قبیلہ) سے ملاتے تھے، چونکہ یہ بات شہرت عام کے خلاف تھی، اس لئے حضرت عمر نے ان کو ٹوکا، صہیب رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ میں دراصل نمر ہی کے خاندان سے ہوں، لیکن بچپن میں کسی عربی قبیلے نے مجھ کو گرفتار کر کے رومیوں کے ہاتھ بیچ ڈالا میں نے انہی میں پرورش پائی اور انہیں کی زبان سیکھی، اس لئے میں رومی مشہور ہو گیا۔ حضرت عمر کو ان کے اس جواب سے تشفی ہوگئی۔[1] دیکھئے چونکہ حضرت صہیب کو رومی کہنا قابل وثوق دلیل پر مبنی نہ تھا اس لئے انہوں نے اپنے کو نمری کہنا تبدیل نسب نہیں سمجھا، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی ان کی موافقت فرمائی، اسی طرح اگر کسی ہندوستانی قوم کا ہندی یا رومی ہونا قابل وثوق دلیل سے معلوم وثابت نہ ہو اور وہ اپنے کو انصاری یا قریشی ہونے کا دعویٰ کرے، تو یہ تبدیل نسب نہیں ہے، اب اگر یہ شبہہ ہو کہ تبدیل نسب نہ سہی، ادعائے نسب تو ہے...... تو جواب یہ ہے کہ ادعائے نسب مطلق حرام نہیں ہے، بلکہ اس وقت حرام ہے جب کہ یہ جانتا ہو کہ میرا اس نسب سے کوئی تعلق نہیں ہے، پھر بھی اسی نسب کا مدعی ہو، چنانچہ صحیح بخاری وغیرہ میں حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

---

[1] مستدرك حاكم

"من ادعى الى غير ابيه وهو يعلم انه غير ابيه فالجنة عليه حرام"[1]

ترجمہ: "جو اپنے باپ کے علاوہ کی طرف اپنے کو منسوب کرے یہ جانتے ہوئے کہ وہ اس کا باپ نہیں ہے تو اس پر جنت حرام ہے۔"

حافظ ابن حجر، ابن بطال شارح بخاری سے اس حدیث کی شرح نقل کرتے ہیں:

"انما المراد به من تحول عن نسبته الابيه الى غير ابيه عالمًا عامدًا مختارًا"[2]

ترجمہ: "حدیث میں اس پر یہ وعید ہے جو اپنے باپ کی طرف اپنی نسبت چھوڑ کر دوسرے کی طرف جان بوجھ کر قصداً اور اختیار وارادہ سے اپنے کو منسوب کرے۔"

ظاہر ہے کہ مولوی شفیع صاحب وغیرہ ہندوستان کی جن قوموں کو تبدیل نسب یا ادعائے نسب کی وعیدیں سناتے ہیں، ان قوموں نے یہ جان بوجھ کر کہ ہم ہندی یا رومی نسل سے ہیں، یا یہ جانتے ہوئے کہ ہم انصاری یا قریشی نہیں ہیں، اپنے کو انصاری یا قریشی کہنا شروع نہیں کر دیا ہے، لہٰذا وہ ان حدیثوں کا مصداق نہیں ہو سکتیں۔

اب اگر یہ فرمایا جائے کہ یہ تو صحیح ہے کہ یہ قومیں یہ جان کر کہ ہم ہندی یا رومی نسل سے ہیں یا یہ جان کر کہ ہم غیر انصاری یا غیر قریشی ہیں اپنے انصاری یا قریشی ہونے کا دعویٰ نہیں کرتیں بلکہ اپنے کو انصاری یا قریشی ہی جان کر دعویٰ کرتی ہیں، لیکن ان کا اپنے کو انصاری یا قریشی جاننا غلط ہے، ان کے انصاری یا قریشی ہونے کی دلیل موجود نہیں ہے...... تو گزارش ہے کہ اگر ایسی بات ہے تو بے شبہ اس صورت

[1] بخاری، فرائض [2] فتح الباری: ۱۲/۴۳

میں انہیں اپنے کو انصاری یا قریشی نہیں کہنا چاہئے۔ اس صورت میں اپنے کو انصاری یا قریشی کہنا بقول حضرت تھانوی آیۃ ”ولا تقف ما لیس لك به علم“ کی مخالفت ہے۔ لیکن یہ الزام تنہا انہی قوموں پر عائد نہیں ہوتا، بلکہ بقول حضرت مولانا تھانوی ان حضرات پر بھی عائد ہوتا ہے، جو اپنا سلسلۂ نسب بواسطۂ حضرت ابراہیم ادہم، حضرت عمر رضی اللہ عنہ تک پہنچاتے ہیں، لہٰذا تنہا انہی قوموں کو ہدف ملامت بنانا سخت ناانصافی اور مخالفت ہے۔ آیۃ ﴿كُونُوا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ اللّٰهِ وَلَوْ عَلٰى اَنْفُسِكُمْ﴾ الآیۃ کی۔

یہ ساری بحثیں اس وقت ہیں جب مذکورہ بالا قومیں اپنے کو انصاری یا قریشی بحیثیت نسب کہیں، لیکن اگر بحیثیت نسب نہ کہیں بلکہ کسی اور مناسبت سے اپنا یہ لقب تجویز کرلیں جیسا کہ مولوی شفیع صاحب نے کپڑا بننے والوں کا قول نقل کیا ہے کہ ”ہم اپنے کو انصاری بحیثیت نسب نہیں کہتے بلکہ بحیثیت پیشہ کہتے ہیں[1]“ تو اس کے عدم جواز کی کوئی وجہ نہیں ہے، مولوی شفیع صاحب کا اس صورت کو بھی حرام کہنا، اور اس کو بھی ادعائے نسب میں داخل ماننا، اعلیٰ درجہ کی بے انصافی و تحکم ہے، مولوی صاحب کو سوچنا چاہئے کہ جب اپنے کو انصاری کہنے والے ببانگ دہل اعلان کرتے ہیں کہ ہم نسباً انصاری نہیں ہیں تو اب ان کا اپنے کو انصاری کہنا ادعائے نسب کیونکر ہوا؟ اگر مولوی صاحب فرمائیں کہ عرف عام کے لحاظ سے یہی سمجھا جائے گا۔ تو گزارش ہے کہ آخر بار بار تصریح کے ساتھ اعلان کرنے کے بعد بھی زبردستی کیوں یہی سمجھا جائے گا؟ ثانیاً اگر سمجھا بھی جائے تو اب یہ سمجھنے والوں کا قصور ہے، یا اپنے کو انصاری کہنے والوں کا؟ غور تو کیجئے کہ جب ان کی نیت ادعائے نسب کی نہیں ہے، اور اپنی اس نیت کی بالاعلان نفی کرتے ہیں تو اب ان پر دار و گیر کا کون سا موقع ہے۔

”انما الاعمال بالنیات“

---

[1] نہایات الارب: ص ٢٤

مولوی شفیع صاحب فرمائیں گے کہ کم از کم یہ صورت التباس اور مغالطہ سے خالی نہیں ہے، لیکن میں پھر وہی کہوں گا کہ بار بار زبان وقلم سے اس کا اظہار کرنے کے بعد کہ ہم اپنے کونسباً انصاری نہیں کہتے، التباس ومغالطہ کا کوئی امکان نہیں ہے۔ اور اگر بالفرض التباس ومغالطہ ہو تو اس پر کوئی مواخذہ نہیں ہے۔

مولوی صاحب کو معلوم ہوگا کہ حضرت مقداد کندی، اسود کے بیٹے نہیں تھے بلکہ اسود کے متبنیٰ (منہ بولے بیٹے) تھے، لیکن تمام کتب احادیث میں ان کا ذکر مقداد بن الاسود کے عنوان سے ہے، کیا مولوی صاحب یہاں بھی یہ کہنے کی جرأت کریں گے کہ التباس ومغالطہ کی وجہ سے مقداد بن الاسود کہنا اور لکھنا ناجائز ہے؟

مولوی شفیع صاحب کو اس مقام پر ابن بطال شارح بخاری کا یہ فقرہ غور سے پڑھنا چاہئے:

"لکن بقی بعضهم مشهورا بمن تبناه فیذکر به لقصد التعریف لا لقصد النسب الحقیقی کالمقداد بن الاسود[1]"

ترجمہ: "بعض لوگ اپنے متبنیٰ بنانے کے ساتھ مشہور رہ گئے اس لئے شناخت کے لئے اسی کی طرف منسوب کر کے ان کا ذکر کیا جاتا ہے، حقیقی نسب کے قصد سے ایسا نہیں کیا جاتا ہے جیسے مقداد بن الاسود۔"

اسی طرح بہت سے ائمہ ومشائخ ولاءً یا حلف وغیرہ کے لحاظ سے کسی قبیلہ کی طرف منسوب ہیں، اس قبیلہ سے ان کا کوئی نسبی تعلق نہیں ہے، مولوی صاحب بتائیں کہ وہاں یہی التباس ومغالطہ ہے یا نہیں، اگر ہے تو اس کے جواز کے لئے آپ نے کون سا "شرعی حیلہ" تجویز کیا ہے؟

مثلاً امام سلیمان تیمی محدث وزاہد نسباً تیمی نہ تھے، بلکہ تیمیوں کے محلہ میں آباد

[1] فتح الباری: ۴۲/۱۱

ہوگئے تھے، اس لئے تیمی کہے جانے لگے۔[1] اور مثلاً امام اوزاعی محدث وفقیہ وامام شام، سند کے قیدیوں کی نسل سے تھے، مگر ولاءً یا جواراً اوزاعی کہے جاتے تھے، اوزاع قبیلہ ہمدان کی ایک شاخ ہے،[2] اور جعفر بن سلیمان ضبعی کو اس لئے ضبعی کہا جاتا ہے کہ وہ بنوضبعیہ میں رہ پڑے تھے۔[3] اور ابراہیم بن احمد ابوالسعود احمد بن علی طنتدائی، احمد بن موسیٰ، اسماعیل اور احمد بن علی (ثانی) کونسباً نہیں بلکہ حسینیہ (قاہرہ) یا ابیات حسین (یمن) میں سکونت پذیر ہونے کی وجہ سے حسینی کہا جاتا تھا۔[4] اسی طرح ابراہیم بن احمد المعروف بابن المبلق حضرت حسین سبط شہید کی طرف نہیں بلکہ اپنے اجداد میں سے کسی حسین کی طرف نسبت کر کے اپنے کو حسینی کہتے تھے۔[5] ابراہیم محدث دمشقی، قبیلہ قریش سے نہ تھے، کسی اور شخص کی طرف منسوب کر کے قریشی کہے جاتے تھے، اور ابراہیم بن ابی بکر برلسی اس لئے حسنی کہلاتے تھے کہ وہ مضافات مصر میں محلّہ حسن نامی ایک بستی میں رہتے تھے۔[6]

کیا یہ سب علماء ومحدثین اور ان کو ان نسبتوں سے یاد کرنے والے دوسرے علماء وفضلاء سب کے سب تدلیس وفریب کے مرتکب تھے؟

اور سنئے عبدالرحمٰن بن عبید شافعی وغیرہ قریشیہ[7] میں سکونت کے لحاظ سے قرشی کہلاتے تھے۔[8]

اور عبدالرحمٰن بن محمد، زبیریہ میں سکونت کی وجہ سے زبیری کہے جاتے تھے۔

اسی طرح یمن کے دونہایت مشہور محدث نفیس الدین سلیمان اور ان کے والد بلکہ ان کے بھائی وغیرہ بھی علوی کہے جاتے تھے، حالانکہ وہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ

---

[1] تہذیب [2] قاموس [3] تہذیب: ۲/۹۵

[4] الضوء اللامع علامہ سخاوی: ۱/۱۷، ۲/۱۹، ۲/۶، ۲/۲۲۸، ۲/۲۹۲

[5] ضوء لامع: ۱/۹ [6] ضوء لامع: ۱/۳۵

[7] قریشیہ زبید (یمن) کے قریب ایک بستی ہے۔ (ضوء لامع ۵/۸۲ وغیرہ)

[8] ضوء لامع: ۲/۹۲

کی اولاد سے نہ تھے، بلکہ ان کے اجداد میں ایک شخص علی بن راشد بن بولان تھے انہی کی طرف یہ نسبت ہے۔[۱]

یہ محدثین علامہ شوکانی وغیرہ کے سلسلہ اسناد میں واقع ہیں۔

علی ہذا القیاس ادیب ابوبکر بن منصور دمشقی فاروقی نہیں تھے، مگر عمری کہلاتے تھے، اس لئے کہ ان کے باپ عمر نامی ایک بزرگ کے عقیدت مند و ملازم خدمت تھے۔[۲] اور بعض اجلہ علماء عباسیہ میں رہنے کی وجہ سے عباسی کہلاتے تھے۔[۳] اور بعض منیۃ ابی الحسین کے باشندہ ہونے کی وجہ سے حسینی کہے جاتے تھے۔[۴] اور بعض طائف میں پیدا ہونے کی وجہ سے عباسی کہے جاتے تھے، اس لئے کہ طائف کو بعض لوگ وادی عباس کہتے ہیں۔[۵] اور بعض اجلہ علماء حضرت ابوایوب انصاری کے بجائے صلاح الدین یوسف بن ایوب غازی کی اولاد ہونے کی وجہ سے اپنے کو ایوبی لکھتے تھے مثلاً شمس محمد مجاہدی۔[۶] شیخ محمد جعفری اور ان کے خاندان کے تمام لوگ جعفریہ میں پیدا ہونے کی وجہ سے جعفری کہے جاتے تھے۔[۷] اور شرف الدین ابو الطیب عباسی حضرت عباس صحابی کی اولاد سے نہ تھے بلکہ شیخ ابوالعباس نابینا (ایک معروف ولی) کے تعلق سے عباسی کہلاتے تھے۔[۸] اور شمس الدین محمد منوفی اپنے مشہور و معروف ماموں شیخ خالد بن ایوب کے لگاؤ سے خالدی مشہور تھے۔[۹] اور موسیٰ زہرانی کا قبیلہ بنو خالد کی طرف نسبت کر کے اپنے کو خالدی کہتے تھے۔[۱۰]

## کسی قوم کی تنقیص

اس سلسلہ میں اس مسئلہ کی تحقیق کی بھی سخت ضرورت ہے کہ یہ جو بعض بے

---

۱ ضوء لامع: ۳/۲۵۹، ۵/۱۲۴، ۹/۱۴۵ ۲ خلاصۃ الاثر: ۱/۱۱۰
۳ ضوء لامع: ۵/۱۰۷ ۴ ضوء لامع: ۵/۱۳۱ ۵ ضوء لامع: ۳/۷۰
۶ ضوء لامع: ۹/۱۴۲ ۷ ضوء لامع: ۹/۲۱۱ ۸ ضوء لامع: ۹/۸۶
۹ ضوء لامع: ۱۰/۱۱۳ ۱۰ ضوء لامع: ۱۰/۱۸۸

ہودہ امثال (کہاوتیں) اور بہت سے بے سروپا قصے زبان زدعوام وخواص ہیں، جن سے بعض قوموں کی تنقیص اور ان کی دل آزاری ہوتی ہے، ان کا وعظوں میں بیان کرنا یا کتابوں میں لکھنا جائز ہے یا نہیں۔

بعض اکابر علماء کی تحریرات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس کے جواز کے قائل ہیں، اورانہوں نے جواز کی سند میں ایک حدیث اور بعض کتابوں کی عبارتیں پیش کی ہیں...... میں ان بعض اکابر کا پورا احترام کرتا ہوں اور ان کی عظمت وجلالت کا صدق دل سے معترف ہوں، لیکن حکم شرع اور حق بات اولی بالاحترام ہے، اس لئے میں یہ کہنے پر مجبور ہوں کہ مجھے ان کی رائے سے دیانۃً اختلاف ہے، اور میں نے جہاں تک غور وفکر کیا ہے، میرے نزدیک ان امثال وحکایات کا بیان کرنا اور لکھنا جائز نہیں ہے۔ اس لئے کہ کسی فرد معین یا جماعۃ معینہ ومعلومہ کے باب میں کوئی ایسی بات کہنا جس سے اس کو اذیت یا ناگواری ہو غیبت یا ہجو وشتم ہے اور غیبت وشتم وہجو ہر مسلمان فرد یا جماعت کی حرام ہے، لہٰذا ان امثال وحکایت کا لکھنا اور بیان کرنا بھی حرام ہے کہ جن قوموں سے ان امثال وحکایات کا تعلق ہے، ان کو ان کے بیان سے اذیت و ناگواری ہوتی ہے۔

جو حضرات جواز کے قائل ہوئے ہیں ان کی غلط فہمی کی بنیاد یہ ہے کہ اخلاق و فقہ کی کتابوں میں مجہول کی غیبت کو جائز لکھا ہے، اور ان حضرات نے صورت نزاعی کو مجہول ہی کی غیبت سمجھا ہے، حالانکہ ایسا نہیں ہے، صورت نزاع میں ایک خاص معیں جماعت یا قوم کی برائی بیان کی جاتی ہے تو یہ مجہول کی غیبت کیونکر ہوئی معین شے چاہے فرد ہو یا جماعت، معلوم ہے مجہول نہیں ہے۔ ہمارے اس بیان سے سمجھا جا سکتا ہے کہ بعض حضرات نے جواز کی سند میں احیاء العلوم کی جو عبارت پیش کی ہے وہ ان کے مدعا اور مسئلہ نزاعی سے بے تعلق ہے، اس لئے کہ اس عبارت میں جو ”قال قوم کذا“ کو غیبت سے خارج قرار دیا گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ”قال

قوم کذا'' قوم معین نہیں ہے، لہٰذا مجہول ہے۔ برخلاف مسئلہ نزاعی کے کہ اس میں قوم معین ہے لہٰذا اس عبارت سے صورت نزاعی کے جواز پر استدلال صحیح نہیں ہے۔

اگر کہا جائے کہ صورت نزاعی میں قوم معین تو ضرور ہے لیکن ان امثال و حکایات کے بیان کرنے سے قوم من حیث القوم یا تمام افراد قوم کی تنقیص مقصود نہیں ہوتی بلکہ بعض افراد قوم کی جو معین نہیں ہیں، لہٰذا یہ مجہول کی غیبت ہوئی۔ تو گزارش ہے کہ قوم من حیث القوم کی تنقیص مقصو ہونے کی نفی تو کسی طرح ممکن نہیں جب کہ خود ہی ان حضرات کو اعتراف ہے کہ ''بعض قوموں کے بعض خواص بطور امثال مشہور ہوگئے ہیں وہ خاص مواقع پر زبان وقلم پر آجاتے ہیں۔[1]

دیکھئے یہ فقرہ صاف ظاہر کررہا ہے کہ ان امثال وحکایات میں ''بعض قوموں'' کے خواص کا ذکر ہوتا ہے، ان قوموں کے بعض مجہول افراد کے خواص کا نہیں، لہٰذا قوم من حیث القوم کی تنقیص کی نفی کیونکر ممکن ہے۔ اور اس سے صاف آگے ارشاد ہے کہ ''اگر کسی قوم کے خاصہ غالبہ کی وجہ سے کوئی مذمت یا تنقیص تک زبان پر آجائے تب بھی کوئی حرج نہیں ہے'' (صفحہ ۳۶) کہئے کیا اب بھی یہ کہنا ممکن ہے کہ قوم من حیث القوم کی تنقیص نہیں کی جاتی؟

جب یہ ثابت ہو چکا کہ ان امثال وحکایات سے قوم من حیث القوم کی تنقیص ہوتی ہے تو اب یہ کہنا ہی صحیح نہیں ہے، کہ تمام افراد قوم کی تنقیص نہیں کی جاتی، اس لئے کہ جب قوم من حیث القوم کی تنقیص کی جائے گی تو وہ قوم کے ہر ہر فرد کی تنقیص ہوگی بالخصوص جب کہ کوئی ایسا لفظ بھی ذکر نہیں کیا جاتا جس سے کسی کا مستثنیٰ ہونا معلوم ہوتا ہو۔

اگر کہا جائے کہ ہاں کوئی لفظ تو نہیں ہوتا، مگر نیت بعض افراد ہی کی ہوتی ہے، تو گزارش ہے کہ جب اپنے کو انصاری کہنے والے یہ تاویل کرتے ہیں کہ ہم اپنے کو

---

[1] نہایات الارب کی تقریظ: ص ۳۵

کسب وحرفت کے اعتبار سے انصاری کہتے ہیں، تو اس وقت آپ حضرات یہ جواب دیتے ہیں کہ ''ہر جگہ یہ تفسیر نہیں کی جاتی اور بدون تفسیر کے جو معنی متبادر ہوتے ہیں اس میں دوسری وعید ہے'' لہٰذا مسئلہ زیر بحث میں اپنی اس تاویل پر آپ کو یہ خیال کیوں نہیں آیا کہ ''ہر جگہ یہ تفسیر نہیں کی جاتی کہ بعض افراد مراد ہیں اور بدون تفسیر جو معنی متبادر ہوتے ہیں بلکہ اعتراف سابق کی بنا پر جو معنی متعین ہیں اس کے لحاظ سے پوری قوم ہی کی تنقیص ہوتی ہے۔''

علاوہ بریں ہجو وذم اور بیان مثالب ومعائب کے باب میں کوئی عام لفظ بول کر صرف نیت میں اس عام کے بعض افراد کا استثناء کرلیا جائے تو اس استثناء کے لئے یہ کافی نہیں۔ آپ حضرات سے مخفی نہیں ہے کہ جب آنحضرت ﷺ نے حضرت حسان رضی اللہ عنہ کو قریش کی ہجو کرنے کا حکم دیا اور حضرت حسان رضی اللہ عنہ اس کے لئے آمادہ ہوئے تو حضرت کو خیال ہوا کہ حسان رضی اللہ عنہ ہجو کریں گے تو قریش کا عام لفظ استعمال کر کے ہجو کریں گے، اور قریش میں میں بھی داخل ہوں تو آپ نے حضرت حسان رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ''فكيف بنسبي فيهم'' یعنی میرا نسب بھی تو انہیں میں ہے تو میرے نسب کو کیا کرو گے، حضرت حسان بولے کہ:

''يا رسول الله لا سلنك منهم كما تسل الشعرة من العجين''

ترجمہ: ''یعنی یا رسول اللہ میں آپ کو اس میں سے اس طرح نکال لوں گا جس طرح آٹے سے بال نکالا جاتا ہے۔''

دیکھئے حضرت حسان رضی اللہ عنہ قریش کی ہجو کرتے تو آنحضرت ﷺ کی ذات تو بہت بڑی ہے، وہ کسی عام مسلمان قریشی کی نیت بھی نہیں کر سکتے تھے اور حضرت کو بھی اس کا علم ویقین تھا پھر بھی آپ نے صرف نیت کے استثناء کو کافی نہیں سمجھا اور تصریحی

استثناء کا ان سے اقرار لیا۔[1]

پھر بھی دیکھئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بلا تصریحی استثناء کے مطلق قریش کی ہجو کو اپنی ہجو بھی سمجھا، اگرچہ یقین تھا کہ متکلم کی نیت میں میں مراد نہیں ہوں، اس لئے بخاری نے اس حدیث کے لئے یہ عنوان باب مقرر کیا ہے۔ ''باب من احب ان لا یسب نسبہ'' (یعنی جو اس بات کو پسند نہ کرے کہ اس کے نسب کی مذمت کی جائے) لہٰذا معلوم ہوا کہ اگر کوئی عام لفظ بول کر ہجو کیا جائے، تو اس عام کے ہر ہر فرد کو یہ سمجھنے کا حق ہے کہ اس میں میری بھی ہجو ہوئی، اور اس لحاظ سے اس کی آزردگی بجا ہے۔

بنا بریں میں کہتا ہوں کہ صورت نزاعی پر غیبت کی تعریف اگر بالفرض صادق نہ آئے، تب بھی وہ حد جواز میں نہیں آسکتی، اس لئے کہ ان امثال وحکایات میں جس قوم کا نام آتا ہے اس قوم کے ہر فرد کو ان امثال وحکایات کے بیان کرنے سے اذیت ہوتی ہے، اور غیبت ہو یا سخریہ، ہجو یا تنابز بالالقاب، سب کی حرمت کا مناط ایذاء مسلم ہے، لہٰذا صورت نزاعی کے عدم جواز میں تردد کی کونسی گنجائش ہے۔

ہماری اس بحث پر ایک اور واقعہ سے روشنی پڑتی ہے، اس واقعہ کو ابن ہشام وغیرہ نے روایت کیا ہے، اور صاحب مواہب لدنیہ وزرقانی وغیرہ ہما نے اس کو تفصیل سے لکھا ہے، وہ واقعہ یہ ہے کہ جب حضرت کعب بن زہیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر مسلمان ہوئے اور لوگوں نے ان کو پہچانا کہ یہ کعب ہیں، تو اس بنا پر کہ اسلام سے پہلے ان سے بعض نازیبا حرکتیں صادر ہوئیں تھیں، ایک

---

[1] اسی طرح ایک بار عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے مشرکین قریش کی ہجو میں ایک شعر حضرت کو سنایا تو خود ابن رواحہ کا بیان ہے کہ ''فنظرت الکراهية في وجه رسول الله صلى الله عليه وسلم ان جعلت قومه اثمان العباء''، یعنی میں نے حضرت کے چہرہ مبارک میں ناگواری کے آثار پائے اس لئے کہ میں نے آپ کی قوم کو ''کمل دام'' کہہ دیا تھا ابن رواحہ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد میں نے آپ کی اور بنی ہاشم کی مدح میں چند اشعار کہے تو آپ نے مجھے دعا دی۔ (مجمع الزوائد ۸/۱۴۴)

انصاری نے ان کے قتل کی اجازت چاہی، مگر حضرت نے یہ درخواست رد کردی، اس کے بعد کعب نے آنحضرت ﷺ کی نعت میں اپنا مشہور قصیدہ تصنیف کیا تو ایک شعر میں ضمناً انصار کی ہجو کی وہ شعر یہ ہے

یمشون مشی الجمال الزھر یعصمھم

ضرب، اذا عرد السود التنابیل

یعنی شعر کے اخیر فقرہ میں کعب نے انصار کو کوتاہ قامت اور سیام فام کہہ کر ہجو کی اور لڑائی میں بھاگنے کا ان کو طعنہ دیا، انصار یہ سن کر بہت غضب ناک ہوئے۔ حضرت نے بھی انصار ہی کی حمایت کی اور کعب سے فرمایا کہ تم نے انصار کا ذکر بھلائی کے ساتھ کیوں نہیں کیا؟ چنانچہ کعب نے اس کے بعد انصار کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا۔

اس واقعہ کو بغور پڑھئے اور دیکھئے کہ کعب بن زہیر کو صرف ایک انصاری سے رنجش تھی، لہٰذا یہ خیال کیا جاسکتا تھا کہ انہوں نے اپنے شعر میں گو لفظ عام استعمال کیا ہے مگر مراد وہی ایک انصاری ہے جس سے ان کو رنجش ہے، بایں ہمہ نہ انصار نے اس احتمال کو کوئی وقعت دی، نہ سرکار ﷺ ہی نے اس احتمال کی طرف ان کی رہنمائی کر کے ان کو خفا ہونے سے منع کیا اسی طرح کوتاہی قد اور سیاہ فامی انصار کے ہر ہر فرد میں تو پائی نہیں جاتی تھی، زیادہ سے زیادہ انصار کے غالب افراد ان اوصاف سے موصوف تھے، اور یہ اس قوم کا خاصہ غالبہ تھا، لہٰذا آپ حضرات کے اصول سے نہ اس میں کوئی برائی تھی، نہ تمام انصار کو خفا ہونا چاہئے تھا، بلکہ کعب کا اس خاصہ غالبہ کا ذکر کرنا مباح تھا، اور انصار کا خفا ہونا بے جا، حالانکہ آنحضرت ﷺ نے انصار کی حمایت کر کے ثابت کردیا ہے کہ انصار کی خفگی بجا ہے، اور حضرت کعب نے بھی کفارہ ادا کر کے اپنی غلطی کا عملاً اعتراف کرلیا ہے۔

ان حدیثوں سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ جو لفظ کسی قبیلہ یا

قوم کا لقب یا کنایہ یا عنوان ہو اس کو بول کر اگر ہجو یا تنقیص کی جائے گی تو اس سے اس قوم یا قبیلے کے کل افراد کی ہجو یا تنقیص ہو جائے گی، اور یہ کہ اس صورت میں اس قوم یا قبیلہ کا ہر فرد یہ سمجھنے میں حق بجانب ہے کہ اس میں میری بھی ہجو و تنقیص ہوئی، اور یہ کہ ایسے کلام کا متکلم بعض مجہول افراد کے ارادہ کا دعویٰ کر کے اس ہجو کو جائز نہیں بنا سکتا۔

یہیں سے یہ بات بھی بآسانی سمجھی جاسکتی ہے کہ صورت نزاعی اور درمختار کے اس جزئیہ میں کہ ''اگر بستی کا نام لے کر اس بستی والوں کی غیبت کرے تو غیبت نہیں ہے'' بڑا فرق ہے، اور وہ فرق یہ ہے کہ اولاً تو صاحب درمختار نے یہ تصریح کر دی ہے کہ کسی بستی والوں کی غیبت میں بعض مجہول ہی کا ارادہ ہوتا ہے کل کا ہوتا ہی نہیں۔ برخلاف صورت نزاعی کے کہ اس میں بلحاظ عرف و محاورہ نیز باعتراف حضرات موصوفۃ الصدر قوم من حیث القوم مراد ہوتی ہے، ثانیاً یہ بات بھی بدیہی ہے کہ کسی بستی کا نام لے کر اگر کہے کہ فلاں بستی کے لوگ بڑے بے وقوف ہوتے ہیں، تو اس بستی کا ہر آدمی جب تک کہ اس بستی کو بے قوفی میں عام شہرت نہ دے دی جائے، اس فقرہ سے رنجیدہ نہیں ہوتا۔ برخلاف اس کے اگر کسی کا لقب بول کر کہے کہ فلاں قوم بڑی بے وقوف ہوتی ہے، تو اس فقرہ سے اس قوم کے ہر فرد کو رنج ہوتا ہے۔

یہیں سے یہ بات بھی بآسانی سمجھی جاسکتی ہے کہ درمختار میں جو یہ مذکور ہے کہ ''کسی بستی کا نام لے کر اس بستی والوں کی غیبت کرے تو غیبت نہیں ہے'' یہ کسی خاص صورت پر محمول ہے، اور وہ خاص صورت مثلاً یہ ہے کہ کوئی کہے ''فلاں بستی والے چوری کرتے ہیں'' ظاہر ہے کہ اس مثال میں اس بستی کے ہر آدمی کو مراد لینا عادۃً ممکن نہیں ہے، اس لئے اس بستی کے ہر آدمی کو یہ فقرہ سن کر رنج ہی نہیں ہوسکتا، علاوہ بریں ''فلاں بستی والے'' اور ''فلاں قوم'' کے عنوانوں میں بھی بڑا فرق ہے، اور وہ یہ کہ پہلے عنوان کی نسبت صاحب درمختار نے صاف تصریح کر دی ہے کہ اس میں کل

بستی والے مراد نہیں ہوتے، برخلاف دوسرے عنوانوں کے کہ اس عنوان میں قوم کے تمام افراد مراد ہو جاتے ہیں، جیسا کہ میں اوپر ثابت کر چکا ہوں ...... الحاصل درمختار کے جزئیہ سے ''فلاں بستی والوں'' ہی کی ہر غیبت جائز ثابت نہیں ہوسکتی تو ''فلاں بستی والوں'' پر قیاس کر کے فلاں قوم کی غیبت کہاں تک جائز ثابت کی جاسکتی ہے؟

اور اگر کسی کو اصرار ہو کہ نہیں درمختار کا جزئیہ بالکل عام ہے اس میں کسی صورت کی کوئی تخصیص نہیں ہے نیز یہ کہ فلاں قوم کا حکم بالکل فلاں بستی ہی والوں کا حکم ہے ......تو گزارش ہے کہ بالکل عام ماننے کی صورت میں یہ جزئیہ ان دونوں حدیثوں کے خلاف ہو جائے گا جو اوپر ذکر کی گئی ہیں، علاوہ بریں اگر وہ جزئیہ اتنا ہی عام ہے، جتنا آپ کہتے ہیں، تو صاحب خانیہ اور صاحب درمختار سے بدرجہا اعلم واقدم امام ابو بکر جصاص رازی کی تصریح کے بھی وہ خلاف ہے، لہٰذا تعارض کی صورت میں امام جصاص ہی کے قول کو ترجیح دینا ضروری ہے، امام موصوف کی تصریح یہ ہے:

''قد یجوز وصف قوم فی الجملة ببعض ما اذا وصف به انسان بعینه کان غیبة محظورة ثم لا یکون غیبة اذا وصف به الجملة علی وجه التعریف''[1]

ترجمہ: ''یعنی جس چیز سے کسی خاص شخص کو موصوف کرنا غیبت ہو اگر اسی چیز سے کسی قوم فی الجملہ کو موصوف کیا جائے تو غیبت نہیں ہے بشرطیکہ قوم فی الجملہ کو اس چیز سے موصوف کرنا بیان حال کے لئے ہو۔''

امام موصوف نے اس کی یہ مثال ذکر کی ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت ﷺ سے کہا کہ میں نے ایک انصاری عورت سے شادی طے کر لی ہے، آپ نے فرمایا تم نے اس کو دیکھ بھی لیا ہے، انصار کی آنکھیں ذرا چھوٹی ہوتی ہیں، اس کے بعد امام

---

[1] احکام القرآن: ۵۰۲/۳

موصوف فرماتے ہیں ''ذلك كان من النبی صلی اللّٰه علیه وسلم علی وجه التعریف لا علی جهة العیب'' یعنی آنحضرت ﷺ کا انصار کی آنکھوں کو چھوٹی بتانا بیان حال کے لئے تھا، تنقیص و مذمت کے طور پر نہیں تھا، ناچیز کہتا ہے کہ اور یہ بیان حال بھی بضرورت شرعیہ تھا، یعنی مشورہ نیک در باب مصاہرت۔

امام موصوف کی اس تصریح سے صاف ثابت ہو گیا کہ کسی شخص ہی کا نہیں بلکہ کسی قوم کا نام لے کر بھی کوئی عیب ونقص، تنقیص و مذمت کے طور پر بیان کیا جائے تو یہ بھی غیبت میں داخل ہے، لہٰذا کسی بستی والوں کا بھی کوئی عیب بطور مذمت بیان کیا جائے تو غیبت ہے، اس لئے کہ ''فلاں بستی والے'' بھی قوم فی الجملہ کا مصداق ہے۔ اب آپ کو اختیار ہے کہ جزئیہ مذکورہ کو امام موصوف کی تصریح کے معارض مان کر امام کی تحقیق کو ان کے رجحان علم وفضل کی بنا پر راجح کہیے، یا جزئیہ مذکورہ کو کسی خاص صورت پر حمل کر کے اس کو اس تصریح کے مطابق بنائیے

من نہ گویم کہ این مکن آن کن مصلحت ایں وکار آساں کن

کسی قوم کی تنقیص کے جواز پر ترمذی کی ایک حدیث سے بھی استدلال کیا جاتا ہے، اس حدیث کا مضمون یہ ہے کہ ''آنحضرت ﷺ قبیلہ ثقیف اور بنی امیہ اور بنی حنفیہ کو ناپسند رکھتے ہوئے دنیا سے تشریف لے گئے'' تقریر استدلال یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ان قوموں کی مذمت بیان کی ہوگی تب ہی تو صحابہ کو ناپسندیدگی کا علم ہوا۔ اس استدلال کا ضعف محتاج بیان نہیں ہے:

1. اولاً ناگواری وناپسندیدگی کے علم کی یہی صورت متعین نہیں ہے، ان قوموں کا سامنا ہونے یا ان کا ذکر آ جانے کے وقت بشرہ کے آثار سے ناگواری کا پتہ چل سکتا ہے، احادیث میں صحابہ کا بیان موجود ہے کہ:

''کان اذا رای شیئا یکرهه فی وجهه''[1]

---

[1] بخاری

ترجمہ: ''یعنی آنحضرت ﷺ جب کوئی ناگوار چیز دیکھتے تھے تو ہم آپ کی ناگواری کو چہرہ سے معلوم کر لیتے تھے۔''

نیز ان قوموں کے ساتھ آپ کے برتاؤ سے معلوم ہوسکتا ہے۔

❷ ثانیاً آنحضرت ﷺ ہوی اور نفسانیت کے دواعی سے پاک ومنزہ تھے، اس لئے اگر آپ نے کسی قوم کے عیوب بیان کئے ہوں تو آپ کے اس بیان پر بالیقین کوئی حکم شرعی مرتب ہوگا، محض تنقیص وہجو مقصود نہیں ہوسکتی، لہٰذا آپ کے اس فعل کو اپنے فعل کے لئے جو بے شبہ تنقیص ومذمت کے لئے ہی ہوتا ہے سند جواز بنانا صحیح نہیں ہے، امام خطابی لکھتے ہیں:

''لیس فی قول النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم فی امتہ بالامور التی یسمیھم بھا ویضیفھا الیھم من المکروہ غیبۃ وانما یکون ذلک من بعضھم فی بعض بل الواجب علیہ ان یبین ذلک ویفصح بہ ویعرف الناس امرہ فان ذلک من باب النصیحۃ والشفقۃ علی الامۃ''[1]

ترجمہ: ''یعنی آنحضرت ﷺ اپنی امت کے حق میں جو فرماتے ہیں اور کسی ناپسندیدہ صفت سے اس کو موسوم کرتے ہیں، یا کوئی برا وصف اس کی طرف منسوب کرتے ہیں تو یہ غیبت نہیں ہے، غیبت تو ایک امتی سے دوسرے امتی کے حق میں ہوتی ہے، آنحضرت ﷺ کے لئے تو یہ ضروری ہے کہ کسی میں کوئی برائی ہو تو لوگوں کو اس سے آگاہ کردیں ایسا کرنا امت کی خیر خواہی ہے۔''

یہیں سے مولوی شفیع صاحب کے مبلغ علم وعقل کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ وہ اس باب میں نبی اور غیر نبی دونوں کو برابر قرار دیتے ہیں، چنانچہ جب پارچہ باف

[1] فتح الباری: ۱۰/۳۴۹

جماعت یہ کہتی ہے کہ آپ لوگ وعظ وتقریر وغیرہ میں ہماری قوم کی تذلیل کرتے ہیں لہٰذا، آپ لوگ معذرت نامہ شائع کیجئے، تو مولوی شفیع صاحب جواب دیتے ہیں کہ تمہاری قوم کی تذلیل تو فلاں حدیث میں سرکار نے بھی کی ہے، یعنی مولوی شفیع صاحب کے نزدیک اس باب میں نبی اور غیر نبی برابر ہیں، نبی نے اگر بالفرض اس قوم کی کوئی برائی بیان کی ہے تو امتی کے لئے بھی جائز ہے کہ اس قوم کی تذلیل کیا کرے۔

ع بریں عقل و دانش بباید گریست

بیچارے مولوی شفیع صاحب کو میں یہ کس طرح سمجھاؤں کہ اولاتو اس بات کا کہ آنخضرت ﷺ نے اس قوم کی تذلیل کی ہے، کوئی قابل اعتماد ثبوت ہی نہیں ہے۔ کنز العمال کی جس روایت کا حوالہ دیا جاتا ہے اس کی سند تک کا پتہ نہیں ہے، اور دیلمی کا نام اس روایت کے قابل اعتماد ہونے کی ضمانت نہیں ہے، ایسی بے سروپا روایت استحلال عرض مسلم (یعنی مسلمان کی آبروریزی کے جواز) کی سند نہیں بن سکتی، ثانیا اگر یہ روایت قابل اعتماد بھی ہوتی تو ابھی سن چکے ہو کہ اگر نبی علیہ السلام کسی امتی کا عیب بیان فرمائیں تو یہ غیبت نہیں ہے، اسی طرح وہ کسی قوم کا کوئی عیب ذکر کریں تو یہ تذلیل نہیں ہے، اس لئے نبی بوجہ معصوم ہونے کے تذلیل مسلم کا ارتکاب نہیں کر سکتے۔

پھر مولوی شفیع صاحب کی اس سے بڑھ کر عقل مندی یہ ہے کہ انہوں نے لغو و لایعنی و بے تحقیق قصوں کو اور اس چیز کو جس کو وہ حدیث سمجھتے ہیں برابر کر دیا، اور ان دونوں کے بیان کرنے کو انہوں نے یکساں قرار دے دیا، افسوس ہے اس دین و دیانت اور اس فہم وفراست پر، انہوں نے اتنا بھی نہ سمجھا کہ حدیث کے بیان کرنے پر تو انسان شرعاً مجبور ہوسکتا ہے، لیکن اہانت آمیز قصوں کے بیان کرنے پر کس چیز نے مجبور کیا ہے۔

پھر حدیث کے بیان کرنے میں بھی مولوی شفیع صاحب کی حیثیت اور ہے۔ اور مصنف کنزالعمال کی حیثیت اور۔ مصنف کنزالعمال کا تو موضوع ہی یہ ہے کہ متفرق کتابوں میں جتنی باتیں حدیث کے عنوان سے مذکور ہیں ان سب کو یکجا کر دیں، لہٰذا ان کا ذکر کرنا بقصد تذلیل نہیں ہوسکتا، یہی وجہ ہے کہ مصنف کنزالعمال نے مولوی شفیع صاحب کی ذکر کردہ روایت جس طرح نقل کی ہے، اسی طرح وہ حدیثیں بھی نقل کی ہیں، جن میں بنوالعباس اور بنوامیہ کی سخت مذمت، اور قریش کے نوجوانوں کے ہاتھوں امت اسلامیہ کی بربادی، اور افراد قبیلہ مضر کا لوگوں کو دین سے برگشتہ کرنا اور قتل عام کرنا مذکور ہے۔[1]

پس معلوم ہوا کہ مصنف کنزالاعمال کا مقصود کسی خاص قوم کی تذلیل نہیں ہے، چونکہ میرا مقصود مولوی شفیع صاحب کی طرح فتنہ انگیزی و دل آزاری جماعت المسلمین نہیں ہے، اس لئے میں قصداً ان حدیثوں کو یہاں نقل کرنے سے گریز کرتا ہوں۔

پھر مصنف کنزالعمال کا مقصود تذلیل اس لئے بھی نہیں ہے کہ انہوں نے جس طرح مولوی شفیع صاحب کی ذکر کردہ روایت نقل کی ہے، اسی طرح پارچہ باف جماعت کی اعلیٰ درجہ کی فضیلت والی حدیث بھی نقل کی ہے[2] اگر ان کا مقصود تذلیل ہوتا تو فضیلت والی حدیث کیوں نقل کرتے۔

برخلاف مولوی شفیع صاحب کے کہ ان کا اصل موضوع ہی بعض پیشہ والوں کی مذمت ثابت کرنا، اور ان پیشہ والوں سے متعلق اہانت آمیز قصے بیان کرنے کو جائز قرار دینا ہے، یہی وجہ ہے کہ انہوں نے بنوعباس، بنوامیہ اور قریش، بلکہ عامۂ مضر وربیعہ کی جو سخت مذمت احادیث میں آئی ہے اس کو نہیں نقل کیا۔

جن حضرات نے غیبت کی صورت نزاعی کو جائز ثابت کیا ہے، ان سے ایک فرو

---

[1] کنزالاعمال کتاب الفتن [2] کنزالعمال

گزاشت یہ بھی ہوئی ہے کہ انہوں نے ان امثال وحکایات کے بیان کرنے کی تمام صورتوں کی تفصیل کر کے جواز ثابت نہیں کیا ہے، حالانکہ اگر تفصیل وار اس کی تمام صورتیں پیش نظر رکھی جائیں، تو بعض صورتوں کے غیبت محرمہ ہونے میں شک و شبہہ کی کوئی گنجائش نہیں، مثلاً اگر کوئی شخص کسی ایسے شخص کے کسی کلام کا تحریراً یا تقریراً رد کرے جو پارچہ باف جماعت سے تعلق رکھتا ہے، اور اس سلسلہ میں یہ مصرع۔

ع حائک کجا وفہم رموز سخن کجا

یا یہ فقرہ "الحائك اذا صلى ركعتين انتظر الوحی" پڑھ جائے یا لکھ جائے تو اس کے ناجائز ہونے میں کسی کو کلام نہیں ہے، اس لئے کہ اس صورت میں سننے والا یا کتاب پڑھنے والا سمجھ جاتا ہے کہ یہ کس پر چوٹ ہے، اس کے لئے احیاء العلوم (جلد۳ صفحہ ۱۰۱ مطبوعہ مصر) کا مطالعہ کیا جائے۔

اسی طرح ان حضرات سے دوسری فروگزاشت یہ ہوئی ہے کہ انہوں نے صورت نزاعی کے صرف غیبت ہونے نہ ہونے پر بحث کی، حالانکہ صورت نزاعی کا حرام ہونا اس کے غیبت ہونے پر موقوف ومنحصر نہیں ہے، بلکہ وہ اگر غیبت نہ ہو تب بھی ناجائز ہے، اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ امثال وحکایات مذکورہ کے بیان کرنے پر غیبت کی تعریف صادق آتی ہو یا نہ آتی ہو، بہرحال ان امثال وحکایات کے بیان کرنے میں اس قوم کے افراد کی دل آزاری ہوتی ہے جس کا نام ان امثال و حکایات میں لیا جاتا ہے، اور دل آزاری و ایذاء مسلم ناجائز ہے لہٰذا ان امثال و حکایات کا بیان کرنا ناجائز ہے...... اسی طرح ان حکایتوں کے بیان کرنے سے احتقار و ازدراء مسلم لازم ہے، اور یہ بھی ناجائز ہے، حدیث میں ہے:

"لا توذوا المسلمين ولا تعيروهم" [1]

ترجمہ: "یعنی مسلمانوں کو نہ ایذاء پہنچاؤ، اور نہ ان کو شرم وعار دلاؤ۔"

---

[1] ترمذی

اور ارشاد نبوی ہے:

"حسب امرء من الشر ان یحقر اخاه المسلم"۔[1]

ترجمہ: "یعنی کسی آدمی کے برے ہونے کو یہی کافی ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کی تحقیر کرے اور اس کو حقیر سمجھے۔"

بلکہ اگر دقیق نظر سے کام لیا جائے، تو ان امثال وحکایات کا بیان کرنا درحقیقت طعن فی الانساب کے حکم میں ہے، عرب میں قبائل کی تقسیم انساب پر ہے، اور ہندوستان میں قوموں کی تقسیم حرفتوں پر ہے، پس جس طرح عرب میں کسی قبیلہ کا نام لے کر کوئی اہانت آمیز بات کہنے سے پورے قبیلہ کی ہجو اور دل آزاری ہوتی ہے، اور اس کے مقابلہ میں قائل کے فخر وتعلّی کا اظہار ہوتا ہے، اسی طرح ہندوستان میں کسی قوم کا نام لے کر کوئی اہانت آمیز بات کہنے سے اس قوم کے تمام افراد کی ہجو و دل آزاری ہوتی ہے، اور اپنے فخر وتعلّی کا اظہار ہوتا ہے، حاصل یہ کہ ہندوستان میں قومیت پر حملہ وتعریض اور قومیت پر طعن، عرب کے طعن فی النسب کے قائم مقام ہے، لہٰذا جس طرح طعن فی الانساب ناجائز ہے، اشتراک علت کی وجہ سے صورت نزاعی کو بھی ناجائز ہونا چاہیے۔

پھر یہ بات بھی احادیث سے ثابت ہے، کہ کوئی بات چاہے بالکل سچی اور عین واقعہ ہی ہو، لیکن اس سے کسی مسلم کی دل آزاری ہوتی ہو تو ناجائز ہے، کون نہیں جانتا کہ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو حبشی کا بیٹا کہہ دیا تھا، تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو گالی قرار دیا اور ابوذر رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

"انك امرؤ فيك جاهلية"۔[2]

ترجمہ: "کہ تم ایسے آدمی ہو جس میں جاہلیت کی بو بھی باقی ہے۔"[3]

دیکھئے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا حبشی زادہ ہونا سچی بات تھی، مگر چونکہ شرعاً نہیں بلکہ

[1] ترمذی و احمد [2] بخاری و مسلم [3] بخاری و مسلم

عرفاً اور جاہلانہ خیال کے مطابق حبشی زادہ رذیل سمجھا جاتا ہے، لہٰذا اس عنوان سے یاد کیے جانے کی وجہ سے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو اذیت ہوئی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کی حمایت فرماتے ہوئے، اس طرح خطاب کرنے کو جاہلیت کا کام قرار دیا[1] احادیث میں اس طرح کے اور بھی واقعات ہیں۔

یہاں سے دو باتیں ثابت ہوئیں:

❶ ایک تو یہ کہ جب ایسے مواقع میں مطابق واقعہ بات بھی بوجہ دل آزار ہونے کے ناجائز ہے، تو جس بات کے واقعی ہونے کی کوئی تحقیق نہ ہو، اور اس کے بیان کرنے سے کسی مسلم جماعت یا فرد کی دل آزاری ہوتی ہو تو اس کا بیان کرنا کہاں

[1] اس جگہ مولوی شفیع صاحب کی ایک اور غلط فہمی پر بھی تنبیہ ضروری ہے، مولوی صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ جس لفظ کے معنی لغۃً برے نہ ہوں اس کے استعمال سے اہانت نہیں ہوسکتی، حالانکہ یہ اعلیٰ درجہ کی نافہمی ہے، کسی لفظ کے معنی لغت میں برے نہ ہوں، مگر عرف عام میں اس کے معنی برے ہوجائیں، تو اس کے استعمال سے بھی اہانت ہوتی ہے، جیسا کہ اسی حدیث سے ثابت ہوتا ہے۔ اور اہل علم کے نزدیک تو یہ اتنی بدیہی بات ہے کہ اس کے لئے کسی دلیل کے ذکر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے، پس میں کہتا ہوں کہ جولاہا کے معنی اصل لغت میں بے شک برے نہیں ہیں، مگر ہندوستان کے ہندویت زدہ اشخاص نے اس قوم کی مسلسل تذلیل وتضحیک کرکے، اور جولاہوں کو بے وقوف کہہ کہہ کے، اس لفظ کو ذلیل و بے قوف کا مرادف بنا ڈالا، اور اب یہ لفظ بطریق لزوم عرفی ذلیل و بے وقوف کے معنی پر دلالت کرتا ہے، اور دلالت نہیں کرتا بلکہ ہندویت زدہ اشخاص آج بھی اس لفظ کو اس معنی میں برابر بولتے ہیں، اس لئے اگر یہ قوم اس نام کو بدل ڈالنا چاہتی ہے تو آپ کیوں چراغ پا ہوتے ہیں، تعرض "للذلة والمهانة" (خواہ مخواہ ذلیل بننے) سے بچنے کو تکبر کہنا کسی احمق ہی کا کام ہوسکتا ہے، حدیث میں ہے "لا ينبغی للمؤمن ان يذل نفسه" (ترمذی) ایماندار کے لئے زیبا نہیں کہ وہ اپنے کو خود ذلیل کرے۔

امام بخاری نے صحیح بخاری میں حدیث نبوی روایت کی ہے کہ "لا يقل احدكم خبثت نفسی" یعنی یہ نہ کہنا چاہئے کہ میرا جی بہت گندہ ہورہا ہے، اس حدیث کی شرح میں حافظ ابن حجر، شیخ ابن ابی جمرۃ سے نقل کرتے ہیں کہ "ويوخذ من الحديث استحباب مجانبة الالفاظ القبيحة والاسماء، والعدول الى مالا قبح فيه" (فتح ۱۰/ ۴۲۸) یعنی اس حدیث سے مستنبط ہوتا ہے کہ برے ناموں اور لفظوں سے بچنے کی کوشش کرنا، اور ایسے ناموں اور لفظوں کی طرف منتقل ہونا جن میں قباحت وکراہت نہ ہو، مستحب ہے۔

تک جائز ہوسکتا ہے۔ ہمارے مخاطب حضرات اگر انصاف سے کام لیں تو ان کو بھی کہنا پڑے گا کہ اکثر حکایتیں جو بعض قوموں کے نام سے مشہور ہیں، بالکل بناوٹی اور گھڑی ہوئی ہیں۔

❷ دوسری بات یہ ثابت ہوئی کہ کسی فرد یا جماعت کا کوئی ایسا نام یا عنوان جو واقع ہو مگر بلحاظ عرف عام مشعر رذالت واہانت ہو، اور اس عنوان سے کسی کو یاد کرنے سے اس کو اذیت ہوتی ہو، اس عنوان کا ترک کر دینا ضروری ہے، اس مسئلہ پر ”لا تنا بزوا بالالقاب“ سے بھی روشنی پڑتی ہے، اس آیت کی تفسیر اور اس کا شان نزول پڑھ کر بتایئے کہ تنابز بالالقاب کی حرمت کی علت اس کے سوا اور کیا ہے؟

اسی طرح اگر وہ فرد یا جماعت خود بھی اپنے کو اس عنوان سے ذکر نہ کرے بلکہ اپنے لئے کوئی دوسرا عنوان اس لئے تجویز کرلے کہ اس کی اہانت وتر ذیل نہ ہو تو یہ بھی جائز ہے، یہ خواہش کہ مجھ کو رذیل نہ سمجھا جائے یا میری ذلت نہ ہو تکبر نہیں ہے، جیسا کہ صحیح بخاری کے باب ”من احب ان لا یسب نسبه“ اور اس باب کی حدیث سے مستفاد ہوتا ہے نیز ”لا ینبغی للمؤمن ان یذل نفسه“ (یعنی مؤمن کے لئے زیبا نہیں کہ اپنے کو ذلیل کرے) کا عموم بھی اس پر دلالت کرتا ہے۔

اسی طرح اپنی قوم کی طرف سے مدافعت کرنا بھی تکبر نہیں ہے بلکہ مندوب ہے، مشکوٰۃ وکنز العمال میں ابوداؤد وغیرہ کے حوالہ سے حدیث نبوی ہے:

”خیر القوم المدافع عن قومه مالم یاثم“[1]

**ترجمہ:** ”یعنی بہترین قوم وہ ہے جو اپنی قوم کی طرف سے مدافعت کرے بشرطیکہ مدافعت میں کسی گناہ کا ارتکاب نہ کرے۔“

پھر احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ کسی مسلمان کے سامنے اس کے کافر باپ

---

[1] مشکوٰۃ

دادا کی بھی برائی بیان نہ کی جائے کہ اس سے اس مسلمان کو اذیت ہوگی، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما، حضرت صخرہ رضی اللہ عنہ اور دوسرے بعض صحابہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث روایت فرماتے ہیں:

"لا تسبو الاموات فتوذوا الاحیاء"

ترجمہ: "یعنی مردوں کی برائی نہ بیان کرو کہ اس سے زندوں کو اذیت ہوگی۔"

امام طبرانی یہ حدیث نقل کر کے فرماتے ہیں کہ:

"عنی النبی صلی اللہ علیہ وسلم الکفار الذین اسلم اولادھم"[1]

ترجمہ: "یعنی اس حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مردوں سے ان کافروں کو مراد لیا ہے جن کی اولاد مسلمان ہوگئی ہے۔"

اسی سلسلہ میں یہ بھی سن لیجئے کہ ابولہب جیسا کافر اکفر جس کی مذمت میں قرآن پاک کی ایک مستقل سورت بھی نازل ہوئی ہے، اس کی مسلمان بیٹی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی کہ لوگ مجھ کو دشمن خدا کی بیٹی کہتے ہیں، غور کیجئے تو بات سچی تھی اور بظاہر ان مسلمان بیٹی کو نہیں بلکہ ان کے کافر باپ کو برا کہا جا رہا تھا، اور وہ باپ ایسا تھا جس کا برا ہونا منصوص بنص قطعی ہے، با ایں ہمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابولہب کو اس کی بیٹی کے سامنے برا کہنے سے منع فرمایا کہ اس سے اس کی مسلمان بیٹی کو اذیت ہوتی ہے۔[2]

اب ہمارے مخاطبین کو سوچنا چاہئے کہ وہ جن قصوں اور امثال کو بیان کر جاتے ہیں، ان میں کسی کافر کی نہیں بلکہ ایک مسلم جماعت کی مذمت یا اس کا کوئی عیب مذکور ہوتا ہے، اور اس مسلم جماعت کے افراد بار بار شکوہ کرتے ہیں کہ ہم کو ان قصوں کے

---

[1] مجمع الزوائد: ۷۶/۸ [2] مجمع الزوائد: ۷۶/۸

بیان کرنے سے اذیت ہوتی ہے تو ایسے قصوں اور کہانیوں کا بیان کرنا کس طرح جائز ہوسکتا ہے۔

میں نے مانا کہ ان قصوں میں کوئی معین شخص یا پوری قوم مراد نہیں ہوتی، اس لئے ان کا بیان کرنا غیبت نہیں ہے لیکن ابولہب کی برائی یا مذمت یا تنقیص بھی تو غیبت نہیں ہے، اس لئے کہ اس کا کافر مرنا قطعی ہے، بااین ہمہ جب اس کی تنقیص اس کی مسلم اولاد کی دل آزاری کے اندیشہ سے منع ہوگئی تو ان قصوں کا بیان کرنا، اس قوم کی دل آزاری کے خیال سے کیوں نہیں ممنوع ہوگا۔

## عذر گناہ بدتر از گناہ

بعض لوگ عذر گناہ بدتر از گناہ کے طور پر یہ کہہ بیٹھتے ہیں کہ اگر ہمارے ان قصوں اور امثال کے بیان کرنے سے پارچہ باف جماعت کی تذلیل ہوتی ہے، تو اس جماعت کو سب سے پہلے کعب احبار اور مجاہد سے شکایت ہونی چاہئے، اس لئے کہ ان حضرات نے بھی ایسی باتیں کہی ہیں جن سے اس جماعت کی تذلیل ہوتی ہے۔ جیسا کہ مستطرف میں ہے...... لیکن اس عذر لنگ کو پیش کرنے والوں سے ہماری گزارش یہ ہے کہ اولا تو مستطرف والے کا کوئی بات بے سند لکھ دینا قطعا درخور التفات نہیں ہے، مستطرف اور اس قسم کی دوسری کتابوں میں صدہا لایعنی باتیں بلکہ بہت سے بے ہودہ امور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نسبت مذکور ہیں، جن کو کوئی مسلمان ایک لمحہ کے لئے بھی صحیح تسلیم نہیں کرسکتا۔ اگر مولوی شفیع کو اس سے انکار ہو اور وہ مستطرف کی ہر بات کو صحیح سمجھنے کا اعلان کریں تو میں چند مثالیں ان کی ضیافت طبع کے لئے پیش کروں، مستطرف لطائف وظرائف کی کتاب ہے، لسانی حیثیت ہی سے اس کو جو چاہئے کہہ لیجئے، لیکن اور حیثیت سے حد درجہ لغو ہے، اور اس لحاظ سے مولوی شفیع نے مستطرف ہی کا حوالہ کیوں دیا، اردو میں لطائف وظرائف کی بہت سی

کتابوں میں ان کو ایسی باتیں مل جاتیں۔

کعب کا جو قول صاحب مستطرف نے نقل کیا ہے، اس کے اول حصے کو بعض لوگوں نے حدیث نبوی کہہ کر اور اخیر حصے کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا مقولہ بنا کر پیش کیا ہے۔ علامہ سیوطی نے دونوں کو موضوع قرار دیا ہے۔[1] مولوی شفیع وغیرہ کو سوچنا چاہئے کہ جو لوگ اس کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے نام سے بیان کرتے ہیں، وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تک اس کی سند بھی ذکر کرتے ہیں، با ایں ہمہ سیوطی ان کے بیان کو جھٹلا دیتے ہیں، اس لئے کہ اس سند کے راوی مجہول ہیں، تو جو شخص بلا سند ذکر کرتا ہے اور کوئی گری پڑی سند بھی بیان نہیں کرتا، اس کے بیان کو کون سچا مان سکتا ہے۔ پھر یہ بات بھی قابل غور ہے کہ کعب کے قول کی بنیاد ایک اسرائیلی واقعہ پر رکھی گئی ہے، اور اس واقعہ کی بھی کوئی سند نہیں ہے، لہٰذا مولوی شفیع بتائیں کہ ایسے بے سر و پا اور بے سند قصوں کو مسلمانوں کی ایک جماعت کی تذلیل و تضحیک کے لئے سند بنانا کہاں کا دین اور کہاں کی دیانت ہے؟ اور صاحب مستطرف نے اگرچہ تفریح طبع کے لئے یہ باتیں لکھی ہیں، لیکن مسلمانوں کی کسی جماعت کی تذلیل و تضحیک کر کے تفریح طبع کا سامان ہی بہم پہنچانا شریعت اسلامیہ میں کہاں جائز ہے، آخر حکم قرآنی: ﴿لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ﴾ کا کیا منشا ہے؟

ثانیاً اگر مجاہد کی یہ تفسیر کہیں اور سے بسند ثابت بھی ہو تو مجاہد نے ارذلون کی تفسیر جولا ہے اور موچی کر کے، جولاہوں اور موچیوں کو خود رذیل نہیں کہا ہے بلکہ یہ تفسیر کر کے انہوں نے یہ بتایا اور سمجھایا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کی کافر قوم نے جولاہوں اور موچیوں کو رذیل قرار دے کر حضرت نوح علیہ السلام سے یہ کہا کہ ”واتبعك الارذلون“ (یعنی رذیلوں نے آپ کی پیروی کی) لہٰذا جولاہوں اور موچیوں کو رذیل سمجھنے اور کہنے والے ان کافروں کے مقلد اور ان کا یہ خیال کافرانہ خیال ہے،

---

[1] لآلی مصنوعہ: ۱/۱۰۴، ۱۰۵، تذکرۃ الموضوعات: ص ۱۳۷

مولوی شفیع اس نکتہ کو بھی نہیں سمجھ سکے اور بے سوچے سمجھے بول اٹھے کہ مجاہد نے اس قوم کی تذلیل کی ہے۔

## مؤمنوں کو رذیل کہنے والوں کے لئے تازیانۂ عبرت

اس تذکرہ کی مناسبت سے بہتر معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی کافر قوم کا مکالمہ جو قرآن پاک میں دو جگہ مذکور ہے، امام نسفی حنفی کی تفسیر کے ساتھ نقل کر دیا جائے۔ خدا فرماتا ہے:

﴿قَالُوْا اَنُؤْمِنُ لَكَ وَاتَّبَعَكَ الْاَرْذَلُوْنَ﴾

ترجمہ: ”نوح کی کافر قوم نے کہا کہ کیا ہم آپ پر ایمان لائیں درانحالیکہ رذیلوں نے آپ کی پیروی کی ہے۔“

امام نسفی حنفی لکھتے ہیں:

”وانما استرذلو هم لا تضاع نسبهم وقلة نصيبهم من الدنيا وقيل كانوا من اهل الصناعات الدنيئة والصناعة لا تزرى بالديانة فالغنى غنى الدين والنسب نسب التقوى ولا يجوز ان يسمى المؤمن رذلا وان كان افقر الناس واوضعهم نسبا وما زالت اتباع الانبياء كذلك“ (مدارک)

ترجمہ: ”حضرت نوح علیہ السلام کے پیرووں کو ان کی کافر قوم نے اس لئے رذیل قرار دیا کہ (ان کی نگاہ) میں ان کا نسب پست تھا اور ان کے پاس مال و دولت کی کمی تھی، اور کہا گیا ہے کہ وہ گھٹیا درجہ کے پیشے کرتے تھے حالانکہ پیشہ سے دینداری پر کوئی حرف نہیں آتا، اصلی دولت، دین کی دولت اور حقیقی نسب تقویٰ کا نسب ہے، اور مؤمن چاہے کتنا ہی فقیر و محتاج اور عرفاً کتنا ہی پست نسب ہو اس کو رذیل کہنا جائز نہیں ہے، انبیاء

کے پیرو ہمیشہ ایسے ہی لوگ رہے ہیں۔"

مدعیان شرافت کان کھول کر امام نسفی کا یہ فتویٰ سن لیں، کہ مؤمن کو رذیل کہنا جائز نہیں ہے امام نسفی کے علاوہ زمخشری نے یہ ساری باتیں لکھی ہیں، آگے خدائے تعالیٰ نے حضرت نوح علیہ السلام کا جواب ذکر کیا ہے، ارشاد ہے:

﴿قَالَ وَمَا عِلْمِیْ بِمَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ اِنْ حِسَابُهُمْ اِلَّا عَلٰی رَبِّیْ لَوْ تَشْعُرُوْنَ وَمَا اَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِیْنَ﴾

ترجمہ: "نوح نے کہا کہ میں کیا جانوں اس کام کو جو وہ کرتے ہیں ان کا حساب تو میرے رب کے ذمہ ہے کاش تم سمجھتے، اور میں مؤمنوں کو اپنے پاس سے ہٹانے والا نہیں ہوں۔"

حضرت نوح علیہ السلام کی قوم نے ان کے پیرووں کو رذیل کہنے کے ساتھ ان کو یہ الزام بھی لگایا تھا کہ یہ لوگ دل سے نہیں بلکہ دکھانے کو صرف عزت حاصل کرنے کے لئے آپ کے پیرو بن گئے ہیں، اور خواہش کی تھی کہ ان کو دور کر دیجئے تو ہم بھی آپ کے پاس بیٹھیں حضرت نوح علیہ السلام نے کافروں کی انہی باتوں کا جواب آیات سابقہ میں دیا ہے، کہ مجھ کو ان کے پوشیدہ کاموں کا علم نہیں، اور نہ میں اس کے محاسبہ کا ذمہ دار ہوں، باطن کا حساب تو خدا کے ذمہ ہے، میں تو ظاہر ہی پر حکم لگا سکتا ہوں، اور ظاہر میں وہ مؤمن ہیں، لہٰذا وہ قابل عزت ہیں، میں ان کو اپنے پاس سے دور کر کے ان کی تذلیل نہیں کر سکتا، اس فقرہ میں کافروں کے ان کو رذیل کہنے کا بھی جواب دے گئے۔

اور سورہ ہود میں خدائے پاک نے فرمایا:

﴿فَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ مَا نَرٰىكَ اِلَّا بَشَرًا مِّثْلَنَا وَمَا نَرٰىكَ اتَّبَعَكَ اِلَّا الَّذِیْنَ هُمْ اَرَاذِلُنَا بَادِیَ الرَّاْیِ ۚ﴾

ترجمہ: "حضرت نوح علیہ السلام کی قوم کے کافر شریفوں نے کہا کہ (اے

نوح) ہم تم کو نہیں دیکھتے مگر اپنے ہی جیسا ایک بشر، اور ہم یہ بھی نہیں دیکھتے کہ تمہاری کسی نے پیروی کی ہو بجز ان لوگوں کے جو ہم میں رذیل ہیں، وہ بھی بلا غور کئے ہوئے۔"

امام حافظ الدین نسفی فرماتے ہیں کہ:

ان کافر شریفوں نے ان ایمان والوں کو اس لئے رذیل قرار دیا کہ وہ مفلس تھے اور دنیاوی عزت کے اسباب ان کے پاس نہ تھے، اور یہ کافر جاہل تھے دنیا کے ظاہری عز و جاہ کے سوا وہ کچھ نہ جانتے تھے، اس لئے ان کے نزدیک شریف وہی ہو سکتا تھا جو عزت دار اور دولت مند ہو۔ جیسا کہ آج بھی اکثر نام نہاد مسلمان یہی اعتقاد رکھتے ہیں اور اسی پر عزت و ذلت کی بنیاد رکھتے ہیں، وہ یہ بھول گئے کہ دنیاوی عزت و جاہ میں ترقی کسی کو خدا سے قریب نہیں کر سکتی بلکہ دور کر دے گی، اور بجائے بلند کرنے کے پست کر دے گی۔

آگے حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کو جو جواب دیا ہے اس میں ایک بات یہ ہے:

﴿وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ اِنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَلٰكِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ قَوْمًا تَجْهَلُوْنَ ۝ وَيٰقَوْمِ مَنْ يَّنْصُرُنِيْ مِنَ اللّٰهِ اِنْ طَرَدْتُّهُمْ ؕ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ۝﴾

ترجمہ: "میں ایمانداروں کو دور نہیں کر سکتا، وہ بالیقین اپنے رب سے ملنے والے ہیں (لہٰذا وہاں میری شکایت کر دیں تو میں کیا کروں گا) لیکن میں تم کو دیکھتا ہو کہ تم جاہل قوم ہو، اے قوم اگر میں ان کو دور کر دوں تو مجھ کو اللہ کے انتقام سے کون بچائے گا، کیا تم کچھ عبرت نہیں پکڑتے۔"

امام نسفی نے لکھا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کے شریفوں کو جو جاہل

بنایا ہے تو اس کی جہالت یہی مؤمنین کو رذیل کہنا تھا۔ یا یہ کہ تم اس بات سے جاہل ہو کہ یہ (رذیل مؤمن ہی) تم سے بہتر ہیں۔

حضرت نوح علیہ السلام نے جواب میں ایک بات یہ بھی کہی تھی:

﴿وَلَا اَقُوْلُ لِلَّذِیْنَ تَزْدَرِیْٓ اَعْیُنُكُمْ لَنْ یُّؤْتِیَهُمُ اللّٰهُ خَیْرًا ؕ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ ۚۖ اِنِّیْٓ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝﴾ [1]

ترجمہ: ”جو لوگ تمہاری نگاہوں میں حقیر ہیں ان کی نسبت میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ اللہ ان کو (دنیا وآخرت میں) کوئی بھلائی اور خوبی دے ہی نہیں سکتا، اللہ ہی بہتر جانتا ہے جو ان کے دلوں میں ہے، میں (اگر کہوں کہ خدا ان کو کوئی خوبی نہ دے گا) تو بے شبہ ظالموں میں سے ہو جاؤں گا۔“

ان آیات میں اچھی طرح تامل کیجیے، اور دیکھئے کہ:

❶ اگر ارذلون سے مراد پارچہ باف ہیں، تو حضرت نوح علیہ السلام جیسے اولوالعزم نبی نے بلکہ خود خدا نے ان کے مؤمن ہونے کی دو جگہ کیسی زوردار شہادت دی ہے۔

❷ اور یہ کہ حضرت نوح علیہ السلام نے انہیں رذیل سمجھنے والوں کو جاہل کہا ہے۔

❸ اور یہ کہ ان کو دوسرے شرفا کے آنے کے وقت مجلسوں سے اٹھا دینا اور ان کو ان کے برابر جگہ نہ دینا اتنا بڑا جرم ہے کہ اولوالعزم نبی بھی بالفرض ایسا کریں تو ڈر ہے کہ اللہ تعالیٰ خود ان کی طرف سے انتقام لے اور اس انتقام سے کوئی طاقت بچا نہ سکے گی۔

❹ اور یہ کہ ان کی تذلیل ہرگز جائز نہیں، ”الذین تزدری اعینکم“ اسی طرف اشارہ ہے۔

❺ اور یہ کہ حضرت نوح علیہ السلام نے حکایۃً بھی ان کو اراذل کے عنوان سے یاد نہیں کیا

---

[1] سورہ ہود

بلکہ ”الذین تردری اعینکم“ فرمایا۔

❻ اور یہ کہ پارچہ بافوں کو رذیل کہنے کی ملعون رسم کافروں نے ایجاد کی ہے، اور ان کو رذیل قرار دینے کی تردید اور ان کی حمایت سب سے پہلے حضرت نوح علیہ السلام نے کی ہے ”ان فی ذلك لعبرة لاولی الابصار“ مولوی شفیع صاحب فرمائیں کہ مجاہد کی تفسیر کو وہ اب بھی صحیح مانتے ہیں یا اب ان کی رائے بدل گئی؟

جو لوگ کسی مؤمن قوم کو رذیل سمجھتے ہیں انہیں اپنے سے بدرجہا اشرف واکرم ہستی (یعنی حضرت امام زین العابدین) کے اس قول کو ہر وقت پیش نظر رکھنا چاہئے:

”ان اللّٰہ قد رفع بالاسلام الخسیسة واتم النقیصة واکرم به من اللوم فلا عار علی مسلم“[1]

ترجمہ: ”یعنی (اسلام سے پہلے جو سفلہ سمجھا جاتا رہا ہو وہ مسلمان ہو جائے تو) اللہ نے اسلام کی بدولت اس کا سفلہ پن اور خست ودناءت دور کر دی اور جو کمی تھی وہ اسلام سے پوری کر دی اور اسلام کے ذریعہ اس کو کمینہ ہونے سے بچا لیا، لہٰذا کسی مسلمان پر (نسب یا پیشہ) کا کوئی عار وننگ باقی ہی نہ رہا۔“

## سارے پیشے اباحت میں یکساں ہیں

مولوی شفیع صاحب نے پیشوں کے باہمی تفاضل کے باب میں جو خامہ فرسائی کی ہے، وہ ان کی بے خبری وغفلت کا شاہکار ہے۔ ایک مفتی کو شب وروز فقہ سے ہی سروکار رہتا ہے، اس لئے مفتیوں کے فقہی معلومات بہت وسیع ہوتے ہیں، لیکن مفتی صاحب نے اس عنوان کے تحت جو کچھ لکھا ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ فقہ کی مشہور اور بنیادی کتابوں پر بھی ان کی نظر نہیں ہے، مفتی صاحب کو معلوم ہونا چاہئے کہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے جس طرح اور کئی ابواب پر مستقل کتابیں لکھی ہیں اسی طرح ایک کتاب

[1] نور سافر: ص ۳۳۰

"الکسب" بھی لکھی ہے، جس کو عیسیٰ بن ابان نے ان سے روایت کیا ہے، اور امام سرخسی نے اس کی بھی مبسوط کے آخر میں شرح کی ہے، اس میں امام محمد نے سب سے پہلے یہ بتایا ہے کہ طلب کسب بھی فریضہ ہے، اور یہ کہ اس کا درجہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جہاد سے اونچا قرار دیا ہے۔[1]

اس کے بعد یہ بیان فرمایا ہے کہ کسب کوئی بھی ہو وہ عبادت وقربت کے قائم کرنے اور بجالانے میں معین و مددگار ہے، تا آنکہ کپڑا بننا، رسی بٹنا اور پیالے اور گھڑا بنانا، طاعت وقربت کی اعانت ہے۔[2]

اس کے بعد مبسوط میں بصراحت تمام یہ بھی مذکور ہے کہ "المذهب عند جمهور الفقهاء ان المكاسب كلها فى الاباحة سواء[3]" یعنی جمہور فقہاء کا مذہب یہ ہے کہ پیشے (اور جائز) ذرائع معاش سب کے سب اباحت میں بدرجہ مساوی ہیں۔

اباحت میں مساوی قرار دینے کے بعد فرمایا ہے کہ افضلیت میں اختلاف ہے، اکثر مشائخ زراعت کو افضل بتاتے ہیں، لیکن زراعت کو جن وجوہ سے افضل قرار دیا گیا ہے ان وجوہ کو پیش نظر رکھ کر حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں لکھا ہے کہ یہ وجوہ صنعت میں بھی پائے جاتے ہیں۔[4] اس کے بعد ابن حجر نے لکھا ہے کہ حق یہ ہے کہ اس کے مراتب مختلف ہیں اور احوال واشخاص کے اختلاف سے بھی حکم پر اثر پڑتا ہے، اور علامہ عینی نے نووی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حدیث بخاری کی رو سے زراعت وصنعت کی ترجیح ثابت ہوتی ہے۔[5]

امام سرخسی نے بعض متقشفوں کے اس خیال کی کہ "جو پیشے لوگوں کی نگاہ میں ذلیل سمجھے جاتے ہیں ان کو بلاضرورت شدیدہ اختیار نہ کرنا چاہئے" نہایت شدومد

---

[1] مبسوط: ۳۰/۳۴۵　[2] مبسوط: ۳۰/۲۵۸　[3] مبسوط: ۳۰/۲۵۸
[4] فتح: ۴/۲۱۱　[5] ۵/۴۱۹

سے تردید کی ہے۔ اور بتایا ہے کہ لوگوں کے حقیر سمجھنے کی بنیاد اس کے سوا کچھ نہیں ہے کہ بعض پیشوں میں دیانت داری، ایفائے وعدہ اور جھوٹی قسم یا بخل سے پرہیز کا لحاظ کم ہوتا ہے ورنہ فی نفسہ ان میں کوئی نقص نہیں ہے، اور پارچہ بافی کے متعلق تو بتصریح لکھا ہے کہ اس کا بعض لوگوں کی نگاہ میں معیوب ہونا صرف اس وجہ سے ہے کہ اس میں صدقہ خیرات نہیں پایا جاتا۔[1] لہٰذا معلوم ہوا کہ اگر صدقہ خیرات کا لحاظ رکھا جائے تو شرعاً تو کوئی نقص تھا ہی نہیں، عرفاً بھی کوئی وجہ تنقیص نہ رہے گی۔ اور الحمدللہ کہ ہندوستان کے پارچہ بافوں میں یہ عیب نہیں ہے، بلکہ شاید پارچہ بافوں سے زیادہ کوئی پیشہ ور قوم کارِ خیر میں حصہ نہ لیتی ہو، جس کی شہادت مولوی شفیع صاحب کا گوشت پوست بھی دے سکتا ہے۔

پھر یہ چیز بھی قابل لحاظ ہے کہ ایک پیشہ میں کسی عارض کی وجہ سے کوئی دناءت پیدا ہو جائے تو اس پیشہ کا کرنے والا بھی لازم نہیں کہ دنی اور رذیل سمجھا جانے لگے، علامہ عینی شرح بخاری (جلد۵ صفحہ۴۳۲) میں بحوالہ ابن بطال لکھتے ہیں کہ قصائی کے کام میں ایک نوع کی پستی ہے لیکن اس سے قصاب میں نقص نہیں پیدا ہوتا بشرطیکہ وہ بدکار نہ ہو "وان ذلك لا ينقصه ولا يسقط شهادته ان كان عادلا"۔

اب ہندوستانی مدعیان شرافت سے ہماری درخواست ہے کہ

آپ ہی اپنے ذرا جور و ستم کو دیکھیں ہم اگر عرض کریں گے تو شکایت ہوگی

علماء تو یہ لکھتے ہیں کہ بذات خود بھی قصابی کا پیشہ کوئی کرے تو اس پر کوئی حرف نہیں آتا، نہ اس میں نقص پیدا ہوتا ہے۔ اور ہمارے شرفاء یہ فرماتے ہیں کہ قصاب تو درکنار، پارچہ بافی بھی کوئی خود چاہے نہ کرے لیکن چار پشت اوپر اس کے خاندان میں کسی نے یہ پیشہ کیا ہے تو وہ بھی ذلیل ہے، اور حیرت ہے کہ مولوی شفیع جیسے برخود غلط مدعیان علم و تدین، شرفا کے اس جاہلانہ خیال کو فقہ اسلامی کی روشنی میں صحیح ثابت

[1] مبسوط: ۲۶۰/۳۰

کرنے کے درپے ہوجاتے ہیں "فیا للعجب ولضیعة الادب"

شاید مفتی صاحب کو یہ بھی خبر نہیں کہ خاندان ولی اللہی کے چشم و چراغ نے جو علمی رشتہ سے ان کے جد امجد ہیں اپنی تفسیر میں کیا لکھا ہے، حضرت شاہ عبدالعزیز "فتح العزیز" میں جہاد، پھر تجارت بہ نیت خدمت اہل اسلام پھر کتابت علوم دینیہ کے بعد ان حرفتوں کا درجہ بتاتے ہیں جن کا تعلق بقائے عالم سے ہے اور مثال میں سوت کاتنے اور کپڑا بننے کا نام بھی لیتے ہیں، اور اس کو عطر فروشی، رنگریزی اور نقاشی وغیرہ سے بہتر قرار دیتے ہیں، اور اسی کے ساتھ مفتی صاحب اور ان کے ہم پیشہ حضرات جو پیشے کرتے ہیں، ان پیشوں کو مکروہ لکھتے ہیں، یعنی امامت اور موذنی اور تعلیم قرآن کی اجرت کو[1] مفتی صاحب کو شاہ صاحب کی اس تصریح کے ساتھ عالمگیری کا یہ جزئیہ بھی ہر وقت پیش نظر رکھنا چاہئے "کل قارئ ترك الكسب فانما ياكل من دينه[2]" یعنی جو پڑھا آدمی کاروبار چھوڑ بیٹھے تو بس وہ اپنا دین کھاتا ہے۔

## ہندوستانی شرفاء کے شجرہائے نسب

ہمارے ہندوستان میں ایک بڑی ناانصافی یہ بھی ہے کہ جو لوگ خود کوئی پیشہ کرتے ہیں، یا خود نہیں کرتے لیکن ان کے خاندان میں کبھی وہ پیشہ ہوا ہے اور وہ صفائی سے اس پیشہ کی طرف اپنی نسبت کر دیتے ہیں تو دوسرے لوگ صرف اتنی بات سے ان کو غیر شریف قرار دے دیتے ہیں، اسی طرح جو قومیں پہلے سے اپنے کو کسی عربی نسب کی طرف منسوب نہیں کرتی آئی ہیں ان کا شمار بھی شرفاء میں نہیں ہوتا...... اور اس کے برعکس جو لوگ اپنے کو پہلے سے صدیقی یا فاروقی یا انصاری یا کچھ اور کہتے آئے ہیں ان کو بے تامل شریف مان لیا جاتا ہے، چاہے یہ انتساب غلط ہو یا صحیح، اور چاہے وہ شجرہائے نسب جن کی بنا پر یہ انتسابات کئے جاتے ہیں عقلاً و نقلاً بالکل باطل

[1] فتح العزیز: ص ۷۷۵ [2] عالمگیری: ۲۲۹/۴

ہوں یا حق ...... بلکہ ہمارا تو مشاہدہ ہے کہ بعض انتسابات کے صراحۃً باطل ثابت ہو جانے کے بعد بھی ان انتسابات کو قائم رکھا جاتا ہے اور قائم رکھنے کی حمایت کی جاتی ہے۔

بے جا نہ ہوگا اگر میں اپنے دعوے کے ثبوت میں چند مثالیں بھی پیش کرتا چلوں:

❶ مولانا لطف اللہ صاحب علی گڑھی اور کول کے علاقہ کے تمام شیوخ جمالی اپنا شجرۂ نسب حضرت ابوعبیدہ بن الجراح سے ملاتے ہیں، اور مولانا حبیب الرحمٰن خان صاحب شروانی کے بیان کے مطابق یہ شجرے ان خاندانوں میں محفوظ ہیں۔ لیکن خود مولانا موصوف ہی امام ابن قتیبہ کے حوالہ سے لکھتے ہیں کہ حضرت ابوعبیدہ لاولد تھے اور ان کی نسل ہی نہیں چلی۔[1]

❷ ہندوستان میں بہت سے لوگ اپنے کو خان دان بن الولید کی نسل سے بتاتے ہیں، حالانکہ مولانا عبدالحیؒ طرب الاماثل میں، اور حکیم عبدالحیؒ نزہۃ الخواطر (صفحہ ۱۴۸) میں اور علامہ سمہودی وفاء الوفاء (جلد ا صفحہ ۵۲۷) میں لکھتے ہیں کہ حضرت خالد بن الولید کی نسل نہیں چلی۔

❸ ہندوستان کے اکثر فاروقی حضرات جن میں جون پور کے شیوخ ناصحی بھی شامل ہیں، اپنے کو حضرت ابراہیم ادہم کی اولاد سے بتاتے ہیں، اور ابراہیم ادہم کا سلسلہ نسب حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاتے ہیں، حالانکہ حضرت مولانا اشرف علی نے ''تنبیہات وصیت'' میں تصریح کی ہے کہ ''ترجیح محدثین کے قول کو ہے'' یعنی یہ کہ ابراہیم ادہم حضرت فاروق کی اولاد میں تو درکنار وہ قریشی بھی نہیں ہیں۔ بلکہ عجلی یا تمیمی ہیں۔ اسی طرح مولانا حکیم سیّد عبدالحیؒ نے نزہۃ الخواطر میں لکھا ہے کہ ابراہیم ادہم عمری (فاروقی) نہ تھے۔

اس سلسلہ میں ایک دوسرا لطیفہ یہ ہے کہ ابراہیم ادہم کا نسب نامہ بعض لوگ یوں ذکر کرتے ہیں: ''ابراهيم بن ادهم بن سليمان بن ناصر بن عبدالله

---

[1] استاذ العلماء: ص ۲

بن عمر[1]“ اور بعض لوگ یوں ذکر کرتے ہیں: ”ابراهیم بن ادهم بن بدیع الدین بن محمد بن ابی المجاهد بن ابی القاسم علی بن عبدالرزاق بن عبدالرحمن بن عبدالله بن عمر“ [2]

(الف) یعنی کچھ لوگ ابراہیم ادہم اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے درمیان آٹھ پشتیں بتاتے ہیں اور کچھ لوگ صرف چار۔

(ب) اور کچھ لوگ ابراہیم ادہم کے دادا کا نام سلیمان بتاتے ہیں اور کچھ لوگ بدیع الدین۔

(ج) اور کچھ لوگ ابراہیم کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پوتے عبدالرحمٰن کی اولاد سے بتاتے ہیں اور کچھ لوگ عمر رضی اللہ عنہ کے پوتے ناصر کی اولاد سے۔

پھر تیسرا لطیفہ یہ ہے کہ برہانپور (خاندیس) کے فرمانرواؤں کو بھی لوگ فاروقی لکھتے ہیں، اور ان کا نسب نامہ جو فرشتہ نے نقل کیا ہے، اس میں ابراہیم ادہم کا نام آتا ہے مگر ابراہیم کا جو نسب نامہ فرشتہ نے نقل کیا ہے، وہ مذکورہ بالا دونوں نسب ناموں سے مختلف ہے، ملاحظہ ہو۔ ”ابراهیم بن ادهم بن محمود بن اعظم بن اصغر بن محمد بن احمد بن محمد“

(د) اور حق یہ ہے کہ یہ دونوں نسب نامے غلط ہیں، اس لئے کہ ابراہیم بن ادہم کے پردادا کا نام نہ ناصر تھا، نہ محمد، بلکہ منصور تھا، جیسا کہ نفحات الانس (صفحہ ۴۲) ولطائف اشرفی (صفحہ ۳۴۵) میں مذکور ہے۔

❹ حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فاروقی تنبیہات وصیت میں اپنا نسب ابراہیم ادہم کی اولاد سے ہونا متواتر بتاتے ہیں، پھر اپنے نسب نامہ میں فرخ شاہ کابلی کا نام بھی لکھتے ہیں۔[3] لہٰذا اس کا مطلب یہ ہوا کہ فرخ شاہ کابلی، ابراہیم ادہم کی اولاد سے

---

[1] تاریخ ظفر آباد: ص ۱۲٦

[2] نسب نامه فاروقیان گوپامئو، منقوله نزهة الخواطر: ص ۱۲۰

[3] مثنوی زیرو بم و اشرف السوانح وغیره

ہیں۔ حالانکہ مجدد صاحب یا فرید الدین گنج شکر (جو فرخ شاہ کابلی کی اولاد سے ہیں) کے نسب نامہ میں کسی نے ابراہیم ادہم کا نام نہیں لکھا[1] بلکہ صاحب مرآۃ الانساب تو مشہور بزرگ حضرت ابراہیم بن ادہم کا نام اس سلسلہ میں داخل کرنا غلطی بتاتا ہے۔ حالانکہ مولانا تھانوی اس کو متواتر فرماتے ہیں۔

۵ امیٹھی کے عثمانی حضرات اپنے نسب نامہ میں سری سقطی کا ذکر بھی کرتے ہیں جیسا کہ حکیم سیّد عبدالحئ صاحب نے نزہۃ الخواطر (صفحہ ۱۵۶) میں لکھا ہے۔ حالانکہ سری سقطی عثمانی نہ تھے، نہ عرب کے کسی اور ہی قبیلہ سے ان کا کوئی تعلق تھا، اسی لئے کسی تذکرہ نویس نے ان کی نسبی نسبت ذکر ہی نہیں کی ہے۔

۶ جونپور کے عثمانی حضرات اپنے نسب نامہ میں ابراہیم بن ادہم (مشہور بزرگ) کا نام لکھتے ہیں۔[2] حالانکہ ابراہیم بن ادہم نہ عثمانی تھے نہ فاروقی نہ قریشی۔

۷ ملا جیون مصنف نور الانوار کی نسبت صاحب اصول المقصود کا بیان ہے کہ وہ شیخ عبدالعزیز مکی سر حلقۂ قلندریہ کی اولاد سے تھے۔ اور صاحب مرآۃ الاسرار کا بیان ہے کہ وہ شیخ صلاح الدین درویش کی اولاد سے تھے، اور شیخ صلاح الدین اسد قریشی جد مادری حضرت علی کی اولاد سے تھے۔[3] اور غلام علی بلگرامی سبحۃ المرجان میں لکھتے ہیں کہ وہ صدیقی تھے۔

۸ شیخ محمد طاہر مصنف مجمع البحار خود اپنے کو ہندی نسب اور بوہرہ لکھتے ہیں، لیکن ان کی اولاد کو لوگوں نے صدیقی مشہور کیا، سبحۃ المرجان اور تفصار سے اس کا پتہ چل سکتا ہے۔

۹ بعض عثمانی حضرات اپنے کو عبداللہ اکبر بن حضرت عثمان کی اولاد سے بتاتے

---

[1] ترجمہ زبدۃ المقامات: ص ۹۲ اور سوانح عمری مولانا محمد حسین الہ آبادی: ص ۳، ٤ و مرآۃ الانساب: ص ۳۸

[2] تحفۃ الابرار قلمی ورق ۳۳، ۳٤ مصنفہ عزیز اللہ مداری

[3] اصول المقصد: ص ۲٤۵

ہیں، جیسا کہ مرآۃ الانساب میں مولانا رحمۃ اللہ کیرانوی کے نسب نامہ سے ظاہر ہوتا ہے، حالانکہ عبداللہ اکبر لاولد فوت ہوئے اور ان کی نسل ہی نہیں چلی۔[1]

(۱۰) مخدوم یک لکھی سمرقندی جونپور کے ایک بزرگ ہیں، ضلع اعظم گڑھ کے دو خاندانوں کو میں جانتا ہوں کہ وہ اپنے کو انہیں بزرگ کی نسل سے قرار دیتے ہیں، مگر ایک خاندان، جس میں مولوی بدرالدین صاحب پروفیسر علی گڑھ شامل ہیں، مخدوم موصوف کا سلسلہ نسب حضرت علی تک بواسطہ عباس بن علی پہنچاتا ہے۔ اور دوسرا خاندان موصوف کا سلسلہ عبداللہ بن عباس ابن عبدالمطلب تک پہنچاتا ہے، اور اسی بنا پر ایک خاندان علوی مشہور ہے اور دوسرا عباسی۔

(۱۱) عباسیان کاکوری اپنے کو قاضی محمد حاکم قلعہ ٹھٹھہ کی اولاد سے بتاتے ہیں، اور قاضی محمد کو ساتویں پشت میں عبداللہ بن عباس سے ملاتے ہیں، اس لحاظ سے قاضی محمد، خلیفہ واثق باللہ عباسی کے ہم زمانہ ہیں، اب سندھ کی تاریخیں پڑھیے، تو واثق کیا ابن المعتز باللہ کے عہد تک بھی کوئی آدمی قاضی محمد نامی حاکم قلعہ ٹھٹھہ نہیں ملتا۔ بلاذری واثق کے بھائی متوکل کا ندیم خاص ہے، اپنی تاریخ میں اپنے زمانہ تک سندھ کی فتوحات اور اس کے احکام کا تفصیل سے ذکر کرتا ہے، لیکن قاضی محمد کا کوئی ذکر نہیں کرتا۔

(۱۲) حضرت مولانا تھانوی اور ان کے تمام ہم شجرہ حضرات، حضرت مجدد الف ثانی اور ان کے اخلاف، شیخ محبّ اللہ الہ آبادی اور ان کی ذریۃ طاہرہ، ملا محمود جونپوری اور ان کے تمام ہم شجرہ حضرات، اسی طرح تمام شیوخ ناصحی جونپور فاروقی ہیں، اور ان سب حضرات کے شجرہ نسب میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے بیٹے ناصر ان کے جد اعلیٰ بتائے گئے ہیں، حالانکہ کتب تاریخ وطبقات شاہد ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے کسی لڑکے کا نام ناصر نہیں تھا۔[2]

(۱۳) حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی بھی فاروقی ہیں، اور انہوں نے خود اپنا نسب

---

[1] کما فی حواشی تحفۃ الابرار قلمی ورق ١٦　　[2] طبقات ابن سعد

نامہ، رہتک اور شاہ ارزانی کے خاندان کے قدیم نسب ناموں سے نقل کیا ہے، اس نسب نامہ میں انہوں نے اپنے کو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے بیٹے محمد کی اولاد سے ثابت کیا ہے۔ حالانکہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے کوئی لڑکے محمد نام کے نہیں تھے۔[1]

۱۴ حضرت قطب الدین بینادل کو بھی فاروقی بتایا جاتا ہے لیکن مولوی ظفر حسین عینی مدرس کلکتہ اپنے شجرۂ نسب میں ان کو ناصر بن عبداللہ بن عمر کی اولاد سے اور مولانا تراب علی کاکوروی اصول المقصود میں عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن عمر کی اولاد سے لکھتے ہیں۔

۱۵ چراغ نور (تاریخ جون پور) میں حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی کو قریشی اور اسد بن عبد مناف کی اولاد سے بتایا ہے بلکہ پورا نسب نامہ بھی لکھ دیا ہے، حالانکہ وہ سراسر جھوٹ ہے اس لئے کہ ابن بطوطہ سیاح بذات خود حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی کے حقیقی پوتے شیخ برکن الدین بن شیخ شمس الدین بن شیخ زکریا ملتانی سے مل چکا ہے اور وہ شیخ رکن الدین کا بیان نقل کرتا ہے کہ ہمارے جد اعلیٰ محمد بن قاسم[2] قریشی تھے اور وہ اس لشکر کے ساتھ آئے تھے جس کو حجاج والی عراق نے فتح سند کے لئے بھیجا تھا۔[3] اس بیان کو پڑھنے کے بعد چراغ نور میں لکھے ہوئے نسب نامہ کو شروع سے آخر تک پڑھ جایئے اور دیکھئے کہ اس میں محمد بن قاسم کا نام کہاں آتا ہے؟ نیز چراغ نور کا مصنف شیخ زکریا ملتانی قدس سرہ کے دادا کا نام کمال الدین علی شاہ ابی بکر بتاتا ہے اور انہیں کو اول اول ہندوستان میں آنے والا قرار دیتا ہے، حالانکہ شیخ رکن الدین کے بیان کے مطابق محمد بن قاسم پہلے پہل ہندوستان آئے ہیں۔

ختم شد

---

[1] طبقات ابن سعد

[2] اگر یہ محمد بن قاسم وہی مشہور فاتح سندھ ہیں تو شیخ کا بیان بھی غلط فہمی پر مبنی ہے، اس لئے کہ تاریخ بلاذری وغیرہ سے ثابت ہے کہ وہ قریشی نہیں تھے بلکہ ثقفی تھے، واللہ اعلم۔

[3] ابن بطوطہ: ۴/۲ مطبوعہ ازہریہ مصر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تمہید وتعارف

فرقہ غیر مقلدین ایک محدث (نیا) فرقہ ہے، جس کی عمر ابھی کچھ زیادہ نہیں ہے شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی اور شاہ محمد اسحاق صاحب محدث دہلوی کے کثیر التعداد تلامذہ و متعلقین میں سے ایک صاحب نے سب سے الگ ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنائی، اور پھر اسی ڈیڑھ اینٹ پر مزید اینٹیں بڑھتی گئیں، اس فرقہ نے چند ایک اختلافی مسائل کو شناخت اور علامت بنایا۔ اور یہی طریقہ ہر اس گروہ کا رہا ہے جو صراط مستقیم سے منحرف ہوا ہے، روافض اور خوارج سے لے کر زمانۂ حال کے تمام فرقوں اور گروہوں پر نظر ڈال لیجئے کہ کسی کے پاس "ادخلوا فی السلم کافۃ" (اسلام میں پورے طور سے داخل ہو جاؤ) کا پروگرام نہیں ملے گا، ہر ایک اپنی اپنی شناخت بنا کر اس کو بچانے کی ہر ممکن کوشش کرتا ہے، اس طرح ایک ایسا مسئلہ جو پورے مجموعۂ اسلام کے پس منظر میں زیادہ اہمیت کا حامل نہیں رہا ہے۔ حق و باطل کا امتیاز بن جاتا ہے، اس کی ایسی مثال ہے، جیسے ہاتھ میں پانچ انگلیاں ہیں قدرت نے ہر ایک کی ایک مقدار بنا دی ہے، اس مقدار میں وہ خوب صورت اور برمحل معلوم ہوتی ہے۔ لیکن ان پانچوں انگلیوں میں سے ایک انگلی اگر گز بھر کی ہو جائے تو وہ اس شخص کی شناخت بن جائے گی۔ مگر پھوہڑ اور بدصورت۔

آپ دیکھ لیجئے کسی نے صحابہ کرام میں چند مخصوص اصحاب کو چن کر انہیں بہت اونچا اٹھا دیا۔ اور دوسروں کو گرا دیا، کہیں گناہ کبیرہ کی حیثیت کو اس کے مقام سے بلند کر کے اسے کفر کے ہم پایہ بنا کر اپنی شناخت قائم کی گئی۔ تفصیل کا موقع نہیں ہے۔ ورنہ ہر فرقہ کی ایک ایک شناخت دکھائی جا سکتی ہے۔ فرقہ غیر مقلدین نے بھی چند

جزئی مسائل کو اپنی شناخت بنایا، نمازوں میں رفع یدین، آمین بالجہر، قراءۃ خلف الامام، آٹھ رکعات تراویح، ان میں سے کوئی مسئلہ ایسا نہیں جس پر حق و باطل کا مدار ہو۔ مگر اس عجیب وغریب فرقہ نے ان مسائل کو ان کے رتبہ سے اٹھا کر کہیں سے کہیں پہنچا دیا، اور اسی کو اپنی شناخت بنا لیا۔ پھر اس پر وہ شور وشرابا مچایا، اتنے رسالے نکالے، مناظرے اور مجادلے کے وہ بازار گرم کئے کہ الامان والحفیظ۔

انہیں علاماتی مسائل میں ایک اہم مسئلہ ایک مجلس کی تین طلاقوں کا ہے، علامہ ابن تیمیہ اور علامہ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہم نے پہلی مرتبہ ایسی تین طلاقوں کو ایک قرار دیا مگر ان کے علاوہ کسی عالم نے اسے تسلیم نہیں کیا، اس نومولود فرقہ کو اپنی شناخت کے لئے یہ مسئلہ پسند آیا۔ اور اس نے پوری قوت سے اس مسئلہ کو اچھالا۔ اور دلائل کے نام سے عجیب عجیب قلابازیاں کھائیں۔

یہ مسئلہ اسی طرح اچھالا جاتا رہا، اور جواب دینے والے اس کا جواب دیتے رہے لیکن اس مسئلہ پر مفصل اور مدلل رسالہ لکھنے کی سعادت سب سے پہلے محدث جلیل حضرت مولانا حبیب الرحمٰن الاعظمی علیہ الرحمہ کو حاصل ہوئی، آپ نے اپنے تبحر علمی، وسعت مطالعہ اور ژرف نگاہی سے اس مسئلہ کے ہر پہلو کو نہایت قوی اور متین دلائل سے واضح کیا۔ اور احادیث و آثار کا ایک بہترین ذخیرہ جمع کر دیا۔ اور غیر مقلدین کے وساوس وشبہات کا مسکت بلکہ شافی جواب دیا۔

چنانچہ اس کی شہادت حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی ندوی مدظلہ، نے بھی دی ہے وہ تاریخ دعوت وعزیمت (حصہ دوم صفحہ ۱۰۴) کے حاشیہ پر تحریر فرماتے ہیں:

> ”ان حدیثوں کے متن واسناد میں فریق ثانی نے کلام کیا ہے، اور فریق اول نے محدثانہ طریق پر اس کا جواب دیا ہے، اردو خواں حضرات کے لئے آسانی ہوگی کہ اس مسئلہ پر مولانا حبیب الرحمٰن صاحب اعظمی کا رسالہ ”الاعلام المرفوعة فی حکم الطلقات المجموعة“

ملاحظہ فرمائیں جو اس موضوع پر سلجھا ہوا اور پر مغز رسالہ ہے۔[1]

اس رسالہ کے بعد بہت سے علماء نے اس موضوع پر لکھا، اور خوب لکھا۔ اور تقریباً سب نے اپنی علمی و تصنیفی سفر انہیں راہوں اور خطوط پر کیا، جسے محدث کبیر واضح کر گئے تھے۔ یہ رسالہ دو مرتبہ شائع ہوا، اب عرصہ سے نایاب تھا، ادھر دو ایک برس سے غیر مقلدین اس مسئلہ کو پھر نہایت زور وشور سے اچھال رہے ہیں یہاں تک کہ اس خالص علمی و فقہی مسئلے کو اخباری دنیا میں لے گئے۔ ریڈیو اور ٹیلویژن کے بوچڑ خانوں میں لے گئے اور وہ لوگ جو دشمنی اسلام پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں ان کے ہاتھوں میں یہ مسئلہ تھما دیا پھر جو نہ ہونا تھا وہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

لوگوں نے اس موقع پر یہ ضرورت شدت سے محسوس کی کہ حضرت کا رسالہ پھر سے شائع کر کے عام کیا جائے تا کہ جو گرد و غبار غلط جگہوں سے اڑایا جا رہا ہے۔ اسے چھانٹا جا سکے چنانچہ یہ رسالہ حضرات صحابہ کرام و تابعین عظام کے فتاویٰ کے اضافہ کے ساتھ شائع کیا جا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے نافع بنائے اور حضرت کی تربت کو ٹھنڈا رکھے۔



[1] تاریخ دعوت و عزیمت حصہ دوم ص ۱۰۴، ۱۰۵ مطبوعہ معارف اعظم گڑھ طبع اول ۱۹۵۷



الحمد للّٰه رب العالمين والصلوة والسلام على سيد الانبياء والمرسلين سيدنا محمد المصطفىٰ النبى الامين وعلى اله وصحبه اجمعين. اما بعد!

چند دنوں کا واقعہ ہے کہ بنارس میں ایک حنفی المذہب نے اپنی بی بی کو تین طلاقیں دے دیں، احناف سے اس نے مسئلہ پوچھا تو معلوم ہوا کہ وہ اپنی بی بی سے رجعت نہیں کرسکتا لیکن اسی محلے میں ایک اہل حدیث صاحب بھی رہتے ہیں انہوں نے اس کو بتایا کہ قرآن وحدیث کی رو سے رجعت جائز ہے چنانچہ اس نے رجعت کرلی۔

احناف نے جب ان اہل حدیث صاحب سے گفتگو کی تو ان سے کچھ جواب نہ بن پڑا اور کہا کہ ہمارے علماء ایسا ہی کہتے ہیں اس کے بعد انہوں نے بنارس ہی کے ایک اہل حدیث مولوی صاحب سے ایک فتویٰ لکھوا کر احناف کو دکھایا احناف نے اس فتوے کو میرے پاس بھیج کر نفس مسئلہ اور اس فتوے کی حقیقت حال دریافت کی۔ احباب بنارس کے اس استدعا پر یہ رسالہ لکھا گیا ہے اور اس میں نفس مسئلہ کی ضروری تحقیق کے علاوہ اہل حدیث مولوی صاحب کی تقریباً ہر بات کا جواب اور دیگر مخالفین کی بھی قابل اعتنا باتوں کا جواب دیا گیا ہے...... اسی مختصر تمہید کے بعد اب اصل مقصود کی طرف آپ کو متوجہ کرتا ہوں۔ "واللّٰه الموفق للصواب"



# باب اول

ایک مجلس کی تین طلاقیں چاہے بیک لفظ[۱] دی جائیں یا بالفاظ متعددہ[۲] واقع ہوجاتی ہیں اور تین طلاقوں کے بعد چاہے وہ جس طرح دی گئی ہوں رجعت کرنا شرعاً ممکن نہیں ہے۔ شریعت کا یہ وہ مسئلہ ہے جس پر اہل سنت والجماعت کے ہر چہار امام ابوحنیفہ، مالک، شافعی اور احمد رحمۃ اللہ علیہم کا اتفاق ہے اور نہ صرف یہی بلکہ دیگر اکابر ائمہ فقہ وحدیث مثلاً امام اوزاعی (امام شام) امام نخعی امام ثوری، امام اسحٰق امام ابوثور امام بخاری کا بھی یہی قول ہے بلکہ جمہور صحابہ وتابعین و جمہور ائمہ وخلف اسی کے قائل ہیں چنانچہ امام نووی شرح مسلم (جلد ا صفحہ ۴۷۸) میں لکھتے ہیں۔ "وقد اختلف العلماء فی من قال لامراته انت طالق ثلاثا فقال الشافعی و مالك و ابو حنیفه وا حمد و جماهیر العلماء من السلف والخلف یقع الثلث[۳]" ۔ اور شیخ امام ابن الہمام فتح القدیر (جلد۳ صفحہ ۲۵) میں فرماتے ہیں "وذهب جمهور من الصحابة والتابعین ومن بعد هم من ائمة المسلمین الی انه یقع الثلاث[۴]" اور علامہ عینی شرح بخاری (جلد۲۰ صفحہ۲۳۳) میں لکھتے ہیں "ومذهب جماهیر العلماء من التابعین ومن بعدهم منهم الاوزاعی والنخعی والثوری وابوحنیفه واصحابه

---

۱؎ مثلاً یوں کہے کہ میں نے تجھ کو تین طلاقیں دیں

۲؎ مثلاً یوں کہے کہ میں نے تجھ کو طلاق دی۔ میں نے تجھ کو طلاق دی۔ میں نے تجھ کو طلاق دی ۱۲ منہ

۳؎ جو اپنی عورت سے کہے کہ تجھ کو تین طلاقیں ہیں تو اس بارے میں اماموں کا اختلاف ہے۔ امام شافعی، امام مالک امام ابوحنیفہ امام احمد اور اگلے پچھلے جوق در جوق علماء کہتے ہیں کہ تین طلاقیں واقع ہوں گی

۴؎ جمہور صحابہ وتابعین اور ان کے بعد کے ائمہ اسلام اس طرف گئے ہیں کہ تینوں واقع ہوجائیں گی

ومالك والشافعی واصحابه واحمد واصحابه واسحق وابو ثور وابو عبيد وآخرون كثيرون على ان من طلق امراته ثلثا وقعن ولكنه ياثم[1]" اور علامہ ابن رشید بدایۃ المجتہد (جلد۲ صفحہ۵۷) میں لکھتے ہیں "جمهور فقهاء الامصار علی ان الطلاق بلفظ الثلاث حكمه حكم الطلقة الثالثة[2]" اور حافظ ابن القیم زاد المعاد میں فرماتے ہیں: "واما المسألة الثانية وهی وقوع الثلث بكلمة واحدة فاختلف الناس فيها على اربعة مذاهب احد ها انه يقع وهذا قول الائمة الاربعة وجمهور التابعين وكثير من الصحابة" [3]

اس قسم کے اقوال و عبارات کا اگر استقصاء کیا جائے تو بہت تطویل ہوگی اس لئے اتنے ہی پر اکتفاء کرتا ہوں اور اب مسئلہ کے دلائل پیش کرتا ہوں۔

**حدیث اول:** صحیح بخاری و مسلم میں حضرت عائشہ صدیقہ سے مروی ہے "ان رجلا طلق امراته ثلاثا فتزوجت فطلق فسئل النبی صلی اللّٰه عليه وسلم اتحل للاول قال لا حتى يذوق عسيلتها كما ذاق الاول[4]" یعنی ایک شخص نے اپنی بی بی کو تین طلاقیں دے دیں۔ اس نے دوسرے سے نکاح کرلیا۔ دوسرے شوہر نے قبل خلوت کے طلاق دے دی۔ آنحضرت ﷺ سے پوچھا گیا کہ

---

[1] تابعین اور تابعین کے بعد جمہور علماء مثلاً اوزاعی، نخعی، ثوری، ابوحنیفہ اور ان کے صحاب شافعی اور ان کے اصحاب اور احمد اور ان کے اصحاب نیز اسحاق، ابوثور، ابوعبید اور دوسرے بہت سے لوگوں کا مذہب یہ ہے کہ جو اپنی بی بی کو تین طلاقیں دے گا تو وہ واقع ہوجائیں گی لیکن وہ گناہ گار ہوگا۔

[2] تمام بلاد اسلامیہ کے جمہور فقہاء اس پر ہیں کہ تین کے لفظ سے طلاق دینے کا وہی حکم ہے جو تیسری طلاق کا ہے

[3] رہا دوسرا مسئلہ اور وہ یکجائی تین طلاق سے تین واقع ہونے کا مسئلہ ہے تو لوگ اس میں چار طرف گئے ہیں ایک مذہب یہ ہے کہ تین واقع ہوجائیں گی اور یہ قول چاروں اماموں کا اور جمہور تابعین کا اور بہت سے صحابہ کا ہے۔ (زاد المعاد ص ١٦٤ برحاشيه زرقانی: ج۷

[4] بخاری: ۷۹۱/۲ و مسلم: ٤٦٣/١

اب پہلے کے لئے حلال ہوگی یا نہیں، فرمایا نہیں تاوقتیکہ دوسرا شوہر پہلے کی طرح لطف اندوز صحبت نہ ہو پہلے کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔

کوئی یہ نہ کہے کہ تین طلاقوں میں ایک احتمال یہ بھی ہے کہ تینوں تین طہر میں دی گئی ہوں گی اس لئے کہ یہ احتمال خلاف ظاہر ہے علامہ عینی نے عمدۃ القاری اور حافظ ابن حجر نے فتح الباری (جلد۹ صفحہ ۴۶۹) میں لکھا ہے "فالتمسك بظاهر قوله طلقها ثلاثا فانه ظاهر فی کونها مجموعة یعنی طلقها ثلاثا" تینوں طلاقوں کے بیک وقت ہونے میں ظاہر ہے لہٰذا ظاہر کو چھوڑ کر بلا وجہ اور بلا قرینہ غیر ظاہر کو اختیار نہیں کیا جاسکتا اور لطف یہ ہے کہ امام بخاری نے بھی "طلقها ثلاثا" سے ہر سہ طلاق کا بیک لفظ یا بیک مجلس ہونا ہی سمجھا ہے اس لئے کہ وہ حدیث مذکورہ بالا کو "باب من اجاز الطلاق الثلاث" کے ماتحت لائے ہیں یعنی وقوع[1] ثلاث مجموع کی دلیل اس حدیث کو قرار دیا ہے، اسی طرح یہ شبہ بھی نہ کرنا چاہئے، کہ حدیث مذکور میں رفاعہ قرظی کا واقعہ مذکور ہے اس لئے کہ یہ محض بے دلیل بات ہے اور واقعے یقیناً متعدد ہیں جیسا کہ حافظ ابن حجر نے خود فتح الباری میں اس پر متنبہ فرمایا ہے تو خواہ مخواہ رفاعہ کے قصے پر حمل کرنا تحکم ہے۔

**حدیث دوم:** ابن ابی شیبہ بیہقی اور دار قطنی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے طلاق کے مشہور قصہ میں روایت کیا ہے "فقلت (القائل ابن عمر رضی الله تعالٰی عنه) یا رسول الله ارایت لو انی طلقتها ثلاثا کان یحل لی ان اراجعها قال لا کانت تبین منك وتکون معصیة" یعنی ابن عمر نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! فرمائیے، اگر میں نے تین طلاقیں دی ہوتیں تو میرے لئے رجعت کرنا حلال ہوتا یا نہیں؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں، وہ تم سے بائنہ ہو جاتی اور ایسا کرنا گناہ ہوتا، سنن دار قطنی میں اس کی اسناد یوں ہے "حدثنا علی بن

[1] یکجائی تین طلاقوں کے واقع ہونے کی

محمد بن عبید الحافظ نامحمد بن شاذان الجوهری نامعلی بن منصورنا شعیب بن رزیق ان عطاء الخراسانی حدثهم عن الحسن قال حدثنا عبدالله بن عمر رضی الله تعالٰی عنه‘‘ اس حدیث میں شعیب بن رزیق ایک راوی ہیں ان کو حافظ ابن القیم نے ضعیف کہا ہے اور انہیں کی وجہ سے اس حدیث کی تضعیف کی ہے لیکن انصاف یہ ہے کہ حافظ ابن القیم کا شعیب کو ضعیف قرار دینا بالکل بے جا ہے اس لئے کہ ائمہ جرح وتعدیل میں سے کسی نے ان کی تضعیف نہیں کہ ہاں ابوالفتح ازدی نے بے شک ان کو لین کہا ہے مگر یہ بہت نرم اور کمزور جرح ہے علاوہ بریں ابوالفتح کی جرحیں بالکل ناقابل اعتبار ہیں اولاً اس لئے کہ وہ خود ضعیف وصاحب مناکیر وغیر مرضی ہیں۔ ثانیاً وہ بے سند و بے وجہ جرح کیا کرتے ہیں جیسا کہ حافظ ذہبی نے میزان الاعتدال (جلد۱ صفحہ۴) اور (جلد۳ صفحہ۴۶) میں اور حافظ ابن حجر نے تہذیب التہذیب جلد اول ترجمہ احمد بن شبیب میں لکھا ہے۔

باقی بعض لوگ ابن حزم کی جرح کا ذکر کرتے ہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ ابن حزم ائمہ جرح وتعدیل میں سے نہیں ہیں اس کے علاوہ ان کی زبان درازی کی بڑے بڑے محدثین نے شکایت کی ہے اور ان کی جرحوں کو ناقابل التفات قرار دیا ہے اس لئے کہ ان کی زبان سے ترمذی اور ابوالقاسم بغوی اور بڑے بڑے ائمہ بھی نہیں بچ سکے ہیں چنانچہ حافظ ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ (جلد۳ صفحہ۳۲۸) میں اور علامہ سخاوی نے فتح المغیث میں اور مولانا عبدالحئی نے الرفع والتکمیل (صفحہ۱۹) میں اس کی تصریح کی ہے اور اس پر مزید یہ کہ ازدی وابن حزم دونوں کی جرحیں مبہم ہیں۔ اور جرح مبہم اصول حدیث کے رو سے ساقط الاعتبار ہوتی ہے۔

اس تقریر سے واضح ہو گیا کہ شعیب ضعیف نہیں بلکہ وہ لاباس بہ ہیں جیسا کہ

دحیم نے کہا، بلکہ وہ ثقہ ہیں جیسا کہ دار قطنی نے فرمایا۔[1]

اس سند کے دوسرے راوی جن میں بعض لوگوں نے کلام کیا ہے۔ عطاء خراسانی ہیں کہا جاتا ہے کہ بخاری و بیہقی و شعبہ و ابن حبان و عقیلی اور سعید بن المسیب نے ان میں کلام کیا ہے لیکن یہ محض بے تحقیق بات ہے میں ان میں سے ہر ایک کا کلام نقل کر کے حقیقت حال کو ظاہر کر دینا چاہتا ہوں۔

امام بخاری نے فرمایا ہے کہ میں نے مالک کا کوئی استاد ایسا نہیں پایا جو متروک ہونے کا مستحق ہو سوائے عطاء خراسانی کے اس کلام کو امام ترمذی نے کتاب العلل میں نقل کیا ہے اور خود اپنے استاذ امام بخاری کی تردید کر دی ہے "**عطاء ثقة روى عنه مالك و معمر ولم اسمع احداً من المتقدمين تكلم فيه**" یعنی عطاء ثقہ معتبر ہیں ان سے مالک و معمر نے حدیث سنی ہے اور میں نے سنا ہی نہیں کہ بخاری سے پہلے کے حفاظ و نقاد میں سے کسی نے عطاء کے بارے میں کلام کیا ہو۔ حافظ ذہبی ء نے میزان میں بخاری کا کلام اور ترمذی کا جواب دونوں نقل کیا ہے۔

بیہقی نے عطاء کی نسبت کہا ہے "**ليس بالقوى وتكلم فيه اهل الحديث**" یعنی وہ قوی نہیں ہیں اور محدثین نے ان میں کلام کیا ہے یہ دونوں جرحیں مبہم ہیں اور میں بتا چکا ہوں کہ جرح مبہم مقبول نہیں ہوتی، مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری ابکار المنن (صفحہ ۴۷) میں لکھتے ہیں "**ليس بالقوى ايضا غير قادح فانه مجمل يعنى ليس بالقوى**" راوی کے حق میں کچھ مضر نہیں ہے اس لئے کہ یہ مبہم جرح ہے۔

شعبہ نے عطاء کی نسبت کہا ہے "**كان نسياً.**" (بھولنے والے تھے) یہ جرح بھی مضر نہیں ہے بھول سے کون خالی ہے اور یہی وجہ ہے کہ شعبہ نے عطاء سے روایت بھی کی ہے۔ معلوم ہوا کہ خود ان کے نزدیک بھی ان کی جرح مضر نہیں ہے اور

---

[1] میزان ذہبی

نہ وہ اتنا بھولتے تھے کہ ان کی حدیثوں کو نا قابل اعتبار قرار دے دیا جائے۔

ابن حبان نے ان میں جو کلام کیا ہے حافظ ذہبی نے میزان میں اس کو نقل کر کے یوں فرمایا ہے "فهذا القول من ابن احبان فيه نظر"[1] یعنی ابن حبان کے اس کلام میں نظر و اعتراض ہے۔ علاوہ بریں ابن حبان کی سختی حد اعتدال سے بڑھی ہوئی ہے اس لئے ان کی جرحیں محدثین کے نزدیک معتبر نہیں ہیں دیکھو الرفع والتکمیل (صفحہ ۱۸، ۱۹) اور القول المسدد اور میزان (جلد ۱ صفحہ ۱۲۷)، (جلد ۲ صفحہ ۸۵) اور (جلد ۳ صفحہ ۲۲۱) عقیلی نے عطاء کو ضعفاء میں صرف سعید بن المسیب کی حکایت کی وجہ سے شمار کیا ہے وہ حکایت آگے آئے گی اور وہیں معلوم ہو جائے گا کہ اس حکایت کی وجہ سے عطاء کی تضعیف جائز نہیں ہوسکتی اس کے علاوہ عقیلی سے اس باب میں سند پکڑنا غلط ہے اس لئے کہ محدثین ان کی تضعیف کا اعتبار نہیں کرتے۔ ان کا تو یہ حال ہے کہ انہوں نے امام بخاری کے جلیل القدر استاد علی بن المدینی کو کتاب الضعفاء میں ذکر کر دیا، حافظ ذہبی اس پر نہایت برہم ہوئے اور میزان میں عقیلی کا یوں رد کیا "فمالك عقل يا عقيلى اتدرى فيمن تكلم وانما تبعناك فى ذكر فى هذا النمط لنذب عنهم ولنزيف ما قيل فيهم كانك لا تدرى ان كل واحد من هولاء اوثق منك بطبقات بل واوثق من ثقات كثيرين لم تورد هم فى كتابك فهذا مما لا يرتاب فيه محدث وانما اشتهى ان تعرفنى من هو الثقة الثبت الذى ما غلط ولا انفرد بما لا يتابع"[2] یعنی اے عقیلی تم کو عقل نہیں تم کچھ سمجھتے بھی ہو کہ کس شخص کے بارے میں کلام کر رہے ہو اور ہم جو تمہارے اتباع میں ان کا ذکر کر رہے ہیں تو صرف اس لئے کہ ان کی طرف سے جواب دیں اور ان میں جو کلام ہوا ہے اس کو کمزور ثابت کریں گویا تم کو معلوم ہی نہیں کہ ان میں سے ہر ایک تم سے بدرجہا زیادہ ثقہ ہے بلکہ

---

[1] میزان: ۲/۱۹۹ [2] میزان الاعتدال: ۲/۲۲۱

بہت سے ان ثقات سے بھی زیادہ ثقہ ہے جن کو تم نے اپنی کتاب میں ذکر نہیں کیا ہے یہ ایسی بات ہے جس میں کسی محدث کو شک نہیں ہوسکتا میں تو تم سے صرف اس کی خواہش رکھتا ہوں کہ ذرا تم مجھے کوئی ایسا ثقہ پہنچوا دو جس نے کبھی غلطی نہ کی ہو یا کسی چیز کے روایت کرنے میں منفرد ہوتا ہے اور کوئی دوسرا اس کی تائید نہیں کرتا پس اس کی وجہ سے اگر تضعیف کردی جائے تو دنیا میں کوئی ثقہ نہ بچے گا۔

سعید بن المسیب کی حکایت یہ ہے، کسی نے سعید سے کہا کہ عطاء کہتے ہیں کہ مجھ سے سعید بن المسیب نے فلاں حدیث یوں بیان کی سعید نے کہا کذب عطاء یعنی عطاء نے غلط کہا میں نے ان سے یوں نہیں بلکہ یوں بیان کیا ہے آپ خود غور کیجئے کہ اس حکایت کی بنا پر عطاء کی تضعیف کیونکر جائز ہوسکتی ہے ابھی ابھی حافظ ذہبی کی زبانی آپ سن چکے ہیں کہ کوئی ثقہ راوی ایسا نہیں ہے جس سے غلطی نہ ہوجاتی ہو ہاں یہ بات سمجھنے کی ہے کہ سعید بن مسیّب کے قول ''کذب عطاء'' میں کذب بمعنی نسی یا غلط ہے اس لئے کہ اہل مدینہ میں یہ محاورہ بہت شائع وذائع تھا[1] نیز سعید بن مسیّب جیسے جلیل القدر تابعی اور امام فقہ و حدیث سے نہایت مستبعد ہے کہ غلطی و نسیان کا احتمال ہوتے ہوئے کسی عالم کو جھوٹا کہہ دیں۔

اس تفصیل سے روز روشن کی طرح واضح ہوگیا کہ عطاء کے بارے میں کوئی جرح ایسی نہیں ہے جو ان کو ثقاہت وعدالت میں قادح ہو اور یہی وجہ ہے کہ اکابر حدیث و ماہرین رجال و ائمہ مسلمین نے ان سے روایت کی ہے بلکہ ان کے شاگردوں میں ایسے حضرات بھی ہیں جس کا کسی سے روایت کرلینا اس کی ثقاہت کی کافی سند ہے جیسے شعبہ، و مالک اور ان کے علاوہ امام ابوحنیفہ، معمر، سفیان ثوری امام اوزاعی نے بھی ان سے روایت کی ہے اور ماہرین رجال میں سے وہ لوگ جن کی شرطیں بہت سخت ہیں ان لوگوں نے عطاء کی توثیق کی ہے مثلاً امام نسائی نے ان کو

---

[1] مقدمہ فتح الباری ۱۲ منہ

"لا باس به" کہا ہے اور ابوحاتم نے "ثقة محتج به" (یعنی معتبر اور ان سے حجت پکڑنا جائز) کہا ہے۔ ان حضرات کے علاوہ امام احمد اور ابن معین اور عجلی نے کہا ہے ثقة اور یعقوب بن شیبہ نے کہا ہے "ثقة معروف بالفتویٰ والجهاد" (معتبر ہیں فتویٰ اور جہاد میں مشہور ہیں) اور دارقطنی نے کہا "ثقة فی نفسه الا انه لم يدرك ابن عباس" (بجائے خود ثقہ ہیں مگر انہوں نے ابن عباس کو نہیں پایا۔) اور ترمذی نے کہا "عطاء ثقة روى عنه مالك و معمر ولم اسمع احدا من المتقدمين تكلم فيه" اور ترمذی نے ان کی بعض احادیث کو حسن صحیح کہا ہے۔ اور حافظ ابن حجر نے بھی القول المسدد (صفحہ ۴۵) میں عطاء کی ایک روایت کو قوی کہا ہے۔ بخاری کے سوا جملہ اصحاب صحاح نے ان کی روایتیں لی ہیں اور امام مسلم نے تو احتجاج بھی کیا ہے، اور ابوداؤد نے ان کی روایت کے مقابلے میں ابوالزبیر کی ایک روایت کو مرجوح و شاذ قرار دیا ہے۔ حاصل کلام یہ ہے کہ حدیث مذکور کی اسناد قوی ہے اور اس حدیث سے احتجاج صحیح ہے اور بعض لوگوں نے اس کی اسناد میں جو کلام کیا ہے نہایت لغو اور اصول محدثین سے ناواقفیت پر مبنی ہے۔

**حدیث سوم:** امام شافعی، ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ و ابن حبان و حاکم و دارقطنی وغیرہ نے حضرت رکانہ سے روایت کیا ہے "انه طلق امرأته البتة فاتى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ما اردت قال واحدة قال آلله قال آلله قال هو على ما اردت" یعنی حضرت رکانہ نے اپنی بی بی کو لفظ بتہ کے ساتھ طلاق دی اس کے بعد آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے حضور نے پوچھا کہ اس لفظ سے تم نے کیا ارادہ کیا ہے انہوں نے کہا ایک طلاق کا آپ نے کہا بخدا؟ انہوں نے کہا بخدا! آپ نے فرمایا کہ جو تم نے ارادہ کیا وہی ہے، اس حدیث کے دوسرے طریق میں ہے کہ آپ نے ان سے تین بار قسم لی، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ایک مجلس کی تین طلاقیں بھی واقع ہو جاتی ہیں ورنہ رکانہ سے بار بار قسم دے کر

یہ پوچھنے کی کیا ضرورت تھی کہ ''اللہ ما اردت الا واحدۃ'' خدا کی قسم کھا کر کہو کہ ایک کے سوا اور کچھ ارادہ نہیں کیا ہے یہ سوال تو جب ہی درست ہوسکتا ہے جب ایک کا ارادہ کرنے سے ایک اور تین کا ارادہ کرنے سے تین واقع ہوں اور اگر دونوں صورتوں میں ایک ہی طلاق واقع ہوتی ہو تو ایک اور تین میں سے ایک کی تعیین کرنا بے معنی بات ہوگی ''وحاشاجنابہ صلی اللہ علیہ وسلم عن ذالک'' ابو داؤد نے اس حدیث کو ذکر کر کے فرمایا ''ھذا اصح من حدیث ابن جریج'' (یعنی یہ حدیث ابن جریج کی حدیث سے اصح ہے) اور دار قطنی نے اس کو ذکر کر کے لکھا ہے ''قال ابو داؤد ھذا حدیث صحیح'' (یعنی ابوداؤد نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے) اور ابن ماجہ نے (صفحہ۱۴۹) میں اس کو ذکر کر کے لکھا ہے ''سمعت ابا الحسن علی بن محمد الطنافسی یقول ما اشرف ھذا الحدیث'' (یعنی میں نے اپنے استاذ طنافسی کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ یہ حدیث کتنی شریف و بہتر ہے) اور حافظ ابن حجر نے تلخیص (صفحہ۳۱۹) میں لکھا ہے: ''صححہ ابو داؤد و ابن حبان والحاکم'' (یعنی اس حدیث کو ابو داؤد اور ابن حبان اور حاکم نے صحیح کہا ہے) ابو داؤد ابن ماجہ و دار قطنی میں اس حدیث کی مشترک اسناد یوں ہے ''جریر بن حازم عن الزبیر بن سعید عن عبداللہ بن علی بن یزید بن رکانۃ عن ابیہ عن جدہ'' جریر بن حازم سے اصحاب صحاح ستہ نے حجت پکڑی ہے۔[1] زبیر بن سعید کی ابن معین نے توثیق کی ہے، ہاں نسائی نے ان کی تضعیف کی ہے مگر اولاً تو ان کی جرح مبہم ہے۔ دوسرے وہ متعنت (متشدد) ہیں لہٰذا ان کی تضعیف نامعتبر ہے۔

عبداللہ بن علی بن یزید کی ابن حبان نے توثیق کی ہے (خلاصہ) پس معلوم ہوا کہ یہ اسناد صحیح وقابل احتجاج ہے۔ اس حدیث کی دوسری اسناد یوں ہے ''الشافعی

[1] مقدمہ فتح الباری

حدثنا عمی محمد بن علی بن شافع عن عبداللّٰہ بن علی بن السائب عن نافع بن عجیر بن عبدیزید ان رکانۃ بن عبد یزید طلق الخ[1]" امام شافعی کی ثقاہت وعدالت میں کلام ہی نہیں اور محمد بن علی بن شافع اور عبداللہ بن علی بن السائب کی امام شافعی نے توثیق کی ہے[2] اور نافع بن عجیر کو بغوی وغیرہ نے صحابہ میں شمار کیا ہے اور ابن حبان نے ثقات تابعین میں ذکر کیا ہے پس یہ اسناد بھی بے تامل صحیح وحجت ہے۔ حضرت رکانہ کے واقعہ طلاق سے متعلق ایک دوسری روایت جو مسند احمد میں ہے اس کی سند ضعیف ومجروح اور روایت مرجوح ہے اس کی تفصیل باب دوم میں ملاحظہ ہو۔

**حدیث چہارم:** دار قطنی نے بروایت عائشہ صدیقہ مرفوعاً ذکر کیا ہے "قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اذا طلق الرجل امراتہ ثلاثا فلا تحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ ویذوق کل واحد منھما عسیلۃ الآخر[3]" یعنی جب کوئی شخص اپنی بی بی کو تین طلاقیں دے دے تو جب تک وہ عورت کسی دوسرے سے نکاح کر کے ہم صحبت نہ ہو لے پہلے شوہر کے لئے حلال نہیں ہوسکتی اس حدیث کی اسناد یوں ہے "حدثنا احمد بن علی بن العلاء حدثنا ابو عبیدۃ بن ابی السفرنا ابو اسامۃ عن زائدۃ بن قدامۃ عن علی بن زید عن ام محمد عن عائشہ" بعض لوگوں نے علی بن زید میں کلام کیا ہے مگر وہ مسلم وسنن اربعہ کے رجال میں سے ہیں اور ترمذی نے ان کو صدوق (بہت راست گو) کہا ہے اور ان کی حدیث کی ایک جگہ تصحیح اور دوسری جگہ تحسین کی ہے۔ حافظ ذہبی نے ان کو حفاظ حدیث میں شمار کیا ہے اور دار قطنی نے کہا ہے کہ وہ متروک نہیں ہیں ہاں کچھ نرمی ان میں ہے۔ بہر حال ان کی حدیث اگر صحیح نہیں تو حسن ضرور ہے اور حدیث حسن بھی حجت ہوسکتی ہے۔

---

[1] دار قطنی: ص ۴۳۸، ابو داؤد [2] خلاصہ [3] ص ۴۳۸

**حدیث پنجم:** دار قطنی نے روایت کیا ہے کہ حضرت حسن بن علی نے اپنی بی بی عائشہ خثعمیہ کو اس لفظ سے طلاق دی۔ ”اذھبی فانت طالق ثلاثا“ یعنی تو چلی جا تجھ کو تین طلاق ہے۔ عائشہ چلی گئیں بعد میں حضرت حسن کو معلوم ہوا کہ عائشہ کو جدائی کا بڑا رنج ہے تو رو دیئے اور فرمایا ”لو لا انی سمعت او حدثنی ابی انه سمع جدی یقول ایما رجل طلق امراته ثلثا مبهمة او ثلاثا عند الاقراء لم تحل حتی تنکح زوجا غیره لراجعتها[1]“ یعنی اگر میں نے اپنے جد امجد حضور ﷺ سے نہ سنا ہوتا یا یوں فرمایا کہ اگر میں نے اپنے والد سے اور انہوں نے میرے جد امجد آنحضرت ﷺ سے نہ سنا ہوتا کہ جو شخص اپنی بی بی کو تین مبہم (یعنی بیک لفظ) طلاق دے دے یا تین طہروں میں تین طلاقیں دے تو جب تک وہ عورت دوسرے سے نکاح نہ کرے پہلے کے لئے حلال نہیں ہو سکتی تو میں عائشہ سے رجعت کر لیتا۔

اس حدیث کی اسناد کے دو راویوں پر بعض حضرات نے کلام کیا ہے۔ ایک سلمۃ بن الفضل دوسرے عمرو بن ابی قیس پر لیکن انصاف یہ ہے کہ ان دونوں راویوں پر کوئی ایسی جرح نہیں کی گئی ہے جس کی وجہ سے ان کو متروک قرار دیا جائے چنانچہ سلمۃ بن الفضل کی جہاں بعض لوگوں نے تضعیف کی ہے دوسرے لوگوں نے توثیق بھی کی ہے۔ مثلاً ابن معین نے کہا ہے کہ میں نے خود ان سے حدیثیں لکھی ہیں اور ان سے روایت کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں ہے، ابو حاتم نے کہا ہے ”محله الصدق“ ابن سعد نے کہا ہے ”کان ثقة صدوقا“ اور جرحوں کا یہ حال ہے کہ بعض مبہم ہیں اور کوئی متشدد شخص کی جرح ہے اور کوئی کسی دوسری وجہ سے غیر مضر ہے۔ اور ان سے زیادہ خفیف عمرو بن ابی قیس پر کلام ہے چنانچہ حافظ ابن حجر وغیرہ نے ان کی نسبت لکھا ہے ”صدوق له اوهام“ یعنی راست گو ہیں کچھ وہم بھی ان

---

[1] ص ۴۳۷

کو ہوتا ہے اور مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری نے ابکار المنن میں تصریح کی ہے کہ ''صدوق'' کے بعد ''له اوهام'' کہنے سے راوی کا ضعیف ہونا لازم نہیں آتا اور ابو داؤد نے ان کی نسبت ''لا باس به'' کہا ہے اور ابن حبان نے ان کی توثیق کی ہے غایۃ مافی الباب یہ کہ یہ حدیث بھی حسن سے کم نہیں ہے لہٰذا یہ بھی حجت ہوسکتی ہے خصوصاً جب کہ سنن دار قطنی میں یہ حدیث ایک دوسری اسناد سے بھی مروی ہے جس سے اس کی تائید و متابعت حاصل ہوتی ہے۔

**حدیث ششم**: دار قطنی میں حضرت معاذ بن جبل سے مروی ہے ''قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من طلق فی بدعة واحدة او ثنتين او ثلاثا الزمناه بدعته'' یعنی جو شخص بدعی طریقے پر طلاق دے گا چاہے ایک طلاق (مثلاً بحالت حیض) دے یا دو یا تین طلاق بیک لفظ دے تو ہم اس کی بدعت اس کے ساتھ لازم کردیں گے یعنی ان سب صورتوں میں طلاق واقع ہو جائے گی۔

اس حدیث کی اسناد میں اسمٰعیل بن امیہ واقع ہوئے ہیں یہ اسمٰعیل بن امیہ دارع بصری ہیں اور ان کو ابن حبان نے ثقات میں ذکر کیا ہے بعض حضرات نے ان کو اسمٰعیل بن ابی امیہ قرشی یا کوفی سمجھ کر کلام کردیا ہے لیکن یہ صحیح نہیں ہے۔ بہر حال یہ حدیث بھی قابل احتجاج ہے اور اس کی موید ایک دوسری حدیث ہے جو سنن دار قطنی میں بروایت علی رضی اللہ عنہ مروی ہے اس کی اسناد ضعیف ہے لیکن مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری نے القول السدید میں لکھا ہے کہ جو حدیث کسی دوسری حدیث کی تائید کے لئے پیش کی جائے وہ اگر ضعیف بھی ہو تو کچھ حرج نہیں۔

**حدیث ہفتم**: دار قطنی و مصنف عبدالرزاق وغیرہ میں مذکور ہے کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو ہزار طلاقیں دے ڈالیں اس کے لڑکوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر واقعہ بیان کیا اور پوچھا کہ اب کوئی مخلص ہے یا نہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارا باپ اللہ سے ڈرتا ہوتا تو اللہ اس کے لئے کوئی مخلص نکالتا (جاؤ) اس

کی بی بی تین طلاقوں سے بائن ہوگئی اور نوسوستانوے طلاقوں کا گناہ تمہارے باپ کی گردن پر رہا۔

اس حدیث کی ایک اسناد یوں ہے ”محمد بن عيينة عن عبيدالله الوصافي وصدقة ابن ابی عمر ان عن ابراهيم بن عبيدالله بن عبادة بن الصامت عن ابيه عن جده“ اس سند پر یہ کلام ہے کہ عبیداللہ و صافی مجروح ہیں اس کا جواب یہ ہے کہ اولاً تو ان کی بعض حدیثوں کی ترمذی نے تحسین کی ہے دوسرے وہ اس روایت میں منفرد نہیں ہیں بلکہ صدقہ بن ابی عمران نے ان کی متابعت وتائید کی ہے اور صدقہ ثقہ ومعتبر راوی ہیں اس سند پر ایک کلام یہ بھی ہے کہ ابراہیم اور ان کے باپ مجہول ہیں اس کا جواب یہ ہے کہ ابراہیم کو مجہول کہنا اصول حدیث سے ناواقفیت کی دلیل ہے، اصول یہ ہے کہ جس شخص سے دوشخصوں نے روایت کی ہو وہ مجہول نہیں رہتا۔ اور ابراہیم سے وصافی اور صدقہ دوشخصوں نے روایت کی ہے لہٰذا وہ مجہول نہیں ہے ہاں عبیداللہ بن عبادہ سے صرف ان کے بیٹے روایت کرتے ہیں لیکن اولاً تو صحابہ کی اولاد میں دروغ بیانی رائج نہ تھی۔[1] ثانیاً عبیداللہ کی تائید ومتابعت داؤد نے کی ہے جیسا کہ حدیث کی دوسری سند سے معلوم ہوگا اس لئے اصطلاحی طور پر عبیداللہ بن عبادہ کا مجہول ہونا مضر نہیں۔

دوسری اسناد اس حدیث کی یوں ہے ”عبيدالله بن الوليد الوصا فی عن داؤد عن عبادة بن الصامت“ اس سند کا ایک راوی داؤد معروف نہیں لیکن اس کا مجہول ہونا مضر نہیں اس لئے اس سند کو میں نے پہلی اسناد کی تائید وتقویت کے لئے پیش کیا ہے اور پہلے بتا چکا ہوں کہ مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری نے فرمایا ہے کہ شواہد کا ضعیف ہونا مضر نہیں ہے اور یہ بھی فرمایا ہے کہ حدیث ضعیف

[1] مولانا شمس الحق اہل حدیث نے التعلیق المغنی میں لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ کے غلاموں کی اولاد میں دروغ بیانی رائج نہ تھی، اور ابن القیم نے زاد المعاد میں لکھا ہے کہ تابعین میں جھوٹ بولنا ظاہر نہ تھا (از ہار مربوعہ ص ۱۰۸ دیکھئے)

اپنے شواہد و مویدات سے مل کر مقبول و قابل احتجاج ہو سکتی ہے۔[1]

**حدیث ہشتم:** یہ حدیث ابن ماجہ نے سنن میں ذکر کی ہے اور انہوں نے خود اس حدیث سے ایک مجلس کی تین طلاقوں کے وقوع پر استدلال کیا ہے انہوں نے ایک باب کا عنوان یہ رکھا ہے "باب من طلق ثلاثا فی مجلس واحد" (یعنی یہ باب ہے اس شخص کے بارے میں جس نے ایک مجلس میں تین طلاقیں دیں) اور اس باب کے ماتحت یہ حدیث ذکر کی ہے۔ "عن عامر الشعبی قال قلت لفاطمة بنت قیس حدثینی عن طلاقك قالت طلقنی زوجی ثلاثا وھو خارج الی الیمن فاجاز ذلك رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم" یعنی شعبی کہتے ہیں میں نے فاطمہ بنت قیس سے کہا کہ مجھ سے اپنے طلاق کا قصہ بیان کیجئے انہوں نے کہا میرے شوہر یمن گئے ہوئے تھے وہیں سے انہوں نے مجھ کو تین طلاقیں بھیج دیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان تینوں طلاقوں کے واقع ہو جانے کا فتویٰ دیا۔[2] اس روایت کے علاوہ صحاح و خارج صحاح کی متعدد روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ فاطمہ کو ان کے شوہر نے تین طلاقیں ایک ہی وقت میں دی تھیں جن کی تفصیل کی گنجائش اس مختصر میں نہیں ہے۔[3]

## آثار صحابہ

**اثر ابن عمر رضی اللہ عنہ:** بخاری و مسلم میں مذکور ہے "کان ابن عمر اذا سئل عمن طلق ثلاثا قال لو طلقت مرة اومرتین فان النبی صلی اللّٰه علیه وسلم امرنی بهذا فان طلقتها ثلاثا حرمت علیك حتی تنكح زوجا

---

[1] القول السدید: ص ۱۵ [2] ابن ماجہ: ص ۱۴۷

[3] جن روایتوں سے فاطمہ کے شوہر کا بیک وقت تین طلاقیں دینا ثابت ہوتا ہے، ان کو ازہار مربوعہ ص ۱۱۴ میں ملاحظہ فرمائیے ابن حزم نے بھی اسی کو راجح قرار دیا ہے۔ اور جن روایتوں سے اس کے خلاف معلوم ہوتا ہے ان کا جواب دیا ہے۔ (محلی: ۱۷۱/۱۰ و ۱۷۲)

غیرك'' یعنی جب کوئی شخص تین طلاق دے کر حضرت ابن عمر سے فتویٰ پوچھتا تو وہ فرماتے کہ اگر تم نے ایک بار یا دو بار طلاق دی ہوتی (تو رجعت کر سکتے تھے اس لئے کہ) رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو اسی کا حکم کیا تھا لیکن اگر تم نے تین طلاقیں دے دیں ہیں تو وہ تم پر حرام ہوگئی جب تک دوسرے سے نکاح نہ کرے تمہارے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔ حضرت ابن عمر سے وقوع ثلاث کا فتویٰ مصنف عبدالرزاق وسنن دارقطنی میں بھی مذکور ہے عبدالرزاق والی روایت جوہر[1] (جلد۲ صفحہ۱۱) میں ہے۔

**اثر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ:** موطاء مالک (جلد۲ صفحہ۷۹) میں مذکور ہے کہ ایک شخص نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ میں نے اپنی بی بی کو آٹھ طلاقیں دے دیں آپ نے فرمایا کہ تو لوگ (یعنی صحابہ کرام) کیا کہتے ہیں؟ اس نے کہا لوگ کہتے ہیں کہ میری بی بی بائن ہوگئی، ابن مسعود نے فرمایا وہ لوگ سچ کہتے ہیں حکم شرع ایسا ہی ہے جیسا وہ کہتے ہیں اور سنن سعید بن منصور میں ہے کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو ننانوے طلاقیں دے ڈالیں، اس نے ابن مسعود سے مسئلہ پوچھا تو فرمایا ''بانت منك بثلاث وسائر هن عدوان'' (ترجمہ) وہ تین طلاقوں سے بائن ہوئی اور اور باقی طلاقیں تعدی اور زیادتی ہیں۔ اس اثر کی سند یہ ہے ''سعید قال نا ابو معاویة قال نا الاعمش عن ابراهیم عن

---

[1] جوہر سے مراد الجوہر النقی ہے، اب مصنف عبدالرزاق زیور طبع سے آراستہ ہوکر شائع ہو چکی ہے لہٰذا خود مصنف سے وہ روایت سند ومتن کے ساتھ نقل کی جاتی ہے ''عبدالرزاق عن الثوری عن ابن ابی لیلی عن نافع ان رجلا طلق امراته وهو حائض ثلاثا، فسال ابن عمر فقال: عصیت ربک وبانت منک لاتحل لک حتی تنکح زوجا غیرک'' (۶/۳۱۱) یعنی نافع کہتے ہیں کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کو حیض کی حالت میں تین طلاقیں دے دیں پھر ابن عمر سے فتویٰ پوچھا، تو انہوں نے کہا کہ تو نے اپنے رب کی نافرمانی کی، اور تیری بیوی تجھ سے بائن (جدا) ہوگئی، جب تک تیرے علاوہ کسی اور سے نکاح نہ کرے تب تک وہ تیرے لئے حلال نہ ہوگی، حضرت ابن عمر کا یہ اثر مصنف ابن ابی شیبہ میں بایں الفاظ مذکور ہے۔ ''من طلق امراته ثلاثا فقد عصی ربه، وبانت منه امراته.'' (دیکھو ۵/۱۱) طبع بمبئی

علقمة'' (باب التعدی فی الطّلاق)[1]

**اثر عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ:** موطاء مالک (جلد۲ صفحہ۷۹) شرح معانی الآثار (جلد۲ صفحہ۳۳) دار قطنی (صفحہ۴۳۳) میں ہے کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو یکبارگی سو طلاقیں دے ڈالیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مسئلہ پوچھا گیا تو انہوں نے فرمایا تین طلاقوں سے اس کی بی بی اس پر حرام ہو جائے گی اور باقی طلاقوں کا بارگناہ اس پر ہوگا جن کے ذریعہ اس نے اللہ کی آیتوں کے ساتھ ٹھٹھا کیا ہے۔[2] حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے وقوع ثلاث کا فتویٰ مندرجہ ذیل تابعیوں نے روایت کیا ہے سعید بن جبیر، مجاہد، مالک بن الحارث، محمد بن ایاس البکیر، ابوسلمہ، عطاء اور عمرو بن دینار۔

**اثر عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ:** موطا اور شرح معانی الآثار میں ہے کہ ایک شخص نے پوچھا کہ کوئی اپنی بی بی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دے تو کیا حکم ہے؟ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اس کی عورت ایک طلاق سے بائنہ ہو جائے گی اور تین سے ایسی حرام ہو جائے گی کہ جب تک دوسرا شوہر نہ کرے گی حلال نہ ہوگی۔ سنن سعید بن منصور میں حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ و حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ فتویٰ مروی ہے کہ جو غیر مدخولہ کو تین طلاقیں دے دے، اس کے لئے وہ اس وقت تک حلال نہیں ہو سکتی جب

[1] سنن سعید بن منصور کی ایک جلد کا قلمی نسخہ کتب خانہ محمد پاشا کوبرولو۔ استنبول میں محفوظ ہے۔ ہم نے یہ اثر اس کے عکسی نسخہ سے نقل کیا ہے۔ یہ عکسی نسخہ مجلس علمی ڈابھیل کے اہتمام میں انشاء اللہ بہت جلد منظر عام پر آنے والا ہے۔ (حاشیہ طبع دوم) ناشر کہتا ہے یہ بے نظیر کتاب اب دوبارہ چھپ کر شائع ہو چکی ہے مصنف اعلام ہی نے اس کی تحقیق کی ہے اور اس پر حواشی لکھے ہیں وہ پہلی بار ۱۳۵۴ھ/ ۱۹۳۵ء میں طبع ہوئی ہے۔

[2] اور مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے کہ ایک شخص نے ابن عباس سے آکر کہا کہ میرے چچا نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دیں۔ انہوں نے فرمایا، تیرے چچا نے اللہ کی نافرمانی کی تو اللہ نے اس کو پشیمان کیا، پس اس کے لئے نکلنے کا کوئی راستہ نہیں بتایا، اس کی سند بھی صحیح ہے۔ (دیکھو ابن ابی شیبہ طبع بمبئی ۱۱/۵)

تک کسی دوسرے سے نکاح نہ کرلے۔

**اثر حضرت فاروق اعظم عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ:** شرح معانی الآثار میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جو شخص غیر مدخولہ عورت کو تین طلاقیں دے دے تو وہ اس کے لئے حلال نہیں ہوسکتی تاوقتیکہ دوسرے سے نکاح نہ کرے، دارقطنی میں بھی ایک اثر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا ہے جس سے مدخولہ وغیر مدخولہ کا اس حکم میں یکساں ہونا ثابت ہوتا ہے۔

**اثر حضرت انس رضی اللہ عنہ:** شرح معانی الآثار میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ مطلقہ ثلاث کی نسبت یہ فتویٰ دیتے تھے کہ وہ جب تک دوسرے کسی سے نکاح نہ کرے پہلے کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔

**اثر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ:** موطا اور شرح معانی الآثار میں ہے کہ ایک شخص نے حضرت ابن عباس وابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دیں ہیں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک طلاق اس کو بائنہ کرنے کے لئے کافی ہے اور تین سے تو ایسی حرام ہو جائے گی کہ جب تک دوسرا نکاح نہ کرے پہلے کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔

یہ آٹھ حدیثیں اور سات صحابہ کرام کے مبارک فتوے میں نے پیش کئے جن سے مجلس واحد کی تین طلاقوں کا وقوع ثابت ہوتا ہے ان کے علاوہ اور دلائل بھی پیش کئے جاسکتے ہیں۔ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، وحضرت علی (کے فتویٰ فتح القدیر میں مذکور ہیں[1] اور حضرت علی رضی اللہ عنہ و عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہی مذہب صاحب سبل السلام اہل حدیث نے ذکر کیا ہے۔ ایک طالب ہدایت کے لئے میں نے کافی سے زیادہ دلائل

---

[1] غیر مدخولہ کے حق میں تین یکجائی طلاقوں کا طلاق مغلظ ہونا (جس کے بعد رجعت نہیں ہوسکتی) حضرت علی اور حضرت زید بن ثابت سے سنن سعید بن منصور میں مروی ہے اور ایسا ہی فتویٰ عبداللہ بن معقل مزنی کا بھی سعید بن منصور نے روایت کیا ہے

ذکر کر دیئے ہیں۔ باقی معاند کے لئے تو ایک دفتر بھی ناکافی ہوگا۔ پندرہ دلیلیں[1] آپ نے ملاحظہ کیں اب سولہویں دلیل ذکر کر کے اس کو اس باب کا مسک الختام قرار دیتا ہوں۔

## وقوع ثلاث پر صحابہ کرام کا اجماع

شرح معانی الاثار (جلد۲ صفحہ۳۳)، فتح الباری (جلد۹ صفحہ۲۹۳) اعلام الموقعین (جلد۲ صفحہ۲۷) وغیرہ میں مذکور ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے عہد خلافت میں صحابہ کرام کے مجمع میں فرمایا کہ لوگوں کے واسطے طلاق کے معاملہ میں بڑی گنجائش اور خاصی مہلت تھی کہ ایک طہر میں ایک طلاق دیتے اس صورت میں ان کے لئے رجعت کا کافی موقع ملتا لیکن لوگوں نے جلد بازی کی اور ایک ہی مجلس میں تین طلاقیں دینے لگے لہٰذا ان کو معلوم ہونا چاہیئے کہ یہ تینوں طلاقیں واقع ہو جائیں گی اور رجعت جائز نہ ہوگی۔ صحابہ کرام میں سے کسی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مخالفت نہ کی بلکہ سب نے موافقت کی چنانچہ امام طحاوی لکھتے ہیں:

"فخاطب عمر رضی اللّٰه تعالٰی عنه بذالك الناس جميعا وفيهم اصحاب رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم ورضى عنهم الذين قد علموا ما تقدم من ذالك فى زمن رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم فلم ينكره عليه منهم منكر ولم يدفعه دافع"

ترجمہ: "حضرت عمر نے اس کے ساتھ سب لوگوں کو خطاب کیا ان میں وہ صحابہ کرام بھی تھے جو اس بات سے واقف تھے کہ مطلقہ ثلاث کا عہد نبوی میں کیا حکم تھا پھر بھی ان میں سے کسی نے انکار نہ کیا اور حضرت

[1] حضرت عثمان حضرت علی حضرت عائشہ کے آثار اور فتووں کو بھی شامل کر لیا جائے تو اٹھارہ دلیلیں ہو جاتی ہیں اور انیسویں دلیل زید بن ثابت کا اثر ہے جس کا ذکر حاشیہ میں ہے اس حساب اب جس کو سولہویں دلیل آگے لکھا گیا ہے وہ بیسویں دلیل قرار پائے گی۔

عمر کے ارشاد کو رد نہ کیا۔“

اور حافظ ابن حجر فتح الباری میں لکھتے ہیں:

”فالراجح فی الموضعین تحریم المتعة وایقاع الثلاث للاجماع الذی انعقد فی عهد عمر علی ذلك ولم یحفظ ان احدا فی عهده خالفه فی واحدة منهما وقد دل اجماعهم علی وجودناسخ وان كان خفی عن بعضهم قبل ذلك حتی ظهر لجمیعهم فی عهد عمر فالمخالف بعد هذا الاجماع منابذ له والجمهور علی عدم اعتبار من احدث الاختلاف بعد الاتفاق“

ترجمہ: ”پس راجح دونوں مقام میں (یعنی بحث متعہ اور طلاق ثلاث میں) متعہ کی حرمت اور تین طلاقوں کا وقوع ہے اس اجماع کی وجہ سے جو حضرت عمر کے زمانے میں منعقد ہوا اور کسی کو یاد نہیں کہ ان میں سے کسی مسئلہ میں کسی نے ان کے زمانے میں مخالفت کی ہو صحابہ کا اجماع دلالت کرتا ہے کہ ضرور کوئی ناسخ تھا جو اس سے پہلے اگرچہ بعض لوگوں پر مخفی رہا ہو لیکن حضرت عمر کے زمانے میں سب پر ظاہر ہو گیا پس اس اجماع کے بعد جو مخالفت کرے وہ اجماع کا مخالف ہے اور جمہور اتفاق کے بعد اختلاف پیدا کرنے والے کا قطعاً اعتبار نہیں کرتے۔“

اور حافظ ابن القیم اعلام الموقعین میں لکھتے ہیں:

”وعلم الصحابة رضی اللّٰه تعالٰی عنهم حسن سیاسة عمر و تادیبه لرعیته فی ذلك فوافقوه علی ما الزم به وصرحوا لمن استفتاهم بذالك“

ترجمہ: ”اور صحابہ نے حضرت عمر کی خوبی سیاست و تادیب رعیت جان

لی پس جس چیز کو انہوں نے لازم کیا اس میں انہوں نے حضرت عمر کی موافقت کی اور جس نے صحابہ سے فتویٰ پوچھا اس کو بصراحت یہی بتایا۔''

پھر لکھتے ہیں:

''فالصحابة رضى الله تعالٰى عنهم ومقدمهم عمر بن الخطاب لما رأوا الناس استهانوا بامر الطلاق (الى) فالزموهم بما التزموه وامضوا عليهم ما اختاروه لانفسهم فلما ركب الناس الاحموقة (الى) اجرى اللّٰه على لسان الخليفة الراشد والصحابة معه شرعًا وقدراً الزامهم بذلك وانفاذه عليهم''

ترجمہ: ''پس جب صحابہ نے اور ان میں سے سب سے آگے حضرت عمر تھے جب دیکھا کہ لوگوں نے طلاق کے معاملہ میں استخفاف کیا تو طلاق دینے والوں پر وہ چیز لازم کر دی گئی جس کا انہوں نے التزام کیا اور جس چیز کو انہوں نے اپنے لئے پسند کیا پس جب لوگ حماقت کے مرتکب ہونے لگے تو اللہ تعالیٰ نے خلیفہ راشد اور ان کے ساتھ صحابہ کرام کی زبانوں پر از روئے شرع وقدر اس کے لازم و نافذ ہونے کو جاری کر دیا۔''

اور علامہ ابن تیمیہ کے جد امجد ابو البرکات عبدالسلام منتقی الاخبار (صفحہ ۲۳۷) میں فرماتے ہیں:

''وهذا كله يدل على اجماعهم على صحة وقوع الثلث بالكلمة الواحدة''

ترجمہ: ''اور یہ سب دلالت کرتا ہے کہ تین طلاق بیک لفظ کے واقع ہو جانے پر صحابہ کا اجماع ہوا۔''

# باب دوم

جو لوگ ایک مجلس کی تین طلاقوں کو رجعی قرار دیتے ہیں وہ دلیل میں دو حدیثیں ذکر کرتے ہیں ان دونوں حدیثوں کے راوی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ ہیں، میں چاہتا ہوں کہ مخالفین کی ان دلیلوں کا حال بھی ظاہر کردوں تاکہ مسئلہ بالکل صاف ہو جائے۔

پہلی حدیث مسلم شریف کے حوالے سے نقل کی جاتی ہے اس حدیث کا پورا مضمون یہ ہے کہ ابوالصہباء نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ عہد نبوی اور عہد صدیقی میں اور عہد فاروقی کے ابتدا میں تین طلاق ایک تھی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہاں لیکن جب لوگوں نے بکثرت طلاق دینا شروع کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تینوں کو نافذ کردیا۔

جواب اس کا یہ ہے کہ حدیث قابل استدلال نہیں ہے اولا اس لئے کہ یہ روایت وہم و غلط ہے۔ چنانچہ بڑے جلیل القدر حافظ و محدث ابن عبدالبر نے فرمایا ہے "هذه الرواية وهم وغلط" یعنی یہ روایت وہم و غلط ہے۔[1] ثانیاً یہ روایت شاذ و منکر ہے، چنانچہ امام احمد بن حنبل اور بیہقی نے یہی فرمایا ہے کہ ابن عباس کے جملہ شاگرد اس کے خلاف روایت کرتے ہیں۔[2]

ثالثاً علامہ ابن العربی مالکی شارح ترمذی نے کہا ہے کہ اس حدیث کی صحت میں کلام ہے پس وہ اجماع پر کیسے ترجیح پا سکتی ہے۔[3]

رابعاً امام شافعی و نووی وغیرہما نے فرمایا ہے کہ یہ حکم منسوخ ہے۔[4]

---

[1] الجوهر النقي: ص ۱۱۳

[2] نيل الاوطار: ۶/۱۵۷، اعلام الموقعين: ۲/۲۶، فتح الباری: ص ۲۹۱

[3] فتح الباری: ۹/۲۹۱ [4] فتح الباری: ۹/۲۹۱

خامساً، اس روایت کا مدار طاؤس پر ہے اور ان کی نسبت علامہ ابوجعفر النحاس نے کتاب الناسخ والمنسوخ میں لکھا ہے کہ طاؤس اگرچہ مرد صالح ہیں مگر ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ان کی کئی روایتیں منکر و نامقبول ہیں۔ سادساً روایت کا پورا مضمون غور سے پڑھئے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابن عباس نے خود اس کا جواب دے دیا ہے کہ کبھی کسی وجہ سے ایسا ہوتا تھا لیکن حضرت عمر کے زمانے میں اس کے خلاف پر اجماع ہو گیا لہٰذا اب تینوں طلاقوں کے بعد رجعت جائز نہیں ہے۔ سابعاً علامہ قرطبی نے فرمایا ہے کہ یہ روایت مضطرب ہے۔[1]

حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں اس روایت کو نقل کر کے اس کے آٹھ جواب دیئے ہیں ان میں سے چار میں نے نقل کئے ہیں بقیہ چار وہیں ملاحظہ کئے جا سکتے ہیں...... پھر بہت زیادہ قابل توجہ بات یہ ہے کہ طاؤس نے حضرت ابن عباس سے یہ روایت نقل کیا ہے اور خود ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس کے خلاف فتوے دیئے ہیں۔ میں نے ان کے فتوے کا ذکر پہلے کیا ہے ان میں سے بعض کے نام بھی بتائے ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یا تو یہ روایت کسی راوی کا وہم ہے جیسا کہ ابن عبدالبر کا خیال ہے یا پھر منسوخ ہے ورنہ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ حضرت ابن عباس فتوائے نبوی کا علم رکھتے ہوئے اس کے خلاف فتویٰ دے دیں پھر اس سے بڑھ کر یہ کہ ابو الصہباء (جس کی شخصیت بالکل مجہول ہے اور بالکل یقینی ہے کہ وہ صحابی نہیں ہے اس) کو تو معلوم تھا کہ عہد نبوی و عہد صدیقی میں طلاق ثلث ایک تھی لیکن صحابہ کا جم غفیر اس حکم سے واقف نہ تھا ورنہ کیا وجہ ہے کہ جب حضرت عمر نے تینوں کو نافذ اور اس کا اعلان فرمایا تو کسی صحابی نے نہ ٹوکا۔ کسی نے مخالفت نہ کی کسی نے نہ بتایا کہ عہد نبوی و عہد صدیقی کے خلاف ہے اور اگر کسی نے مخالفت کی ہو تو کوئی صاحب ہمت کر کے ذرا ان کا نام لیں اور ثابت تو کریں۔

---

[1] فتح الباری: ۹/۲۹۲

دوسری حدیث مسند احمد کے حوالے سے ذکر کی جاتی ہے، اس حدیث کا مضمون یہ ہے کہ حضرت رکانہ اپنی بی بی کو تین طلاق دے کر بہت پچھتائے آنحضرت ﷺ نے پوچھا کہ تم نے کیسی طلاق دی ہے انہوں نے کہا تین۔ آپ نے پوچھا کہ ایک جلسے میں؟ کہا ہاں! آپ نے فرمایا کہ وہ ایک ہی ہے اگر تمہارا جی چاہے تو رجعت کرلو، کہا جاتا ہے کہ یہ حدیث حسن وصحیح دونوں طریق سے مروی ہے مگر درحقیقت یہ مغالطہ ہے آپ کو یاد ہوگا میں حضرت رکانہ کا واقعہ طلاق نہایت صحیح طریقے سے بیان کر چکا ہوں اور یاد ہوگا کہ حضرت رکانہ نے تین طلاق نہیں دی تھی بلکہ لفظ بتہ کے ساتھ طلاق دی تھی، اور ذکر کر چکا ہوں کہ پانچ زبردست محدثوں نے میری ذکر کی ہوئی حدیث کی تصحیح کی ہے۔ پس آپ خود سمجھئے کہ مسند احمد والی حدیث کیسے صحیح یا حسن ہوسکتی ہے، جب رکانہ کا لفظ بتہ کے ساتھ طلاق دینا محدثین کے نزدیک صحیح واقعہ ہے تو پھر اسی واقعہ میں تین طلاق کا ہونا کون صحیح کہہ سکتا ہے، یہی وجہ ہے کہ کسی محدث نے مسند احمد والی حدیث کی تصحیح یا تحسین نہیں کی ہے بلکہ محدثین نے اس کو حد درجہ کمزور بتایا ہے چنانچہ حافظ ابن حجر نے تلخیص میں اس حدیث کو ذکر کر کے فرمایا ہے "وهو معلول ايضا" یعنی مسند احمد والی حدیث بھی بہت مجروح[1] وضعیف ہے[2] اور حافظ ذہبی نے بھی اس کو داؤد بن الحصین کے مناکیر میں شمار کیا ہے پس اس حالت میں اگر اس کی اسناد حسن یا صحیح بھی ہو تو استدلال نہیں ہوسکتا اس لئے کہ اسناد کی صحت استدلال کی صحت کو مستلزم نہیں ہے۔

چونکہ اس مقام پر بعض اجلہ علماء نے بھی غلطی کی ہے اس لئے تھوڑی تفصیل مناسب ہوگی۔ بات یہ ہے کہ بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ کسی حدیث کی اسناد بہت ٹھیک ہوتی ہے لیکن اس کے مضمون میں کوئی ایسی باریک علت ہوتی ہے جس کی وجہ سے وہ نامقبول ہو جاتی ہے ایسی حدیث کو اصطلاح میں معلول کہتے ہیں لہٰذا اسناد

---

[1] اس کو لفظی ترجمہ نہ سمجھئے بلکہ لفظی ترجمہ کا یہی حاصل ونتیجہ ہے۔ [2] تلخیص: ص ۳۱۹

کے رجال کے ساتھ ایک محدث کی نظر اس پر بھی ہونی چاہئے کہ مضمون حدیث میں کوئی علت خفیہ تو نہیں ہے لیکن نہ ہر شخص کو یہ سلیقہ ہوتا ہے نہ ہر شخص اس کا لحاظ ہی کرتا ہے۔ یہی حال مسند احمد کی حدیث کا ہے کہ علامہ ابن القیم نے صرف اس کی اسناد دیکھی اور یہ دیکھا کہ یہی سند ایک دوسری حدیث کی بھی ہے اور اس جگہ اس سند کو امام احمد نے صحیح اور ترمذی نے حسن کہا ہے لہٰذا یہ سند بھی صحیح ہے اور جب سند صحیح ہے تو یہ حدیث حجت ہے لیکن علامہ ابن القیم نے یہ خیال نہ کیا کہ صرف اسناد کے صحیح ہونے سے کام نہ چلے گا بلکہ متن کا بھی علت سے خالی ہونا ضروری ہے اور یہ بھی نہ سوچا کہ جہاں پر اس اسناد کو امام احمد نے صحیح کہا ہے، وہاں متن میں کوئی خرابی نہ ہوگی اس لئے اس حدیث کو قابل عمل کہا ہے تو کچھ ضرور نہیں کہ ہر حدیث جو اس اسناد سے مروی ہو قابل عمل ہو جائے یہ اصول حدیث کا ایسا بدیہی اور مشہور مسئلہ ہے کہ اس کے لئے میں کسی خاص حوالہ کی ضرورت محسوس نہیں کرتا البتہ مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری کی بعض تصریحات پیش کرتا ہوں جن سے ثابت ہو جائے گا کہ اسناد کی صحت مضمون کی صحت کو مستلزم نہیں ہے فرماتے ہیں "لا یلزم من ثقة الرجال صحة الحدیث حتی ینتفی منه الشذوذ والعلة"[1] یعنی رجال اسناد کے معتبر ہونے سے حدیث کی صحت لازم نہیں آتی جب تک کہ حدیث سے شذوذ و علت کی نفی نہ ہو اور (صفحہ ۹۴) میں لکھتے ہیں "لا یلزم من کون رجاله رجال الصحیح صحته" یعنی اس کے رجال کے رجال صحیح ہونے سے حدیث کی صحت لازم نہیں آتی اور مقدمہ ابن الصلاح میں ہے "قد یقال هذا صحیح الاسناد ولا یصح الحدیث لکونه شاذ او معللا" یعنی کبھی یہ کہہ دیا جاتا ہے کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے باوجودیکہ خود بوجہ شاذ یا معلل ہونے کے صحیح نہیں ہوتی۔

---

[1] ابکار المفن: ص ۲۴۴

ان تصریحات سے معلوم ہوا کہ صرف اسناد کی صحت استدلال کے لئے کافی نہیں ہے بلکہ متن کا بھی علت سے خالی ہونا ضروری ہے پس اگر اس حدیث کی اسناد صحیح بھی ہو تو چونکہ حافظ ابن حجر نے اس کو معلول کہا ہے اس لئے اس سے استدلال جائز نہیں ہوسکتا۔

یہ سب اس وقت ہے جب کہ حدیث کی اسناد کو صحیح یا حسن تسلیم کرلیا جائے لیکن ابھی اسی میں بہت گفتگو ہے کہ اسناد بھی صحیح ہے یا نہیں رجال اسناد میں محمد بن اسحٰق واقع ہیں ان میں بہت زیادہ کلام ہے اور محدثین نے نہایت سخت سخت جرحیں ان پر کی ہیں حافظ ذہبی نے ان کی جرح و تعدیل کے اقوال ذکر کر کے اپنا فیصلہ یہ لکھا ہے کہ ان کے حافظہ میں کچھ خرابی ضرور ہے، اور یہ کہ جس چیز کے روایت کرنے میں وہ تنہا ہوں وہ منکر ہے، دوسرے راوی اس اسناد کے داؤد بن الحصین ہیں ان میں بھی بہت زیادہ کلام ہے اور محدثین کی ان پر مختلف جرحیں ہیں اگر ان سب جرحوں سے قطع نظر بھی کرلیا جائے تو کم از کم اتنا ضرور ماننا پڑے گا کہ ان کی وہ روایتیں جو عکرمہ سے لاتے ہیں منکر ہوتی ہیں امام بخاری کے استاد علی بن المدینی نے فرمایا ہے "ما رواہ عن عکرمۃ فمنکر" یعنی انہوں نے عکرمہ سے جو روایتیں کی ہیں وہ منکر ہیں اور امام ابوداؤد صاحب سنن کا بھی یہی فیصلہ ہے کہ ان کی اور حدیثیں تو ٹھیک ہیں لیکن عکرمہ سے جو روایتیں لاتے ہیں وہ منکر ہوتی ہیں۔[1] اور مسند احمد والی حدیث داؤد نے عکرمہ ہی سے سنی اور بیان کی ہے لہٰذا امام بخاری کے استاد اور ابوداؤد کے فیصلہ کے مطابق بھی یہ منکر ہے۔

اس کے بعد سنئے کہ حضرت رکانہ کے واقعہ طلاق کے متعلق دو روایتیں کتابوں میں ملتی ہیں ایک روایت خود حضرت رکانہ سے مروی ہے جو باب اول میں آچکی ہے دوسری روایت حضرت ابن عباس سے اور وہی اس وقت زیر بحث ہے۔ حضرت

---

[1] میزان ذہبی

رکانہ کی روایت کے جملہ طریقوں میں یہ مذکور ہے کہ انہوں نے لفظ بتۃ سے طلاق دی اور حضرت ابن عباس کی روایت میں یہ ذکر ہے کہ رکانہ نے تین طلاقیں دیں ان دونوں مختلف ومتضاد باتوں میں اجلہ محدثین کا فیصلہ یہ ہے کہ حضرت رکانہ نے لفظ بتۃ سے طلاق دی چنانچہ امام ترمذی یا بخاری نے فرمایا کہ ''اصحها انه طلقها البتة وان الثلاث ذكرت فيه على المعنى'' یعنی صحیح تر بات یہ ہے کہ رکانہ نے لفظ بتۃ سے طلاق دی اور تین کا ذکر روایت بالمعنی ہے اس کو خود ابن القیم نے زاد المعاد میں اور مولوی شمس الحق صاحب اہل حدیث نے تعلیق مغنی میں ذکر کیا ہے اور امام ابوداؤد نے سنن میں دو جگہ اپنا یہ فیصلہ لکھا ہے کہ اس واقعہ میں اصح بات یہی ہے کہ رکانہ نے لفظ بتۃ سے طلاق دی۔[1]

اور حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں مسند احمد کی یہ حدیث ذکر کر کے ابوداؤد کا کلام نقل کیا ہے اور اس کی موافقت وتائید کی ہے ان کے الفاظ یہ ہیں ''ان اباداؤد رجح ان ركانة انما طلق امراته البتة كما اخرجه هو من طريق آل بيته وهو تعليل قوى'' یعنی ابوداؤد نے اس بات کو ترجیح دی ہے کہ اس کے سوا کوئی اور بات نہیں کہ رکانہ نے اپنی بی بی کو لفظ بتۃ سے طلاق دی جیسا کہ انہوں نے خود رکانہ کے اہلِ بیت سے روایت کی ہے اور یہ قوی تعلیل ہے۔[2]

اور علامہ شوکانی نے نیل الاوطار میں لکھا ہے ''اثبت ما روى فى قصة ركانة انه طلقها البتة لا ثلاثا'' یعنی سب سے زیادہ صحیح وثابت روایت رکانہ کے قصے میں یہ ہے کہ انہوں نے لفظ ''بتة'' سے طلاق دی، اور حافظ ابن حجر نے مسند احمد کی یہی روایت ذکر کر کے بلوغ المرام میں لکھا ہے ''وقد روى ابو داود من وجه اخر احسن من ان ركانة طلق امراته سهيمة البتة'' یعنی ابوداؤد نے ایک دوسرے طریقہ سے جو مسند احمد کے طریقہ سے بہتر ہے روایت کیا

[1] سنن: ص ۲۱۸، ۲۱۹ [2] فتح الباری: ۲۹۰/۹

ہے کہ رکانہ نے اپنی بی بی سہیمہ کو لفظ ''بتۃ'' سے طلاق دی اور یہی وجہ ہے کہ ابوداؤد ابن حبان، حاکم، دار قطنی اور طنافسی نے ''بتۃ'' والی حدیث کی تصحیح کی ہے اور حدث مسند کی کسی محدث نے تصحیح نہیں کی ہاں صرف ابویعلی کا نام لیا جاتا ہے کہ انہوں نے تصحیح کی ہے لیکن یہ نقل کچھ مفید نہیں ہے تاوقتیکہ یہ نہ ثابت ہو کہ ابویعلی نے صرف اسناد کی نہیں بلکہ متن کی بھی تصحیح کی ہے۔ ''ودونہ خرط القتاد''



# باب سوم

چونکہ مخالفین کے پاس دلائل نہیں ہیں اور وہ خود اپنے مسلک کی کمزوری محسوس کرتے ہیں اس لئے اس پر پردہ ڈالنے کے لئے غلط بیانیوں سے کام لیتے ہیں میں چاہتا ہوں کہ ان غلط بیانیوں کو بھی ظاہر کردوں تاکہ ناواقف حضرات فریب میں نہ آئیں۔

پہلی غلط بیانی یہ ہے کہ اپنے مسلک کی قوت ظاہر کرنے کے لئے کہہ دیا جاتا ہے کہ حضرت علی وابن مسعود عبدالرحمٰن بن عوف وابوموسیٰ اشعری وزبیر وجابر رضی اللہ عنہما اور دیگر بڑے بڑے صحابہ کرام یہی فرماتے ہیں (یعنی ایک مجلس کی تین طلاقوں کو ایک کہتے ہیں) مجھے نہایت افسوس ہے کہ ایسی صریح غلط بیانی کی جرأت لوگوں کو کیوں کر ہوئی جب کہ مخالفین کے امام مقبول ومتبوع علامہ ابن القیم نے اغاثۃ اللہفان میں نہایت صفائی کے ساتھ یہ لکھا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے سوا اور کسی صحابی سے اس قول کی نقل صحیح ہم کو معلوم نہیں ہوئی اسی وجہ سے ہم نے اس کو اختلاف کی وجھوں میں شمار نہیں کیا۔[1] ناچیز کہتا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے بھی اس قول کی نقل صحیح نہیں ہے جیسا کہ عنقریب معلوم ہو جائے گا لہٰذا ان کا استثناء بھی علامہ کا تخیل ہی تخیل ہے۔ بہرحال یہاں یہ بحث نہیں ہے مجھ کو تو یہاں یہ دکھانا ہے کہ مخالفین جس کے بل بوتے پر اکڑتے پھرتے ہیں وہ خود ہی لکھ رہا ہے کہ نہ علی رضی اللہ عنہ سے اس کی نقل صحیح معلوم ہوسکی نہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے اور نہ ابن عوف رضی اللہ عنہ سے نہ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے اور نہ زبیر رضی اللہ عنہ سے نہ جابر رضی اللہ عنہ سے نہ کسی دوسرے صحابی سے مخالفین نے صرف ان ناموں پر بس نہیں کیا بلکہ ان کے ساتھ دیگر بڑے بڑے صحابہ کی

---

[1] اغاثہ: ص ۱۷۹

طرف بھی نسبت کر دی اور جب غلط بیانی ہی پر اتر آئے تھے تو اسی پر بس کیوں کرتے انہوں نے اس کے لئے فتح الباری کا حوالہ بھی دے ڈالا اور اس کا کچھ خیال نہ کیا کہ ان کو خدا کے پاس جانا ہے اور ہر بات کا جواب دینا ہے آخر اس غلط بیانی کا کیا جواب ہوگا؟ خیر اس کو وہ جانیں کہ خدا کو کیا جواب دیں گے لیکن مجھ کو یہ بتائیں کہ میرے ان سوالات کا ان کے پاس کیا جواب ہے ① کیا آپ بہ حلف شرعی کہہ سکتے ہیں کہ ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا یہی مذہب فتح الباری میں لکھا ہے؟ ② کیا آپ بہ حلف شرعی کہہ سکتے ہیں کہ جابر رضی اللہ عنہ کا یہی مذہب فتح الباری میں بتایا ہے؟ ③ کیا آپ کسی ضعیف سے ضعیف اسناد سے حضرات مذکورہ بالا کا قول یا فتویٰ پیش کر سکتے ہیں؟ ④ کیا آپ کسی نامعتبر سے نامعتبر کتاب میں یہ لکھا ہوا دکھا سکتے ہیں کہ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ اور حضرت جابر رضی اللہ عنہ صحابی کا یہی مذہب تھا ⑤ کیا آپ بحلف شرعی کہہ سکتے ہیں کہ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ یا کسی محدث نے کسی حدیث و آثار کی کتاب کے حوالے سے ان حضرات کا یہ فتویٰ نقل کیا ہے اگر جواب اثبات میں ہے تو اس محدث کا نام لکھئے اور اس کا محدث ہونا ثابت کیجئے پھر حدیث و آثار کی اس کتاب کا نام لیجئے جس سے فتویٰ نقل کیا گیا ہے، آخر یہ کہاں کا انصاف ہے کہ ہم سے تو ہر ہر بات کی سند مانگی جاتی ہے اور جب اپنی باری آتی ہے تو سند پیش کرنے کی کوئی ضرورت ہی محسوس نہیں کی جاتی۔

دوسری غلط بیانی یہ ہے کہ بڑے وثوق و یقین سے یہ کہہ دیا جاتا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہی مذہب ہے، جس کا صاف وصریح مطلب یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کا اس مسئلہ میں اس کے سوا کوئی دوسرا فتویٰ نہیں ہے، حالانکہ امام المخالفین علامہ ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ نے بھی باجود اس تشدد و تصلب کے جو ان کو اس مسئلہ میں تھا ابن عباس رضی اللہ عنہ کے اس فتویٰ کا (کہ ایک مجلس کی تین طلاقیں تین ہیں اور ان کے بعد رجعت جائز نہیں ہے) انکار نہیں کیا بلکہ اس فتویٰ کے بے شک و شبہہ ثابت ہونے کا صاف

اقرار کیا، لکھتے ہیں ”فقد صح بلاشك عن ابن مسعود وعلی وابن عباس الالزام بالثلاث ان اوقعها جملة“ یعنی بہ تحقیق حضرت ابن مسعود و علی و ابن عباس رضی اللہ عنہم سے اکٹھی تین طلاقوں کا لازم کرنا بے شک و شبہہ ثابت ہے۔[1]

اور ایسا ہی اعلام الموقعین میں بھی ہے اس سے ظاہر ہو گیا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے فتوائے ایقاع ثلاث کے انکار کی تو کوئی گنجائش نہیں ہے اب یہ دیکھنا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اس کے خلاف بھی کوئی فتویٰ ثابت ہے یا نہیں تو ابن القیم کی رائے یہ ہے کہ ثابت ہے اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اس مسئلہ میں دو روایتیں ہیں اور وہ دوسرے فتویٰ کے ثبوت میں یہ روایت پیش کرتے ہیں ”حسن بن مسلم عن ابن شهاب ان ابن عباس قال اذا طلق الرجل امراته ثلاثا ولم يجمع کن ثلاثا قال فاخبرت طاؤسا فقال اشهد ما كان ابن عباس يراهن الا واحدة“ یعنی حسن بن مسلم ابن شہاب سے ناقل ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب مرد اپنی بی بی کو طلاق دے اور ان تینوں کو ایک لفظ میں جمع نہ کرے (بلکہ یوں کہے کہ تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے) تو تین طلاقیں ہوں گی۔ حسن بن مسلم کہتے ہیں کہ میں نے اس کا ذکر طاؤس سے کیا تو انہوں نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ ان کو ایک ہی سمجھتے تھے۔

لیکن انصاف یہ ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ایقاع ثلاث کے خلاف کوئی فتویٰ ثابت نہیں ہے۔ رہی طاؤس کی روایت تو اس کا جواب یہ ہے کہ علامہ ابو جعفر بن النحاس نے اس کو منکر کہا ہے فرماتے ہیں: ”وطاؤس وان كان رجلا صالحا فعنده عن ابن عباس مناكير يخالف عليها ولا يقبلها اهل العلم منها انه روى عن ابن عباس انه قال فی رجل قال لامراته انت طالق ثلاثا انما تلزمه واحدة ولا يعرف هذا عن ابن عباس

[1] اغاثة: ص ۱۷۹

الامن روایته والصحیح عنه وعن علی ابن ابی طالب انها ثلاث''
یعنی طاؤس اگرچہ مرد صالح ہیں لیکن حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ان کی کئی روایتیں منکر ہیں جن میں ان سے مخالفت کی جاتی ہے اور اہل علم ان کو قبول نہیں کرتے، انہیں منکر روایتوں میں سے ایک یہ ہے کہ وہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے اس شخص کے بارے میں جس نے اپنی بی بی کو یوں کہا ''انت طالق ثلاثا'' فرمایا ہے کہ بس اس پر ایک طلاق لازم ہوگی اور یہ فتویٰ ابن عباس رضی اللہ عنہ کا بجز طاؤس کے اور کسی کی روایت سے معلوم نہیں ہوتا بلکہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی صحیح روایت یہ ہے کہ تین طلاقیں لازم ہوں گی اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث ابی الصہباء کا جو جواب دیا ہے اس سے بھی ابن النحاس کے کلام کی تائید ہوتی ہے۔ فرماتے ہیں ''کل اصحاب ابن عباس رووا عنه خلاف ما قال طاؤس[1]'' یعنی ابن عباس رضی اللہ عنہ کے شاگردوں نے طاؤس کے خلاف روایت کی ہے۔

تیسری غلط بیانی یہ کی کہ کہا جاتا ہے، امام ابوحنیفہ سے اس مسئلہ میں دو روایتیں ہیں ایک وہی جو مشہور ہے دوسری یہ کہ مجلس واحد کی تین طلاق ایک رجعی ہوتی ہے حالانکہ فقہ حنفی کی کسی کتاب میں اس دوسری روایت کا کوئی نشان نہیں ہے اور نہ صرف امام اعظم بلکہ ان کے تلامذہ میں سے بھی کسی کا یہ مسلک نہیں ہے۔ اصلیت یہ ہے کہ علماء حنفیہ میں ایک بزرگ محمد بن مقاتل رازی ہیں بعض لوگوں نے ذکر کیا ہے کہ وہ تین طلاق کو ایک کہتے تھے، مخالفین اسی کو لے اڑے اور کہنے لگے کہ امام صاحب سے اس مسئلہ میں دو روایتیں ہیں حالانکہ قول مذکور محمد بن مقاتل کی ذاتی رائے ہے نہ یہ کہ وہ اس کو امام صاحب سے نقل کرتے ہیں۔ مخالفین کو معلوم ہونا چاہیے کہ مذہب امام یا روایت امام وہی چیز ہو سکتی ہے جو امام سے منقول ہو۔ کسی حنفی عالم کی ذاتی

[1] نیل الاوطار: ۱۵۷/۶

رائے کو امام کا مذہب یا امام کی روایت کہنا جھوٹ ہے اس کے بعد یہ بھی معلوم ہونا چاہئے کہ محمد بن مقاتل امام صاحب کے شاگرد نہیں ہیں بلکہ ان کے شاگردوں کے شاگرد ہیں لہٰذا وہ بلا واسطہ امام صاحب سے کوئی چیز نقل نہیں کر سکتے پس یہ دوسرا جھوٹ ہے کہ محمد بن مقاتل نے اس قول کو امام صاحب سے نقل کیا ہے اور اس کے لئے اغاثۃ اللہفان کا حوالہ دینا تیسرا جھوٹ ہے اغاثۃ میں ہرگز مذکور نہیں ہے کہ محمد بن مقاتل نے امام سے نقل کیا ہے بلکہ اس میں صرف اتنا ہے کہ مازری نے اس کو محمد بن مقاتل سے نقل کیا ہے جو پیروان امام ابوحنیفہ میں سے ہیں اور اس سے صاف دوسری جگہ لکھا ہے۔

"الوجه الثانی عشرانه مذهب مقاتل الرازی حکاه عنه المازری[1]" یعنی بارہویں وجہ یہ ہے کہ وہ مقاتل رازی کا مذہب ہے اس کو مازری نے ان سے نقل کیا ہے۔

اسی طرح بے تردد یہ لکھ جانا بھی صحیح نہیں کہ امام مالک کے دو قولوں میں سے ایک قول یہ بھی ہے اس لئے کہ خود اسی اغاثۃ میں بتصریح مذکور ہے کہ مالکیہ میں سے تلمسانی وغیرہ نے اس کو مالک کے دو قولوں میں سے ایک قول کہا ہے مگر دوسرے مالکیہ نے کہا ہے کہ یہ مالک کا قول نہیں بلکہ مشائخ مالکیہ میں سے بعض کا قول ہے اور وہ بھی شاذ[2] اسی طرح بعض اصحاب امام احمد کا ذکر بھی ابلہ فریبی ہے اس لئے کہ خود ابن القیم نے صاف صاف لکھ دیا ہے کہ اگر بعض اصحاب امام احمد سے علامہ ابن تیمیہ کے جد امجد مراد ہوں تو ہوں ورنہ میں نے کسی اور حنبلی کا یہ قول نہیں پایا اور علامہ ابن تیمیہ نے کہا ہے کہ ہمارے دادا پوشیدہ طور پر کبھی کبھی یہ فتویٰ دیتے تھے۔[3] اے سبحان اللہ! اپنی کتاب منتقی میں تو تین کے تین ہونے پر صحابہ کا اجماع بتایا ہے اور خود

---

[1] اغاثۃ اللہفان: ص ٣٦٠ [2] اغاثۃ: ص ١٧٦

[3] اغاثۃ: ص ١٧٧

پوشیدہ طور پر اس کے خلاف فتویٰ دیتے تھے یاللعجب۔[1]

چوتھی غلط بیانی یہ ہے کہ نہایت بے باکی سے کہہ دیا جاتا ہے کہ حضرت عمر نے تین طلاق کو جاری کر دیا لیکن جب اس ترکیب سے طلاق میں کمی نہیں ہوئی تو بہت پچھتائے اور اس سے رجوع کر لیا جیسا کہ حدیث کی بہت بڑی کتاب مسند اسماعیلی میں ہے ''قال عمر ما ندمت علی شیء ندامتی علی ثلث ان لا اکون حرمت الطلاق الخ[2]'' یعنی حضرت عمر فرماتے ہیں کہ مجھے تین مسئلوں میں بڑی ندامت ہوئی ان میں سے ایک یہ مسئلہ بھی ہے۔ (انتہی)

مجھے مخالفین کی اس بے باکانہ غلط بیانی پر جتنا افسوس ہے اتنا اور کسی غلط بیانی پر نہیں ہے میں اگر اس غلط بیانی پر پوری طور سے روشنی ڈالوں تو کلام بہت طویل ہو جائے گا اس لئے اختصار کے ساتھ چند باتیں لکھتا ہوں۔

❶ ہمارے مخالفین جب اپنے کسی دعوے کے ثبوت میں کوئی روایت پیش کرتے ہیں تو شاید یہ بھول جاتے ہیں کہ کسی روایت سے استدلال اسی وقت صحیح ہو سکتا ہے جب کہ وہ روایت صحیح بھی ہو لہٰذا وہ پیش کردہ روایت کی نسبت کسی محدث کی تصحیح یا کم از کم کتب رجال سے اسناد کے راویوں کی توثیق نقل کرنا ضروری ہے چنانچہ یہاں بھی یہی ہوا کہ صرف روایت کا ایک ٹکڑا نقل کر دیا نہ کسی محدث کی تصحیح پیش کی نہ رجال اسناد پر کوئی گفتگو کی۔ پس مخالفین سے میرا یہ مطالبہ ہے کہ کم از کم اس روایت کے رجال کی توثیق پیش کریں۔

❷ روایت کے ترجمہ میں انتہائی بے باکی کے ساتھ خیانت کی گئی ہے بالکل لفظی ترجمہ روایت کا یوں ہے ''حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں نادم ہوا میں کسی چیز پر مثل

[1] ایک غلط بیانی یہ بھی ہے کہ کل اہل بیت کا یہی مذہب تھا، حالانکہ جعفر صادق کا صریح فتویٰ دار قطنی ص۴۴۴ میں موجود ہے کہ تین طلاقوں کے بعد بلا نکاح ثانی پہلے شوہر کے لئے عورت حلال نہیں ہو سکتی۔

۱۲ منہ

[2] اغاثۃ: ص ۱۸۱، ۱۸۲

میرے نادم ہونے کے تین باتوں پر ایک یہ کہ نہ ہوا میں کہ حرام کرتا طلاق کو' یعنی ایک بات یہ ہے کہ میں نے طلاق کو حرام کیوں نہ کیا "علی ما یستفاد من کلام ابن القیم" مخالفین بتائیں کہ اس عبارت میں کہاں یہ ذکر ہے کہ ان تینوں باتوں میں سے ایک تین طلاقوں کے نافذ کردینے کا مسئلہ بھی ہے۔

۳ بفرض محال اس روایت میں مذکور بھی ہو کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تین کے نافذ کرنے پر اظہار ندامت کیا تو اتنے سے انکار رجوع کیونکر ثابت ہوسکتا ہے جب کہ کبھی اپنے سابق فتویٰ اور فیصلے کے خلاف کوئی فتویٰ نہیں دیا نہ اس کے خلاف فیصلہ کیا اور کم از کم جس طرح امضائے ثلاث کا مجمع صحابہ میں اعلان کیا تھا اسی طرح ندامت کا اعلان بھی ضروری تھا لیکن اس کا کچھ ثبوت نہیں۔

۴ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رجوع کرلیا ہوتا تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ ابو الصہباء کے جواب میں صرف اتنا کہہ کر ہرگز خاموشی اختیار نہ کرتے کہ جب طلاق کے واقعے بکثرت ہونے لگے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تین طلاق کو نافذ کردیا، بلکہ اس کے بعد رجوع کا واقعہ بھی ضرور ذکر کرتے اس لئے کہ اس سلسلہ کی وہ نہایت ضروری کڑی تھی اور حضرت ابن عباس کی شان اس سے بہت بالاتر ہے کہ اس ضروری حصے کو چھوڑ کر لوگوں کو اس غلط فہمی میں مبتلا کریں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہی رائے آخری لمحۂ حیات تک رہی اور واقعہ اس کے خلاف ہو اگر غلط فہمی سے قطع نظر کیجئے تو بھی اس کو کوئی ادنیٰ درجہ کا دیندار جائز قرار نہیں دے سکتا کہ اس آخری حصے کو حذف کردے جس طرح کہ کوئی اس کو جائز نہیں کہہ سکتا کہ صرف یوں کہے کہ "رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے متعہ کی اجازت دی" تاوقتیکہ اس کے ساتھ یہ بھی نہ کہے پھر اس کو منسوخ فرمادیا۔"

۵ میں نے علامہ ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ کی عبارتوں سے ثابت کیا ہے کہ وہ بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ صحابہ رضی اللہ عنہم کی موافقت کو مسئلہ امضائے ثلاث میں تسلیم کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ صحابہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حسن سیاست کے معتقد تھے اس لئے انہوں

نے بھی ان کے امضائے ثلث کے فیصلے کو تسلیم کیا اور ان کے قول سے اتفاق کیا، پس میں پوچھتا ہوں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے فیصلے سے رجوع کر لیا تو کیا وجہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم اسی پہلی بات پر اڑے رہے انہوں نے کیوں رجوع نہیں کر لیا اور کیوں حضرت عمر کے بعد بھی وقوع ثلاث کا برابر فتویٰ دیتے رہے۔

اس کے بعد یہ بتا دینا بھی ضروری ہے کہ خود علامہ ابن القیم نے اس روایت کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا رجوع ثابت کرنے کے لئے نہیں پیش کیا نہ انہوں نے اس سے رجوع کرنا سمجھا ہے اور نہ وہ اس بات کے قائل ہی ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رجوع کیا بلکہ یہ سب مخالفین زمانہ کی طبع زاد باتیں ہیں جس کا منشاء بجز کم سوادی کے اور کچھ نہیں ہے، علامہ ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ نے اس روایت کو جس غرض سے پیش کیا اس کو سمجھنے کے لئے ضرورت ہوگی کہ میں پورا سلسلہ کلام نقل کر دوں۔ سنئے بات یہ ہے کہ جب موصوف اپنے زعم میں تین طلاقوں کا ایک ہونا ثابت کر چکے تو ان کو یہ مشکل پیش آئی کہ جب تین طلاقیں ایک کے حکم میں ہیں اور ان کے بعد رجعت جائز ہے تو خلیفہ راشد حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے کیوں ان کو تین قرار دیا اور ان کے بعد رجعت کو ممنوع کہا تو علامہ موصوف نے اس مشکل کا حل یہ تجویز کیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے فعل کو سیاست پر حمل کیا جائے چنانچہ کہہ دیا کہ حضرت عمر نے تین طلاقوں کو سیاسۃً نافذ کر دیا اور تین طلاق دینے والوں کی یہی سزا قرار دے دی کہ ان سے ان کی بیبیوں کو جدا کر دیا جائے اور عذاب فراق اور داغ مہجوری کا مزہ ان کو چکھایا جائے لیکن اس حل پر خود علامہ کو اطمینان نہ ہوا اور انہوں نے خود ہی اس پر اعتراض کیا کہ جب سیاست وعقوبت ہی منظور تھی تو اس کی کیا ضرورت تھی کہ تین طلاقوں کو نافذ کر کے (بخیال علامہ رحمۃ اللہ علیہ) عہد نبوی وعہد صدیقی کے فیصلوں کی مخالفت کے مرتکب ہوتے یہی کیوں نہ کیا کہ تین طلاق دینے کو حرام کر دیتے اور اعلان کرا دیتے کہ جو ایسا کرے گا وہ سخت سزا کا مستحق ہوگا، بہر حال سیاست اسی میں تو منحصر نہ تھی کہ تین

طلاقوں کا نفاذ کر دیا جاتا بلکہ یہ بھی تو ہوسکتا تھا کہ تین طلاقوں کو حرام کر دیا جاتا اور دوسری تعزیرات نافذ کر کے ایقاع ثلاث کو بند کیا جاتا، اس کے جواب میں علامہ ابن القیم نے کہا ہے کہ بے شک حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے لئے سیاست کی موخر الذکر صورت ممکن تھی لیکن انہوں نے نہ کیا اور اس نہ کرنے پر نادم ہوئے چنانچہ مسند عمر رضی اللہ عنہ کی اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کو ندامت تھی کہ انہوں نے طلاق کو حرام کیوں نہ کیا بس یہ وہ مقام ہے کہ جہاں ابن القیم نے روایت اسماعیلی کا ذکر کیا ہے اور اس کے بعد لکھا ہے کہ اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تین اکٹھی طلاقوں کے واقع کرنے کو جائز سمجھتے ہیں۔

اس تفصیل سے خوب واضح ہوگیا کہ ابن القیم نے اس روایت کو اس کا ثبوت دینے کے لئے نہیں پیش کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تین طلاقوں کے نافذ کرنے پر نادم تھے بلکہ اس کے ثبوت میں پیش کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اکٹھے تین طلاقوں کو حرام قرار نہ دینے پر نادم تھے پس اس ندامت سے اگر رجوع ثابت ہوسکتا ہوگا تو یہ ثابت ہوگا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تین طلاق کو جائز کہنے سے رجوع کر لیا یعنی تین طلاق کو حرام کہنے لگے لیکن تین طلاقوں کے حرام ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اگر کوئی اس کا ارتکاب کرے تو واقع بھی نہ ہوں گی۔ دیکھئے حالت حیض میں طلاق دینا ناجائز ہے لیکن حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے اپنی بی بی کو بحالت حیض ایک طلاق دی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے واقع ہونے کا فتویٰ دیا اور چونکہ ایک ہی طلاق تھی اس لئے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے رجعت کرائی بہر حال ابن القیم کے کلام سے بھی کسی طرح ظاہر نہیں ہوتا کہ اس روایت کا کوئی تعلق حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے رجوع سے ہو۔

اس مقام پر پہنچ کر میں یہ ظاہر کر دینا مناسب سمجھتا ہوں کہ ابن القیم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جانب سے جو اعتذار پیش کیا ہے وہ حد درجہ کمزور اور بودا بلکہ

واقعات کے بالکل خلاف ہے۔

اولاً امضائے ثلث[1] کو سیاست وعقوبت کہنا خلاف واقعہ ہونے کے علاوہ خود ابن القیم کے قول کے بھی خلاف ہے اس لئے کہ آپ ابھی معلوم کر چکے ہیں کہ ابن القیم کی تحقیق میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ تین اکٹھی طلاقیں دینے کو جائز سمجھتے تھے پھر میں نہیں کہہ سکتا کہ اس کے بعد علامہ موصوف اس جائز فعل پر تعزیر وعقوبت کو کس قانون شرعی کے مطابق جائز ثابت کریں گے خود ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ نے اعلام الموقعین (جلد ا صفحہ ۳۲) میں لکھا ہے ”وکثیر من الفقهاء لا یری تحریمه فکیف یعاقب من لم یرتکب محرما عند نفسه“ یعنی آج تین طلاقیں دینے والے کو سزا دینا ممکن نہیں ہے اس لئے کہ بہت سے فقہاء اس کو حرام نہیں جانتے تو جب وہ مرتکب حرام نہیں ہوا تو اس کی سزا کیسے ہوسکتی ہے مجھے حیرت ہے کہ علامہ موصوف امضائے ثلث کو عقوبت کہتے وقت یہ بات کیسے بھول گئے اور یہ پوچھتے ہوئے تو میرا کلیجہ کانپ اٹھتا ہے کہ کسی جائز فعل پر تعزیر وعقوبت کی نسبت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی طرف کرنے کے لئے کون سا دل وجگر پیدا کریں گے۔

ثانیاً علامہ موصوف نے حدیث ابو الصہباء کے ان الفاظ ”ان الناس قد استعجلوا فی شی ء کانت لهم فیه اناة فلوامضیناه علیهم“ (یعنی لوگوں نے ایسی چیز میں جلد بازی کر ڈالی جس میں ان کو دیر کرنا چاہئے تھی پس کاش ہم اس کو ان پر نافذ کر دیتے) کو نقل کر کے لکھا ہے کہ یہ الفاظ گویا صراحۃً دلالت کرتے ہیں کہ تین طلاقیں مجموعی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک حرام نہ تھیں بلکہ جائز تھیں اس لئے انہوں نے ان کو نافذ کر دیا میں کہتا ہوں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کے سامنے یہ تقریر کر کے تین طلاقوں کے واقع ہو جانے کا حکم وفتویٰ دیا اور اس تقریر سے گویا صراحۃً ثابت ہوتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ثلاث مجموع کو جائز سمجھ کر

[1] یعنی تین طلاقوں کا نافذ کرنا ۱۲ منہ

ایسا کیا ہے تو کیا وجہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے ایک متنفس نے بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو متنبہ نہ کیا کہ ثلث مجموع حرام ہیں لہٰذا آپ ان کو نافذ تو کیجئے لیکن للہ ایک حرام چیز کو جائز نہ سمجھئے میں حیرت میں ہوں کہ ابن القیم کے دل میں اس اعتراض کا خطرہ باوجود اس کے وضوح وظہور کے کیونکر نہیں پیدا ہوا؟ اور یہ خطرہ گزرا تو انہوں نے کس طرح یہ جائز رکھا کہ حضرت عبداللہ ابن مسعود، ابن عمر، ابن عباس، ابن عمرو بن العاص، ابوہریرہ، علی عثمان، عمران بن حصین وغیرہم رضی اللہ عنہم اجمعین کے سامنے ایک حرام چیز کو جائز کہا گیا ہے اور ان تمام حضرات نے خاموشی اختیار کی حالانکہ ان حضرات کی شان تو بہت بڑی ہے اس وقت کی عورتیں بھی حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو ٹوک دیتی تھیں۔

ثالثاً حیرت ہے کہ علامہ نے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی جانب تین یکجائی طلاقوں کے جائز رکھنے کی نسبت کس طرح کی جب کہ وہ خود اسی اغاثۃ اللہفان (صفحہ۱۷۳) میں لکھ چکے ہیں کہ جب تین طلاق دینے والا ان کے پاس لایا جاتا تھا تو درد پہنچانے والی سزا دیتے تھے اور اس کی بی بی کے حرام ہونے کا فتویٰ دیتے تھے سوال یہ ہے کہ جائز کام پر سزا کیسی؟

رابعاً اس پریشان کلامی کی بھی کوئی حد ہے کہ یہاں تو لکھ دیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تین طلاقوں کو جائز سمجھتے تھے اور زاد المعاد و اعلام الموقعین میں اس کے بالکل خلاف لکھا اعلام (جلد۲ صفحہ۲۶) میں لکھتے ہیں کہ جب لوگوں نے اللہ سے ڈرنا چھوڑ دیا اور کتاب اللہ سے کھیل کرنے لگے اور غیر شرعی طلاق دینے لگے تو جس چیز کا لوگوں نے التزام کیا اس کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان پر لازم کر دیا ان کو سزا دینے کے لئے الخ اور زاد المعاد (جلد۷ صفحہ۱۹۱) برحاشیہ زرقانی میں لکھتے ہیں ”لم یخالف عمر اجماع من تقدمه بل رأى الزامهم بالثلاث عقوبة لهم لما علموا انه حرام وتتابعوا فيه“ یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے سے پہلے صحابہ رضی اللہ عنہم کے

اجماع کی مخالفت نہیں کی بلکہ انہوں نے تین طلاق کے لازم کرنے کو لوگوں کے سزا کے لئے مناسب خیال کیا بدیں وجہ کہ لوگ اس کو حرام جانتے ہوئے پے بہ پے اس کے مرتکب ہوئے یہ عبارتیں دلالت کرتی ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک تین طلاق حرام تھی ان کا واقع کرنا کتاب اللہ کے ساتھ کھیل کرنا تھا یہ طریقۂ طلاق غیر شرعی تھا اس لئے ان کو سزا دی ایسا صریح تعارض وتہافت علامہ ابن القیم کے کلام میں محل تعجب ہے، کیا ہمارے مخالفین بتا سکتے ہیں کہ ان دونوں میں کون سی بات صحیح ہے۔

خامساً اگر کہا جائے کہ ابن القیم کی دوسری بات تحقیقی ہے یعنی یہ کہ حضرت فاروق رضی اللہ عنہ یکجائی تین طلاقوں کو حرام سمجھتے تھے تو یہ درست ہے لیکن اس کے بعد میں پوچھوں گا کہ ثلث مجموع کی حرمت کے باوجود اگر کوئی شخص ایسی طلاق دیتا تھا تو حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سیاسی حکم سے قطع نظر کر کے فتویٰ کیا دیتے تھے یعنی ثلث مجموع کو ازروئے فتویٰ (مع قطع النظر عن السیاسة) ثلاث مشروع کا حکم دیتے تھے۔ یا ایک رجعی کا اگر کہئے کہ ثلاث مشروع کا حکم دیتے تھے تو آپ نے ہمارے مسلک کو علی الرغم تسلیم کر لیا اور آپ نے ابن القیم کے اس قول کی کہ (حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے سے پہلے صحابہ رضی اللہ عنہم کی مخالفت نہیں کی) تغلیط کر دی اس لئے کہ اس صورت میں تو (بخیال مخالفین) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صحابہ متقدمین کی صریح مخالفت کی اور اگر کہئے کہ حضرت فاروق رضی اللہ عنہ تین طلاقوں کو حرام سمجھتے تھے اور کوئی ایسی طلاق دے دے تو اس کو ازروئے فتویٰ ایک رجعی کے حکم میں قرار دیتے تھے لیکن سیاسۃً وتعزیراً تینوں کو نافذ کر دیتے تھے تو یہ خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تصریح کے خلاف ہے چنانچہ امام المخالفین علامہ ابن القیم نے خود اغاثۃ اللہفان میں یہ روایت بسند صحیح نقل کی ہے۔ ”قال سعید بن منصور حدثنا سفیان عن شقیق سمع انسا یقول قال عمر فی الرجل یطلق ثلاثا قبل ان یدخل بها هی ثلاث لا تحل له حتی تنکح زوجا غیره وکان اذا اتی به

اوجعہ'' یعنی حضرت انس راوی ہیں کہ حضرت عمر اس شخص کے بارے میں جو اپنی بی بی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دے یہ فرماتے تھے کہ یہ طلاقیں تین ہی ہیں (ایک نہیں) اور عورت اس کے لئے حلال نہیں ہوسکتی تاوقتیکہ دوسرا شوہر نہ کرے اور جب ایسا شخص ان کے پاس لایا جاتا تو درد پہنچاتے (یعنی سخت سزا دیتے)[1] اس روایت میں صراحۃً موجود ہے کہ ثلاث مجموع حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک تین ہی ہیں اور یہ کہ اس کے بعد بغیر نکاح ثانی شوہر اول کے لئے عورت حلال ہی نہیں، پس یہ کہنا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تین طلاقوں کو ایک رجعی کا حکم دیتے تھے غلط ہوگیا۔ اسی طرح یہ بھی غلط ہوگیا کہ ثلاث مجموع کو نافذ کردینا سیاسۃً وتعزیراً تھا اس لئے کہ روایت میں تصریح ہے کہ مطلقۂ ثلاث شوہر اول کے لئے حلال نہیں۔

اور اس اثر کی تائید ایک اور اثر سے ہوتی ہے جو دار قطنی (صفحہ ۴۲۸) میں مذکور ہے اس کا مضمون یہ ہے کہ ایک شخص بحالت حیض اپنی بی بی کو بتۃ طلاق دے کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا (یہ واضح رہے کہ مولوی شمس الحق صاحب اہل حدیث نے التعلیق المغنی (صفحہ ۴۵۰) میں لکھا ہے کہ اہل مدینہ تین طلاقوں کو بتۃ کہتے ہیں) اور عرض حال کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم نے اپنے خدا کی نافرمانی کی اور تمہاری بی بی تم سے جدا ہوچکی، اس نے کہا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے تو اپنی بی بی کو طلاق دی تھی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے رجعت کرادی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ان کو رجعت کا اختیار اس لئے ملا تھا کہ انہوں نے کل طلاقیں نہیں دے ڈالی تھیں (بلکہ صرف ایک دی تھی دو طلاقیں باقی رکھی تھیں) اور تم نے تو رجعت کرنے کے لئے کچھ باقی ہی نہیں رکھا (بلکہ کل طلاقیں دے ڈالیں) الخ۔ اس اثر سے بھی صاف ظاہر ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ثلاث مجموع کو موجب حرمت زوجہ اور از روئے فتویٰ شرعی اس صورت میں رجعت کو ناممکن سمجھتے تھے۔

---

[1] اغاثۃ: ص ۱۷۳

سادساً امضائے ثلاث کو سیاسی وتعزیری حکم اس لئے بھی نہیں کہا جا سکتا کہ بلاشبہ خلفاء وائمہ کو سیاست وتعزیر کے بہت وسیع اختیارات حاصل ہیں لیکن کسی خلیفہ یا امام کو یہ حق ہرگز حاصل نہیں ہے کہ کوئی ایسی سیاست وتعزیر جاری کرے جس سے کسی حکم منصوص شرعاً کا ابطال یا تغیر لازم آئے اور امضائے ثلاث کو سیاست وتعزیر کہنے کی صورت میں مخالفین کے مسلمات سے لازم آئے گا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سیاست کو جاری کر کے ایک حکم منصوص شرعاً کو بدل ڈالا (العیاذ باللہ) اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ۔

❶ مخالفین کے نزدیک تین یکجائی طلاقیں ایک رجعی کے حکم میں ہیں اور۔

❷ مخالفین کے نزدیک حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہی خیال تھا[1] اور۔

❸ مخالفین اس سے بھی انکار نہیں کر سکتے کہ ایک یا دو طلاق کے بعد بنص قرآنی شوہر کو رجعت کا استحقاق حاصل ہے ارشاد ہوا "وبعولتهن احق بردهن فی ذلك" پھر۔

❹ مخالفین یہ بھی کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تین مجموعی طلاقوں کو جو ایک رجعی کے حکم میں ہیں سیاسۃً تین قرار دے کر شوہر سے بی بی کو جدا کر دیا اور استحقاق رجعت کو باطل کر دیا جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے سیاسی حکم سے (جس کی نسبت ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ نے تصریح کی ہے کہ وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ذاتی رائے وقیاس تھا) اس استحقاق کو جو بنص قرآنی ثابت تھا باطل کر دیا اور اس آیت قرآنی کے حکم کو بدل دیا "نعوذ باللّٰه من ذلك وحاشا جناب الفاروق ان يفعل كذلك"

سابعاً علامہ ابن القیم نے یہ بھی لکھا ہے کہ صحابہ کرام نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اس سیاسی حکم سے اتفاق کیا اور سب نے اس کو پسند کیا لیکن معلوم نہیں وہ اور ان کے

---

[1] زاد المعاد

متبعین اس کا کیا جواب دیں گے کہ جس سیاست سے بنا بر مسلمات مخالفین کسی حکم قرآنی کی تغییر یا ابطال لازم آتا ہو اس سے اس جماعت نے کس طرح اتفاق کر لیا جس کی دینداری و پرہیز گاری جن کے کمال ایمان و خلوص اور جن کے تورع و دیانت کی شہادتیں قرآن کریم دے رہا ہے۔

ثامناً امضائے ثلث کو محض سیاست و تعزیر کہنا اس لئے بھی باطل ہے کہ جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی اس سیاست سے راضی و متفق الرائے بتایا جاتا ہے ان میں سے بہتوں کے فتوے آج بھی ہمارے پیش نظر ہیں جو بہ ندائے بلند پکار رہے ہیں کہ امضائے ثلث تعزیری حکم نہیں ہے بلکہ تشریعی حکم ہے اور ''فيما بينهم و بين الله'' یہی ان کا اعتقاد و فتویٰ ہے میں نے باب اول میں کئی صحابیوں کے فتوے نقل کئے ہیں اور خود ابن القیم نے اغاثۃ (صفحہ ۱۷۳ و ۱۷۴) میں بہت سے صحابہ کے فتوے درج کئے ہیں۔ ان کو ملاحظہ کر کے میرے بیان کی تصدیق کی جاسکتی ہے۔ میں نمونے کے دو فتوے یہاں نقل کرتا ہوں۔

اغاثۃ (صفحہ ۱۴۷) میں بیہقی کے حوالہ سے مذکور ہے کہ ایک شخص نے حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کے پاس مسجد میں حاضر ہو کر بیان کیا کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو ایک مجلس میں تین طلاقیں دے دیں۔ حضرت عمران رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''اثم بربه و حرمت عليه امرأته'' (یعنی بخدا اس نے گناہ کیا اور اس کی بیوی اس پر حرام ہو گئی) اس شخص نے ابو موسیٰ اشعری سے اس کا ذکر کیا تو انھوں نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ابو نجید (یعنی عمران) کے ایسے بہت سے لوگ پیدا کر دے۔

اور اغاثہ (صفحہ ۱۷۳) میں بحوالہ بیہقی مذکور ہے کہ ایک شخص نے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ایک شخص نے اپنی بی بی کو سو طلاقیں دے دیں تو کیا حکم ہے؟ فرمایا، ''ثلاثة تحرم و سبع و تسعون فضل'' (یعنی تین طلاقیں اس کی بی بی کو اس پر حرام کر دیں گی اور ستانوے طلاقیں فالتو ہیں)۔

ان دونوں فتوؤں کو بغور پڑھئے ان میں صراحۃً مذکور ہے کہ تین طلاقوں سے بی بی حرام ہو جاتی ہے، علامہ ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ کے متبعین سے میں کہتا ہوں کہ آپ کے خیال میں مجموعی طلاقوں کے بعد رجعت جائز ہے اور یہ تینوں ایک کے حکم میں ہے، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے محض سیاسۃً تین کو نافذ کر دیا تھا، اور صحابہ نے بھی ان کی موافقت کی تھی، نہایت بجا، اور بالکل درست لیکن مہربانی کر کے ذرا یہ بھی ارشاد ہو کہ کیا کسی حلال و جائز کو سیاسۃً حرام و ناجائز بھی کہا یا کیا جا سکتا ہے؟ کیا سیاست و تعزیر کے وسیع اختیارات میں یہ بھی داخل ہے کہ کسی حلال و جائز شئے کو حرام و ناجائز کر دیا جائے؟

دوستو! ساری خرابیاں صرف اس لئے لازم آتی ہیں کہ تم نے امضائے ثلث کو سیاسی حکم کہا ہے ؎

خشت اول چوں نہد معمار کج
تا ثریا میرود دیوار کج

## تنبیہ

مجھے اندیشہ ہے کہ مخالفین زمانہ میرے مؤاخذات سے گھبرا کر کہیں یہ نہ کہہ بیٹھیں کہ امضائے ثلث کو سیاسی و تعزیری حکم قرار دینا علامہ ابن القیم کی ذاتی رائے ہے اور ہم کو ان کی اس رائے سے اتفاق نہیں ہے۔ علامہ ابن القیم کی یہ رائے غلط ہے۔ صحیح بات یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہی فتویٰ تھا کہ تین یکجائی طلاقیں تین ہی ہیں، اور اس کے بعد رجعت جائز نہیں ہے۔ لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اس مسئلہ میں خطائے اجتہادی سرزد ہوئی ہے۔ اس لئے میں پہلے ہی سے ان کو متنبہ کر دینا چاہتا ہوں کہ وہ اس بے باکی کا خطرہ بھی اپنے دل میں نہ لائیں۔ اور ٹھنڈے دل سے غور کریں کہ امضائے ثلث میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ منفرد نہیں تھے بلکہ سارے صحابہ رضی اللہ عنہم ان

کے ساتھ تھے۔ اور سب نے ان کی موافقت و تائید کی (جیسا کہ ابن القیم کی تصریحات سے ثابت کیا جا چکا ہے) لہٰذا (معاذ اللہ) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مخطی کہنے سے سارے صحابہ کا خطا پر اجماع و اتفاق لازم آ جائے گا اور اس کے قائل ہونے کے بعد معاملہ بڑی خطرناک حد تک نازک ہو جائے گا اور نہ معلوم کتنی گتھیاں پڑ جائیں گی جن کے سلجھانے سے آپ کی پوری جماعت قاصر رہ جائے گی، اور یہی نہیں بلکہ بہت سی چیزوں سے ہاتھ دھونا پڑے گا میں اثارہ فتنہ کے خوف سے ان باتوں کو عام نہیں کرنا چاہتا۔ اہل علم کے لیئے اتنا اشارہ بہت کافی ہے۔

اس کے علاوہ مخالفین کو اس نکتہ سے بھی آشنا کر دوں کہ خلفائے راشدین کی حیثیت دیگر صحابہ کی حیثیتوں سے بہت بلند قرار دی گئی ہے۔ مجھے یہاں ان کی جملہ حیثیات سے بحث نہیں بلکہ یہاں صرف ان کی مفتیانہ حیثیت کو واضح کرنا مقصود ہے اور اس کی نسبت مجھے یہ کہنا ہے کہ حضرات خلفاء کی مفتیانہ حیثیت کی عظمت کا اظہار احادیث نبویہ میں بتصریح مذکور ہے لیکن اس کے علاوہ قرآن کریم کے ارشادات میں بھی اس کا ذکر موجود ہے کہ خلفائے راشدین اپنے عہد خلافت میں جن احکام کو جاری کر دیں اور جن امور کی ترویج فرما دیں وہ سب دین پسندیدۂ الٰہی میں داخل اور معروف شرعاً کے مصداق ہیں۔

چنانچہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی عدیم النظیر کتاب ازالۃ الخفاء مقصد اول (صفحہ ۱۹) میں تحریر فرماتے ہیں:

> دوم آنکہ از باب عقائد و عبادات و معاملات و مناکحات و احکام خراج و آنچہ در عصر مستخلفین ظاہر شود و ایشاں باہتمام تمام سعی در اقامت آں کنند دین مرتضی است، پس الحال قضاء مستخلفین در مسئلہ یا فتویٰ ایشاں در حادثہ ظاہر شود، آں دلیل شرعی باشد کہ مجتہد باں تمسک نماید زیرا کہ آں دین مرتضی است کہ تمکین آں واقع شد ہر چند اجتہاد ہر مجتہدے

"ولو كان صحابيا" احتمال خطا دار دو نزدیک کسے کہ میگو "كل مجتهد مصيب" تعدد جواب در ہر حادثہ محتمل است ونزدیک کسے کہ میگوید "المصيب واحد والآخر معذور غير آثم" احتمال خطا در ہر دو جانب ممکن است لیکن ایں ہمہ ظنون ظہور حقیقت آنچہ در زبان ایشان وبسعی ایشان شائع شدہ برنمی دارد۔

اور (صفحہ ۲۳) میں فرماتے ہیں:

باز مفہوم "اقاموا و اٰتوا وامروا ونهوا" آن است کہ ہرچہ از ممکنین درایام تمکین ایشان ازیں ابواب ظاہر شود ہمہ معتدبہ خواہد بود شرعاً۔

اور (صفحہ ۱۱۶) میں فرماتے ہیں:

واما آنکہ قول خلیفہ حجت است چوآنرا امضا کند وآں قول ممکن شود در مسلمین وآں بالاتر از قیاس است وایں خصلت ثابت است دریں بزرگواراں پس ثابت است بطریق بسیار "قال الله تعالىٰ: ﴿وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ. وقال عزوجل: اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ وَلِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ﴾"

ان تمام عبارات کا ماحصل یہ ہے کہ قرآن کریم کی متعدد آیات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ عقائد وعبادات ومعاملات ومناکحات جو خلفائے راشدین کے زمانہ میں ان کی کوشش سے رائج یا جاری ہوئے وہ سب پسندیدہ الٰہی ہیں آج اس عہد کا جوفتویٰ یا فیصلہ ان امور کے متعلق ملے وہ حجت ودلیل شرعی ہے اور خطائے اجتہادی کا احتمال ان فتوؤں یا فیصلوں کی حقیقت یا حجیت پر کوئی اثر نہیں ڈال سکتا بلکہ حق وحجت ہی رہیں گے۔

اس مسئلے میں اب چند باتیں اور رہی جاتی ہیں، دل تو چاہتا ہے کہ ان کو بھی لکھ ہی دیا جائے، لیکن چونکہ یہ تحریر بہت طویل ہوتی جارہی ہے اس لئے اس صحبت میں اتنے ہی پر اکتفا کرتا ہوں۔ اگر ضرورت سمجھی گئی تو کسی دوسری صحبت میں بقیہ مباحثہ کا اضافہ کردیا جائے گا۔

تمت الرسالة والحمد للّٰہ رب العالمین والصلوۃ
والسلام علی سیّد المرسلین وعلی الہ وصحبہ
اجمعین.



# اضافہ

## آثار صحابہ

نو صحابہ کرام کے آثار پڑھ چکے ہیں۔ ان حضرات کے علاوہ دیگر صحابہ سے بھی ایسے فتوے منقول ہیں جیسا کہ پہلے بھی اس کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، مثلاً حضرت عثمان غنی اور حضرت علی اور حضرت زید بن ثابت و عبداللہ بن معقل مزنی رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ وہ بھی تین طلاقوں کے واقع ہونے کا فتویٰ دیتے تھے، چنانچہ عبدالرزاق نے اپنے مصنف میں روایت کیا ہے۔

## اثر حضرت علی رضی اللہ عنہ

”عبدالرزاق عن ابراهيم بن محمد عن شريك بن ابى نمر[1] قال: جاء رجل الى على فقال: انى طلقت امرأتى عدد العرفج، قال: تأخذ من العرفج ثلاثا و تدع سائره.“

ترجمہ: ”حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص نے آکر کہا کہ میں نے

[1] چونکہ اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے جو ”اثر زید بن ثابت“ کے عنوان سے آرہی ہے اس لئے اس سند کا ارسال مضر نہیں ہے۔ نیز اس کی تائید سنن کبریٰ کی اس روایت سے بھی ہوتی ہے ”عن حبيب بن ابى ثابت عن بعض اصحابه قال جاء رجل الى على رضى الله عنه فقال طلقت امراتى الفا. قال ثلاث تحرمها واقسم سائرها بين نسائك“ یعنی ایک شخص نے کہا کہ میں نے اپنی بی بی کو ایک ہزار طلاقیں دے ڈالیں ہیں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تین طلاقیں تمہاری بی بی کو تم پر حرام کردیں گی باقی طلاقوں کو اپنی بیبیوں میں تقسیم کردو (۷/ ۳۳۵) اس کے علاوہ غیر مدخولہ کے حق میں تین اکٹھی طلاقوں کے واقع ہو جانے کا فتویٰ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سنن کبریٰ میں دو سندوں سے مذکور ہے، ایک بطریق حسن عن عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ عن علی۔ اور ایک بطریق جعفر بن محمد عن ابیہ عن علی ۱۲ منہ۔

عرفج کے درختوں کی تعداد میں اپنی بی بی کو طلاق دے دی ہے، آپ نے فرمایا ان درختوں میں سے تین لے لو، باقی کو جانے دو۔"

## اثر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

"قال ابراهيم: واخبرني ابو الحويرث عن عثمان بن عفان مثل ذلك." [1]

ترجمہ: "ابراہیم کہتے ہیں کہ مجھ سے ابو الحویرث نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا قول بھی اسی کے مثل بیان کیا ہے۔"

اس اثر کو یہ کہہ کر ٹالا نہیں جا سکتا کہ ابراہیم وابو الحویرث متکلم فیہ ہیں، اور ابو الحویرث کا سماع حضرت عثمان سے ثابت نہیں ہے۔ اس لئے کہ اس کی تائید ایک بہت قوی السند اثر سے ہوتی ہے۔ مصنف عبد الرزاق میں مذکور ہے کہ حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کے مکاتب نفیع نے اپنی منکوحہ کو دو طلاقیں دے دیں (اس بات کو ذہن میں رکھئے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ وزید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے نزدیک غلام یا مکاتب کے حق میں دو طلاقیں تین کے حکم میں ہیں اور ان کو دو سے زیادہ طلاق کا حق نہیں ہے) طلاق کے بعد نفیع نے رجعت کا ارادہ کیا تو ازواج مطہرات نے منع کیا اور کہا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے مسئلہ دریافت کرو۔ نفیع مسئلہ پوچھنے گئے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ و زید بن ثابت رضی اللہ عنہ اکٹھے مل گئے پوچھنے پر دونوں ایک ساتھ بولے کہ تمہاری عورت تم پر حرام ہوگئی اب جب تک کسی دوسرے سے نکاح نہ کرلے حلال نہیں ہوسکتی۔

اس اثر کی اسناد یہ ہے "عبدلرزاق عن الثوری عن ابی الزناد عن سلیمان ابن یسار" [2]

---

[1] مصنف عبد الرزاق قلمی نسخہ کتب خانہ مراد ملا استنبول (۱۵۸/۳) مصنف کے مطبوعہ نسخہ میں جلد ششم کے ص ۳۹۴ پر اس حدیث کو ملاحظہ کیجئے۔ (ناشر)

[2] ۲/۴ ۷ اس اثر کو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے موطا میں بھی ذکر کیا ہے، دیکھو تنویر الحوالک ۹۴/۲۔ (ناشر)

اور اس سے بھی اونچی سند مذکور ہے، ”عبدالرزاق عن معمر عن الزهری عن ابن المسيب قال: قضى عثمان فی مكاتب طلق امرأته تطليقتين وهی حرة، فقضى له ان لا تحل له حتى تنكح زوجا غيره“ نیز اس کی تائید اس اثر سے بھی ہوتی ہے جس کو ابن حزم نے محلی (جلد۱۰ صفحہ۱۷۲) میں نقل کیا ہے کہ ایک شخص نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا میں نے اپنی عورت کو ہزار طلاقیں دے دی ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ وہ تین طلاقوں سے بائن ہوگئی۔ اس کی سند یہ ہے۔ ”وكيع عن جعفر بن برقان عن معاوية بن ابی يحيى“

## اثر حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ

”عبدالرزاق عن ابی سليمان عن الحسن بن صالح عن مطرف عن الحكم ان عليا وابن مسعود و زيد بن ثابت قالوا: اذا طلق البكر ثلاثا فجمعها لم تحل له حتى تنكح زوجاغيره، فان فرقها بانت بالاولى ولم تكن الاخريين (كذا) شيئا“[1]

ترجمہ: ”حضرت علی رضی اللہ عنہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے کہا ہے، کہ مرد جب کنواری (غیر مدخولہ) عورت کو بیک لفظ تین طلاقیں دے دے تو وہ شوہر کے لئے اس وقت تک حلال نہ ہوگی، جب تک دوسرا شوہر نہ کرے، لیکن اگر الگ الگ لفظوں میں تین طلاقیں دی ہیں، تو پہلی طلاق سے وہ بائنہ ہو جائے گی اور دو باقی طلاقیں کالعدم ہو جائیں گی۔“

سنن سعید بن منصور میں ہے کہ حکم بن عتیبہ نے مذکورہ بالا فتویٰ دیا، جب ان

---

[1] مصنف عبدالرزاق مطبوعہ بیروت: ٣٣٦/٦

سے پوچھا گیا کہ یہ فتویٰ کس سے مروی ہے، تو فرمایا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ وابن مسعود رضی اللہ عنہ اور زید رضی اللہ عنہ سے۔ اس کی سند یہ ہے "سعید قال: حدثنا ھشیم قال: حدثنا مطرف عن الحکم" [1]

سنن سعید میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے باسناد دیگر بھی ایسا ہی مروی ہے۔

## تنبیہ

غیر مدخولہ عورت کا یہی حکم حنفی مذہب میں بھی ہے کہ اگر اس کو یوں طلاق دی جائے کہ تجھ کو طلاق دی، تجھ کو طلاق دی، تجھ کو طلاق دی۔ تو وہ پہلے فقرہ سے بائنہ ہو جائے گی باقی دو فقرے کالعدم ہو جائیں گے۔ لیکن اگر کسی غیر مدخولہ عورت کو یوں طلاق دی کہ میں نے تجھ کو تین طلاقیں دیں، تو تینوں طلاقیں واقع ہو جائیں گی، اور عورت بغیر حلالہ کے حلال نہیں ہو سکتی۔

بہر حال اس اثر سے معلوم ہوا کہ یہ تینوں حضرات غیر مدخولہ کے حق میں یہ فتویٰ دیتے تھے کہ اس کو بیک لفظ تین طلاقیں دی گئیں، تو تینوں واقع ہوں گی۔

## اثر حضرت عبداللہ بن معقل مزنی رضی اللہ عنہ

سنن سعید بن منصور میں ہے کہ عبداللہ بن معقل رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر "انت طالق انت طالق" (تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے) لگا تار کہے، درمیان میں وقفہ اور سکوت نہ کرے تب بھی بغیر حلالہ کے عورت حلال نہ ہوگی۔ [2]

اس کی سند یہ ہے "ناھشیم، نا مغیرۃ عن الشعبی عن عبداللّٰہ بن معقل"، جن صحابہ کرام کے فتوے ہم نے پیش کیے، ان کی تعداد اب تیرہ ہو گئی اس کے بعد ہم چاہتے ہیں کہ چند تابعین کے فتوے بھی پیش کر دیئے جائیں۔

---

[1] سنن سعید حدیث نمبر ۱۰۷۶

[2] سنن سعید: ۲/ ۲۶۳

## سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ

"اذا طلق الرجل البکر ثلاثا فلا تحل له حتی تنکح زوجا غیرہ." [1]

ترجمہ: "جب مرد کنواری (غیر مدخولہ) کو تین طلاقیں دے دے تو بغیر حلالہ کے وہ اس کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔"

اس کی سند یوں ہے: "عبدالرزاق عن معمر عن قتادۃ عن سعید بن المسیب"

## قاضی شریح رحمۃ اللہ علیہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مقرر کردہ قاضی تھے، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد سے لے کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد تک برابر قاضی رہے۔

شعبی راوی ہیں کہ ایک شخص نے شریح سے کہا کہ میں نے اپنی بی بی کو سو طلاقیں دے دی ہیں۔ شریح نے جواب دیا کہ تین تو تمہارے لئے ہیں، باقی ستانوے اسراف و معصیت ہیں۔

اخبار القضاۃ میں اس کی سند یوں ہے۔ "اخبرنی محمد بن شاذان قال اخبرنا یعلی قال حدثنا ابو زبید ان اسماعیل بن ابی خالد حدثھم عن عامر قال جاء رجل الی شریح"

اور ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی ہے کہ شریح رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک شخص نے آکر کہا میں نے اپنی بی بی کو ستاروں کی تعداد میں طلاق دے دی ہے تو شریح نے فرمایا کہ وہ تم سے بائنہ ہوگئی۔ اس نے کہا، آپ کی کیا رائے ہے؟ شریح نے جواب

[1] مصنف عبدالرزاق: ۳۳۲/۶

دیا کہ میری رائے یہ ہے کہ سواری پر کجاوہ کسو اور سوار ہو کر روانہ ہو جاؤ، جب احمقوں کی سرزمین پر پہنچو تو وہاں اتر پڑو، اس کو بھی دکیع نے بہ سند بیان کیا ہے۔[1]

## امام مسروق رحمۃ اللہ علیہ

سعید بن منصور نے اس سند سے "ناھشیم عن جابر عن الشعبی عن مسروق[2]" ان کا بعینہٖ وہی فتویٰ نقل کیا ہے جو عکرمہ کا ہے، عکرمہ کا فتویٰ عنقریب مذکور ہوگا۔

## سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ

انہوں نے فرمایا:

"اذا قال انت طالق ثلاثا قبل ان یدخل بها لم تحل له حتی تنکح زوجا غیره"

ترجمہ: "جب خلوت سے پہلے مرد عورت سے کہے کہ تجھ کو تین طلاقیں، تو جب تک حلالہ نہ ہو عورت اس کے لئے حلال نہیں۔"

اس کی سند یہ ہے، "سعید قال: هشیم قال: انا ابو بشر عن سعید بن جبیر"[3]

## عکرمہ مولی ابن عباس رضی اللہ عنہما

مصنف عبدالرزاق میں ہے کہ ان سے غیر مدخولہ کی تین طلاقوں کے بارے میں پوچھا گیا، تو فرمایا کہ اگر بیک لفظ تینوں دی گئی ہیں تو وہ شوہر کے لئے بلا حلالہ کے حلال نہیں ہے اور اگر یوں کہا گیا ہے کہ تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے، تجھ کو طلاق ہے، تو پہلے فقرہ سے عورت بائنہ ہو جائے گی اور باقی دو بے کار ہو جائیں گے۔

---

[1] ٢٦١/٢ و ٢٠٦/٣ [2] سعید بن منصور: ٢٦٢/١

[3] سعید بن منصور: ٢٦٣/١، مصنف عبدالرزاق: ٣٣٤/٦

اس کی سند یوں ہے، "عبدالرزاق عن معمر عن ابن طاؤس قال سئل عکرمۃ" [1]

## حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ

عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ نے نخعی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی بعینہٖ وہی بات روایت کی ہے، جو عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے، اس کی سند یوں ہے، "عبدالرزاق عن معمر عن سعید عن ابی معشر عن ابراھیم" [2]

## امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ

انہوں نے بھی بعینہٖ وہی فرمایا ہے، جو ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے، اس کی سند یہ ہے۔ "عبدالرزاق عن معمر عن عطاء بن السائب عن الشعبی" [3].
"وسعیدنا ھشیم ناداؤد بن ابی ھند عن الشعبی" [4]

## حکم بن عتیبہ رحمۃ اللہ علیہ

اوپر مع حوالہ وسند گزر چکا، مصنف عبدالرزاق میں اس کی سند یہ ہے، "عبدالرزاق عن غیر واحد عن مطرف عن الحکم" [5]

## حماد بن ابی سلیمان رحمۃ اللہ علیہ

اس کی سند "عبدالرزاق عن ابن عیینۃ عن مسعر عن حماد" [6]

## زہری رحمۃ اللہ علیہ وقتادہ رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

مصنف عبدالرزاق میں ہے کہ اگر کسی شخص نے سفر میں اپنی بی بی کو دو گواہوں

---

[1] مصنف عبدالرزاق: ۳۳۶/۶

[2] عبدالرزاق: ۳۳۶/۶، مصنف ابن ابی شیبہ: ۲۵/۵، سنن سعید بن منصور: ۲۶۲/۱

[3] عبدالرزاق: ۳۳۶/۶ [4] سعید بن منصور: ۲۶۴/۱، مصنف ابن ابی شیبہ: ۲۵/۵

[5] عبدالرزاق: ۳۳۷/۶ [6] عبدالرزاق: ۳۳۷/۶

کے سامنے تین طلاقیں دے دیں اور وطن واپس آنے کے بعد اس نے اپنی بی بی سے وطی کی، اس پر گواہوں نے کہا کہ وہ ہمارے سامنے تین طلاقیں دے چکا ہے، تو اس صورت میں زہری رحمۃ اللہ علیہ اور قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا، اگر شوہر بہ حلف کہے کہ ان دونوں نے مجھ پر جھوٹی گواہی دی ہے، تب تو اس کو سو کوڑے لگائے جائیں گے، اور مرد و عورت میں علیحدگی کر دی جائے گی۔ اور اگر مرد نے اقرار کر لیا کہ ہاں، میں نے طلاق دی ہے تو اس کو سنگسار کیا جائے گا۔[1]

## تین طلاقوں کے بعد جو رجعت کا فتویٰ دے

زہری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فتویٰ بھی اسی کتاب میں مذکور ہے کہ کسی نے اپنی بی بی کو تین طلاقیں دیں، پھر کسی نے اس کو فتویٰ دے دیا کہ رجعت کر لو، اس کو عبرت ناک سزا دی جائے گی اور مرد و عورت کے درمیان تفریق کر دی جائے گی، اور اس ناجائز وطی کا تاوان بھی برداشت کرنا پڑے گا۔

تین طلاقوں کے بعد رجعت کا فتویٰ دینے والے اس فتویٰ کو بغور پڑھیں اور تمام اہل حدیث ٹھنڈے دل سے سوچیں کہ زہری سے بڑھ کر کون اہل حدیث ہو سکتا ہے، جس کے خوشہ چیں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے لے کر بعد کے تمام محدثین ہیں، جن میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ و مسلم رحمۃ اللہ علیہ تمام حضرات شامل ہیں۔

## علامہ حافظ ابن حزم رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب

علامہ ابن حزم ترک تقلید کے پرجوش مبلغ اور تقلید کو حرام کہنے اور عملاً ترک تقلید نیز ائمہ مجتہدین پر سخت سے سخت نکتہ چینی و حرف گیری کرنے میں سب سے زیادہ پیش پیش ہیں۔ حیرت ہے کہ موجودہ اہل حدیث حضرات کے برخلاف ان کے نزدیک قرآن و حدیث سے جو چیز ثابت ہے یہ ہے کہ ایک مجلس بلکہ ایک لفظ میں تین طلاق

---

[1] مصنف: ۴/۹۵

دینا، طلاق بدعت نہیں بلکہ طلاق سنت ہے اور ایسی تین طلاقیں واقع بھی ہو جاتی ہیں اور بغیر حلالہ کے عورت حلال نہیں ہوتی اور ان کی تحقیق یہ بھی ہے کہ کوئی شخص ایسی عورت سے بہ نیت تحلیل نکاح کرے تو یہ نکاح صحیح ہے۔ بلکہ اگر نکاح سے پہلے وہ یہ شرط بھی منظور کر لے کہ خلوت کے بعد وہ اس کو طلاق دے دے گا تو بھی نکاح صحیح ہے اور یہ شرط لغو ہو جائے گی۔ فرماتے ہیں: ''حتی ان اشترط ذلك عليه قبل العقد فهو لغو من القول ولم ينعقد النكاح الا صحيحا بريا من كل شرط''[1]

علامہ ابن حزم کے نزدیک حدیث اور آثار صحابہ سے یہی ثابت ہے ان بحثوں کے لئے ان کی کتاب المحلی جلد دہم کے (صفحہ ۱۷۰) الغایۃ (صفحہ ۱۸۵) کا مطالعہ کیا جائے۔

وهذا آخر ما اردنا ان نضيفه الى اصل الرسالة
والحمدلله اولا واٰخرا.



[1] المحلی: ۱۰/۱۷۳

# فتاویٰ الصحابة

# فی الطلقات المجموعة

الاعلام المرفوعہ آپ کے ملاحظہ سے گزر گئی۔ آپ نے دیکھ لیا کہ ان تین طلاقوں کے سلسلے میں جو بیک لفظ یا بیک طہر دی گئی ہوں، جمہور علماء وفقہاء کا مسلک کس قدر واضح، مدلل اور فطری ہے جس میں نہ کوئی دور راز کار تاویل ہے، اور نہ کوئی گنجلک بات! بس ایک سیدھی سی بات ہے، جس میں نہ کہیں تضاد ہے نہ کوئی الجھن اس کے برخلاف جن لوگوں نے مذکورہ بالا تین طلاقوں کو ایک بنانے کی کوشش کی ہے، انہیں ہر قدم پر ایک الجھن اور ہر لمحہ ایک رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑتا ہے، پھر اس رکاوٹ کو دور کرنے کے لئے ایسی تاویلوں کا سہارا لینا پڑتا ہے کہ ان کے پیچھے سے دوسری الجھنیں اور تضادات پیدا ہونے لگتے ہیں۔

اعلام مرفوعہ کی اشاعت کے بعد بھی حضرت اقدس محدث جلیل رحمۃ اللہ علیہ کو اس کا خیال رہا ہے کہ اس سلسلہ میں مزید دلائل وشواہد مہیا کئے جائیں اس باب میں آپ نے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ کی چھان بین شروع کی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ ایک جویائے حق کے لئے بہترین رہنما ثابت ہوں گے کیونکہ ان کے بارے میں یہ تصور بھی نہیں کیا جا سکتا، کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم اور ارشاد کے خلاف کوئی فتویٰ صادر کریں گے۔ اور اس پر قائم رہیں گے، ان حضرات کا ذوق، اس درجہ سلیم تھا کہ اگر انہیں کوئی حدیث نہیں پہنچی ہوتی اور اجتہاد کی نوبت آتی، تو بیشتر اوقات ان کا اجتہاد عین منشاء رسول کے مطابق ہوتا۔

اور ایسا کیوں نہ ہو جب کہ ان حضرات نے اپنی زندگی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات میں فنا کر رکھی تھی، چنانچہ حق تعالیٰ انہیں وہی راستہ دکھاتے تھے جو ان کا

پسندیدہ ہوتا۔ پھر یہی کہا جائے گا کہ اس باب میں حضرات صحابہ کرام کے فتاویٰ درحقیقت ترجمان ہیں رسول اکرم ﷺ کے ارشادات و تعلیمات کے، اگر ضد اور عناد سے برطرف ہوکر کوئی غور کرے گا تو صراط مستقیم کو ان حضرات کے فتاویٰ میں پا لے گا۔

حضرت مولانا کی نگاہ بہت وسیع اور دقیق تھی انہوں نے مختلف مراجع و مصادر سے تلاش کر کے صحابہ کرام کے بہت سے فتاویٰ اکٹھا کر دیئے ہیں۔ یہ فتاویٰ مسودہ کی شکل میں حضرت کے کاغذات میں دستیاب ہوئے ہیں۔ ان کی تبییض بھی حضرت کی حیات ہی میں ہو چکی تھی، لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بھی اور اضافہ کرنا چاہتے تھے مگر اس کا موقع نہ مل سکا لیکن جتنا ہے یہی کافی ہے۔ یہ فتاویٰ المآثر میں شائع ہو چکے اب انہیں اعلام مرفوعہ کے ساتھ ملحق کر کے شائع کیا جا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے نافع بنائے۔ (ادارہ)

## ① حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فتویٰ

❶ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا تین طلاق کو تین قرار دینا تو ہر مخالف و موافق کو تسلیم ہے تمام محدثین و فقہاء جن میں ابن تیمیہ اور ابن قیم بھی شامل ہیں۔ اور نو پیدا فرقۂ غیر مقلدین میں سے بھی کسی کو انکار نہیں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مجلس کی تین طلاقوں کے واقع ہونے کا فتویٰ دیا ہے۔

چنانچہ سنن سعید بن منصور میں ہے:

”من قال: انت طالق ثلاثا فهي ثلاث“[1]

ترجمہ: ”یعنی جو کہے کہ تجھ کو تین طلاق ہے، تو تینوں طلاقیں واقع ہو گئیں۔“

❷ مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس جب کوئی ایسا شخص لایا

[1] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۵۹

جاتا جس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دی ہیں، تو اس کی خوب پٹائی کرتے تھے، اور میاں بیوی کو ایک دوسرے سے جدا کردیتے تھے۔[1]

❸ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے تین طلاق کو نافذ اور واقع قرار دینے کا ذکر اس حدیث کے ضمن میں بھی آئے گا، جس حدیث کو غیر مقلد لوگ اپنی دلیل میں پیش کیا کرتے ہیں۔

❹ عطاء خراسانی رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ علاء بن جعونہ نے اپنی بیوی کو سو طلاق دے دی، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کے پاس کہلا بھیجا کہ اپنی بیوی سے الگ ہو جاؤ، اور فرمایا کہ تمہاری عورت تم سے بائنہ ہوگئی۔[2]

اصابہ میں علاء کے باپ کا نام جاریہ بتایا گیا ہے۔

❺ اور یہ حدیث بھی سب کو تسلیم ہے کہ "علیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین" (تم میری سنت کو اور خلفائے راشدین کی سنت کو لازم پکڑو) حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد ہیں۔ انہوں نے تین طلاق واقع ہونے کا فتویٰ دیا، تو اس کو تسلیم کرنا اور اسی کے مطابق فتویٰ دینا حکم نبوی کے مطابق واجب ہے، اور اس پر عمل کرنا حدیث پر عمل کرنا ہے۔

## ② فتویٰ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحیح حدیث میں آیا ہے کہ "تمسکوا بعهد ابن ام عبد" یعنی عبداللہ بن مسعود کے عہد (یعنی فتویٰ، حدیث اور تاکید) کو مضبوطی سے پکڑو۔

❶ انہیں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا ایک فتویٰ یہ ہے کہ ایک شخص نے آکر ان سے یہ کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو ننانوے طلاقیں دے دی ہیں، حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے

---

[1] مصنف ابن ابی شیبہ: ۵/۱۱ [2] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۶۵، صابہ: ۲/۲۹۷

پوچھا کہ پھر لوگوں نے تم کو کیا بتایا، اس نے کہا کہ لوگوں نے بتایا کہ تیری بیوی تجھ پر حرام ہوگئی، ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ان لوگوں نے تمہارے اوپر رحم کھانے کا ارادہ کیا (یعنی تم سے رعایت کی) تمہاری بیوی تو صرف تین طلاقوں ہی سے تم سے جدا اور تمہارے نکاح سے باہر ہوگئی، باقی چھیانوے طلاقیں سب کی سب ظلم اور زیادتی ہیں۔[1]

اور مصنف عبدالرزاق (جلد ۶ صفحہ ۳۹۵) میں ہے کہ جب اس آدمی نے یہ کہا کہ میں نے نناوے طلاقیں دیں، اور لوگوں نے کہا کہ تیری عورت بائنہ ہوگئی، تو ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ان لوگوں نے تم دونوں میں جدائی کو پسند کیا، اس نے سمجھا کہ آپ کچھ آسانی اور رخصت عطا کریں گے، تو کہا اللہ آپ پر رحم کرے، آپ کیا فرماتے ہیں، انہوں نے کہا تین طلاقیں تیری بیوی کو تجھ سے جدا کر دیں گی۔ اور باقی ساری طلاقیں عدوان اور زیادتی ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے تین کو تین قرار دینے کے اور کئی فتویٰ مصنف عبدالرزاق وغیرہ میں مذکور ہیں، مثلاً ابن ابی شیبہ (جلد ۵ صفحہ ۲۱) اور عبدالرزاق (جلد ۶ صفحہ ۳۳۱) اور سعید بن منصور (جلد ۱ صفحہ ۲۶۱) میں صحیح سند سے مروی ہے کہ ابن مسعود نے فرمایا کہ جو شخص اپنی بیوی کو دخول سے پہلے تین طلاق دے وہ اس کے لئے حلال نہ ہوگی، ان کی یہ تصریح بھی موجود ہے کہ غیر مدخولہ کو تین طلاق دے دی جائے تو وہ بمنزلہ مدخولہ کے ہے، یعنی دونوں ہی کو تین طلاقیں واقع ہو جائیں گی۔[2] اور عبدالرزاق کے الفاظ یہ ہیں کہ وہ غیر مدخولہ کو بمنزل مدخولہ کے قرار دیتے تھے ایسا ہی بیہقی (جلد ۷ صفحہ ۳۳۵) میں بھی ہے۔

ع جڑ کٹ گئی نخل آرزو کی

---

[1] سنن سعید بن منصور: ۱/ ۲۵۷، ۲۶۳

[2] ابن ابی شیبہ: ۵/ ۲۳

## ③ فتویٰ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس ایک شخص نے آکر ذکر کیا میرے چچا نے اپنی بیوی کو تین یا تین سے زیادہ طلاقیں دے دہی ہیں، اور اب وہ پچھتا رہا ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تیرے چچا نے اللہ کی نافرمانی کی تو اس کو پچھتانا پڑ رہا ہے، اور شیطان کی فرمانبرداری کی، تو اللہ نے اس کے لئے کوئی راستہ نہیں نکالا، تیرے چچا کی بیوی اس سے بائنہ ہوگئی۔[1]

مصنف عبدالرزاق میں طاؤس کا بیان ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے جب سوال کیا جاتا کہ فلاں نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دی ہیں، تو اس سے زائد کچھ نہیں فرماتے کہ اگر تو اللہ سے ڈرا ہوتا تو اللہ تیرے لئے نکلنے کا راستہ بناتا۔[2]

اور مجاہد کا بیان ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کو ستاروں کے عدد کے برابر طلاق دے دی، ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا کہ راس الجوزاء[3] جو گنتی میں تین ہے کافی ہے (جلد ۶ صفحہ ۳۹۶) یہ روایت مصنف ابن ابی شیبہ (جلد ۵ صفحہ ۱۵) میں بھی ہے۔

عطاء کا بیان ہے کہ ایک شخص نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا فلاں شخص نے اپنی بیوی کو سو طلاقیں دیدیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا ان میں سے تین لے لے باقی چھوڑ دے۔[4]

---

[1] سنن سعید بن منصور حدیث نمبر، ۱۰٦٤، ۱۰٦٥، او مصنف ابن ابی شیبہ: ۱۱/۵

[2] مصنف عبدالرزاق: ٦/۲۹٦

[3] راس الجوزاء کو "ھقعۃ الجوزاء" اور ھقعہ بھی کہتے ہیں۔ یہ چاند کی ایک منزل ہے جس میں اثافی کی طرح تین ستارے ہوتے ہیں۔ اثافی پتھروں کے ان تین ٹکڑوں کو کہتے ہیں جو چولہے پر دیگچی وغیرہ رکھنے کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ (نہایہ و کتاب الانواء)

[4] عبدالرزاق: ٦/۳۹٦

ایسا ہی ابن کثیر اور اعرج نے بھی ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، اور سعید ابن جبیر بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص ابن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس آیا، اس نے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو ایک ہزار طلاق دے ڈالی ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا، تین لے لو اور نو سو ننانوے چھوڑ دو[1] ایسا ہی مجاہد نے بھی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے۔[2]

سعید بن جبیر کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ ایک شخص نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو ہزار طلاقیں دے دیں، انہوں نے فرمایا کہ تین طلاقیں تیری بیوی کو تجھ پر حرام کر دیں گی، باقی ساری گناہ ہیں، جن سے تو نے اللہ کی آیتوں کا مذاق اڑایا ہے۔[3]

اور مجاہد کی دوسری روایت میں ہے کہ ایک شخص نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو تینوں طلاق دے ڈالیں، انہوں نے فرمایا کہ تم میں کا ایک شخص طلاق دینے میں حماقت کرتا ہے، پھر کہتا ہے اے ابن عباس! اے ابن عباس! تو نے اپنے رب کی نافرمانی کی اور تو اپنی بیوی سے جدا ہو گیا (ہاتھ دھو بیٹھا)۔[4]

## مدخولہ اور غیر مدخولہ دونوں کا حکم ایک ہے

مصنف عبدالرزاق (جلد ۶ صفحہ ۳۳۳) مصنف ابن ابی شیبہ (جلد ۵ صفحہ ۲۲، ۲۳) موطائے امام مالک سنن سعید بن منصور (جلد ۱ صفحہ ۱۶۱) وغیرہ میں صحیح سند سے مذکور ہے کہ جو آدمی اپنی بیوی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دے، اس کے بارے میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، ابن عمرو رضی اللہ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سب لوگ یہ فتویٰ دیتے تھے کہ اس کی بیوی اس کے لئے اس وقت تک حلال نہ ہوگی جب تک نکاح کر کے دوسرے شوہر کے پاس نہ جائے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ایسے دو فتوے مصنف عبدالرزاق (جلد ۶ صفحہ ۳۳۴) میں منقول ہیں۔

[1] عبدالرزاق: ۳۹۷/۶ [2] عبدالرزاق: ۳۹۷/۶
[3] عبدالرزاق: ۳۹۷/۶ [4] عبدالرزاق: ۳۹۷/۶

**فائدہ اولیٰ:** یہاں پہنچ کر یاد دلا دینا بھی ضروری ہے کہ جہاں غیر مدخولہ کے حق میں ان کا فتویٰ دینا منقول ہے کہ اس پر تین طلاقیں واقع ہو جائیں گی اور اب وہ بلا نکاح ثانی پہلے شوہر کے لئے حلال نہ ہوگی، وہیں پر یہ صراحت بھی مذکور ہے کہ ''التی لم یدخل بھا والتی دخل بھا فی الثلاث سواء'' یعنی غیر مدخولہ اور مدخولہ تین طلاق کے واقع ہو جانے میں یکساں ہیں، اس کو امام اسحاق بن راہویہ نے اپنی سند میں روایت کیا ہے۔[1]

**فائدہ ثانیہ:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے تمام جلیل القدر شاگرد مثلاً سعید بن جبیر، مالک بن الحارث، ابو سلمہ، ضحاک، محمد بن ایاس بن البکیر، محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان، زہری، طاؤس، عنترہ، عمرو بن دینار، معاویہ انصاری عطاء اور مجاہد وغیرہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ فتویٰ نقل کرتے ہیں کہ تین طلاق دینے سے تینوں واقع ہو جاتی ہیں، اور عورت مرد پر حرام ہو جاتی ہے۔

ان حضرات کا مدخولہ کے حق میں تو بالاتفاق یہی بیان ہے، اور غیر مدخولہ یعنی جس کو خلوت سے پہلے تین طلاق دے دی جائے، اور تینوں طلاقیں بیک لفظ دی جائیں، جیسے یوں کہہ دیا جائے کہ ''انت طالق ثلاثا'' (تجھ کو تین طلاق ہے) تو اس صورت میں بھی اکثریت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہی فتویٰ نقل کرتی ہے کہ تینوں طلاقیں واقع ہو جائیں گی، اور اسی بات کی تصریح خود حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے بھی کی ہے، چنانچہ مسند اسحاق بن راہویہ میں ہے کہ ''التی لم یدخل بھا والتی دخل بھا فی الثلاث سواء'' (جیسا کہ اوپر گزرا)۔

اور وہ غیر مدخولہ جس کو ایک لفظ میں تین طلاق نہ دی جائے بلکہ ''انت طالق، انت طالق، انت طالق'' (تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق) کہہ دیا جائے اس کے بارے میں اکثریت بلکہ کل کا بیان یہ ہے کہ اس صورت میں غیر مدخولہ ایک

---

[1] المطالب العالیہ: ۲/ ٦۳

طلاق سے بائنہ ہو جائے گی، اور یہی مذہب حنفیہ اور جمہور امت کا بھی ہے۔

ہاں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے شاگردوں میں صرف ابن شہاب ان کا یہ فتویٰ بیان کرتے ہیں کہ جب کوئی اپنی غیر مدخولہ بیوی کو ''انت طالق، انت طالق'' کہہ کر طلاق دے دے تو تین طلاقیں واقع ہوں گی۔ مگر طاؤس نے اسی وقت ابن شہاب کے اس بیان کی یہ کہہ کر تردید کر دی تھی کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اس صورت میں ایک ہی طلاق واقع ہونے کے قائل تھے، لیکن اس صورت میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے صحیح فتویٰ کی نشاندہی، اور پہلی صورت میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے فتویٰ کی روایت میں دوسرے شاگردوں کی موافقت کرنے کے باوجود امام طاؤس ذاتی طور پر ابن عباس رضی اللہ عنہ کے فتویٰ کے خلاف فتویٰ دیتے تھے۔

چنانچہ مصنف عبدالرزاق .......... میں طاؤس کے لڑکے راوی ہیں کہ عکرمہ رضی اللہ عنہ (ابن عباس رضی اللہ عنہما کے شاگرد و مولی) سے پوچھا گیا کہ ایک شخص نے اپنی کنواری عورت کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دیں، عکرمہ رضی اللہ عنہ نے کہا اگر اس نے تینوں یکجا دی ہیں (مثلاً ''انت طالق ثلاثا'' کہا ہے) تو اب وہ عورت اس کے حق میں اس وقت تک حلال نہیں ہوسکتی، جب تک دوسرے سے نکاح کر کے ہم صحبت نہ ہو، اور اگر اس نے تینوں الگ الگ دی ہیں، اور یوں کہا ہے، ''انت طالق، انت طالق انت طالق'' تو اس صورت میں عورت ایک طلاق سے بائنہ ہوگئی، باقی دو بے کار ہیں ابن طاؤس کہتے ہیں کہ میں نے عکرمہ کے اس فتویٰ کا ذکر اپنے والد سے کیا، تو انہوں نے کہا کہ دونوں صورتیں برابر ہیں، دونوں صورتوں میں ایک ہی طلاق (بائن) واقع ہوگی۔

حالانکہ مصنف ہی میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کا یہ قول بصراحت مذکور ہے کہ اگر کوئی (خلوت سے پہلے) اپنی عورت کو تین طلاق دے، مگر بیک لفظ اور اکٹھی نہ دے تو

ایک ہی طلاق واقع ہوگی، عطاء نے کہا یہ بات مجھ کو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پہنچی ہے۔[1]

اور اسی میں ہے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کنواری عورت کو ایک طلاق بائنہ بنادے گی اور تین اس کو حرام کردیں گی، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے سن کر کہا کہ ابو ہریرہ نے بالکل صحیح جواب دیا۔[2] یعنی ابن عباس رضی اللہ عنہما دونوں صورتوں کا حکم ایک دوسرے سے مختلف بتاتے ہیں، ابن عباس رضی اللہ عنہ کی یہ تفریق ابن ابی شیبہ میں اس سے بھی زیادہ وضاحت سے مذکور ہے، مصنف ابن ابی شیبہ میں عطاء رحمۃ اللہ علیہ راوی ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا ''اذا طلقها ثلاثا قبل ان یدخل بها لم تحل له حتی تنکح زوجا غیره. لو قالها تتری بانت بالاولی'' یعنی قبل خلوت تین طلاق اکٹھی دے تو عورت حرام ہوگئی، دوسرے نکاح کے بعد حلال ہوگی۔ اور اگر یکے بعد دیگرے طلاق دے، یعنی ''انت طالق، انت طالق، انت طالق'' کہے تو پہلے فقرے سے وہ بائنہ ہوگئی (اور باقی دو فقرے بے کار اور لغو ہو جائیں گے)۔[3]

دیکھئے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے پوری صراحت سے دونوں صورتوں کا حکم الگ الگ بتایا ہے جس کی صریح مخالفت امام طاؤس نے کی ہے، غیر مدخولہ کو اکٹھی تین طلاق دینے کی صورت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہی فتویٰ سعید بن جبیر نے بھی روایت کیا ہے، وہ فتویٰ ابن ابی شبیہ میں بایں الفاظ مذکور ہے ''اذا طلق ثلاثا قبل ان یدخل بها فلا تحل له حتی تنکح زوجا غیره''[4]

اور غیر مدخولہ کو اس صورت میں یہ فتویٰ صرف ابن عباس رضی اللہ عنہ ہی نہیں بلکہ دوسرے اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم بھی یہی فتویٰ دیتے ہیں۔

مصنف ابن ابی شیبہ میں تفصیل کے ساتھ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فتویٰ ان الفاظ

---

[1] عبدالرزاق: ٦/٣٣٥
[2] عبدالرزاق: ٦/٣٣٥
[3] مصنف ابن ابی شیبہ: ٥/٢٥
[4] مصنف ابن ابی شیبہ: ٥/٢٤

میں منقول ہے۔ ”عن علی قال: اذا طلق البکر واحدۃ فقد بتھا واذا طلقھا ثلثا لم تحل له حتی تنکح زوجا غیرہ“ [1]

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ مصنف ابن ابی شیبہ وغیرہ میں دیگر متعدد صحابہ کا یہ فتویٰ منقول ہے کہ خلوت سے پہلے تین طلاق دینے سے عورت حرام ہو جاتی ہے۔ یعنی تینوں طلاق واقع ہو جاتی ہیں، حیرت ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور دوسرے صحابہ کی اتنی واضح تصریحات کے باوجود طاؤس نے غیر مدخولہ کے حق میں طلاق کو ایک قرار دینے کی جرأت کیسے کی؟

غیر مدخولہ کے حق میں اکٹھی تین طلاقوں کو ایک قرار دینے کی نسبت عمرو بن دینار، عطاء وابو الشعثاء کی طرف بھی کی گئی ہے، لیکن یہ نسبت بالکلیہ صحیح نہیں ہے، عمرو بن دینار کی نسبت تو ایک روایت میں ملتا ہے کہ وہ جمع کرنے یعنی ”انت طالق ثلاثا“ کہنے کی صورت میں بھی اس کے قائل تھے، مگر عطاء وابو الشعثاء کے بارے میں یہ تصریح کہیں نہیں ملتی، بلکہ اس کے برخلاف عطاء کی یہ صراحت موجود ہے کہ ”اذا طلقت امراۃ ثلاثا ولم تجمع فانما ھی واحدۃ“ (جب تم عورت کو تین طلاق دو اور اکٹھا نہ کرو (بلکہ ”انت طالق انت طالق انت طالق“ کہو) تو یہ ایک ہی طلاق ہوگی۔ [2]

اور ابو الشعثاء کا یہ فتویٰ ابن ابی شیبہ میں مذکور ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ میں سال بھر تک تیرے پاس نہ آؤں گا، اگر آؤں تو تجھ کو تین طلاق تو جابر بن زید یعنی ابو الشعثاء نے فرمایا کہ اگر چار مہینے کے اندر بیوی کے پاس گیا تو تین طلاقیں واقع ہوں گی۔ [3] اس میں مدخولہ اور غیر مدخولہ کی کوئی تخصیص نہیں ہے، مگر ابو الشعثاء کے استاذ کا ارشاد یہ ہے کہ ”طالق ثلاثا“ کہنے کا حکم مدخولہ و غیر مدخولہ

---

[1] مصنف ابن ابی شیبہ: ۲۲/۵ [2] عبدالرزاق: ۳۳۵/٦

[3] ابن ابی شیبہ: ۲۷۹/۵

دونوں میں یکساں ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے سارے شاگرد غیر مدخولہ کے بارے میں ان کا جو فتویٰ نقل کرتے ہیں، وہ خود بھی یہی فتویٰ دیتے ہیں، مگر معلوم نہیں کس بنیاد پر طاؤس اور عمرو بن دینار ابن عباس رضی اللہ عنہما کے اس فتویٰ کے ایک جز کی مخالفت کرتے ہیں۔

اگر کہا جائے کہ شاید ابو عیاض کی روایت بنیاد بنی ہو تو گزارش ہے کہ یہ روایت بھی بنیاد نہیں بن سکتی، اس لئے کہ اس میں تو تین مفرق کا بیان ہے یعنی اس میں یہ بتایا گیا ہے کہ غیر مدخولہ عورت کو چاہے تین بار "انت طالق، انت طالق، انت طالق" کہو یا ایک بار "انت طالق" کہو دونوں کا حکم برابر ہے، تین بار بھی یہ کہنے سے ایک ہی طلاق بائن واقع ہوگی اور ایک بار بھی کہنے سے ایک طلاق بائن پڑے گی روایت کے الفاظ یہ ہیں "عن ابی عیاض ان ابن عباس قال الثلاث والواحدۃ فی التی لم یدخل بھا سواء" [1]

اس روایت میں الثلاث سے تین بار انت طالق کہنا لازمی اور یقینی طور پر اس لئے مراد ہے کہ اگر یہ مراد نہ لیا جائے بلکہ اکٹھی تین طلاق "انت طالق ثلاثا" کہنے کو بھی مراد لیا جائے اور اس کو ایک قرار دیا جائے تو ابن عباس رضی اللہ عنہ کی متعدد تصریحات سے اس کی تکذیب ہوتی ہے۔

ابن ابی شیبہ وغیرہ کی کئی روایتوں میں ان کا صریح فتویٰ ہے۔ "اذا طلق ثلاثا قبل ان یدخل بھا فلا تحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ" [2]

اور (جلد۵ صفحہ۲۵) میں ہے "اذا طلقھا ثلاثا قبل ان یدخل بھا لم تحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ ولو قالھا تتری بانت بالاولی"

---

[1] عبدالرزاق: ۳۳۵/۶ [2] ابن ابی شیبہ: ۲۴/۵

# فائدہ ثالثہ ایک عجیب تضاد

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے تمام جلیل القدر شاگرد مثلاً سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ[1] ابو سلمہ رحمۃ اللہ علیہ[2] مالک بن الحارث رحمۃ اللہ علیہ[3] ضحاک رحمۃ اللہ علیہ[4] محمد بن ایاس بن البکیر رحمۃ اللہ علیہ[5] محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان رحمۃ اللہ علیہ[6] امام زہری رحمۃ اللہ علیہ[7] عنترہ رحمۃ اللہ علیہ[8] عمرو بن دینار رحمۃ اللہ علیہ[9] اور مجاہد[10] وغیرہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ فتویٰ نقل کرتے ہیں کہ تین طلاق دینے سے تینوں واقع ہوتی ہیں، اور عورت مرد پر حرام ہو جاتی ہے۔

مگر اس کے برخلاف ان کے ایک شاگرد جن کا نام طاؤس ہے، وہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ قول نقل کرتے ہیں کہ عہد نبوی، عہد صدیقی اور عہد فاروقی میں دو یا تین سال تک تین طلاق ایک شمار ہوتی تھی۔

ع بسوخت عقل زحیرت کہ ایں چہ بوالعجبی ست

اگر طاؤس کا یہ بیان صحیح ہے، تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی سنت اور فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی سہ سالہ سنت کی مخالفت کی جرأت کیسے کی، اور صحابہ میں سے کسی نے اس ناحق فتویٰ پر کیوں نہیں ٹوکا، جو چیز عہد نبوی اور عہد صدیقی میں حلال رہی ہو، اس کو حرام قرار دینے کا ان کو کیا حق تھا، اور یہ ان کے لئے کیسے جائز ہوا؟ کیا صحابیوں کو بھی حلال کو حرام قرار دینے کا اختیار ہے؟

اور اس سے زیادہ جرأت کی بات یہ ہے کہ دوسرے صحابہ کرام نے تو ابن عباس رضی اللہ عنہما کی علی الاعلان تائید و موافقت کی ہے، حضرت عائشہ، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما،

---

[1] ابن ابی شیبہ: ۵/۱۳، ۲۴ [2] عبدالرزاق: ۶/۳۳۴ و سعید بن منصور: ص ۲۶۱
[3] سعید بن منصور: ص ۲۵۸ [4] سعید بن منصور: ص ۲۶۵
[5] عبدالرزاق: ۶/۳۳۳ ابن ابی شیبہ: ۵/۲۳ سعید بن منصور
[6] عبدالرزاق: ۶/۳۳۴ [7] عبدالرزاق: ۶/۳۳۵
[8] ابن ابی شیبہ: ۵/۱۳ [9] ابن ابی شیبہ: ۵/۲۵ [10] ابوداؤد: ۱/۲۹۹

حضرت عبداللہ بن عمر حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما، حضرت عمران بن حصین، حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہما بلکہ خلیفہ راشد حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ، آخری خلیفہ راشد حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ وغیرہ نے بھی ان کی موافقت میں فتویٰ دیا ہے، اور ان کے فتویٰ کی زبردست تائید کی ہے، کیا یہ سب صحابی عہد نبوی وعہد صدیقی کے فتووں کو بھول گئے تھے؟ یا اتنے بڑے بڑے صحابیوں نے جان بوجھ کر سنت رسول کی مخالفت کی تھی؟ میں سمجھتا ہوں کہ کوئی سنی مسلمان ان سوالوں کا جواب اثبات میں نہیں دے سکتا، اگر منہ بچانے کے لئے یہ عذر پیش کیا جائے۔ جیسا کہ غیر مقلد لوگ اور ان کے پیشوا پیش کیا کرتے ہیں کہ ان لوگوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد کی مخالفت جائز نہیں سمجھی، یا ان کے خوف سے مخالفت نہیں کی، تو یہ عذر گناہ بدتر از گناہ ہے کیا عمر رضی اللہ عنہ کی مخالفت ناجائز اور رسول کی مخالفت جائز ہے؟ کیا عمر رضی اللہ عنہ کی اطاعت رسول کی اطاعت پر مقدم ہے؟ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عہد نبوی کے فیصلے کے خلاف کوئی ایسا فیصلہ کیا تھا جس کی بنیاد قرآن وحدیث میں نہیں تھی، تو وہ نیا اور محدث فیصلہ ”من احدث فی امرنا ھذا ما لیس منه فھو رد“ کے بموجب دیوار پر مار دینے کے قابل تھا، یا پورے اتفاق اور اجماع کے ساتھ بسر وچشم قبول کرنے کے لائق تھا؟

## اصل حقیقت

اصل حقیقت یہ ہے کہ امام طاؤس کی طرف اس بیان کی نسبت ہی سراسر غلط، خلاف واقعہ اور بے بنیاد ہے، جس کی اندرونی شہادتیں خود طاؤس کی روایتوں میں موجود ہیں جس کی تفصیل یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے اس قول کو طاؤس سے ان کے کئی شاگردوں نے مختلف الفاظ میں بیان کیا ہے، اس میں ایک بیان صحیح مسلم میں طاؤس کے صاحبزادے کا ہے، جس کے الفاظ یہ ہیں کہ:

"ابن طاوس عن ابيه عن ابن عباس قال: كان الطلاق على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وابى بكر وسنتين من خلافة عمر طلاق الثلث واحدة فقال عمر: ان الناس استعجلوا امرا كانت لهم فيه اناة فلو امضيناه عليهم، فامضاه عليهم"[1]

ترجمہ: "ابن طاؤس اپنے باپ طاؤس سے وہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ طلاق، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں، اور عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے دو سال تک تین طلاق دینا، ایک تھا (یعنی تین طلاق دینے کے بجائے صرف ایک طلاق دیتے تھے) پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اب لوگوں نے اس کام میں جلدی کی، جس میں ان کے لئے ٹھہر ٹھہر کر کرنے کا حکم تھا، تو ایسا ہوتا کہ ہم اس کو ان کے اوپر نافذ کر دیتے (یعنی جب ان لوگوں نے جلدی سے عورت کو تین طلاق دے دینا چاہا تو ہم بھی سب کو نافذ ہی کر دیتے) پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو ان کے اوپر نافذ کر دیا۔"

دیکھئے طاؤس کا اصل بیان یہ ہے، جس کو ان کے بیٹے نے روایت کیا ہے، اس میں قطعاً اس بات کا ذکر نہیں ہے کہ تین طلاق ایک شمار ہوتی تھی، بلکہ صاف صاف طلاق الثلاث واحدۃ یہ ترکیب اضافی وارد ہے (یعنی تین کا طلاق ایک تھا) جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ تین طلاق دینے کے بجائے ایک طلاق دیتے تھے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں لوگوں نے جلد بازی شروع کی اور چاہا کہ جلدی سے ایک ہی مجلس میں ایک ہی لفظ سے تینوں طلاقیں دے کر قصہ ختم کر دیں، حالانکہ ان کو ہدایت تھی کہ تینوں طلاقیں ٹھہر ٹھہر کر تین طہر میں دیں، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان تینوں کو

[1] صحيح مسلم: ١/ ٤٧٧ و عبدالرزاق: ٦/ ٢٩٢

نافذ کر دیا۔

اسی کو دوسری روایت میں یوں بیان کیا ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ لوگوں نے پے در پے (ایک ہی مجلس میں) تین طلاق دینا شروع کر دیا، تو آپ نے ان سب کو ان کے اوپر نافذ کر دیا اس موقع پر ابن ابی شیبہ کا لفظ ''فلما رای عمران الناس قد تتابعوا فی الطلاق فاجاز ھن'' اور مسلم کا لفظ ہے کہ ''فلما کان فی عھد عمر تتابع الناس فی الطلاق'' یعنی دونوں کتابوں میں یہ تصریح موجود ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں لوگ پے در پے طلاق دینے لگے تھے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے پہلے پے در پے اور یکے بعد دیگرے طلاق دینا نہ تھا، بلکہ تین طلاق دینے کے بجائے صرف ایک طلاق دینا تھا۔

یہ ہے طاؤس کا اصل بیان جس کا حاصل یہ ہے کہ عہد نبوی سے لے کر ابتدائے عہد فاروقی تک لوگ پے در پے طلاق دیتے ہی نہ تھے، اس وقت تک تین طلاق یکجا دینے کے بجائے ایک دیتے تھے۔

ابن طاؤس کا یہی بیان صحیح مسلم اور سنن ابوداؤد میں بایں الفاظ مذکور ہے ''ابن طاؤس عن ابیہ ان ابا الصھباء قال لا بن عباس: تعلم انھا کانت الثلاث تجعل واحدۃ علی عھد النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم و ابی بکر وثلاثا من امارۃ عمر فقال ابن عباس: نعم'' (طاؤس نے کہا کہ ابو الصہباء نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا، کیا آپ جانتے ہیں کہ عہد نبوی اور عہد صدیقی میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تین سال تک تین طلاق ایک بنائی جاتی تھی (یعنی طلاق دینے والے تین کے بجائے ایک دیتے تھے) تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا، ہاں۔

❷ طاؤس کے ایک شاگرد ہشام بن حجیر طاؤس کا بیان یوں نقل کرتے ہیں کہ ''قال: قال عمر بن الخطاب:قد کان لکم فی الطلاق اناۃ فاستعجلتم

اناتكم وقد اجزنا عليكم ما استعجلتم من ذلك" (طاؤس نے کہا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (ایک مجلس کی تین طلاقوں کے نافذ کرنے کے وقت اس کی علت یہ بتائی تھی اور) یہ کہا تھا کہ تمہارے طلاق میں مہلت تھی اور وقفے وقفے سے دینے کی ہدایت تھی مگر تم نے جس بات کے لئے جلد بازی کی ہے، ہم نے اس کو نافذ کر دیا)۔

دیکھئے طلاق میں جلد بازی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے سے شروع ہوئی، اور تین طلاق یکبارگی، یا ایک مجلس میں دینے کا رواج شروع ہوا، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مجلس کی تین طلاقوں کو نافذ کر دیا، اگر پہلے بھی یہی رواج ہوتا، اور جلد بازی کی یہی صورت ہوتی، تو صحابہ کرام، بلکہ خود صاحب واقعہ حضرت عمر کو ٹوک دیتا کہ یہ جلد بازی تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بھی تھی، اور لوگ اکٹھی طلاقیں دیا کرتے تھے، مگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو نافذ نہیں کیا، حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اس کو نافذ نہیں کیا، اور خود آپ بھی تین سال تک اسی فیصلے پر قائم رہے، تو اب آپ کو اس سنت قدیمہ کے بدلنے کا حق کہاں سے حاصل ہو گیا، اور تین طلاق واقع کرنے کی جو علت آپ بیان کرتے ہیں وہ علت تو پہلے بھی موجود تھی، پھر آپ کے پیش رو حضرات نے تینوں کو نافذ کیوں نہیں کیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے فیصلے پر تو ایک معمولی بڑھیا بھی برسر عام اعتراض کر کے ان کو رجوع پر مجبور کر دیتی تھی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کی صحیح مراد، اور طاؤس کے بیان کی صحیح صورت حال یہ ہے مگر طاؤس کی ایک روایت میں ان کے شاگرد کے شاگرد سے بھی نیچے کسی راوی نے ان کے بیان کو مسخ کر کے رکھ دیا ہے، چنانچہ وہ کہتا ہے کہ طاؤس نے بیان کیا کہ ابو الصہباء ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا، اور کہا کہ لائیے آپ اپنے کچھ عجائبات سنائیے، بے شک عہد نبوی اور عہد صدیقی اور ابتدائے خلافت عمر رضی اللہ عنہ میں تین ایک شمار کی جاتی تھی، پس جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ لوگ ایک کے

بعد دوسری، دوسری کے بعد تیسری پے در پے ایک ہی مجلس میں تین طلاق دینے لگے تو آپ نے ان تینوں کو نافذ کر دیا۔

اس روایت کو بغور پڑھیے، پہلی بات یہ ہے کہ طاؤس کہتے ہیں کہ ابو الصہباء ابن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس آیا، حالانکہ بعینہٖ یہی روایت مسلم میں ہے، اس میں یہ کہیں نہیں ہے کہ ابو الصہباء آیا اور دوسری روایت میں طاؤس کا بیان یہ ہے کہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس گیا تو وہاں ان کا غلام ابو الصہباء موجود تھا۔

دوسری بات یہ ہے کہ اس روایت سے یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ عہد نبوی وغیرہ میں تین کا ایک ہونا کون بیان کرتا ہے، جب کہ صحیح مسلم میں بعینہٖ اسی روایت کے اندر بصراحت مذکور ہے کہ ابو الصہباء ہی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا تھا "الم یکن الطلاق الثلاث الخ" (کیا تین طلاق دینا ایک نہ تھا) اسی طرح مسلم میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کا جواب "قد کان ذلك" مذکور ہے، وہ ابن ابی شیبہ کی روایت میں مذکور نہیں ہے۔

تیسری اور سب سے آخری بات یہ ہے کہ اس میں "ان الثلاث کان یحسبن" ہے حالانکہ مسلم میں بعینہٖ یہی روایت ہے۔ اس میں یحسبن کا وجود نہیں، بلکہ اس میں "الم یکن طلاق الثلاث یا الطلاق الثلث واحدة"[1]

ابن ابی شیبہ اور صحیح مسلم دونوں میں حدیث کی سند یوں ہے "حماد بن زید عنا یوب السختیانی عن ابراهیم بن میسرة عن طاؤس" یعنی اوپر سے نیچے حماد تک سند متحد ہے، حماد سے نیچے ابن ابی شیبہ میں عفان بن مسلم راوی ہیں اور صحیح مسلم میں سلیمان بن حرب ہیں۔

## خلاصہ بحث

مختلف روایات کا جائزہ لینے کے بعد حسب ذیل باتیں منقح ہو کر سامنے آئیں۔

---

[1] مسلم: ۴۷۸/۱

❶ طاؤس نے صحیح مسلم میں جس قول یا بیان کی نسبت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی طرف کی ہے وہ درحقیقت ان کے غلام ابوالصہباء کا قول ہے، جس کو اس نے ان کے سامنے رکھ کر اس کی تصدیق چاہی ہے، تو آپ نے تصدیق کر دی ہے یعنی وہ بات خود نہیں بولے ہیں اور یہ الفاظ ابن عباس رضی اللہ عنہ کے نہیں ہیں، ابن عباس رضی اللہ عنہ نے تو صرف اس قول کی تصدیق کی تھی جو ابوالصہباء بولا تھا۔

❷ ابوالصہباء نے یہ نہیں بیان کیا تھا کہ عہد نبوی اور عہد صدیقی میں تین طلاق ایک مجلس میں دی جاتی تھی تو ایک ہونے کا فتویٰ دیا جاتا تھا، اس نے تو طلاق کی تاریخ بیان کی تھی کہ طلاق کی تاریخ یہ ہے کہ عہد نبوی سے لے کر ابتدائے عہد فاروقی تک لوگ یکجا تین طلاق دینے کے بجائے ایک ایک طہر میں ایک ایک دیا کرتے تھے، خلافت فاروقی کے تیسرے یا چوتھے سال لوگوں نے جلد بازی شروع کی، اور ایک ہی مجلس میں پے در پے تینوں طلاقیں دینے لگے، اسی بات کو اس نے ابن عباس رضی اللہ عنہ کے سامنے رکھ کر پوچھا کہ کیا آپ اس بات کو جانتے ہیں، تو کہا، ہاں![1]

---

[1] حضرت محدث کبیر رحمۃ اللہ علیہ کا مسودہ یہاں پر ختم ہو گیا ہے، ایسا محسوس ہوتا ہے کہ کچھ اور لکھنا باقی رہ گیا ہے، لیکن آں قدح بشکست وآں ساقی نماند، اب اسے کہاں سے لایا جائے، لیکن جو کچھ ہے وہ بھی فہیم انسان کے لئے بہت کافی ہے۔

آگے راقم الحروف مزید توضیح کے لئے عرض کرتا ہے کہ گویا ابن عباس رضی اللہ عنہ کی جس روایت سے تین کے ایک ہونے پر استدلال کیا جاتا ہے، وہ اس میں بیان مسئلہ نہیں ہے، کیونکہ اگر اس کو بیان مسئلہ قرار دیا جائے تو لازم آئے گا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں اور عہد صدیقی میں اور ابتدائے عہد فاروقی میں تین طلاقوں کا رواج تھا، اور لوگ تین طلاق دیا کرتے تھے، مگر انہیں ایک قرار دے دیا جاتا تھا حالاں کہ یہ خلاف واقعہ ہے عہد نبوت میں تین طلاق کا دستور نہ تھا۔ اگر اسے تسلیم کر لیا جائے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ قول: "ان الناس استعجلوا امرا کانت لهم فيه اناة" اور "قد كان لكم فى الطلاق اناة فاستعجلتم اناتكم" (تمہیں طلاق میں مہلت تھی اور وقفے وقفے سے دینے کی ہدایت تھی، مگر تم نے جلد بازی شروع کر دی) بے معنی ہو کر رہ جائے گا۔

بس اس حدیث کا صاف مطلب یہ ہے کہ آج جو تین طلاق بیک لفظ یا بیک مجلس دے کر عورت کو ←

## ④ فتویٰ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما

مصنف عبدالرزاق میں روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: جو اپنی بیوی کو تین طلاق دیدے گا وہ طلاقیں واقع ہوجائیں گی وہ اپنے رب کا گناہ گار قرار پائے گا، اس کو ابن حزم نے محلی میں صحیح قرار دیا ہے۔[1]

ایک اور روایت میں ہے کہ ایک شخص نے آکر کہا میں نے اپنی بیوی کو سو طلاقیں دی ہیں، ابن عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا تیرا نام کیا ہے؟ کہا مہر، فرمایا تو مُہیر ہے، تجھ سے تین طلاقیں لے لی جائیں گی اور ستانوے کا تجھ سے قیامت کے دن اللہ حساب لے گا۔[2]

یہ روایت ابن ابی شیبہ (جلد ۵ صفحہ ۱۴) میں بھی موجود ہے۔

## ⑤ فتویٰ حضرت انس رضی اللہ عنہ

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اس شخص کے بارے میں جس نے خلوت سے پہلے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دی ہوں، ارشاد فرمایا کہ اب وہ اس کے لئے حلال نہیں ہے جب تک دوسرے سے نکاح نہ کرلے۔

---

جدا کردیا جاتا ہے، اس کا دستور پہلے نہ تھا، پہلے اس تین کے بجائے ایک پر اکتفاء کیا جاتا تھا، رہا یہ کہ تین طلاق ایک ہو یا تین ہو، اس کا حدیث کے اس حصے سے کوئی تعلق نہیں ہے، البتہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد کہ "قد اجزناعلیکم ما استعجلتم من ذلك" (تم نے جس بات کی جلد بازی کی ہے، ہم نے اس کو نافذ کردیا) بیان مسئلہ کے لئے ضرور رہنما ہے، لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ مسئلہ پہلے کچھ اور تھا، اب تعزیراً کچھ اور کردیا گیا، اس کا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے متبع سنت صحابی سے تصور بھی نہیں کیا جاسکتا، یہ درحقیقت اس مسئلہ کے حکم کی وضاحت ہے، کیونکہ جس بات کا عام رواج نہیں ہوتا اس کے حکم کی لوگوں کو عام طور سے خبر بھی نہیں ہوتی، پھر جب اس کا رواج ہوتا ہے تو اس کے حکم کی تلاش ہوتی ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے اس ارشاد سے اس کے حکم کی وضاحت فرمادی، گویا کہ مسئلہ کی سرکاری طور پر شرح کردی گئی تاکہ ہر خاص وعام اسے جان لے، اور قاضیوں کو فیصلہ کی آسانی ہو۔ (اعجاز احمد اعظمی)

[1] عبدالرزاق: ۱۰/۱۷۰، نیز ابن ابی شیبہ: ۱۱/۵

[2] سعید بن منصور: ۱/۲۵۹

اور دوسری روایت میں ہے کہ وہ تینوں طلاقیں واقع ہوگئیں اب جب تک عورت دوسرے سے نکاح نہ کرلے اس کے لئے حلال نہ ہوگی۔[۱]

## ⑥ فتویٰ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

سنن سعید میں ہے کہ انہوں نے فرمایا جو آدمی اپنی بیوی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دے اس کی بیوی اس کے لئے اس وقت تک حلال نہ ہوگی جب تک دوسرا شوہر نہ کرلے۔[۲]

## ⑦ فتویٰ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ

سنن سعید میں ہے کہ انہوں نے فرمایا جو آدمی اپنی بیوی کو خلوت سے پہلے تین طلاقیں دے دے اس کی بیوی اس کے لئے اس وقت تک حلال نہ ہوگی جب تک دوسرا شوہر نہ کرلے۔[۳]

## ⑧ فتویٰ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

ابن حزم نے محلی میں روایت کیا ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص آیا اور کہا میں نے اپنی بیوی کو ایک ہزار طلاق دی ہے، حضرت عثمان نے فرمایا کہ وہ تجھ سے تین طلاقوں کے ساتھ بائنہ (جدا) ہوگئی۔[۴] اور ابن ابی شیبہ میں اسی سند سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا فتویٰ ان الفاظ میں مذکور ہے کہ تین طلاقیں تیری بیوی کو تجھ پر حرام کردیں گی، اور ستانوے ظلم و زیادتی ہیں۔[۵]

## ⑨ فتویٰ حضرت علی رضی اللہ عنہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص آیا اور کہا کہ میں نے عرفج کے بے شمار

---

[۱] سنن سعید بن منصور: ص ۲۶۰ [۲] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۶۱
[۳] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۶۱ [۴] محلی: ۱۰/۱۷۲ [۵] ابن ابی شیبہ: ۵/۱۳

درختوں کی تعداد میں اپنی بیوی کو طلاق دے دی ہے تو انہوں نے فرمایا کہ ان میں سے تین درختوں کو لے لے گا باقی چھوڑ دے گا، یعنی تین طلاقیں پڑ جائیں گی باقی لغو ہیں، ایسا ہی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے۔[1]

اور ابن ابی شیبہ میں ہے کہ ایک شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا کہ میں نے ایک ہزار طلاق اپنی بیوی کو دے دی ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ تین طلاق سے بائن ہوگئی، باقی جو طلاقیں بچی ہیں ان کو اپنی سب بیویوں میں بانٹ دے۔[2]

ابن ابی شیبہ ہی میں یہ روایت بھی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کے بارے میں جس نے یہ کہہ دیا تھا کہ میری بیوی کو ایک اونٹ کے بوجھ کے برابر طلاق، فرمایا کہ وہ اس کے لئے حلال نہ ہوگی جب تک کسی دوسرے سے نکاح نہ کر لے۔[3]

## ⑩ فتویٰ حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ

مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے کہ حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کو ایک مجلس میں تین طلاقیں دے دی ہیں انہوں نے فرمایا وہ اپنے رب کا گناہ گار ہوا اور اس کی عورت اس پر حرام ہوگئی۔[4]

## ⑪ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کا عمل

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ ان دس صحابیوں میں ہیں جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جنتی قرار دیا ہے، ان کے بارے میں صحیح روایتوں میں وارد ہوا ہے کہ انہوں نے اپنی بیوی کو ایک ہی مجلس میں تین طلاقیں دے دی تھیں۔

مصنف ابن ابی شیبہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ اس کو کسی نے معیوب قرار نہیں دیا،

---

[1] عبدالرزاق: ٣٩٤/٦ [2] ابن ابی شیبہ: ١٣/٥

[3] ابن ابی شیبہ: ٧٨/٥ [4] ابنی ابی شیبہ: ١١/٥

پھر اسی میں ہے کہ جب عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے بحالت مرض اپنی بیوی کو طلاق دی تھی تو عدت گزرنے کے بعد جب ان کی وفات ہوئی تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کی بیوی کو میراث میں حصہ دیا۔[1]

اور مصنف عبدالرزاق میں حضرت عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے اپنی بیوی تماضر کو حالت مرض میں تین قطعی طلاق دے دی، تماضر ابھی عدت ہی میں تھیں کہ عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تماضر کو عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی میراث میں حصہ دیا، اوراسی میں ہے کہ زہری سے سوال کیا گیا کوئی بیماری کی حالت میں اپنی بیوی کو تین طلاق دے دے پھر وہ مرجائے تو عورت عدت کس طرح گزارے اور کیا وہ وارث ہوگی؟ تو زہری نے کہا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی بیوی کے بارے میں (خلیفہ راشد کی حیثیت سے) یہ فیصلہ کیا کہ وہ طلاق کی عدت گزارے گی اوران کی وارث ہوگی۔ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے عملاً عدت گزرنے پر میراث دلوائی، ان کا بیان ہے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی بیماری طویل ہوگئی تھی، اس پورے بیان سے ثابت ہو گیا کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے تین طلاق دی تھی اور یہ قطعی طلاق تھی رجعی نہیں تھی، اس لئے کہ مصنف عبدالرزاق میں ''فبتھا'' واقع ہوا ہے جیسا کہ یہ ثابت ہوا کہ مرض الموت میں قطعی طلاق دینے پر بھی میراث میں عورت کا حق دینا ہی پڑے گا۔

دیکھئے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ دونوں عشرہ مبشرہ میں سے ہیں مزید برآں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد بھی ہیں اور دونوں ہی طلاق نافذ قرار دیتے ہیں۔

---

[1] ابن ابی شیبہ: ۵/۲۱۷

## ⑫ فتویٰ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ

ان سے ایک آدمی کے بارے میں پوچھا گیا کہ اس نے اپنی بیوی کو سو طلاقیں دے دی ہیں، مغیرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تین اس کو اس پر حرام کر دیں گی اور ستانوے زائد (فالتو) ہیں۔[1]

## ⑬ فتویٰ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا

موطا اور ابن ابی شیبہ وغیرہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ فتویٰ مروی ہے کہ جو آدمی خلوت سے پہلے ہی اپنی بیوی کو تین طلاق دے دے تو جب تک اس کی بیوی دوسرے شوہر کے پاس نہ جائے حرام ہی رہے گی، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ اس روایت میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا نام بھی لیا گیا ہے۔[2]

ابن شیبہ میں یہ روایت بھی مذکور ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کو یوں طلاق دی تھی کہ تجھ کو ایسی طلاق جو ایک ہزار طلاق کی طرح ہو، تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس کو یہ فتویٰ دیا کہ جب تک اس کی بیوی دوسرا نکاح نہ کرے گی تب تک اس کے لئے حلال نہیں ہو سکتی۔[3]

## ⑭ فتویٰ حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا

ابن ابی شیبہ میں ہے حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ جو آدمی اپنی بیوی کو خلوت سے پہلے تین طلاق دے دے تو اس کا کیا حکم ہے؟ فرمایا کہ جب تک دوسرا شوہر اس کے پاس نہ جائے تب تک وہ اس کے لئے حلال نہ ہو گی، اس کے بعد متصلاً حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا یہ فتویٰ مذکور ہے کہ اس باب میں غیر مدخولہ کا وہی حکم ہے جو مدخولہ کا ہے۔[4]

---

[1] مصنف ابن ابی شیبہ: ۵/۱۳، ۱۴ [2] ابن ابی شیبہ: ۵/۲۲۰، موطا

[3] ابن ابی شیبہ: ۵/۷۹ [4] ابن ابی شیبہ: ۵/۲۲

## ⑮ فتویٰ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ

ابن ابی شیبہ میں ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا یہ فتویٰ مذکور ہے کہ جو شخص خلوت سے پہلے اپنی بیوی کو تین طلاق دے دے اس کے لئے اس کی بیوی دوسرا نکاح کرنے سے پہلے حلال نہ ہوگی۔[1]

## ⑯ فتویٰ حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ

انہوں نے بھی اس آدمی کے بارے میں جو خلوت سے پہلے اپنی بیوی کو طلاق دے دے یہی فتویٰ دیا ہے کہ جب تک عورت دوسرا شوہر نہ کر لے اس کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔[2]

## ⑰ فتویٰ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی طرح حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بھی فرماتے تھے کہ جب کوئی شخص اپنی غیر مدخولہ بیوی کو بیک لفظ تین طلاق دے دے تو وہ اس کے لئے حلال نہ ہوگی جب تک دوسرا نکاح نہ کر لے۔[3]

یہ تمام فتوے جواب تک نقل کئے گئے وہ اس صورت میں ہیں جب کسی نے اپنی بیوی کو صریحاً تین طلاق دی ہو، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے تو کئی صورتوں میں صرف ایک لفظ بولنے پر بھی تین طلاق واقع ہونے کا فتویٰ دیا ہے۔

## تابعین رحمۃ اللہ علیہم

اوپر ہم نے خلفائے راشدین اور دوسرے جلیل القدر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ایسے فتوے نقل کئے ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ ایک مجلس کی تین طلاق ایک رجعی نہیں

---

[1] ابن ابی شیبہ: ۲۲/۵ [2] ابن ابی شیبہ: ۲۳/۵

[3] عبدالرزاق: ۳۳۶/۶ و سعید بن منصور حدیث نمبر ۱۰۷۶

بلکہ تین قطعی طلاق ہوتی ہے، اوراس سے عورت مرد کے اوپر حرام ہو جاتی ہے، اب جب تک دوسرا شوہر اس سے صحبت کرنے کے بعد طلاق نہ دے اور عدت نہ گزر جائے اس وقت تک پہلے شوہر کے لئے وہ حلال نہیں ہوسکتی ان فتویٰ دینے والوں میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بھی ہیں جن کی طرف یہ بیان منسوب ہے کہ عہد نبوی ﷺ اور عہد صدیقی میں نیز حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ابتدائی دور خلافت میں ایک مجلس کی تین طلاق ایک شمار ہوتی تھی ان سے بھی کئی ایک فتوے صحیح سند سے مروی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ تین طلاق تین ہی ہوتی ہے۔

لہٰذا چاروں اماموں پر یہ الزام لگانا[1] کہ ان لوگوں نے صحیح حدیث کو چھوڑا۔ ان

---

[1] عبدالرحمٰن عبدالخالق کویتی "السلفیون والائمة الاربعة" میں لکھتا ہے، "رابعا: حرمان الامة من كثر من من الاقوال الصحيحة والنصوص الصحيحة التى خالف الائمة الاربعة فيها مجتمعين الحديث الصحيح كطلاق الثلاث هل يقع ثلاثا او طلاقا واحدا فبينما يقول الائمة الاربعة جميعا انه يقع ثلاثا وبذالك من قال لامراته (انت طالق ثلاثا) فانها لا تحل حتى تنكح زوجا غيره. مع العلم ان الحديث الصحيح بخلاف ذلك فقد كان الطلاق ثلاثا يقع واحدا فى زمن رسول الله وابى بكر و صدرا من خلافة عمر و هذه المسئلة افتى بها ابن تيمية رحمه الله فى اتهامه بالكفر والردة بناء على ان الدين فقط هو ما قاله الائمة الاربعة وانه ليس هناك دين وراء ذلك" یعنی ............... (چوتھا ضرر عظیم امت کا محروم ہو جانا ہے بہت سے صحیح اقوال اور صحیح حدیثوں سے جن کی چاروں اماموں نے اکٹھے بالاتفاق صحیح حدیث کی مخالفت کی ہے جیسے کہ تین طلاق تین واقع ہوگی یا ایک پس چاروں امام اکٹھے یہ کہتے ہیں کہ تین واقع ہوگی اور عورت حلال نہ ہوگی اس بات کو جانتے ہوئے کہ حدیث صحیح اس کے خلاف ہے، پس تحقیق تین طلاق ایک واقع ہوتی تھی عہد نبوی اور عہد صدیقی اور ابتدائے عہد فاروقی میں) دیکھی آپ نے اس جاہل کی افتراء پردازی کہ اماموں نے صحیح حدیث کو جانتے ہوئے بالاتفاق اس کی مخالفت کی، اور دیکھا اس میں اس کا سفید جھوٹ کہ تین طلاق ایک واقع ہوتی تھی، کیا وہ اور دنیا بھر کے سارے غیر مقلد مل کر حدیث کی کسی کتاب میں دکھا سکتے ہیں کہ تین طلاق عہد نبوی وغیرہ میں ایک واقع ہوتی تھی؟ اور کیا یہ جاہل ائمہ حدیث میں سے کسی امام کا نام لے سکتا ہے جس نے اس حدیث کے صحیح ہونے کی تصریح کی ہو اس ←

کی تقلید کرنے کی وجہ سے امت ایک صحیح حدیث اور صحیح قول سے محروم ہوگئی، کتنی جہالت اور بے شرمی کی بات ہے اور کتنا سفید جھوٹ ہے، جس حدیث کی طرف غیر مقلدوں کا اشارہ ہے اس کو تو ان اماموں کی پیدائش سے بہت پہلے تین خلیفہ راشد اور بیسیوں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے چھوڑا، اس کو متروک العمل قرار دیا اور انہیں کی تقلید میں سارے ائمہ اسلام اور پوری امت نے اس کو نظر انداز کیا، پس اگر یہ محرومی ہے تو ائمہ کی تقلید کی وجہ سے نہیں بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پیروی کی وجہ سے ہوئی (العیاذ باللہ) بلکہ اگر تمہاری طرح کوئی جرأت کرے تو یہ کہہ سکتا ہے کہ صحیح حدیث سے یہ محرومی حدیث "علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین" پر عمل کرنے کی وجہ سے ہے ائمہ کی تقلید کو حدیث اور قول صحیح سے محرومی کا سبب قرار دینا اس لئے بھی سراسر جہالت ہے کہ ان ائمہ سے بہت پہلے وہ حضرات تابعین جن سے ملاقات کا شرف ائمہ کو حاصل نہیں اور وہ تابعین بھی جن سے ملاقات کا شرف حاصل ہے انہوں نے بھی غیر مقلدین کے زعم فاسد میں اس حدیث کو چھوڑا اور سراسر اس کے خلاف فتوٰی دیا اور اس حدیث کے خلاف مقدمات فیصل کئے اور اس خیر القرون میں کسی ایک امام یا امیر و خلیفہ نے ایک بار بھی نہیں ٹوکا اب لیجئے مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر حضرات تابعین کے فتاوٰی ملاحظہ فرمائیے۔

## ① حضرت مسروق رحمۃ اللہ علیہ کا فتوٰی

انہوں نے فرمایا جو آدمی اپنی غیر مدخولہ بیوی کو تین طلاق دے دے اس پر اس کی بیوی حلال نہ ہوگی جب تک اس کے علاوہ دوسرے سے نکاح نہ کرلے۔[1]

← سلسلہ میں امام مسلم کا نام لینا بے سود ہوگا اس لئے کہ غیر مقلدین کے نزدیک کسی حدیث کا صحیح مسلم میں ہونا اس کی صحت کی ضمانت نہیں ہے۔

[1] سنن سعید بن منصور: ۱/۱۶۱، ۲۶۲

## ② حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے فرمایا کہ جو شخص خلوت سے پہلے اپنی بیوی سے یہ کہے کہ تجھ کو تین طلاق یعنی تینوں طلاقیں ایک لفظ میں دے دی تو اب وہ اس کے لئے بلا نکاح ثانی حلال نہ ہوگی، بلکہ انہوں نے یہ بھی کہا کہ اگر وہ ایک سانس میں تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق کہہ دے تب بھی عورت حرام ہو جائے گی۔[1] اور ابن ابی شیبہ کے الفاظ یہ ہیں "ان کان قال: طالق ثلاثا کلمة واحدة لم تحل له حتی تنکح زوجا غیره، واذا طلقها طلاقا متصلا فهو کذالك"[2]

## ③ عبداللہ بن معقل مزنی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے فرمایا کہ جب مسلسل بلا وقفہ کے تین بار کہہ دے کہ تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق تو عورت بلا نکاح ثانی حلال نہ ہوگی۔[3]

## ④ حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے بھی فرمایا کہ خلوت سے پہلے "انت طالق ثلاثا" کہہ دے تو بلا نکاح ثانی عورت حلال نہ ہوگی[4] ان کا یہ فتویٰ مصنف ابن ابی شیبہ (جلد۵ صفحہ۲۴) میں بھی مروی ہے۔

## ⑤ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے خلوت سے پہلے تین طلاق دینے والے کے حق میں فرمایا کہ اس کی ناک مٹی میں ملے وہ اپنی حد کو پہنچ گیا جب تک اس کی بیوی دوسرا شوہر نہ کرے

---

[1] سنن سعید بن منصور: ۱/۱۶۱، ۱۶۲، ۱۶۳، عبدالرزاق: ۶/۳۳۲

[2] ابن ابی شیبہ: ۵/۲۳ [3] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۶۳

[4] سنن سعید بن منصور: ۱/۲۶۳، عبدالرزاق: ۶/۳۳٤

(حلال نہ ہوگی)[1] ان کا ایک اور فتویٰ آگے آئے گا۔ سنن سعید بن منصور اور مصنف عبدالرزاق (جلد۵ صفحہ۲۲۱) میں ہے کہ حسن بصری لفظ بتہ سے طلاق دینے پر تین طلاق واقع ہونے کا فتویٰ دیتے تھے۔ اور مصنف ابن ابی شیبہ (جلد۵ صفحہ۲۱) میں ہے کہ ایک شخص نے کہا میں اگر اپنے بھائی سے بات کروں تو میری بیوی کو تین طلاق، اگر وہ یہ کہنے کے بعد اپنے بھائی سے بات کرتا تو اس کی بیوی کو تین طلاقیں واقع ہوجاتیں اس لئے امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے اسے فتویٰ دیا کہ اگر وہ چاہے تو ایک طلاق دے کر اس کو چھوڑ دے یہاں تک کہ اس کی عدت گزر جائے، عدت گزرنے پر جب وہ اس کی بیوی نہ رہ جائے تو اپنے بھائی سے بات کرے اس کے بعد چاہے تو دوبارہ اس عورت سے نکاح کر لے۔

## ⑥ حضرت امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

امام شعبی نے بھی وہی فتویٰ دیا جو ابراہیم نخعی نے دیا ہے۔[2] اور مصنف ابن ابی شیبہ (جلد۵ صفحہ۷۵) میں ہے امام شعبی نے فرمایا کہ جب عورت سے قبل از خلوت یوں کہہ دیا جائے ”انت طالق، انت طالق، انت طالق“ تو عورت شوہر پر حرام ہوجائے گی اور (جلد۵ صفحہ۲۳) میں ہے: ”عن الشعبی فی الرجل یطلق امراتہ ثلاثا قبل ان یدخل بھا قال: لا تحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ“ اور (جلد۵ صفحہ۲۰۷) میں ہے۔ ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ تو اگر اس ہڈی کا گوشت نہ کھائے تو تجھ کو تین طلاق اتنے میں ایک بلی آئی اور وہ ہڈی لے کر چلی گئی تو امام شعبی نے فتویٰ دیا کہ اس نے اپنی بیوی کے لئے نکلنے کا کوئی راستہ نہیں چھوڑا تو اللہ بھی اس کے لئے نکلنے کا کوئی راستہ نہ چھوڑے یعنی تین طلاقیں واقع ہو گئیں۔ اور (جلد۵ صفحہ۲۲۱) میں ہے کہ ایک شخص نے دوسرے سے کہا تو بڑا حاسد ہے، دوسرے نے کہا جو ہم دونوں میں بڑا حاسد ہو اس کی بیوی کو تین طلاق، پہلے

[1] سنن سعید بن منصور: ۱/۲٦٤ [2] سنن سعید: ۱/۲٦٤

نے کہا ہاں! امام شعبی سے پوچھا گیا کہ ان میں سے کس کی بیوی کو طلاق واقع ہوگی انہوں نے کہا دونوں خائب وخاسر ہوئے دونوں کی بیویاں بائنہ ہوگئیں۔

## ⑦ مصعب بن سعد رحمۃ اللہ علیہ، ابو مالک رحمۃ اللہ علیہ، عبداللہ بن شداد رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ان حضرات نے یہ فرمایا کہ جب آدمی اپنی بیوی کو حمل کی حالت میں تین طلاق دیدے تو وہ اس کے لئے اس وقت تک حلال نہ ہوگی جب تک کسی دوسرے سے نکاح نہ کرے۔[1]

## ⑧ حضرت حکم رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے کہا جب مرد کہے کہ میری غیر مدخولہ عورت کو تین طلاق، تو وہ اس کے لئے حلال نہ ہوگی جب تک دوسرے شوہر سے نکاح نہ کرے۔[2]

## ⑨ سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

مصنف عبدالرزاق میں ہے انہوں نے فرمایا کہ جب آدمی اپنی کنواری بیوی کو تین طلاق دے تو وہ عورت اس کے لئے حلال نہیں جب تک دوسرے مرد سے نکاح نہ کرلے۔[3] ان کا ایسا ہی ایک فتویٰ مصنف ابن ابی شیبہ (جلد ۵ صفحہ ۲۴) میں بھی ہے، اورسنن سعید بن منصور میں ہے کہ وہ فرماتے تھے کہ البتۃ تین طلاق ہے یعنی "انت طالق البتۃ" کہنے سے تین طلاقیں واقع ہوں گی۔[4]

## ⑩ حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

عبدالرزاق میں ہے کہ عکرمہ سے پوچھا گیا کہ ایک شخص نے اپنی کنواری بیوی

---

[1] ابن ابی شیبہ: ۴۳/۵
[2] سنن سعید بن منصور: ۲۶۲/۱
[3] مصنف عبدالرزاق: ۳۳۲/۶
[4] سنن سعید بن منصور: ۳۹۰/۶

کو تین طلاق خلوت سے پہلے دے دی تو انہوں نے فرمایا کہ اگر تینوں طلاقیں اکٹھی دے دی ہیں تو جب تک عورت دوسرے سے نکاح نہ کرے گی اس کے لئے حلال نہ ہوگی اور اگر اس نے غیر مدخولہ کو الگ الگ اس طرح طلاق دی ہے کہ تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق، تجھ کو طلاق، تو وہ پہلی طلاق سے بائنہ ہو جائے گی اور دو بے کار ہو جائیں گی۔[1]

## ⑪ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ابن ابی شیبہ میں ہے کہ جب کوئی شخص اپنی بیوی سے "اعتدی ثلاثا" کہہ دے تو اس کی بیوی اس وقت تک حلال نہ ہوگی جب تک دوسرے سے نکاح نہ کرے۔[2] یعنی "اعتدی ثلاثا" کہنے سے بھی تین طلاقیں واقع ہو جائیں گی اور ابن ابی شیبہ (جلد۵ صفحہ۲۰۴) میں ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا اگر میں نے تجھ کو اتنا اتنا نہ دیا ہو تو تجھ کو تین طلاق، قتادہ نے فتویٰ دیا کہ شوہر دو عادل گواہوں کی گواہی پیش کرے کہ اس نے اتنا اتنا دیا ہے تب وہ اس کی بیوی رہے گی ورنہ بیوی بائنہ ہو جائے گی یعنی قطعی طور پر جدا ہو جائے گی۔ اور عبدالرزاق میں ہے کہ قتادہ کے نزدیک "اعتدی اعتدی" کہنے سے تین طلاق پڑ جائے گی[3] اور مصنف ابن ابی شیبہ (جلد۵ صفحہ۲۲۱) میں ہے کہ دو آدمی تھے ان میں سے ایک نے کسی پرندے کو دیکھ کر یہ کہا کہ اگر یہ کوا نہ ہو تو میری بیوی کو تین طلاق تو دوسرے نے کہا کہ اگر یہ کبوتر نہ ہو تو میری بیوی کو تین طلاق، اس بارے میں قتادہ نے فتویٰ دیا کہ جب پرندہ اڑ گیا اور معلوم نہیں ہو سکتا کہ وہ پرندہ کوا تھا یا کبوتر تو اب نہ یہ اپنی بیوی کے پاس جا سکتا ہے نہ وہ یعنی ہر ایک پر اس کی بیوی حرام ہوگئی۔

## ⑫ حمید بن عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ابن ابی شیبہ میں ہے کہ ان کا فتویٰ بھی یہی ہے کہ خلوت سے پہلے کوئی تین

[1] عبدالرزاق: ۳۳٦/٦ [2] ابن ابی شیبہ: ۳۰/۵ [3] عبدالرزاق: ۳٦٤/٦

طلاق دے دے تو عورت نکاح ثانی سے پہلے اس کے لئے حلال نہ ہوگی یعنی تینوں طلاقیں واقع ہو جائیں گی۔[1]

## (۱۳) عبیدہ سلمانی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ابن ابی شیبہ میں ہے کہ عبیدہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ دونوں نے فرمایا کہ جب آدمی خلوت سے پہلے تین طلاق دے دے تو اس کی بیوی اس کے لئے حلال نہ ہوگی جب تک کسی اور سے نکاح نہ کرلے۔[2]

## (۱۴) مکحول رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

مکحول کا مذہب اور فتویٰ بھی یہی ہے کہ خلوت سے پہلے تین طلاق دینے سے (تینوں طلاقیں پڑ جائیں گی) جب تک کسی دوسرے سے نکاح نہ ہو عورت پہلے کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔[3]

## (۱۵) حضرت جابر بن زید رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ابن ابی شیبہ میں ہے ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ میں سال بھر تک تیرے پاس نہ آؤں گا اگر آؤں تو تجھ کو تین طلاق، جابر بن زید کے سامنے یہ مسئلہ پیش کیا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ اگر چار مہینے کے اندر بیوی کے پاس چلا گیا تو تین طلاقیں واقع ہوں گی اور اگر چار مہینے گزر گئے تو عورت ایک طلاق سے بائنہ ہوگئی یعنی جب تک ازسرنو اس سے نکاح نہ کرے گا وہ اس کے لئے حلال نہ ہوگی اور چونکہ اب وہ اس کی بیوی نہ رہی تو بیوی نہ ہونے کی وجہ سے تین طلاقیں واقع نہ ہوں گی۔[4]

ابن ابی شیبہ میں ایسا ہی فتویٰ حسن بصری رضی اللہ عنہ سے بایں الفاظ مروی ہے۔ ''ان قربها قبل ان تمضی اربعة اشهر فهی طالق ثلاثا فان تركها حتى

---

[1] ابن ابی شیبہ: ۲٤/٥ [2] ابن ابی شیبہ: ٤٢/٥ [3] مصنف ابن ابی شیبہ: ۲۳/٥ تا ۲٥

[4] ابن ابی شیبہ: ۲۷۹/٥، مصنف عبدالرزاق: ۲٥۳/٦

تمضی اربعة اشهر فقد بانت منه بواحدة فیتزوجها ان شاء فیدخل بها قبل ان تمضی السنة" اور ابراہیم نخعی سے بھی منقول ہے "ان قربها قبل ان تمضی اربعة اشهر فهی طالق ثلاثا" ان تمام فتاویٰ کے لئے دیکھئے۔[1]

## ⑯ عطاء رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

عطاء سے پوچھا گیا کہ ایک شخص نے اپنی بیوی سے کہا تو چلی جا تو میرے لئے حلال نہیں ہے جب تک تو دوسرا شوہر نہ کر لے، عطاء نے کہا کہ اس نے تو کھول کر صاف صاف بات کہہ دی (اب کیا پوچھتے ہو) ابن جریج نے کہا مگر اس نے تو منہ سے طلاق کا لفظ نکالا ہی نہیں۔ عطاء نے کہا جو بولا وہی کافی ہے، اس نے بات صاف کر دی اس کی بیوی اس سے الگ ہوگئی، دیکھئے عطاء کے نزدیک اتنا کہنے سے بھی بلا نکاح ثانی عورت حلال نہ ہوگی۔[2] اور (جلد ۶ صفحہ ۳۶۰) میں ہے ابن جریج نے عطاء سے کہا کہ ایک شخص نے "انت طالق" یا "انت خلیة" یا "انت بریة" یا "انت بائنة" یا "انت سراح" کہا پھر کہا کہ میں نے تین طلاق کا ارادہ کیا ہے مگر میں پشیمان ہوں اور اپنی اہل کو پسند کرتا ہوں، عطاء نے کہا ان صورتوں میں اس کی نیت نہ پوچھی جائے گی ابن جریج نے کہا کہ مگر اس نے تو اپنے منہ سے طلاق کا لفظ بھی نہیں نکالا انہوں نے کہا کہ بس جو بولا وہی کافی ہے اس نے لگی لپٹی نہیں کہی اس کی عورت اس سے قطعی طور پر جدا ہوگئی اور وہ طلاق ہی ہے۔

## ⑰ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ان کا ارشاد ہے کہ اگر طلاق کی تعداد ایک ہزار بھی ہوتی پھر کوئی کہتا "انت طالق البتة" تو اس کہنے سے وہ ہزاروں طلاقیں پڑ جاتیں اس نے تو سب سے آخری نمبر پر تاک کر نشان لگایا ہے۔[3]

---

[1] مصنف ابن ابی شیبہ: ۲۷۹/۵ [2] مصنف عبدلرزاق: ۳۶۲۶

[3] عبدلرزاق: ۳۵۹/۶، سعید بن منصور: ۳۹۰/۱، ابن ابی شیبہ: ۶۸/۵

## ⑱ قاضی شریح رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

انہوں نے فرمایا کہ اگر کوئی کہہ دے کہ میری منکوحہ کو ستاروں کی گنتی کے برابر طلاق۔ تو اگر بالفرض اس کے نکاح میں دنیا بھر کی ساری عورتیں ہوں تو سب کی سب حرام ہو جائیں گی۔[1]

## ⑲ امام زہری رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

سنن سعید میں ہے وہ فرماتے تھے ''البتۃ'' ہمارے نزدیک سب سے بڑھ کر قطعی طلاق ہے۔[2] اور مصنف عبدالرزاق میں ہے کہ وہ ''البتۃ'' کے لفظ سے طلاق دینے کو تین طلاق دینا قرار دیتے تھے اور تین کے واقع ہونے کا فتویٰ دیتے تھے۔[3] اور ابن ابی شیبہ میں ہے کہ امام زہری رحمۃ اللہ علیہ نے اس شخص کے بارے میں جو تینوں طلاقیں اپنی بیوی کو اکٹھی دے دے، فرماتے تھے کہ جس نے ایسا کیا وہ اپنے رب کا گنہ گار ہوا اور اس کی بیوی اس سے جدا اور بائنہ ہوگئی۔[4] بلکہ وہ تو ''انت طالق، انت طالق، انت طالق'' کہنے کی صورت میں غیر مدخولہ کو بھی حرام قرار دیتے تھے بلکہ اس کو ابن عباس کی طرف منسوب کرتے تھے۔

## ⑳ حارث عکلی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ

ایک شخص نے اپنی چاروں بیویوں سے کہا کہ تمہارے درمیان تین طلاقیں ہیں تو حارث نے یہ فتویٰ دیا کہ چاروں تین تین طلاق سے بائنہ ہو جائیں گی۔[5]



---

[1] ابن ابی شیبہ: ۱۵/۵ [2] سنن سعید: ۳۹۰/۱ [3] مصنف عبدالرزاق: ۳۵۹/۶
[4] ابن ابی شیبہ: ۱۱/۵ [5] سنن سعید بن منصور: ۲۸۱/۱

# تاثر وتبصرہ

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوب گرامی میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''میں اپنے ضعف و عذر سے خود شرمندہ ہوں، اور ہدیہ بسر وچشم قبول کرتا ہوں، اور دعائے نافعیت کرتا ہوں، جس جس جگہ سے رسالہ نظر پڑا بس اتنا کہہ سکتا ہوں کہ میں ایسا جامع اور محقق نہ لکھ سکتا۔'' (اشرف علی)

مشہور صاحب قلم اور فاضل ادیب جناب ماہر القادری مرحوم اپنے ماہناہ ''فاران'' میں نصرۃ الحدیث پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''احادیث نبوی ﷺ کو مجروح کرنے اور انہیں (معاذ اللہ) ناقابل اعتبار ٹھہرانے کے لئے منکرین رسالت جو وسوسے مسلمانوں کے دلوں میں ڈال رہے ہیں، اور جو نکتے تراش رہے ہیں، اس کتاب نے نہ صرف اس کا ازالہ کیا ہے، بلکہ اس قسم کے تمام شیطانی وساوس اور منافقانہ الزامات کی جڑیں کاٹ کر رکھ دی ہیں۔''

اسی دور کا ایک منافق جو ادب وصحافت کی دنیا میں ''حق گو'' کے نام سے مشہور ہے، اس کے ایک ایک الزام کے فاضل مؤلف نے پرخچے اڑادیئے ہیں۔

نصرۃ الحدیث کے مطالعہ سے احادیث رسول ﷺ کی اہمیت و افادیت ضرورت بلکہ اس کے منصوص ہونے پر دل مطمئن ہو جاتا ہے، اس کتاب کا ایک ایک ورق ایمان افروز ہے۔

''نصرۃ الحدث کے فاضلانہ مقدمہ نے علامہ سیّد سلیمان ندوی مرحوم کے خطبات مدراس کی یاد تازہ کردی ہے۔''

امیر الہند حضرت مولانا حبیب الرحمٰن الاعظمی رحمہ اللہ تعالیٰ ماضی قریب کے ان اہل علم میں سے تھے جن سے اللہ تعالیٰ نے علم کو جلاء نصیب فرمائی اور حدیث اور اصولِ حدیث کے امام مانے گئے۔ حضرت الاعظمی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ہر فن سے متعلق کتابیں تصنیف فرمائی ہیں۔ زیرِ نظر کتاب پانچ رسائل کا مجموعہ ہے۔

① نصرۃ الحدیث
② تحقیقِ اہلِ حدیث
③ رکعاتِ تراویح
④ انساب و کفاءت کی شرعی حیثیت
⑤ الاعلام المرفوعۃ فی حکم الطلاقات المجموعۃ

یہ کتاب فتنہ غیر مقلدیت کے رد میں لکھی گئی ہے۔ یہ فتنہ اتنا شر انگیز ہے کہ اگر انسان کی اس سے حفاظت نہ کی جائے تو سرایت کرتے کرتے یہ انسان کو ایمان سے خارج کر دیتا ہے۔ حضرت الاعظمی رحمہ اللہ تعالیٰ کا امت پر عظیم احسان ہے کہ انہوں اس فتنہ کو روزِ روشن کی طرح کھول کر سامنے پیش کر دیا اور قرآن وسنت سے دلائل پیش کر کے اس فرقے کے باطل عقائد اور غلط مسائل کو رد فرمایا ہے۔ اور ایسی تحقیق فرمائی ہے کہ حضرت الاعظمی رحمہ اللہ تعالیٰ کے شیخ و پیرِ طریقت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ نے ان رسائل کو دیکھ کر فرمایا ''تحقیق کا حق ادا کر دیا، شاید میں بھی اتنی تحقیق سے یہ کتاب نہیں لکھ سکتا تھا'' لہٰذا ہر مسلمان کے لیے اس کتاب کا مطالعہ ضروری ہے تاکہ اللہ رب العزت اس شر انگیز فتنہ سے ہماری حفاظت فرمائے۔ (آمین)



9789699145889 07252